تبارک الذی جعل فی السماء بروجا وجعل فیھا سراجا وقمرا منیرا




# زنجانی جنتری 2018ء

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت لاہور

پاکستان کا مطلب کیا؟

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ




92

نورِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا سال



افادیات از
شہزادہ سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی
چیف ایڈیٹر روحانی ماھنامہ آئینہ قسمت


aienaeqismat@gmail.com

ASTROLOGY FOR ALL


www.aienaeqismat.com.pk

# بانی منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز




آفاقی معلومات کا علمبردار

# ماہنامہ روحانی آئینۂ قسمت لاہور

























اپنے اندر بے پناہ علمی و روحانی خزانہ لیے ہوئے 1947ء سے ہر ماہ باقاعدگی سے شائع ہوتا ہے

قدیم و جدید ریسرچ پر مشتمل پاک و ہند میں شائع ہونے والا منفرد آفاق، فلکیاتی و روحانی مجلہ




قیمت 70 روپے

نمونہ کا شمارہ مفت منگوائیں

اپنے قریبی بک سٹال سے طلب فرمائیں

خواہش مند حضرات نمونہ کا شمارہ منگوانے کیلئے 8 روپے کے ڈاک ٹکٹ ارسال کریں

بیادحضرت میراں حسین زنجانی رحمۃ اللہ علیہ پیر بھائی حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ لاہور

A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

بانی ادارہ منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز

چیف ایڈیٹر
شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی

ایڈیٹر
شہزادہ سید مصور علی زنجانی

سب ایڈیٹر
شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی

گروپ ایڈیٹر
شہزادہ سید محمد علی زنجانی



# آئینہ قسمت
# زنجانی جنتری 2018

جلد نمبر 70 جنوری 2018 شمارہ نمبر 10





قیمت فی شمارہ 300 روپے
سالانہ چندہ 750 روپے
لائف ممبرشپ 12000 روپے
بیرون ممالک
لائف ممبرشپ 1000 ڈالر
For 12 Years

**بیرون ممالک سالانہ چندہ**
مڈل ایسٹ، انڈیا، کویت، سری لنکا
7000 روپے
یورپ، فار ایسٹ
8000 روپے
امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا
9000 روپے

**مجلس مشاورت**
- مخدوم سید چن پیر قادری
- مخدوم سید طاہر سجاد زنجانی
- چودھری واجد علی خان
- کرنل (ر) سید اکبر علی شاہ
- میجر (ر) خالد اسمٰعیل قاضی
- ڈاکٹر اجمل نیازی
- شجاعت ہاشمی (آرٹسٹ)
- افتخار احمد (جیو نیوز)
- علامہ صمصام الدین
- پروفیسر توفیق بٹ

**مشیر قانونی**
طالب علی غضنفر ایڈووکیٹ
محمد عامر چوہان ایڈووکیٹ

**گرافکس لے آؤٹ**
ارشد علی

**بیرونِ ملک نمائندگان**
علامہ صمصام الدین (شکاگو)
فیض احمد (نیویارک)
ارشد محمود ناز (لندن)
فیصل عرفان (دبئی)

**ہیڈ آفس**
کاشانہ زنجانی D-125 گلبرگ II، لاہور
فون: 35872277, 042-35752277 فیکس: 042-35755253
موبائل: 0300-9483758 Email:aienaeqismat@gmail.com
www.Zanjani jantri.com

کراچی آفس: کاشانہ زنجانی آرام باغ روڈ کراچی 74200 فون: 021-32217544

راولپنڈی آفس: کاشانہ زنجانی A-19، جی ٹی روڈ (جہلم روڈ)، بالمقابل گالف کلب / آر اے بازار، عقب پی ایس او پٹرول پمپ، راولپنڈی
Ph: 051-5581756 - Cell # 0300-4135822

سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر / پبلشر نے حیدری پریس ریلوے روڈ لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی D-125 گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا

## حمد

سیّد علی رضا کاظمی

ہے حمد خداوند تیری شان کی باتیں
میں صبح و شام کرتا ہوں رحمان کی باتیں
کوہسار فلک، کہکشاں اور چاند ستارے
دراصل یہ خالق کی ہیں پہچان کی باتیں
تو رازق و رزاق ہے تو مالک و معبود
آتی ہیں نظر ہم کو یہ ایقان کی باتیں
جو بختہ یقیں ربّ علا پر نہیں رکھتے
وہ لوگ کیا کرتے ہیں شیطان کی باتیں
واجب ہے تیرا شکر ہر اک حال میں یا رب
ہے میری عبادت تیرے احسان کی باتیں
ہوتے ہیں دل و جاں منور میرے اس دم
کرتا ہوں میں جب بھی تیرے فیضان کی باتیں
عظمت کا بیاں ہوتا ہے جب ربِ علا کا
اچھی مجھے سب لگتی ہیں قرآن کی باتیں

## نعت

سیّد علی رضا کاظمی

اوج پر اپنے مقدر کا ستارہ ہو گا
جب بھی رکنے کا مدینے میں اشارہ ہو گا
دوست، ہوتا نہیں ہر ہاتھ ملانے والا
جو نبیؐ کا نہ ہوا کب وہ ہمارا ہو گا
یا نبیؐ کہتے ہوئے موت جسے آتی ہو
اس کا کس طرح زمانے میں گزارا ہو گا
آپ کے رُخ کی زیارت کا جو مل جائے شرف
مجھ پہ احسان یہ آقا جی! تمہارا ہو گا
رشکِ رضوان مقدر پہ کریں کیوں نہ مرے
جب مدینے کا نگاہوں میں نظارہ ہو گا
دولتِ دنیا و دیں کیوں نہ ملے پھر اس کو
جس کو بھی آلِ محمدؐ کا سہارا ہو گا
دیدنی کتنا رضا روضے کا منظر ہو گا
آنکھ نے جب دِل میں اُتارا ہو گا

## منقبت




فکرِ رسا پہ چھا گئی جب روشنی کی بات
بے ساختہ تب آ گئی لب پر علیؑ کی بات
سائل کو دے رہا ہے جو بھر بھر کے جھولیاں
آؤ کریں اُس سخی ابنِ سخی کی بات
اس آدمی نے حق کی حقیقت کو پا لیا
اچھی لگی ہے جس کو بھی حق کے ولی کی بات

## حدیث قدسی

**حضرت ابوہریرہؓ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ**

مسلمانوں کی مثال کھیتی کے پودوں کی سی ہے کہ جس طرف ہوا آتی ہے۔ اس کو جھکا دیتی ہے اور جب ہوا رک جاتی ہے تو سیدھا ہو جاتا ہے، اسی طرح بلاؤں سے بچتا ہے اور بدکار صنوبر کے درخت کی طرح ہے، جو سیدھا اور سخت قائم رہتا ہے، یہاں تک کہ جب اللہ تعالیٰ اس کو چاہتا ہے وہ اُکھیڑ دیتا ہے۔ (صحیح بخاری: جلد سوم، حدیث نمبر 610)

پوری دنیا خدا کی مملکت، ساری مخلوق اللہ کے بندے، مخلوق کا رازق اللہ اور پوری کائنات پر اس کی قضا نافذ ہے (امام سجادؑ)

قائد اعظم نے فرمایا:-
"مجھ سے اکثر پوچھا جاتا ہے کہ پاکستان کا طرز حکومت کیا ہوگا؟ پاکستان کے طرز حکومت کا تعین کرنے والا میں کون ہوتا ہوں۔ مسلمانوں کا طرز حکومت آج سے تیرہ سو سال قبل قرآن کریم نے وضاحت کے ساتھ بیان کر دیا تھا۔ الحمد للہ قرآن مجید ہماری رہنمائی کے لیے موجود ہے اور قیامت تک موجود رہے گا۔"




**2018ء ہمیں اپنی گذشتہ زندگی کا احتساب کرنے، اپنی زندگی میں سجدہ شکر کی نعمت کو حاصل کرنے کی کوشش پر زور دینا چاہیے۔ کیونکہ اس سال کا نمبر رحمت اللعالمین محمد مصطفیؐ اور علی المرتضیٰ علیہ السلام کا نمبر ہے۔**

زائچہ پاکستان اپنے تعمیر و ترقی کے دور میں

## مہادشا قمر 5 ستمبر 2015ء تا 4 ستمبر 2025ء جاری۔
## دس سالہ شاندار تعمیر و ترقی کا دور پاکستان

### زنجانی جنتری کی سابقہ اہم پیش گوئیاں:

☆ **2015ء** کی پیش گوئی تعمیر و ترقی وطن اور دہشت گردی کے خلاف مارشل لاء۔ **درستگی** (پاک چائنہ راہداری اور ضرب عضب)

☆ **2016ء** کی پیش گوئی خاتمہ دہشت گردی کا تسلسل اور کرپشن کے احتساب کا سال۔ **درستگی** (ضرب عضب جاری، کرپشن و پانامہ لیگ)

☆ **2017ء** کی پیش گوئی نئی عالمی لیڈر شپ، مسلم امہ اور پاکستان سے سیاست دان نہیں بلکہ لیڈر اُبھرے۔ سیاست دان کی نظر اگلے الیکشن اور لیڈر کی نظر اگلی نسلوں کی فلاح پر ہوتی ہے۔ مزید درستگی کا **31** دسمبر **2017ء** تک انتظار رہے گا۔ **درستگی (2017ء میں 35** سال سے ملک پر حکمرانی کرنے والے سیاست دان وزیر اعظم میاں محمد نواز شریف کی نااہلی سے **2017ء** میں نئی لیڈر شپ کا آغاز ہو چکا ہے۔ قوم اپنے لیڈر کا روشن چہرہ **2018ء** میں ہی دیکھ سکے گی۔) یکم جنوری **2018ء** پیر **(Monday)** ہونے کے سبب قمر کا دن ہے۔

☆ **2018ء** نور مصطفےٰ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و علی مرتضےٰ" کا مفرد نمبر **2** سال ہذا **2018ء** کا نمبر ہے اور یہی نمبر زائچہ پاکستان میں مہادشا قمر کا بھی نمبر ہے۔

## 1973ء کے آئین کے بعد 2018ء پاکستان کی تاریخ میں ایک غیر معمولی مثبت آئینی تبدیلیوں کا سال ثابت ہوگا

قارئین زنجانی جنتری اس بات کے گواہ ہیں کہ جس طرح ہم سال بہ سال وطن عزیز پاکستان میں متوقع سیاسی ملکی حالات کی اہم پیش گوئیاں کرتے چلے آرہے ہیں۔ حالات سال بہ سال قریب ترین ویسے ہی چلے جارہے ہیں۔ سو فیصد مالک حقیقی ہی بہتر جانتا ہے۔ علم نجوم، علم الاعداد، علم الروحانیات سے **آگاھی سال 2018ء میں تبدیلی انتظام نظام پاکستان میں** انصاف کی جھلک بلا امتیاز و مذہب و ملت نمایاں ہو۔ **1973ء** کا آئین پاکستان جس میں اب تک بے شمار تبدیلیاں ہو کر اس کا حلیہ ماضی کے آمر اور سیاست دان اپنی اپنی مرضی سے بگاڑ اور سنوار چکے ہیں۔ **سال 2018ء مضبوط نظام آئین و نظام الیکشن مثبت تبدیلیوں اور انصاف کے ساتھ طلوع ہوگا۔ 2018ء** عام الیکشن کا سال انتخاب سے قبل احتساب کا نعرہ **2018ء** آئین معطل ہو۔۔۔۔ یا نہ ہو۔ آئین اور نظام حکومت میں یقیناً بہتر اصلاحات آئیں۔ قومی اسمبلی اور چاروں پانچوں اسمبلی کے معزز اراکین کے شاہی اخراجات کو جمہوریت سے صدارت کی طرف موڑا جا سکتا ہے۔ **2018ء** کرپٹ بیورو کریسی سیاست دانوں کے لیے بقاء و آزمائش کا سال ہے۔ **2017ء** تبدیلی روح جمہوریت کا سال **2018ء** تبدیلی انتظام نظام پاکستان کا سال معلوم ہوتا ہے۔ پاکستانی قوم کو کسی طویل کندن عبوری نظام حکومت سے گزرنا پڑ سکتا ہے۔۔۔۔ دنیا دو متحارب گروپوں میں تقسیم ہو، عالمی جنگ کی صف بندی کی خبریں نمایاں رہیں۔

**نسبت "شجرہ طیبہ" زنجانیہ**

"حضرت سید میراں حسین زنجانی پیر بھائی داتا گنج بخش" شجرہ خاندان زنجانیہ شائع ہو چکا ہے۔ اولیاء خاندان زنجانیہ سے عقیدت رکھنے والے بہن بھائی اسے بدیہ لنگر **-/500** روپے بمعہ پتہ بھیج کر طلب کر سکتے ہیں۔

حافظ شہزادہ سید محسن علی زنجانی



03004303429

تحفتاً ادارہ سے مفت طلب کریں

# لوحِ محفوظ

**روحانی فوائد لوح محفوظ** ان کو پڑھنے سے یا پاس رکھنے سے حفاظت از شرِ شیطان، سرِ دشمنان، شرِ حسد دین، شرِ بدخواہان شرارازِ زبان بندی بدگویان، حفظ آبرو، حفاظت آفات، حفاظت بلیات، حفاظت نظرِ بد، وسعت رزق، رفع پریشانی، رفع بندش، کورچشم دشمن، دوستی، اخوت، محبت، عزت، احترام، شہرت اور نظرِ خلائق، باطل السحر، تیر بند، تیغ بند، حفاظت ساحران، رفع خرابی کاروبار، کشائش کاروبار، حفاظت ناگہانی موت، حفاظت حادثات، خاندان میں اتفاق اتحاد، محبت زن وشوہر، بیماریوں سے حفاظت، شفائے امراض، حفاظت جانکنی سختی، رفع عداوت، تسخیر ظالم، ہول اور وحشت کی دوری، حفاظت موذی جانور، حفاظت درندہ، موت کے وقت چہرہ نورانی، برے خیالات سے حفاظت۔ آپ اس زمانہ میں تنگی اور مشکلات کی زندگی بسر کر رہے ہیں خواہ کوئی وجہ ہو قرض نے نیند حرام کر دی ہو باوجود محنت اور کوشش کے روزگار نہ ملتا ہو پیسے میں برکت نہ ہو، ترقی نہ ہوتی ہو، ملازمت نہ ملتی ہو یا اور کسی بھی وجہ سے زندگی اجیرن ہو چکی ہو کاروبار دن بدن نقصان میں ہو۔ کسی دشمن کا خفیہ ہاتھ کام کر رہا ہو تو **لوح محفوظ** تحفتاً شہزادہ حافظ سید محسن علی شاہ زنجانی سے لیکر اپنے پاس رکھیں یا فریم کروا کر گھر میں لٹکائیں فوائد بے بہا مشاہدہ ہونگے۔ یہ دعویٰ نہیں حقیقت ہے کہ جس شخص کے پاس یہ لوح محفوظ ہو گی اس شخص کے سب کام قدرت الٰہی سے درست ہوتے جائینگے۔ دوسرا یہ کہ اُس شخص پر آفت، مصیبت، اذیت اور ناگہانی موت نہ آسکے گی۔ آگ تیر تلوار اور گولی بھی اس شخص پر اثر انداز نہ ہوسکے گی۔ گویا کہ یہ ایک قسم کی بلٹ پروف جیکٹ ہی ہو گی مقصد یہ ہے کہ جب آپکے پاس لوح محفوظ ہو گی آپ کا اپنا تحفظ خود بخود ہو گا مختصر یہ کہ نہایت ہی مجرب اور کامیاب لوح ہے آپ استعمال کر کے دیکھیں فوائد بے شمار ظاہر ہونگے۔ انشاءاللہ

**یہ لوح محفوظ** مجموعہ احراز 150 مختلف دعاؤں قرآنی آیات اور ایک ہزار اسمائے حسنیٰ پر مشتمل ہے۔ ان کی تفصیل یہ ہے۔

(1) حرز جواد علیہ السلام (2) حرز یمانی (3) حرز ابو دجانہ (4) دعائے معراج (5) دعائے الامان (6) دعائے نادعلی کبیر (7) دعائے نور کبیر (8) دعائے جوشن کبیر (9) ایک ہزار اسمائے حسنیٰ (10) آیت الکرسی (11) چارقل (12) حرز یامن تحمل (13) حروف مقطعات (14) حرز خدیجۃ الکبریٰؑ (2 عدد) (15) 4 عدد حرز النبیؐ (16) حرز فاطمۃ الزہراؑ (17) حرز علی علیہ السلام (دو عدد) (18) حرز حسن وحسین علیہ السلام (19) حرز حسن علیہ السلام (20) حرز حسین علیہ السلام (21) حرز زین العابدین علیہ السلام (تین عدد) (22) حرز باقر علیہ السلام (دو عدد) (23) حرز صادق علیہ السلام (دو عدد) (24) حرز موسیٰ کاظم علیہ السلام (چھ عدد) (25) حرز امام رضا علیہ السلام (تین عدد) (26) حرز محمد تقی علیہ السلام (27) حرز علی نقی علیہ السلام (28) حرز حسن عسکری علیہ السلام (دو عدد) (29) حرز ولی عصر علیہ السلام (دو عدد) ان کی بزرگ علمائے متقدمین نے انبیاءؑ و آئمہ اطہارؑ سے نسبت بیان فرمائی ہیں۔

**نوٹ: لوحِ محفوظ** (مفت) منگوانے کیلئے مقامی وغیر مقامی بہن بھائی پتہ لکھا رجسٹرڈ لفافہ ابھی سے جمع کروا کر اپنی لوحِ محفوظ ملنے کو یقینی بنالیں۔ ایک بار پھر وضاحت ہے کہ یہ **لوح تحفتاً** (مفت) خوشنودیٔ خدا اور رسولؐ و چہاردہ معصومینؑ کیلئے دی جا رہی ہے، ہدیہ آپ خود 14،12،5 سائلین کو کھانا کھلائیں۔ UK اور USA والے صرف پوسٹ خرچہ بنک اکاؤنٹ میں جمع کروا کر بذریعہ خط یا ای میل اپنا پتہ روانہ کریں۔
E-Mail: aienaeqismat@gmail.com

الحاج شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی۔ کاشانہ زنجانی۔ D-125، گلبرگ 2، لاہور، فون: +924235872277

مہمان کی تکریم کرو اگرچہ ظاہراً حقیر ہو، اپنے والد اور استاد کی عزت کے لئے کھڑا ہو جا اگرچہ تو بادشاہ ہے (حضرت علیؑ)

مصدقہ: ادارہ شیعہ مجلس علمائے پاکستان

# شجرہ طیبہ معصومین علیہم السلام

مصدقہ: آقا ملت مولانا سید نجم الحسن صاحب قبلہ کراروی، پشاور

| اسمائے معصومین | مشہور لقب | کنیت | اُمہات | تعداد اولاد | تاریخ و ماہ و سن ولادت | جائے ولادت | تاریخ وفات | مدت حیات | بادشاہ وقت | سبب شہادت | جائے دفن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پیغمبر اسلام حضرت محمدؐ | مصطفیٰؐ | ابوالقاسمؐ | حضرت آمنہؑ بنت وہب | فاطمہ، طاہر، طیب، طاہر، قاسم و ابراہیم | ۱۷ ربیع الاول سنہ ۱ عام الفیل | شعب ابی طالب (مکہ معظمہ) | ۲۸ صفر سنہ ۱۱ھ | ۶۳ سال | و۔ نوشیرواں عادل ش۔ ہرقل بادشاہ قیصر روم | زہر۔ یہودیہ بمقام خیبر | مدینہ طیبہ |
| ام الائمہ جناب فاطمہؑ | زہراءؑ | ام الحسنین سیدۃ النساء | حضرت خدیجہ الکبریٰؑ | حسن و حسینؑ، زینب، ام کلثوم، محسن سقط | ۲۰ جمادی الثانیہ ۵ عام الفیل | مکہ معظمہ | ۳ جمادی الثانیہ سنہ ۱۱ھ | ۱۸ سال ۹ ماہ ۱۵ یوم | و۔ یزدجرد ش۔ حضرت ابوبکر | افتادن در پہلو شکستن | جنت البقیع (مدینہ) |
| ابوالائمہ حضرت علیؑ | امیر المومنین | ابوالحسن ابوتراب | حضرت فاطمہؑ بنت اسد | ۱۱ پسر ۱۷ دختران | ۱۳ رجب ۳۰ عام الفیل یوم جمعہ | درمیان خانہ کعبہ | ۲۱ رمضان سنہ ۴۰ھ | ۶۳ سال | و۔ شہریار ش۔ معاویہ | ضرب عبدالرحمٰن ابن ملجم سازش امیر شام بمقام مسجد کوفہ | نجف اشرف (عراق) |
| حضرت امام حسنؑ | مجتبیٰ | ابومحمدؑ | حضرت فاطمہ زہراؑ | ۸ پسر ۷ دختران | ۱۵ رمضان سنہ ۳ھ | مدینہ منورہ | ۲۸ صفر سنہ ۵۰ھ | ۴۷ سال | و۔ یزدجرد ش۔ معاویہ | زہر دادن جعدہ بنت اشعث بحکم خلیفہ ظالم معاویہ | جنت البقیع (مدینہ) |
| حضرت امام حسینؑ | سید الشہداء | ابوعبداللہ | حضرت فاطمہ زہراؑ | ۶ پسر ۴ دختران | ۳ شعبان سنہ ۴ھ (بنا پر مشہور) | مدینہ منورہ | ۱۰ محرم سنہ ۶۱ھ | ۵۷ سال | و۔ یزدجرد ش۔ یزید | زخمہائے بیشمار بمقام کربلا بخنجر شمر لعین | کربلائے معلیٰ (عراق) |
| حضرت امام علیؑ | زین العابدین | ابومحمدؑ | حضرت شہربانو بنت یزدجرد بادشاہ ایران | ۱۱ پسر ۴ دختران | ۱۵ جمادی الاول سنہ ۳۸ھ | مدینہ منورہ | ۲۵ محرم سنہ ۹۵ھ | ۵۷ سال | و۔ بادشاہت امیرالمومنین حضرت علیؑ ش۔ ولید | زہر دادن ولید بن عبدالملک | جنت البقیع (مدینہ) |
| حضرت امام محمدؑ | باقر | ابوجعفر | فاطمہ بنت امام حسن | ۵ پسر ۲ دختران | یکم رجب سنہ ۵۷ھ | مدینہ منورہ | ۷ ذی الحجہ سنہ ۱۱۴ھ | ۵۷ سال | و۔ معاویہ ش۔ ہشام | زہر ابراہیم بن ولید بن عبدالملک | جنت البقیع (مدینہ) |
| حضرت امام جعفرؑ | صادق | ابوعبداللہ ابواسمٰعیل | ام فروہ بنت قاسم بن محمد ابن ابی | ۷ پسر ۳ دختران | ۱۷ ربیع الاول سنہ ۸۳ھ | مدینہ منورہ | ۱۵ شوال سنہ ۱۴۸ھ | ۶۵ سال | و۔ عبدالملک بن مروان ش۔ منصور | زہر منصور دوانقی | جنت البقیع (مدینہ) |
| حضرت امام موسیٰؑ | کاظم | ابوالحسن ابوابراہیم | حمیدہ خاتون | ۱۹ پسر ۱۸ دختران | ۷ صفر سنہ ۱۲۸ھ | ابواء (مابین مکہ و مدینہ) | ۲۵ رجب سنہ ۱۸۳ھ | ۵۵ سال | و۔ مروان الحمار ش۔ ہارون رشید | زہر ہارون رشید عباسی بذریعہ سندی ابن شاہک | کاظمین (عراق) |
| حضرت امام علیؑ | رضا | ابوالحسن | ام البنین | امام محمد تقی فقط | ۱۱ ذی قعدہ سنہ ۱۴۸ھ | مدینہ منورہ | ۲۳ ذی قعدہ سنہ ۲۰۳ھ | ۵۵ سال | و۔ منصور دوانقی ش۔ مامون رشید | زہر مامون رشید | مشہد مقدس (خراسان) |
| حضرت امام محمدؑ | تقی | ابوجعفر | خیزران خاتون (ریحانہ) | ۲ پسر ۲ دختران | ۱۰ رجب سنہ ۱۹۵ھ | مدینہ منورہ | ۲۹ ذی قعدہ سنہ ۲۲۰ھ | ۲۵ سال ۳ ماہ ۱۲ یوم | و۔ محمد الامین عباسی ش۔ معتصم باللہ | زہر معتصم باللہ بذریعہ ام الفضل بنت مامون رشید | کاظمین (عراق) |
| حضرت امام علیؑ | نقی | ابوالحسن | سمانہ خاتون | ۵ فرزند | ۵ رجب سنہ ۲۱۴ھ | حوالی مدینہ منورہ | ۳ رجب سنہ ۲۵۴ھ | ۴۰ سال | و۔ مامون رشید ش۔ معتمد باللہ | زہر معتمد باللہ | سر من رائے (عراق) |
| حضرت امام حسنؑ | عسکری | ابومحمدؑ | حدیثہ خاتون | حضرت صاحب الامر | ۱۰ ربیع الثانی سنہ ۲۳۲ھ | مدینہ منورہ | ۸ ربیع الاول سنہ ۲۶۰ھ | ۲۸ سال ۲ ماہ | و۔ واثق باللہ ش۔ معتمد باللہ | زہر معتمد باللہ | سر من رائے (عراق) |
| حضرت امام محمدؑ | مہدی (ابوالقاسم صاحب الزمان) | ابوالقاسم | نرجس خاتون | العلم عند اللہ | ۱۵ شعبان سنہ ۲۵۶ھ | سر من رائے عراق | بحکم خدا زندہ ہیں | ماشاءاللہ | و۔ معتمد باللہ | بحکم خدا زندہ ہیں | جائے غیبت سر من رائے |

نوٹ: بادشاہ وقت کے خانہ میں "و" سے ولادت اور "ش" سے شہادت مراد ہے۔ (شاہ زنجانی)

# عرس منجم اعظم الحاج شاہ زنجانی رحمۃ اللہ علیہ

از تحریر: شہزادہ سید محسن علی زنجانی

جشن میلاد النبی ﷺ کے زیر سایہ 11 / ربیع الاوّل بمطابق 11 دسمبر 2016ء بروز اتوار بانی ادارہ آئینہ قسمت کا 44 واں عرس بمقام درگاہ شاہ زنجانی بمہاں جھگیاں براستہ عامر روڈ شادباغ لاہور منایا گیا۔ آج سے بارہ سال قبل عرس کی تقریبات کے اختتام پر درگاہ شاہ زنجانی پر جناب شجاعت ہاشمی (اداکار) ''پرائیڈ آف پرفارمنس حسن صدارتی تمغہ'' تشریف لے جانے سے پہلے فرمانے لگے زنجانی بھائی ماشاء اللہ عرس کی تقریب میں آپکی اپنے والد گرامی سے محبت وعقیدت جھلکتی ہے۔ مگر آپ یہ دل میں گمان مت کریں کہ یہ سب کچھ آپ کروا رہے ہیں۔ مجھے حیرت ہوئی۔ فرمانے لگے آپ نے کبھی دیکھا ہے کہ جنگل بیابان میں اندھیری رات میں کسی کی قبر پر کوئی چراغ جلائے بیٹھا ہے۔ میں نے عرض کیا کیا جی ہاں فرمانے لگے اللہ عادل ہے وہ کسی کا بھی احسان نہیں رکھتا۔

جن لوگوں نے خلق خدا کی خدمت کی وہ اس کا احسان انکی قبروں کو روشن کر کے دنیا میں ہی اُتار دیتا ہے اور آخرت میں بھی ایسے صوفی درویش بہترین اجر پائیں گے۔ آپ کے والد گرامی الحاج منجم اعظم سید ناظر حسین شاہ زنجانیؒ کی درگاہ پر رونق انکی روحانی خدمات کی یقینی دلیل ہے۔

ہر سال کی طرح اس مرتبہ بھی 11 / ربیع الاوّل بمطابق 11 دسمبر 2016ء نماز ظہر کے بعد محفل میلاد النبی ﷺ کا آغاز شہزادہ سید محسن علی زنجانی نے تلاوت کلام پاک سے محفل کا کیا۔ اس کے بعد یکے بہ دیگرے ثناء خوانوں نے محفل میں جوش ولولہ روحانی سماع باندھ دیا۔ محفل کے اختتام پر لاہور کے مشہور ہیرو بینڈ کی ٹیم نے میوزیکل قصیدہ بردہ پڑھ کر حاضرین سے داد طلب کی عین 4 بجے سبھی حاضرین محفل درود شریف کا ورد کرتے ہوئے درگاہ چنوں شاہ سے درگاہ شاہ زنجانی کی طرف چادر پوشی کے لئے روانہ ہوئے۔ درود وسلام کے ورد میں سجادہ نشین سید انتظار حسین زنجانی سے سینکڑوں زائرین کے ساتھ چادر پوشی کی۔

**مہمانِ خصوصی:۔ ذوالفقار علی بدر (صاحبزادہ جہانگیر بدر) کی نیابت پیر سید ظہور کاظمی** مصور قران نے کی، سینئر صحافی **مجیب الرحمٰن شامی**، سابق صدر **C.P.N.E پیر سید علی رضا شاہ، صاحبزادہ جن پیر قادری، سجادہ نشین درگاہ حضرت میاں میر لاہور، پیر سید نفس الحسن شاہ آف اوچ شریف، پیر سید سرفراز حیدر مسلم لیگی راہنما بمعہ دوست چوہدری آصف علی، ملک شاکر، چوہدری شہزاد انوار، پیر سید مشتاق حسین زنجانی، پیر سید ثروت زنجانی کاظمی**، صاحبزادہ سید عمران امین، پیر سید طاہر سجاد زنجانی کاظمی، محمد ارشد بھٹی (ریجنل ہیڈ ایم سی بی) سرگودھا، راجہ اسد عباس، محمد امین عرف بھولا، پیر سید عنائیت شاہ بخاری، پیر سید چاند شاہ بخاری، چوہدری واحد سابق (ایم پی اے)



جو شخص علی الاعلان گناہ کرتا ہے اس کی عزت ختم ہو جاتی ہے اور اس کی غیبت کرنا جائز ہے (امام جعفر صادقؒ)

# لوح مصطفائی

یارب تری رحمت سے مایوس نہیں فانی
لیکن تری رحمت کی تاخیر کو کیا کہیے





مصائب اور
انبساط، غم اور خوشی انسان کے مقدر میں ہے
کسی کو زیادہ اور کسی کو کم۔ درحقیقت اس دنیا میں آسائش کے محل
بھی ہیں اور مصیبتوں کی جھونپڑیاں بھی۔ قہقہوں کی سمندر بھی ہے اور آنسوؤں کا سرچشمہ
بھی۔ انسان کبھی آرام کے جھولے میں جھولتا ہے تو کبھی گردش ایام کے کوڑے سہتا ہے۔

سکوں محال ہے قدرت کے کارخانے میں
ثبات ایک تغیر کو ہے زمانے میں

آفت و بلا درست، تکلیف اور دکھ بجا، لیکن خداوند تعالیٰ سبحانہ نے اس کے اثر کو زائل کرنے کے لیے اپنے کلام بلاغت نظام میں اوصاف پنہاں رکھے ہیں۔ مشکل سے مشکل اور مصائب بھی اس کلام پاک کے آگے دم نہیں مار سکتے، چنانچہ ماہر فلکیات و عامل عملیات و تعویذات قبلہ منجم اعظم شاہ زنجانی صاحب نے نوروز 21 مارچ کی ساعت بابرکت میں کلام مجید سے لوح مصطفائی تیار کی ہے۔ آج سے پہلے حضور کا یہ فیض حلقہ خاص تک تھا، اب آپ نے اس فیض سے روحانی سے عوام کو بھی مستفیض فرمایا ہے۔ لوح مصطفائی پاس رکھ کر ہر ضرورت مند اپنے دلی مقصد میں کامیابی حاصل کر سکتا ہے۔

☆ بے اولاد کے ہاں اولاد ہوگی ☆ دشمن مغلوب ہوں گے ☆ افسران بالا مہربان ہوں گے ☆ ہر شخص آپکا احترام کریگا ☆ قرضہ ادا ہونے کے سامان غیب سے پیدا ہوں گے ☆ مقدمات میں کامیابی ہوگی ☆ حب منشاء ملازمت ملے گی ☆ بحکم خدا قرضہ وصول ہو سکے گا ☆ کاروبار میں کشادگی ہوگی ☆ امتحان میں کامیاب ہوگی ☆ مایوس مریضوں کو شفاء منجانب اللہ ہوگی ☆ شادی خانہ آبادی میں رکاوٹ دور ہوگی ☆ جائیداد حب منشاء فروخت ہو سکے گی ☆ محبوب کو آپ سے والہانہ محبت ہوگی۔ غرضیکہ لوح مصطفائی ﷺ پاس رکھنے سے آپ کی جملہ شکایات دور ہوں گی۔

پس لوح مصطفائی کیا ہے؟ قرآن مجید کا زندہ جاوید معجزہ ہے۔ جو آپ کے دلی جائز مقاصد ہوں وہ تفصیل سے لکھیے اور ساتھ ہی والدین کے نام بھی تحریر فرمایئے لوح مصطفائی آپ کو عمر بھر کام دے گی۔

ہدیہ 751 روپے۔ نوٹ: ایک وقت میں صرف 2 مقاصد لکھیں۔

## خاندان زنجانیہ عالیہ کے بے مثال روحانی تحائف

| | | |
|---|---|---|
| نقش اسم اعظم | حصول خیر و برکت کے لیے پاس رکھنے کے لیے اس سے بڑھ کر کوئی نعمت نہیں | ہدیہ-/500 روپے |
| نقش ناد علی | نادِ علی کا ورد دشمن کو زیر کرتا ہے اور اسکا نقش دشمن کے ہوا کو بے اثر کر کے گرز جاں بن جاتا ہے، گویا یہ ایک خاص تحفہ ہے | ہدیہ-/500 روپے |
| نقش تنظیمی | بازاری اور پیشہ ور محبوبہ کی ناپاک محبت سے آزاد کر کے انسان کو تباہی و بربادی سے بچا لیتا ہے | ہدیہ-/500 روپے |
| نقش انقلاب عظیم | تبادلہ حب منشاء کرانے کے لیے اس سے بڑھ کر اور کوئی روحانی تحفہ نہیں ہے | ہدیہ-/500 روپے |
| نقش یوسفؑ | گھر سے مفرور اور آوارہ لڑکوں کو واپس بلانے کے لیے شاہ زنجانی کا بے نظیر روحانی تحفہ | ہدیہ-/500 روپے |
| نقش محافظ | یہ نقش پاس رکھنے سے حمل ضائع نہیں ہوتا اور بچہ صحیح سالم پیدا ہو کر زندہ رہتا ہے | ہدیہ-/500 روپے |
| نقش ولادت | دردِ ولادت میں کمی کر کے بچے کی پیدائش کو بے آسان بنا دیتا ہے | ہدیہ-/500 روپے |


مینیجر شعبہ روحانیات آئینہ قسمت
کاشانہ زنجانی، D-125، گلبرگ 2، (نزد مین مارکیٹ)، لاہور
بیرونِ ملک کے لیے ہر نقش کا ہدیہ 10 پونڈ ہے
فون لاہور: 042-35752277 - 35872277
فون کراچی: 021 - 32217544
0300 - 9483758

# توشہ اصحاب کہف

کی پر نور ہستیوں کی فضیلت اس سے زیادہ اور کیا ہو سکتی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے کلام پاک میں سورہ کہف کو نازل فرمایا۔ بزرگان دین نے توشہ اصحاب کو بڑا متبرک اور سریع الاثر مانا ہے۔ جو انسان معصیت میں ان کی نظر دیتا ہے اللہ تعالیٰ بہت جلد اس کی معصیت کو ان ہستیوں کے صدقے دور فرما دیتا ہے۔ جناب شاہ زنجانی اپنے زیر نگرانی ہر ماہ باقاعدگی سے توشہ اصحاب کی نظر دیتے ہیں۔ ضرورت مند اور معتقد حضرات اس میں شریک ہو کر اپنی مصیبتوں کو دور فرما سکتے ہیں۔ لیکن ناجائز اور خلاف شرع مقصد نہ ہو ورنہ بجائے فائدہ کے نقصان پہنچ سکتا ہے۔ ہدیہ ایک مقصد کے لئے صرف تین صد روپے ہے۔ آپ اپنے مقاصد کے اعتبار سے شریک ہو سکتے ہیں۔ ایک دو یا تین۔ زیادہ نہیں۔ توشہ کی تاریخ ہر قمری ماہ کی نوچندی جمعرات مقرر ہے۔ مقررہ تاریخ کا خاص خیال رکھیں ورنہ آپ کا توشہ اگلے ماہ دیا جائے گا۔

# روحانی مشاورت

خوش دلی سے مرتع اور روحانی و جسمانی مسائل سے بھرپور زندگی کا طویل راستہ ماہرانہ رائے کے بغیر دشوار تر ہوتا ہے۔ کسی بھی قسم کی ماہرانہ رائے کیلئے علم نجوم اور دیگر علوم مخفیہ سے رجوع کریں۔ جن کا تمام الہامی کتب میں بڑی اہمیت کے ساتھ ذکر آیا ہے۔ زمین سے فلکیاتی رابطے کے تحت کائناتی شعاعیں قوانین فطرت کے تحت شب و روز اپنے فرائض انجام دے رہی ہیں جن سے ہم ہر لمحہ متاثر ہوتے ہیں۔ معروفیات زندگی مثلاً ذاتی مسائل 'مال و اسباب' عزیز و اقارب' گھریلو مسائل' معاملات عشق و محبت' غیر متوقع آمدن' انعام وغیرہ' صحت و قرض کے مسائل' شادی اور شراکت' وراثت اور حادثات' سفر و روحانیات' ترقی و روزگار' خواہشات' خفیہ امور' مبارک نگینہ اور دیگر فی زمانہ مسائل غرض ہر طرح کی دنیاوی روحانی مشکلات کے حل کیلئے پیدائشی زائچہ و وقتی زائچہ سے منجم و عامل شاہ زنجانی کی وسیع تر خاندانی روحانی خدمات سے بالمشافہ یا بذریعہ خط فیض یاب ہو سکتے ہیں۔

# عطر تسخیر محبوب

آپ عطر حنا یا خس کی ایک شیشی ماشہ دو ماشہ کی لے لیں۔ جس کی خوشبو نہایت تیز ہو اس شیشی کو اپنے سامنے رکھیں۔ طہارت جسم و لباس اور باوضو ہو کر اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ کوئی سا درود شریف پڑھ کر ایک ہزار مرتبہ یہ آیت پڑھ کر اس شیشی پر دم کر لیں۔ **واللہ المستعان علیٰ ما تصفون** یہ عمل چاند دیکھنے پر جو پہلا جمعہ آئے جمعہ کی نماز پڑھ کر شروع کریں اور ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر عصر کی نماز پڑھ لیں۔ پس عطر تسخیر محبوب تیار ہے۔ اسکے بعد عروج ماہ تک عمل تنجیم کرنا بھی ضروری ہے۔ آپ جس مجلس اور جس شخص کے پاس یہ عطر لگا کر جائینگے اور اس عطر کی خوشبو آئے گی تو بے ساختہ اور والہانہ طور سے آپکی عزت و اخوت کریگا۔ اگر کوئی شخص یہ عطر خود تیار نہیں کر سکے تو ایک ماشہ عطر کی شیشی شعبہ روحانیات ادارہ آئینہ قسمت لاہور یا کراچی سے طلب کریں۔

اپنا نام مع والدہ ضرور لکھیں — ہدیہ پانچ صد روپے

# لوح امساک

یہ جنتری کے شائقین بھی ذاتی طور پر مل کر لطیف محمد اسرار عظم سے فیض یاب ہو سکتے ہیں۔

چاند و سورج گرہن کے اوقات کی تیار کردہ یہ لوح میرے خاندان عالیہ زنجانیہ میں کئی پشتوں سے مجرب چلی آ رہی ہے۔ اس لوح کو بڑی محنت اور احتیاط سے تیار کیا جاتا ہے۔ چاند گرہن یا سورج گرہن کے وقت زیر ناف پانی میں کھڑے ہو کر سیسہ (جس سے بندوق کے چھرے بنتے ہیں) پر کندہ کریں۔ سیسہ کا مربع حسب ضرورت پہلے سے بنوا لیا جائے۔ اس تختی کو اپنی کمر (گردوں) پر باندھ لیں۔ اس سے ایسی قوت باہ پیدا ہوگی۔ جو مقوی سے مقوی ادویات سے بھی پیدا نہیں ہو سکتی۔ اگر کوئی یہ لوح خود تیار نہ کر سکے تو ہمارے شعبہ روحانیات سے حاصل کرے۔ ہدیہ لوح مبلغ پانچ صد روپے ہے۔ گزشتہ سال جو الوح گرہنوں کے اوقات میں تیار کی گئی تھیں ان میں سے صرف چند الوح باقی رہ گئی ہیں۔

لوح درج ذیل ہے

| | | |
|---|---|---|
| ۳۶۴ | ۳۵۸ | ۳۶۶ |
| ۳۶۵ | ۳۶۳ | ۳۶۰ |
| ۳۵۹ | ۳۶۷ | ۳۶۲ |

# طلسماتی دھاگہ

چھوٹے بچوں کو نظر بد سے محفوظ رکھنے کیلئے خاندان زنجانیہ عالیہ کا صدیوں سے مجرب چلا آ رہا ہے۔ ایسے والدین جو اپنے بچوں کو نظر لگ جانے سے پریشان رہتے ہیں۔ ان کے لئے اکسیر نعمت ہے۔ اس دھاگے کو جو آئینہ قسمت کے دفتر سے مفت مل سکتا ہے بچوں (7 سال تک عمر) کے گلے میں ڈالنے سے بچے نظر بد سے محفوظ رہتے ہیں۔

## 2018ء کا اسم اعظم

# یَاوَدُودُ بحق اللّٰھم صلِّ علیٰ محمدٍ وآلِ محمد

از تحریر: شہزادہ حافظ سید محسن علی شاہ زنجانی

**2018ء کے اسم اعظم کی برکات**

قدرت کا ہر در علم سے کھلتا ہے، خواہ وہ دنیا ہو یا آخرت، دولت ہو یا من کی مراد یا پھر عشقِ حقیقی کی جستجو، مندرجہ بالا اسم اعظم بمعہ درود شریف 2000 یا 200 مرتبہ پڑھنا کسی نماز کے بعد معمول بنالیں، زندگی کا ہر روشن پہلو آگاہی علم حقیت بن کر آجائے گا اور اپنی منزل مراد اسی سال پالیں گے۔ سال کی کسی بھی جمرات یہ عمل شروع کریں، پھر 31-12-2018 تک ناغہ نہ کریں۔

**درود کے فضائل اور تاکید:** قرآن مجید میں آیا ہے کہ خدا اور فرشتے رسولِ خداؐ پر درود بھیجتے ہیں۔ اے مؤمنین تم بھی اُن پر درود و سلام بھیجو۔ اول یہ واضح ہو کہ حضرت محمدؐ و آل محمد علیہم السلام پر جو درود بھیجی جاتی ہے۔ اِس کے معنی یہ ہیں کہ (بار خدایا محمدؐ و آل محمدؐ کے درجے اور بھی زیادہ بلند کر اور ان کو اور بھی زیادہ اپنی درگاہِ اقدس میں معزز و مقرب فرما) پس جس وقت اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ زبان سے کہیں۔ اس کے معنی بھی دل میں گزریں۔

جنابِ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں کہ جو کوئی مجھ پر ایک بار درود بھیجتا ہے، حق تعالیٰ اس پر دس بار درود بھیجتا ہے اور جو مجھ پر دس بار درود بھیجے، خدا اُس پر سو بار درود بھیجتا ہے اور جو مجھ پر سو بار درود بھیجے خداوند رحیم اس پر کبھی جہنم میں عذاب نہ کرے گا اور یہ بھی فرماتے ہیں کہ جو مجھ پر ایک بار درود بھیجے، خدائے تعالیٰ اس پر ایک درِ عافیت کا کھول دے گا اور یہ بھی فرماتے ہیں کہ جو مجھ پر ایک بار درود بھیجے، اس پر ذرّہ بھر گناہ نہ رہے گا اور یہ بھی فرماتے ہین کہ یا علیؑ جو ہر روز یا ہر شب مجھ پر درود بھیجا کرے، اس کے لیے مجھ کو شفاعت واجب ہو گئی، اگرچہ اس نے گناہ کبیرہ کیے ہوں۔

حضرت امام رضا علیہ السلام سے منقول ہے کہ جو شخص کسی ایسے عمل پر قادر ہو جو اس کے گناہوں کا کفارہ ہو جائے تو وہ محمدؐ و آل محمد علیہم السلام پر درود بھیجا کرے، کیونکہ درود گناہوں کو منہدم کر دیتی ہے اور حضرت رسول خداؐ فرماتے ہیں کہ جو محمدؐ و آل محمدؐ پر درود بھیجے، خدائے تعالیٰ اُس کو بہتر شہیدوں کا ثواب عطا فرمائے گا اور گناہوں سے اِس طرح پاک ہو جائے گا جیسے کوئی بچہ ماں کے پیٹ سے بے گناہ پیدا ہوتا ہے۔ یہ بھی فرماتے ہیں کہ کوئی ایسا بندہ نہیں جو مجھ پر درود بھیج کر اپنے دونوں فرشتوں کو سنائے مگر یہ کہ اس کے گناہ تین روز تک نہ لکھیں گے۔ یہ بھی فرمایا کہ جو مجھ پر روز جمعہ سو بار درود بھیجے خدا اس کے اسی برس کے گناہوں کو بخش دیں گے اور جو کوئی روز جمعہ مجھ پر ہزار دفعہ درود بھیجا کرے، مرنے نہیں پائے گا کہ اپنی جگہ بہشت میں دیکھ لے گا۔ یہ بھی فرمایا کہ محمدؐ و آل محمدؐ پر درود بھیجنا خدا کے نزدیک تسبیح و تہلیل و تکبیر کے برابر ہے۔ یہ بھی فرمایا کہ جو مجھ پر درود بھیجتا ہو، وہ ہرگز جہنم میں جانے نہ پائے گا اور جو مجھ پر درود بھیجنا بھولا وہ بہشت کے راستے سے بھٹک گیا اور جس کے سامنے میرا ذکر آئے اور وہ مجھ پر درود نہ بھیجے تو وہ البتہ بہشت کے راستہ سے بھٹک گیا اور یہ بھی فرمایا کہ جو بھی دعا ہو اس کے اور آسمان کے بیچ میں حجاب اور رکاوٹ رہتی ہے جب تک کہ محمدؐ و آل محمدؐ پر درود نہ بھیجا جائے، مگر جب درود بھیجیں تو وہ حجاب ہٹ جاتا ہے اور دعا داخل ہو جاتی ہے اور اگر درود نہ بھیجا جائے تو دعا نہیں ابھرنے پاتی۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے منقول ہے کہ ایک روز جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ یا علیؑ کیا میں تم کو خوشخبری دوں۔ انہوں نے عرض کیا کہ ہاں یا حضرت میرے ماں باپ آپ پر فدا، آپ تو ماشاء اللہ ہمیشہ ہر خیر و خوبی کی خوشخبری دیتے ہی رہتے ہیں۔ پس فرمانے لگے کہ جبرائیلؑ نے تعجب کے ساتھ مجھ کو ایک خبر دی ہے۔ حضرت امیرؑ نے عرض کیا کہ یارسول اللہ کیا خبر دی؟ فرمایا کہ یہ خبر دی کہ میرا اُمتی جب مجھ پر درود بھیج کر میرے اہلبیت پر بھی درود بھیجتا ہے تو حق تعالیٰ فرماتا ہے کہ میں اس کے لیے آسمان کے دروازے کھول دیتا ہوں اور فرشتے اس پر ستر درود بھیجتے ہیں اگر وہ گنہگار و خطاوار ہوگا تو گنہگاریاں اس پر سے اس طرح جھڑ جائیں گی جس طرح درخت سے پتے جھڑتے ہیں اور حق تعالیٰ فرمائے گا کہ لبیک و سعدیک یعنی ہاں اچھا اے میرے بندے۔ اے فرشتو! تم اس پر ستر ہی درود بھیجتے ہو میں ایک ہزار (1000) درود اس پر بھیجتا ہوں اور جبکہ **میرا اُمتی مجھ پر درود بھیجے مگر میرے اہلبیت علیہ السلام کو ملا کر ان پر درود نہ بھیجے تو اُس کی درود اور آسمان کے درمیان ستر حجاب یعنی رکاوٹ ہوں گی** اور حق تعالیٰ فرمائے گا لَا لبیك ولَا سعدیك۔ اے فرشتو! اس کی دعا کو ابھرنے مت دو جب تک کہ یہ نبیؐ سے اُن کی عترت کو نہ ملاوے اور اِسی طرح اس کی دعا و درود رُکی رہے گی جب تک کہ مجھ سے میری آل کو نہ ملائے۔

# سبعہ مقدّسہ
# فالنامہ حضرت امام علی رضاؑ

از تحریر: سید معصوم علی شاہ زنجانی، لاہور

یہ فالنامہ سیدنا حضرت امام المشارق والمغارب امام علی رضا ہشتم آل عباسہ علیہ السلام کا مرتب کردہ ہے اور ایران اور عتبات عالیات عراق میں "فالنامہ سعہ مقدسہ" کے نام سے مشہور ہے۔ زیارات مقدسہ کربلائے معلی و نجف اشرف کے دوران میں ایک اہل اللہ بزرگ نے جن کو تمسک امام آخرالزماں حجۃ اللہ فی العالمین حاصل ہے مجھے آل عبا کی مناسبت کے باعث تحفتہ نجف اشرف میں عطا فرمایا جسے اعجاز امام کے فیض عام کے سلسلہ میں شائع کیا جا رہا ہے۔ سائل کے لئے باطہارت اور خوش اعتقاد ہونا لازم ہے۔ دیکھنے سے قبل سوال کا تعین فالنامے کی جدول دیکھ کر کرے۔ پھر قبلہ رُخ وہ بلکہ حضور قلب کے ساتھ سات بار محمدؐ و آل محمدؐ پر درود شریف بھیجے اور اس کے بعد خود کو بارگاہ الٰہی میں تصور کر کے یوں ملتجی ہو کر الٰہی بوساطت حضرت جبرئیلؑ و بحق محمد ﷺ و علیؑ و فاطمہؑ و حسنؑ و حسینؑ میرے فلاں سوال کا صحیح جواب عطا فرما۔ اس کے بعد آنکھیں بند کر کے انگشت شہادت دائرہ سبعہ مقدسہ کے کسی خانے میں رکھے۔ خانہ سے متعلقہ عدد کے مطابق جدول میں اپنے سوال کے نیچے جواب دیکھے انشاء اللہ بہ طفیل محمد ﷺ و آل محمدؑ صحیح جواب حاصل ہوگا۔

## مجھے زیارت کربلا نصیب ہوگی یا نہیں؟

1۔ قدم استوار رکھ زیارت نصیب ہوگی۔
2۔ روانہ ہو کہ زیارت نصیب ہوگی۔
3۔ روانہ ہو کہ تجھ کو زیارت نصیب ہوگی۔
4۔ البتہ زیارت تجھ کو نصیب ہوگی۔
5۔ نیک مردوں سے رفاقت کر کہ زیارت نصیب ہوگی۔
6۔ قدم راہ میں رکھ کہ نصیب ہو۔
7۔ انشاء اللہ تعالیٰ نصیب ہوگی۔
8۔ قدم راہ میں رکھ کہ نصیب ہوگی۔
9۔ جدوجہد نہ کر، کیونکہ زیارت نصیب نہ ہوگی۔
10۔ کوشش کر کہ زیارت نصیب ہوگی۔

## مجھے حج نصیب ہوگا یا نہیں؟

1۔ قدم راہ میں رکھ کہ حج نصیب ہوگا۔
2۔ برا کیا تو نے کہ نہیں گیا روانہ ہو کہ حج نصیب ہو۔
3۔ قدم راہ میں رکھ کہ حج نصیب ہو۔
4۔ روانہ ہو کہ خدا تیرے ساتھ ہی پہنچے گا۔
5۔ خدا سے توفیق مانگ کہ اس کی درگاہ سے کوئی محروم نہیں۔
6۔ اگر استقامت حج کی رکھتا ہے تو حج نصیب ہوگا۔
7۔ نصیب میں ہے قدم راہ میں رکھ۔
8۔ قدم راہ میں رکھ کہ سعادت نصیب ہوگی۔
9۔ ورثاء مانع ہوں گے لیکن ان کی بات نہ سن۔
10۔ اگر مخلص خدا کے واسطے نیت کرے تو حج نصیب ہوگا۔ دوسری نیت سے نہیں۔

## اولاد پیدا ہوگی یا نہیں؟

1۔ لڑکا عالم، روشن ضمیر اور پاکیزہ دل پیدا ہوگا۔
2۔ اگر دوسری عورت سے نکاح کرے گا تو لڑکا پیدا ہوگا۔
3۔ اللہ تعالیٰ لڑکا دے مبارک ہو۔
4۔ اگر دوسری عورت سے نکاح کریگا تو لڑکا ہوگا۔
5۔ خوش دل رہ کہ انشاء اللہ لڑکا ہوگا۔
6۔ اللہ تعالیٰ اولاد دے گا۔ برے کاموں سے باز آجاؤ۔
7۔ پریشان نہ ہو اللہ تعالیٰ اولاد دے گا۔
8۔ اللہ تعالیٰ تجھ کو اچھا سا لڑکا دے گا۔
9۔ اللہ سے سوال کر شائد تجھے اولاد دے۔
10۔ مبارک ہو اُمید رکھ کہ بیوی حاملہ ہوگی۔

## اس خواب کی تعبیر کیا ہوگی؟

1۔ اس خواب سے تکلیف ہوگی استغفار کر۔
2۔ نیک ہے عاقبت بخیر ہے اطمینان رکھ۔
3۔ پوشیدہ رکھ یہ خواب اچھا نہیں۔
4۔ خوش ہو کہ عاقبت بخیر ہے۔
5۔ یہ خواب اچھا نہیں، کسی سے ذکر نہ کر۔
6۔ خواب اچھا ہے خوشی دیکھے گا۔
7۔ خواب تیرا بد ہے، کسی سے نہ کہہ، پوشیدہ رکھ اور صدقہ دے۔
8۔ اطمینان رکھ خواب نیک ہے۔
9۔ خوش ہو کہ خواب تیرا باخیر و باسعادت ہے۔
10۔ مبارک ہو کہ خواب باخیر و باسعادت ہے۔

## گمشدہ واپس آئے گا یا نہیں؟

1۔ گمشدہ ہاتھ نہ آئے گا بے فائدہ رنج نہ اُٹھا۔
2۔ اس میں کوشش بے فائدہ ہے تکلیف نہ کر۔
3۔ انشاء اللہ گمشدہ واپس آئے گا۔
4۔ گمشدہ چیز بڑی مشکل سے ملے گی۔
5۔ گم شدہ تیرے ہاتھ نہ آئے گی بے فائدہ تکلیف نہ کر۔
6۔ گمشدہ ہاتھ آئے گا مگر کچھ نقصان اُٹھا کر۔
7۔ آئے گا مگر بہت تلاش کرنی چاہئے۔
8۔ شے گمشدہ اب نہ ملے گی بے فائدہ رنج مت کر۔
9۔ شے گمشدہ پیدا ہوگی مگر اس میں سے کسی قدر تیرے ہاتھ آئے گی۔
10۔ شے گمشدہ بعد مشکل ملے گی۔

منجم شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی

# صبح نوروز

# نوروز عالم افروز سنہ 2018

## 2018 بادشاہ سال مریخ ہونے سے دنیا بھر میں سپر پاور کی سازشوں کے سبب عالمی جنگی ماحول بنا رہے گا

بفضل تعالیٰ عزوجل بہ طفیل حضور پرنور سید النشور حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ بتصدیق امام المشارق والمغارب امیر المؤمنین حضرت علی علیہ السلام بین نوروز عالم افروز 20 مارچ 2018ء بروز منگل 21 بجکر 17 منٹ شب اسلام آباد پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم جبکہ لندن (انگلینڈ) 20 مارچ 16 بجکر 17 منٹ قبل شام اور نیویارک، واشنگٹن ڈی سی (امریکہ) 20 مارچ 11 بجکر 17 منٹ صبح۔ مولائے کائنات امیر المؤمنین علی ابن ابوطالب علیہ السلام امام المشارق والمغارب ہوگا۔ آپکی شان اور آپکے القاب سے تو اللہ اور اسکے رسولؐ ہم سے زیادہ واقف ہیں۔ فرمان رسولؐ ہے کہ اللہ کو مجھ سے اور علیؑ سے زیادہ کوئی نہیں جانتا اور مجھے علیؑ اور اللہ سے زیادہ کوئی نہیں جانتا اور علیؑ کو مجھ سے اور اللہ سے زیادہ کوئی نہیں جانتا تو پھر ہماری کیا مجال ہم تو وہی بیان کریں گے جو ہم نے سنا اور پڑھا۔ نظام شمسی نجانے کب سے گردش میں ہے۔ ستارے گردش میں اُلٹے سیدھے چلتے ہیں۔ ماسوائے بادشاہ فلک شمس اور مادر فلک قمر جو ہمیشہ سیدھے چلتے ہیں۔ شمس کی توانائی ہر شے کو چندھیا دیتی ہے۔ کائنات میں یہ شان صرف اور صرف مولائے کائنات کی ہے کہ انہوں نے گردش کرتے سورج کو اپنی قضاء نماز کو واجب نماز کرنے کی ادائیگی کے لیے واپس بلایا، رسولؐ نے معجزہ شق القمر کر کے دکھایا۔ اسی سبب ہم مولا علیؑ کو امام المشارق والمغارب کے لقب سے بھی یاد کرتے ہیں۔

**نوٹ:** چونکہ نوروز کا وقت پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم تحویل آفتاب کے مطابق ہے لہٰذا اس کا اطلاق ہر شہر اور قصبہ پر یکساں ہوگا۔ مقامی وقت کو جمع یا نفی کرنے کی ضرورت نہیں۔ مبارک و مستجاب وقت سے مومنین یکساں استفادہ فرمائیں۔ بیرون ملک رہنے والے بہن بھائی نوروز کا پاکستانی وقت 20 مارچ 21 بجکر 17 منٹ سے 5 گھنٹے نفی کرلیں تو 20 مارچ 16 بجکر 17 منٹ گرین وچ کا وقت نکل آئے گا۔ اس وقت گرین وچ سے اپنے ملک کا معیاری وقت جمع یا نفی کر لینے سے آپکو اپنے ہاں کا نوروز کا وقت مل جائے گا۔

نوروز عالم افروز 2018ء آسمانی کونسل میں سالانہ اہم بڑا دربار ہر سال 20 یا 21 مارچ کو سج جاتا ہے۔ گذشتہ سال بھی 20 مارچ اور اس سال بھی 20 مارچ 2018ء کو آسمانی کونسل میں ستاروں کی انجمن کا سالانہ اجتماع ہوگا۔ جس کے نتیجہ میں پوری دنیا کے فیصلے آسمانی کونسل پر ہوں گے۔ پوری ارض کا مالک وخالق وہی بلند و اعلیٰ ذات ہے۔ جو ارض و سماء کا مالک وخالق ہے۔ تاہم دنیا بھر کے حالات جاننے کے لیے UNO کے ممبران ممالک جو غالباً 209 ہیں، عالمی منجم حضرات کسی بھی ملک کے حالات جاننے کے لیے بوقت نوروز اس ملک کے دارالخلافہ کا زائچہ بنا کر اس ملک کے بارے میں سالانہ نجومی یا تنجیمی پیش گوئیاں کرتے ہیں۔ علم نجوم زندگی کے ہر شعبہ میں لطیف و روحانی معلومات سے آگاہی دیتا ہے۔ اسی سبب (ناسا فلکیاتی) ریسرچ کے مطابق علم نجوم ایک سائنسی علم کا درجہ رکھتا ہے۔ یہ علم غیب نہیں ہے بلکہ سائنسی علم ہے۔ دنیا بھر کے سیاسی لوگ حکمرانوں کے علاوہ عام افراد بھی اس علم سے ہر سال بھرپور استفادہ کرتے ہوئے افراد ہر شعبہ زندگی میں دکھائی دیتے ہیں۔

**فنظر نظرۃ فی النجوم ۝ فقال انی سقیم ۝**

**ترجمہ:** پھر ابراہیم نے ستاروں پر ایک بار نظر ڈالی۔ پھر کہا میں بیمار ہونے والا ہوں۔

### فضیلت عید نوروز

حضرت مجلین خانیسؓ جو حضرت امام جعفر صادقؑ کے خاص صحابی تھے۔ وہ کہتے

ہیں میں نوروز کے دن حضرت کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا۔ حضرت نے فرمایا:

(1) یہ وہ دن ہے کہ خداوند عالم نے بندوں کی روحوں سے اقرار لیا کہ وہ اُس کو وحدہ لاشریک اور کسی کو اس کی عبادت میں شریک کار نہ دے۔

(2) یہ پہلا وہ دن ہے جس میں سورج نے اپنی پہلی کرن زمین پر ڈالی۔

(3) اسی دن حضرت نوحؑ کی کشتی نے طوفان کے بعد کوہ جودی پر قرار پکڑا۔

(4) اسی دن خداوند عالم نے اُن چند ہزار آدمیوں کو زندہ فرمایا جو طاعون کے خوف سے بھاگے تھے اور خدا نے اُن سب کو موت دے دی۔ ایک مدت کے بعد جب ان کی ہڈیاں رہ گئیں تو ایک رسول کا وہاں سے گزر ہوا۔ انہوں نے خداوند عالم سے سوال کیا۔ پالنے والے مجھے دکھا دے کہ تو کس طرح بوسیدہ ہڈیوں کو زندہ کرتا ہے، خدا کی طرف سے وحی نازل ہوئی کہ تم اِن ہڈیوں پر پانی چھڑکو، تو انہوں نے اُن پر پانی چھڑکا تو باقدرت خدا وہ سب زندہ ہو گئے۔ اسی وجہ سے سنت ہے کہ مومنین ایک دوسرے پر پانی چھڑکیں یا خود اپنے اوپر پانی ڈالیں۔ جو لوگ زندہ ہوئے وہ 30 ہزار تھے اور وہ رسول حضرت حضقیلؑ تھے۔

(5) اسا حضرت علیؑ نے دوشِ مبارک رسول خدا پر چڑھ کر خانہ کعبہ میں بت شکنی کی۔

(6) نوروز کا دن ہی عید غدیر کا دن تھا۔

(7) نوروز کے ہی دن حضرت امیر المومنینؑ کو خلافت ملی۔

(8) نوروز کے ہی دن امیر المومنینؑ نے خارجیوں کے خلاف جنگ نہروان میں فتح حاصل کی۔

(9) انشاء اللہ اسی روز امام مہدیؑ کا ظہور ہوگا۔

(10) اسی روز باقی سارے امامؑ دنیا کی طرف رجعت کریں گے۔

(11) امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں کہ نوروز کا دن ہمارے اور ہمارے چاہنے والوں کا دن ہے۔

## احکامات نوروز عالم افروز

| | | |
|---|---|---|
| (1) بادشاہ سال | مریخ | 20 مارچ 2018 |
| (2) وزیر اعظم سال | مشتری | 21 جون 2018 |
| (3) سپہ سالار سال | شمس | 23 ستمبر 2018 |
| (4) مشیر سال | زہرہ | 21 دسمبر 2018 |




20 مارچ 2018ء اسلام آباد 21 بجکر 17 منٹ

**زائچہ اول نوروز:** زائچہ اول نوروز طالع (پوری قوم) برج عقرب کا حاکم ستارہ مریخ تیسرے شرف یافتہ یہ چھٹے کا بھی مالک ہو کر ہمراہ تیسرے چوتھے کے مشتری کہ مالک زحل کے ساتھ حالتِ قران تحسین ہونے کے سبب اسکے اثرات پڑوسی ممالک سرحدوں پر فوجی نقل وحمل میں اضافہ جھڑپوں جانی و مالی نقصانات کا خدشہ بعد از قیاس نہیں اندرون ملک ذرائع مواصلات ریلوے اور خصوصاً اون روڈ سی پیک منصوبے کی مخالفت کرنے والے دہشتگرد کمزور سیکورٹی پوائنٹس پر نقصان پہنچا سکتے ہیں۔ ٹریفک حادثات میں جانی مالی اور آتشزدگی سے نقصانات کا اندیشہ ملکی درآمدات میں اضافہ جبکہ برآمدات میں کمی ہونے سے ملک کی معیشت کمزور ہو ڈالر کے مقابلے میں روپے کی قدر میں کمی آئے۔ اس زائچہ نوروز میں سب سے مخدوش گھر چھٹا ہے۔ جہاں دسویں سربراہ مملکت کا مالک شمس چھٹے جبکہ آٹھویں گیارہویں کا مشتری کہ حاکم عطارد چھٹے اور ساتویں بارہویں کا مشتری کہ حاکم بھی چھٹے نحس گھر میں ہونے سے حکومت وقت سیاسی مشکلات کا شکار، بے ہنگم پارلیمنٹ یا بیشتر کرپٹ ممبران پارلیمنٹ کا احتسابی عمل شروع ہوسکتا ہے البتہ اندرون ملک دشمن خفیہ کام کرنے والی دہشتگرد تنظیمیں آشکار ہوں اور انکی سختی سے سرکوبی کی جائے دوسرے پانچویں کا مشتری کہ حاکم مشتری طالع میں ہونے کے سبب ملکی معیشت کو مستحکم بنانے کیلئے حکومت وقت کو خصوصی اعداد وشمار سے ہٹ کر ملکی معیشت کو بہتر بنانے کیلئے حقائق پر مبنی معیشت کو سنوارنے کیلئے سیاسی جھگڑوں سے ہٹ کر ٹھوس بنیادوں پر کام کرنا ہوگا۔ ورنہ ملکی معیشت مزید کمزور اور ڈالر کے مقابلے میں روپے کی قدر میں کمی دیکھی جاسکتی ہے۔ چوتھے کیتو دسویں راہو اندرون ملک اپوزیشن حکومت مخالف مظاہرے ہنگامے ہڑتالیں اور عجیب وغریب پریشان کن حالات کا سامنا پیش آسکتا ہے۔ حکومتِ وقت کو بہت سارے سیاسی امور میں درگزر سے کام لینا ہوگا ورنہ ملک دشمن قوتیں ملک میں سیاسی حالات کی خرابی جلسے جلوس جبکہ بعض حساس

علاقوں میں رینجرز کی مدد سے کرفیو کی صورت پیدا ہوسکتی ہے۔

زائچہ نوروز عالم افروز 2 20 عقرب 7 بحساب یونانی




بتاریخ 21 جون 2018ء بوقت 15 بجکر 07 منٹ 13 سیکنڈ بمقام اسلام آباد

**زائچہ دوئم نوروز:۔** یہ زائچہ طالع برج ثور سات درجے ہیں دقیقے جبکہ طالع کا مالک مریخ طالع کے درجات کو قران نہ صرف تیسرے زحل چوتھے کیتو دسویں راہو اور زہرہ بھی طالع کے درجات کو متاثر کررہے ہیں یہ زائچہ اندرون ملک سیاسی افراتفری ملک دشمن لسانی قوتیں صوبوں کو آپس میں لڑانے اور علیحدگی پسندانہ جیسی سیاسی قوتیں/ پارٹیاں حرکت میں آکر ملک کے مرکزی نظام کو متاثر کرنے کی کوششیں کرسکتی ہیں (جیسے ماضی قریب میں سندھ اسمبلی نے ایک قرارداد منظور کرکے نیب کے محکمے کو اپنے صوبے سے خیرباد کہہ دیا تب مرکزی نواز حکومت کمزور پوزیشن میں تھی اور سپریم کورٹ بھی خوداحتسابی کی صورت سے گزر رہی تھی) طالع چھٹے کا حاکم مریخ جسکا تعلق اسٹیبلشمنٹ اور کیتو یہاں سیاست کا سیارہ گزشتہ سال احتساب کا عمل نواز حکومت سے شروع ہوا تھا 2018ء میں اسکا دائرہ کار وسیع ہونے سے بہت سارے سیاسی پردہ نشیں افراد بھی اس سے نہ صرف متاثر ہوں بلکہ سابق آرمی چیف نے فوج میں جو احتساب کا عمل شروع کیا تھا اس سے بھی بعض اہم عسکری شخصیات کو گزرنا پڑے اہم ملکی حساس معاملات سے توجہ منتقل کرنے کیلئے اچانک دہشتگرد قوتیں متحرک ہوسکتیں ہیں۔ طالع میں ستارہ مشتری پانچویں نویں گھروں کو اور خصوصاً عطارد کو سعد ناظر ہونے سے ملک کی بگڑتی ہوئی معیشت کو غیر متوقع قیمتی معدنیات کی دریافت اور دوست ممالک سے رہنمائی اور مالی امداد/ سہارا ملنے سے ملکی معیشت میں بہتری آئے، اندرون ملک بینکنگ اور کمرشل ادارے خصوصاً اسٹاک مارکیٹ میں استحکام اور بہتری آئے، ون روڈ سی پیک سے درآمدات میں اضافہ سے بھی ملکی معیشت کو سہارا ملے اندرون ملک ذرائع مواصلات ٹیلی کیمونیکیشن آئی ٹی کے شعبوں میں جہاں کارکردگی میں اضافہ ہو وہاں حساس نوعیت کے ٹیکنالوجی کے اداروں پر توجہ کی ضرورت ہوگی۔ گوادر گلگت، کوئٹہ اور پشاور کے وہ حساس مقامات جن کا تعلق دفاع سے ہوگا ان کی سیکورٹی پر خصوصی توجہ دینے کی ضرورت ہوگی زہرہ کی دسویں موجودگی حکمران طبقے کے غیر دانشمندانہ سیاسی پروگرام یا کونشن میں اپوزیشن جماعتوں کی سخت تنقید کا سامنہ رہے۔ راہو کیتو کے دسویں چوتھے ہونے سے اندرون ملک عام عوام میں سیاسی پارٹیوں کے علانات ومنشور سے سخت حیرانی و پریشانی کی کیفیت دیکھی جاسکتی ہے۔ عوام مستقبل کے آئندہ ہونے والے الیکشن میں سیاسی پارٹیوں کی سوچ کے برعکس اپنے ووٹ کا درست استعمال کرنے کا شعوری فیصلہ کرنے کی از خود اور الیکٹرانک و پرنٹ میڈیا سے آگاہی جان سکیں۔

زائچہ نوروز عالم افروز 3 26 میزان 11 بحساب یونانی




بتاریخ 23 ستمبر بوقت 06 بجکر 54 منٹ 01 سیکنڈ بمقام اسلام آباد

**زائچہ سوئم نوروز:۔** زائچہ نوروز طالع برج میزان کا منقلب زائچہ پہلے اور آٹھویں کا مشترکہ حاکم زہرہ ملکی معیشت کے گھر میں وبال یافتہ جبکہ دوسرے اور ساتویں کا مالک مریخ پانچویں ہمراہ کیتو سے قران مقابل راہو ہونے سے ملکی معیشت کے وہ قرضے جو سابقہ حکومتیں لے چکیں ہیں۔ انہیں اتارنے کیلئے مزید غیر ملکی قرضے یا کوئی فارن بانڈز کے اجراء ٹیکسوں کی شرح میں اضافہ سے اس کمی کا ازالہ کرنے کی خفیہ حکومتی کوششیں کئے جانے سے ملکی معیشت پر مزید دباؤ بڑھے ڈالر کے مقابلے میں روپے کی قدر میں مزید کمی کا اندیشہ ہے مشتری تیسرے اور چھٹے کا مشترکہ حاکم جو فطری طور پر نویں کا حاکم ہونے سے سٹاک شیئرز کی قیمتوں میں زبردست اتار چڑھاؤ سے کچھ لوگ امیر اور کچھ کے دیوالیہ ہونے کا اندیشہ ہے۔ اسکے برعکس کمرشل بینکنگ آپریشن بڑھیں ملکی اور غیر ملکی بینکوں کی تعداد میں اضافہ ہو ماضی میں کی گئی

کرپشن کے سبب ملکی معیشت کو سدھارنے کیلئے حکومت وقت کو اعداد و شمار کی بجائے اپنے ملکی ٹیکسز کے نظام کو درست اور بہتر بنانے کیلئے خصوصی توجہ دینے کی ضرورت ہوگی۔ محب وطن ماہرین اقتصادیات کی مشاورت سے ملک کو معاشی دلدل سے نکالے جانے کی ممکنہ کوششیوں پر پیشرفت کو یقینی بنانا ہوگا۔ زحل کی چوتھے میں موجودگی ہونے سے اندرون ملک زراعت باغبانی ملکی برآمدات پر خصوصی توجہ دینے سے ملکی معیشت بہتر کی جاسکتی ہے ملک کے چھوٹے اور بڑے شہروں میں نئی بننے والی ہاؤسنگ کالونیوں پر حکومت کا چیک اینڈ بیلنس بڑھے گا۔ ملک میں بڑھتی ہوئی پراپرٹی کی مصنوعی قیمتوں میں کمی آئے گی۔ دسویں کا مالک قمر چھٹے ہونے سے موجودہ حکومت کو ملکی نظم و ضبط چلانے میں اسٹیبلشمنٹ کی ضرورت پڑسکتی ہے۔

**زائچہ نوروز عالم افروز 4 26 عقرب 10 بحساب یونانی**

| خانہ | سیارے |
|---|---|
| 9 | شمس 26.58، عطارد 8.33 |
| 10 | زحل 10.4، مشتری 9.24، کیتو 26.59 |
| 11 | پلوٹو 20.13 |
| 8 | زہرہ 13.12 |
| 7 | |
| 6 | |
| 5 | |
| 4 | راہو 26.59 |
| 3 | قمر 4.35 |
| 2 | |
| 1 | یورانس 28.43 |
| 12 | نیپچون 13.53، مریخ 22.32 |

بتاریخ 22 دسمبر بوقت 03 بجکر 22 منٹ 39 سیکنڈ بمقام اسلام آباد

**زانچہ نوروز چھارم:** پہلے تین میں سے دو زائچہ نوروز اور موجودہ زائچہ برج عقرب طالع اور چھٹے کا مشترکہ حاکم مریخ پانچویں ہونے سے اندرون ملک سیر و تفریح فلم آرٹ تھیٹر کے مقامات پر آتشزدگی سے نقصان کا اندیشہ شوبز کی اہم شخصیات کی شدید علالت یا اموات کا خدشہ اسکے علاوہ بچوں اور خواتین کے خلاف جرائم کی شرح اچانک بڑھ جائے، جنسی برائیاں تقریبات اور تعلیمی اداروں میں معاشرتی خرابیاں بڑھیں، کیتو اور زحل کے تیسرے اور راہو کے نویں قیام سے بعض ملکی قوانین میں تبدیلی لانے کیلئے سیاسی قوتیں متحرک رہیں دوسرے ملکی معیشت کے گھر میں مشتری یہاں اپنے گھر کا ہمراہ عطارد شمس حکومت وقت اپنا خسارہ پورا کرنے کیلئے عوام پر ٹیکسوں کی شکل میں کوئی اضافی بوجھ ڈال سکتی ہے۔ فنانس کے معاملے میں بہتری کیلئے ماہرینِ اقتصادیات عوام کو سرمایہ کاری کرنے کی ترغیب دیں۔ ملکی ٹریڈ اور کاروبار میں ترقی اور بینک وقومی بچت کی شرح میں مزید اضافہ کیا جاسکتا ہے۔ نویں کا حاکم قمر آٹھویں نحس گھر ہونے سے بعض سیاسی

شخصیات عدلیہ کو تنقید کا نشانہ بنائیں۔ حکومت مال کے بدلے مال ہمسایہ ممالک خصوصاً چائنہ، ترکی، انڈیا، افغانستان اور عرب ممالک سے منگوانے کو ترجیح دیں، حکومت کے خفیہ ذرائع آمدن معدنیات سے ملکی معیشت کو مصنوعی طور سے بحال کرنے کی کوششیں جاری رہیں طالع ساتویں بارہویں کا حاکم زہرہ، اندرون ملک بننے والی اشیاء کی خرید و فروخت میں کمی شہرت کی حامل بعض خواتین اور اہم شخصیات کے مابین تنازعات، ہنگامے اور فساد کا اندیشہ رہے، الیکٹرانک میڈیا پر خواتین کے سکینڈل شہرت پائیں اور خواتین کی عزت و ناموس کا خیال نہ کرتے ہوئے بعض ٹی وی پروگرام انکی تذلیل کریں حکومت وزارت داخلہ کے احباب کو حالات کو بہتر بنانے کی طرف خصوصی توجہ دینے کی ضرورت ہے۔

**اعمال نوروز:** تحویل آفتاب کا وقت نہایت مبارک و مسعود ہوتا ہے۔ یہ اجابت و دعا کا وقت ہے مومنین مقررہ وقت سے پہلے پاک و پاکیزہ صاف ستھرے ہو کر لباس مطہر زیب تن کریں اور ایک صاف کمرے میں فرش پر پاک و پاکیزہ کپڑا بچھائیں اور خوشبویات مثل لوبان، اگربتی، عنبر و صندل وغیرہ لگائیں۔ پھر ایک دسترخوان پر سرخ و سپید و سبز اور سیاہ رنگ کی مٹھائی رکھیں۔ اس پر نذر حضرت امیر المومنینؑ دیں بعد ازاں ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سرخ پھول چھوڑ دیں اور بوقت تحویل آفتاب اس پر نظر رکھیں۔ تحویل آفتاب کے وقت ساکن پھول میں خود بخود حرکت پیدا ہوگی۔ بس یہ وقت دعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے اس وقت یہ دعا کم از کم 46 مرتبہ پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ يَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ وَيَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ وَيَا مُقَلِّبَ
اللہ کے نام سے جو رحمن و رحیم ہے اے کھولنے والے دروازوں کے اور اے پیدا کرنیوالے اسباب کے اور اے پھیرنے والے
الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ وَيَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ وَيَا دَلِيْلَ الْمُتَحَيِّرِيْنَ وَيَا مُفَرِّجَ
دلوں کے اور نگاہوں کے اور اے فریاد سننے والے فریاد والوں کی اور اے راہ بتانے والے حیرانوں کے اور اے فرحت
الْمَحْزُوْنِيْنَ اَغِثْنِيْ اَغِثْنِيْ تَوَكَّلْتُ عَلَيْكَ يَا رَبِّيْ وَفَوَّضْتُ اِلَيْكَ
دینے والے غمگینوں کے میری فریاد سُن میری فریاد سُن بھروسہ کیا میں نے تجھ پر اے میرے رب اور میں نے تیرے سپرد کیا
اَمْرِيْ يَا رَبِّ يَا رَبِّ يَا اَللّٰهُ يَا بَاسِطُ يَا رَزَّاقُ يَا فَتَّاحُ يَا كَرِيْمُ
اپنا کام اے پروردگار اے پروردگار اے اللہ اے خوشحال کرنیوالے اے رزاق اے کھولنے والے اے سخی

اس دعا کے اول و آخر گیارہ گیارہ دفعہ درود شریف پڑھیں بعد ادائیگی دعا اپنے مقاصد و حاجات کے مطابق پڑھیں۔

**اعمال دیگر:** مومنین کو چاہئے کہ نوروز کے دن بعد نماز ظہرین 4 رکعت نماز نفل اس طرح ادا کریں۔ اول یہ نیت کریں کہ دو رکعت نماز پڑھتا ہوں قربۃً الی اللہ اللہ اکبر۔ اول رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ سورہ انا انزلنا

اور دوسری رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ 10 مرتبہ سورہ قل یاایھا الکفرون اور بعد سلام ختم کرے اور پھر 2 رکعت کی نیت کر کے نماز شروع کریں۔ اول رکعت میں سورۂ فاتحہ 10 مرتبہ قل ھو اللہ احد اور دوسری رکعت میں بعد سورۂ فاتحہ دس دس مرتبہ سورۂ قل اعوذ برب الناس اور قل اعوذ برب الفلق پڑھیں اور بعد سلام ختم کریں اور دعا کریں اور سجدے میں جائیں اور یہ دعا پڑھیں۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ الْاَوْصِیَاءِ الْمَرْضِیِّیْنَ وَ عَلٰی جَمِیْعِ اَنْبِیَائِکَ وَرُسُلِکَ بِاَفْضَلِ صَلَوَاتِکَ وَبَارِکْ عَلَیْھِمْ بِاَفْضَلِ بَرَکَاتِکَ وَ صَلِّ عَلٰی اَرْوَاحِھِمْ وَ اَجْسَادِھِمْ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَ بَارِکْ لَنَا فِیْ یَوْمِنَا ھٰذَا الَّذِیْ فَضَّلْتَہٗ وَ کَرَّمْتَہٗ وَ شَرَّفْتَہٗ وَ عَظَّمْتَ خَطَرَہٗ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْمَآ اَنْعَمْتَ بِہٖ عَلَیَّ حَتّٰی لَآ اَشْکُرَ اَحَدًا غَیْرَکَ وَ وَسِّعْ عَلَیَّ فِیْ رِزْقِیْ یَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ اَللّٰھُمَّ مَاغَابَ عَنِّیْ فَلَا یَغِیْبَنَّ عَنِّیْ عَوْنُکَ وَ حِفْظُکَ وَ مَا فَقَدْتُ مِنْ شَیْءٍ فَلَا تُفْقِدْنِیْ عَوْنُکَ عَلَیْہِ حَتّٰی لَآ اَتَکَلَّفَ مَالَآ اَحْتَاجُ اِلَیْہِ یَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ہ

**سات سلام:** مشہور ہے کہ جو شخص یہ سات سلام نوروز کے دن مشک وزعفران سے کسی چینی کے برتن پر لکھ کر اس کو گلاب کے عرق میں دھوئے اور اس میں سے پیئے تو آئندہ سال تک کوئی رنج و درد اس کو نہ ستائے گا اگر زہریلا جانور کاٹے تو اس پر اثر نہ ہوگا۔

۱:۔ سَلَامٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعٰلَمِیْنَ۔
۲:۔ سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ۔
۳:۔ سَلَامٌ عَلٰٓی اِبْرٰھِیْمَ۔
۴:۔ سَلَامٌ عَلٰی مُوْسٰی وَھٰرُوْنَ۔
۵:۔ سَلَامٌ عَلٰٓی اِلْ یَاسِیْنَ۔
۶:۔ سَلَامٌ عَلَیْکُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْھَا خٰلِدِیْنَ۔
۷:۔ سَلَامٌ ھِیَ حَتّٰی مَطْلَعِ الْفَجْرِ۔

نوروز کے دن جس وقت آفتاب برج حمل میں داخل ہوتا ہے اس وقت مولا مشکل کشا سے رجوع کیجئے کیسی ہی مشکل ہو وقت تحویل مولا کی نذر دے کر ان کے وسیلہ سے دعا کیجئے۔ انشاء اللہ حاجت پوری کرے گا کتنے ہی بے اولاد مرد اور بانجھ عورتوں کو اس عمل سے اللہ نے اولاد عطا فرمائی۔

**نوروز کی شرعی حیثیت:** حضرات آئمہ معصومینؑ کے ارشادات اور اعمال وافعال سے ثابت ہے کہ اس دن کو آل محمد مصطفیٰؐ نے اپنا دن فرمایا ہے اور اس کے متعلق بیشمار حالات وکوائف کو واضح فرمایا ہے اور بتایا ہے کہ بدو کائنات سے صبح قیامت تک اور ازل سے ابد تک یہ دن عزت واحترام کی نگاہ سے دیکھا جائے گا۔

یہ دن ہماری نگاہ میں اس لئے بھی خصوصی اہمیت رکھتا ہے کہ اسی دن نوروز بھی تھا۔ از تحقیق 18 ذوالحجہ کو حسن اتفاق سے تاریخ عیسوی بھی 18 مارچ تھی۔ قمری وعیسوی دونوں تواریخ (18) تھیں، (دیگر ایک تحقیق کے مطابق 17 مارچ تھی)۔ نوروز عموماً 20 یا 21 مارچ کو آتا ہے۔ 10ءکی 18 ذوالحجہ تھی۔

یہ وہ تاریخ ہے کہ حضور خاتم النبیین سید الانبیاء حضرت محمد مصطفیٰؐ نے بمقام غدیر خم بموقع حج آخر ایک لاکھ 24 ہزار صحابہ کرامؓ کے مجمع میں امام المتقین امیر المومنین حضرت علیؑ ابن ابی طالبؑ کو بحکم پروردگار عالم مفاد یا ایھا الرسول بلغ ما انزل الیک من ربک اپنا جانشین مقرر فرمایا تھا۔

الحمد للہ علی احسانہ قد رجع الحق الیٰ مکانہ

(روضۃ الاحباب) ان وجوہ کی بناء پر نوروز کے دن خوشی کا حکم دیا گیا ہے۔ خوشبو لگانے اور ایک دوسرے پر پانی چھڑکنے کو کہا گیا ہے۔ پانی چھڑکنے سے حیات نو کے پیدا ہونے کو قرآن مجید نے غیر مبہم الفاظ میں واضح فرمایا ہے۔ معلیٰ ابن خنیس جو خواص اصحاب امام جعفر صادقؑ سے تھے۔ کہتے ہیں کہ نوروز کے دن میں خدمت امام جعفر صادقؑ میں حاضر ہوا تو امامؑ نے فرمایا کہ کیا تم اس دن کو پہچانتے ہو جو آج ہے۔ میں نے عرض کیا کہ میں آپؑ پر فدا ہوں یہی وہ دن ہے کہ اہل عجم اس دن کی تعظیم کرتے ہیں اور اس دن ایک دوسرے کو تحفے اور ہدیئے بھیجتے ہیں۔

امامؑ نے فرمایا اے معلیٰ۔ نوروز وہ دن ہے کہ اس دن اللہ نے اپنے بندوں سے عہد و پیمان لیا اور روز الست انسے یہ عہد لیا ہے کہ وہ خدا کی وحدانیت کے ساتھ عبادت کریں اور اس کا شریک قرار نہ دیں۔ اور پیغمبروں، رسولوں اور حجتوں پر ایمان لائیں جو مخلوقات سے افضل ہیں اور اماموں اور پیشوایان دین اور ائمہ معصومینؑ پر بھی ایمان لائیں۔ یہ وہ پہلا دن ہے کہ جس دن آفتاب نے طلوع کیا۔ وہ ہوائیں جو درختوں کو بار آور کرنے والی تھی چلیں۔ اور پھول اور شگوفے زمین پر کھلے۔ اسی دن حضرت نوحؑ کی کشتی نے طوفان قرار لیا۔

اسی دن حق سبحانہ تعالیٰ نے ان لوگوں کو حضرت حزقیلؑ پیغمبر کی دعا سے زندہ کیا جو موت سے بھاگے تھے اور موت نے انہیں آلیا تھا۔ وہ تعداد میں پینتیس ہزار (35000) تھے۔ عرصہ دراز کے بعد جب حضرت حزقیلؑ کا ادھر سے گزر ہوا اور انہوں نے مرنے والوں کی ہڈیاں دیکھیں تو خدا سے سوال کیا کہ کس طرح وہ ان

بوسیدہ ہڈیوں کو زندہ کرے گا۔ اس وقت اللہ نے وحی نازل کی کہ ان ہڈیوں پر پانی چھڑکیں۔ چنانچہ حضرت حزقیلؑ نے پانی چھڑکا تو وہ سب قدرت الٰہی سے زندہ ہوگئے۔ اسی سبب سے سنت ہے کہ اس دن ایک دوسرے پر پانی چھڑکیں۔ اسی دن رسولؐ خدا پر نزول وحی کا آغاز ہوا۔

نوروز اس سال ۲۷ رجب کو واقع ہوا تھا۔ حضرت ابراہیمؑ نے اسی دن کافروں کے بتوں کو توڑا تھا اور اسی دن رسولؐ خدا نے حضرت علیؑ کو اپنے کاندھے پر چڑھا کر مسجد حرام کو بتوں سے پاک کرایا تھا۔ اسی دن بمقام غدیر خم ولایت امیر المومنین علی ابن ابی طالبؑ کا اعلان ہوا تھا۔ اسی دن حق خلافت حضرت علیؑ کی جانب دوبارہ پلٹا تھا۔ اسی دن حضرت علیؑ نے خارج نہروان سے جنگ کی اور ان پر فتح پائی اس دن قائم آل محمدؑ کا ظہور ہوگا۔ باقی آئمہ بھی اس دن رجعت فرمائیں گے۔

اسی روز قائم آل محمدؑ دجال کو کوفہ کے محلہ کناسہ میں سولی دیں گے۔ تحویل آفتاب کا وقت نہایت مبارک ہوتا ہے۔ یہ استجابت دعا کا وقت ہے مومنین کو چاہئے کہ مقررہ وقت سے پہلے پاک وصاف ہو کر لباس مطہرہ زیب تن کریں اور فرش پاک صاف بچھائیں، خوشبویات مثل لوبان، اگربتی وصندل وغیرہ سلگائیں۔ دستر خواں پر مٹھائی پھل میوے وغیرہ رکھیں اور نذر حضرت امیر المومنینؑ دیں اس کے بعد ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سرخ پھول ڈال دیں اور بوقت تحویل آفتاب اس پر نظر رکھیں جو وقت تحویل کا ہوگا اس وقت اس ساکن پھول میں خود بخود حرکت پیدا ہوگی۔ راقم الحروف نے بارہا اس کو آزمایا ہے۔ بس یہ وقت دعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے۔ اس وقت ۳۶۶ مرتبہ یَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ پڑھیں۔ مندرجہ ذیل دعا کم از کم ۳۶ مرتبہ پڑھیں۔

**نوٹ:** خصوصی تحفہ نوروز سب کے لیے مہر نبوتؐ بمعہ ذاتی طلسماتی نقش صفحہ 91,90 سے کاٹ لیں۔ ترکیب استعمال صفحہ 91 پر درج ہے۔

## نوروز نوبہار روز کا خاص طلسم

ا لا // 9||| 9||| // ||| یحطے

بوقت تحویل آفتاب نوروز عالم افروزیہ طلسم زعفران سے لکھ کر با پرہیز پاس رکھیں۔

## فضائل روزِ عیدِ غدیر

☆ ماہ ذوالحجہ کی اٹھارویں تاریخ کو عیدِ غدیر ہے۔

☆ حضرت امام جعفر صادقؑ نے فرمایا کہ بروز ۱۸ ذوالحجہ عید غدیر تمام عیدوں سے بڑی عید ہے

☆ اس روز رسول اکرمؐ نے غدیر خم کے مقام پر امیر المومنینؑ کو اپنا خلیفہ وجانشین مقرر فرمایا۔

☆ اس دن ایک درہم صدقہ دینا ایک لاکھ درہم صدقہ دینے کے برابر ہے۔

☆ اہل سنت والجماعت کی معتبر تفاسیر اور تراجم میں ان کے علماء نے اس بات کا اعتراف کیا ہے کہ یہ آیت مجیدہ غدیر خم کے مقام پر حضرت علیؑ کے بارے میں نازل ہوئی جیسا کہ درج ذیل تحریر سے ثابت ہے

☆ ابن ابی حاتم نے ابو سعید خدریؓ سے روایت کی ہے کہ درج ذیل آیت غدیر خم میں جناب حضرت علیؑ کی ولایت کے اعلان کے بارے میں نازل ہوئی (حبیب السیر جلد ۳)

يَا أَيُّهَا الرَّسُولُ بَلِّغْ مَا أُنْزِلَ إِلَيْكَ مِنْ رَبِّكَ ۖ وَإِنْ لَمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهُ (مائدہ:۶۷)

اے رسولؐ جو حکم تمہارے پروردگار کی طرف سے تم پر نازل کیا گیا ہے پہنچا دو اور اگر تم نے ایسا نہ کیا تو سمجھو تم نے اس کا کوئی پیغام ہی نہیں پہنچایا (تفسیر درمنثور جلال الدین سیوطی)

☆ جب اعلان ولایت علیؑ ہو چکا تو جبرائیلؑ یہ درج ذیل آیت لے کر نازل ہوئے (تفسیر درمنثور جلد ۲ صفحہ ۲۵۹)

اَلْيَوْمَ أَكْمَلْتُ لَكُمْ دِينَكُمْ وَأَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِي وَرَضِيتُ لَكُمُ الْإِسْلَامَ دِينًا (مائدہ:۳)

آج میں نے تمہارے دین کو کامل کر دیا اور تم پر اپنی نعمت پوری کر دی اور تمہارے لئے دین اسلام کو پسند کیا

☆ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں شاعر حسان بن ثابت نے امیر المومنین علی ابن ابی طالبؑ کو اس شعر کے ساتھ مبارک باد دی اور آپ کی مداح سرائی کی۔ (تذکرہ سبط ابن جوزی صفحہ ۲۰)

فَقَالَ لَهُ قُمْ يَا عَلِيُّ فَإِنَّنِي ٭ رَضِيتُكَ مِنْ بَعْدِي إِمَامًا وَهَادِيًا

پس آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اے علیؑ اٹھو بیشک میں نے تمہیں اپنے بعد امام اور ہادی پسند کیا ہے

## فضائل روز مباہلہ

☆ جب حضرت رسول اکرمؐ کے علمی وعقلی براہین کے بعد بھی نصاریٰ نجران اپنے غلط عقیدہ پر ڈٹے رہے تو اللہ کی طرف سے آپ کو ان کے ساتھ مباہلہ کا حکم اس آیت میں دیا گیا فَقُلْ تَعَالَوْا نَدْعُ أَبْنَاءَنَا وَأَبْنَاءَكُمْ وَنِسَاءَنَا وَنِسَاءَكُمْ وَأَنْفُسَنَا وَأَنْفُسَكُمْ ثُمَّ نَبْتَهِلْ فَنَجْعَلْ لَعْنَتَ اللَّهِ عَلَى الْكَاذِبِينَ ۝۶۱
(کہو کہ اچھا میدان میں آؤ ہم اپنے بیٹوں کو بلائیں تم اپنے بیٹوں کو اور ہم اپنی عورتوں کو (بلائیں) اور تم اپنی عورتوں کو اور ہم اپنی جانوں کو (بلائیں) اور تم اپنی جانوں کو اس کے بعد سب مل کر اللہ کی بارگاہ میں گڑگڑائیں اور جھوٹوں پر اللہ کی لعنت کریں (آل عمران:۶۱)

☆ جب آپؐ اپنے اہل بیتؑ کے ساتھ ۲۴ ذوالحجہ کو میدان میں پہنچے تو علمائے نصاریٰ (عیسائیوں) کا سردار عاقب ان کی طرف دیکھ کر کہنے لگا اللہ کی قسم میں ایسے نورانی چہرے دیکھ رہا ہوں کہ اگر یہ پہاڑ کو اپنی جگہ سے ہٹ جانے کو کہیں تو یقیناً ہٹ جائیگا اسی میں خیریت ہے کہ مباہلہ سے ہاتھ اٹھاؤ ورنہ قیامت تک نسل نصاریٰ (عیسائیوں) سے ایک نہ بچے گا۔ (تفسیر جلالین، بیضاوی جلد اول صفحہ ۱۱۸ مطبوعہ مصر)

## مشترکہ اعمالِ عیدِ غدیر ومباہلہ

☆ غسل کرنا، نیا لباس پہننا، خوشبو لگانا، خوشی کرنا، مومنین کو کھانا کھلانا، روزہ رکھنا، مصافحہ کرنا، روزے دار کو افطار کرانا اور بکثرت صلوات پڑھنا سنت مؤکدہ اور باعث فضیلت ہے۔

☆ عید غدیر یا عید مباہلہ کے روزے کا ثواب ساٹھ سالوں کے گناہوں کا کفارہ ہے۔

☆ ان دونوں دنوں کا روزہ دنیا کی زندگی کے برابر ہے اور سو حج اور سو عمروں کے ثواب کے برابر ہے۔

☆ ۱۸/ ۲۴ ذوالحجہ کو کسی مومن بھائی کو کھانا کھلانا اس طرح سے ہے کہ گویا اس نے تمام پیغمبروں اور صدیقین کو کھانا کھلایا ہو۔ اگر کوئی ان دنوں میں اپنے کسی مومن بھائی کا روزہ افطار کرائے تو گویا اس نے ایک لاکھ پیغمبر، صدیق اور شہیدوں کا روزہ افطار کرایا۔

☆ عید غدیر اور عید مباہلہ کے دن زوال آفتاب سے پہلے دو رکعت نماز اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ الحمد کے بعد دس مرتبہ سورہ توحید اور دس مرتبہ سورہ قدر اور دس مرتبہ آیت الکرسی پڑھے۔

☆ اس نماز کا ثواب وفضیلت اللہ تعالیٰ کے نزدیک ایک لاکھ حج اور ایک لاکھ عمرہ کے برابر ہے

☆ نماز کے بعد جو بھی حاجات طلب کریگا پوری ہوں گی۔ (انشاء اللہ)




# پاکستان اللہ کا راز؟

از تحریر: سید منصور علی زنجانی

**قیامِ پاکستان کے وقت مولانا اشرف علی تھانوی، پیر سید جماعت علی شاہ، پیر سید مانکی اور خان آف قلات کے خواب میں سرکارِ دو عالم ﷺ تشریف لاکر پاکستان بننے کی بشارت اور قائداعظم محمد علی جناح کی مدد کرنے کی تلقین فرمائی۔ پاکستان کا مطلب کیا؟ ''لا الہ الا اللہ''**

**2018ء ستاروں میں آسمانی کونسل تیسری عالمگیر جنگ کا نقشہ بن رہا ہے۔** ہمارا ایمان اور یقین ہے کہ پاکستان اللہ کے رازوں میں سے ایک راز ہے جو بھی نظر بد پاکستان کی طرف اُٹھے گی، سرکارِ دو عالم ﷺ کے صدقہ وہ آنکھ پھوٹ جائے گی۔ چاہے وہ آنکھ اسرائیل کی ہو یا امریکہ کی، بھارت کی ہو یا دجال کی، پاکستان قائم رہنے کے لیے بنا ہے اور یہ ہمیشہ قائم ودائم رہے گا۔

کائنات کی سب سے محبوب ہستی سرکارِ دو عالم محمد مصطفیٰ ﷺ کا فرمانِ رسولؐ ہے کہ مجھے پاکستان (ہندوستان) سے اپنے عاشقوں کی خوشبو آتی ہے۔ پھر مولا حسینؑ نے بھی سانحہ کربلا سے پہلے یہاں آنے کی خواہش کا اظہار کیا۔ یوں تو پوری کائنات میں عشاقِ رسولؐ ہر زمانے، ہر لمحہ موجود ہوتے ہیں، مگر دیکھنے میں آیا ہے کہ جس طرح سرکار کا میلاد پاکستان ہندوستان میں منایا جاتا ہے شاید ہی دنیا کے کسی اور خطہ میں منایا جاتا ہو۔ یہ سرکارِ دو عالم ﷺ کے فرمان کی تصدیق ہے آج کل اسلام دشمن قوتیں انڈیا اسرائیل اور امریکہ پاکستان کے ٹکڑے کرنے کے درپہ ہیں۔ ہر محب وطن پاکستانی اس بات سے خوف زدہ اور تحفظات رکھتا ہے۔ ایسے بھی قارئین کی خدمتِ عالیہ میں یہ بات بڑے یقین اور وثوق سے ہدیہ ہے کہ پاکستان اللہ تعالیٰ کے رازوں میں سے ایک راز ہے۔ جس طرح سرکارِ دو عالم ﷺ کے لیے فرمایا جاتا ہے کہ بعد از خدا تو ہی قصہ مختصر اس طرح پاکستان کے نقشہ پر جب کسی بھی دوست یا دشمن کی نگاہ جائے تو پاکستان کے نقشہ کے اندر لفظ محمد لکھا ہوا با آسانی دیکھا جا سکتا ہے۔ جس طرح خدا تعالیٰ نے اپنے محبوب کی حفاظت فرمائی، اسی طرح ہم سب پاکستانیوں کو بھی یقین رکھنا چاہیے کہ لیلۃ القدر کو قائم ہونے والا پاکستان ہمیشہ قائم ودائم رہے گا۔ جیسے دنیا کے عالمی اور جغرافیائی نقشہ پر پاکستان کا نقشہ مہر نبوت جیسا لگتا ہے اور ویسے بھی اقبال کے مفہوم کے مطابق خدا فرماتا ہے:

کی محمدؐ سے وفا تو نے تو ہم تیرے ہیں — یہ جہاں چیز ہے کیا لوح و قلم تیرے ہیں

بلاشبہ 27 رمضان المبارک عالمی نقشہ پر اُبھرنے والا ہمارا وطن پاکستان اللہ کے رازوں میں سے ایک راز ہے۔ قارئین زنجانی جنتری 2018ء کے لیے ہم ان رازوں سے پردہ اُٹھانے کی کوشش کرتے ہیں۔ ماضی قریب کے چند مایوس کن سالوں کے سبب ہر دانشور بزرگ پر ضروری ہو جاتا ہے کہ وہ اللہ کے اس انعام پاکستان کے راز سے پاکستان کے 22 کروڑ عوام خصوصاً سادہ لوح عوام کو باخبر کریں اور انہیں حوصلہ بخشنے کے ساتھ ساتھ اپنی کوتاہیوں کو دور کرنے کے لیے بارگاہِ خداوندی میں انفرادی طور پر اللہ سے توبہ وہدایت کی گزارش کریں۔ انسانی فطرت ہے کہ ہر شخص اپنے آپ کو سچا اور خوبصورت خیال کرتا ہے، روزِ حساب کے دن ہر شخص کو معلوم ہو جائے گا کہ وہ شخص کتنا سچا اور خوبصورت وخوب سیرت وقت گزار کر روزِ محشر حساب دینے کے لیے کھڑا ہے۔ ہمیں ڈر ہے کہ اگر ہم نے کچھ زیادہ سچی باتیں کیں تو آپ ناراض ہو سکتے ہیں۔ مگر ہماری علمی مجبوری ہے کہ ہم آپ کو اچھی اور بری باتوں سے گزارتے ہوئے پاکستان کے راز اور اللہ کے انعام سے آگاہ کریں۔ آپ ہم سے حق و سچ جان کر ہم سب کو بھی اپنے حق سچ سے آگاہ کریں۔ تب ہی ہم ایک سچے اور اچھے پاکستانی بن سکتے ہیں۔ 14/15 اگست 1947ء کی درمیانی شب عالمی نقشہ پر اُبھرنے والا سب سے بڑا اسلامی ملک پاکستان عالمِ وجود میں آیا۔ خداوند بزرگ وار کا سب سے بڑا انعام تھا۔ پاکستان کا قیام اللہ کے رازوں میں سے ایک راز تھا، ہے اور رہے گا۔ جیسے جیسے وقت گزرتا جائے گا، دنیا اور خصوصاً پاکستانی اس راز سے آگاہ ہوتے جائیں گے۔ اگست آزادی کا ماہ انتہائی جوش وخروش سے منایا جاتا ہے،

اس کے بعد ہم سب اپنے وطن کی محبت کو بھول جاتے ہیں، پھر وہی کرپشن وفسادات کے نتیجے میں دہشت گردوں کی خونی سازشوں کا نشانہ بن جاتے ہیں۔ 70ویں یوم آزادی کے موقع پر ہماری دعا ہے کہ پاکستانی قوم کو ایک اچھی لیڈرشپ ملے، ہر بڑے سیاست دان کی نظر اگلے الیکشن پر جب کہ لیڈر کی نظر اگلی نسلوں پر ہوتی ہے اور شاید 70 سال میں ہمیں مستقل طور پر ایسی لیڈرشپ میسر نہ آسکی جو قوم کو گرداب سے نکال کر ترقی کی شاہراہ پر لے آئے۔ لیڈر بنی اسرائیل حضرت موسیٰ علیہ السلام اپنی قوم کو دریائے نیل کے پانیوں سے اللہ کے حکم سے نکالتے ہوئے منزل پر لے گئے اور لیڈر دنیا فرعون اپنی قوم کے ساتھ دریائے نیل میں غرق ہو گیا۔ 1947ء میں یہ نعرہ مقبول عام تھا کہ پاکستان کا مطلب کیا؟ "لا الہ الا اللہ" اور پھر اس کلمہ کے تلے بنے ملک میں ہم سب نے کیا کیا؟

قیام پاکستان کے وقت مولانا اشرف علی تھانوی، پیر سید جماعت علی شاہ، پیر سید مانکی اور خان آف قلات کے خواب میں سرکار دو عالم ﷺ تشریف لا کر پاکستان بننے کی بشارت اور قائداعظم محمد علی جناح کی مدد کرنے کی تلقین فرمائی۔ زنجانی جنتری 2015ء میں ہم نے پیش گوئی دی تھی کہ پاکستان کا اچھا دور مہاد شاقمر 5 ستمبر 2015ء تا 4 ستمبر 2025ء تک دس سالہ تعمیر و ترقی کا دور جاری رہے گا۔ 2015ء کی پیش گوئی تھی کہ پاکستان تعمیر و ترقی اور دہشت گردی کے خلاف مارشل لاء لگے جو کہ پاک چائنا راہداری اور ضرب عضب کی صورت میں درست ثابت ہوئی۔ 2016ء میں پیش گوئی تھی کہ خاتمہ دہشت گردی کا تسلسل رہے اور کرپشن کے احتساب کا سال ہو گا جو کہ ضرب عضب و پانامہ لیکس کی صورت میں درست ثابت ہوئی۔ زنجانی جنتری 2017ء کے صفحہ نمبر 37 پر ہماری ایک پیش گوئی تھی کہ 2017ء ایک نئی لیڈرشپ ابھرنے کا سال ہے۔ بعض قارئین نے ہم سے پوچھا کہ یہ کیسے ممکن ہو سکتا ہے؟ ہم نے عرض کیا کہ ایسا تب ہی ممکن ہو سکتا ہے جب پرانے سیاست دان پس پردہ چلے جائیں گے تو نئی لیڈرشپ ابھرے گی اور اس پیش گوئی کا آغاز 2017ء یوم پاکستان سے شروع ہو چکا ہے، مستقبل قریب میں ہمیں یقین ہے کہ پاکستان میں نئی لیڈرشپ ابھر کر سامنے آئے گی جو ملک میں جاری مسائل و پریشانیوں سے نکال کر ملک کو ترقی کی راہ کی طرف لے جائے گی، **کیا ہی اچھا ہو کہ ہم 70 سال سے جاری اپنی کوتاہیوں کا ازالہ اور وطن سے عملی محبت کا اظہار کریں،** سینکڑوں قراردادوں کے باوجود پاکستان کو پاکستان کا نام دینے والی شخصیت چوہدری رحمت علی خان کا جسد خاکی انگلینڈ میں امانتاً دفن ہے، واپس لا کر قائداعظم و علامہ اقبال کی طرح باعزت سپرد خاک کیا جائے۔ قائداعظم کا نواسہ کراچی میں جو کرایہ کے گھر میں بے یارو مددگار مقیم ہے، ہمیں قائداعظم کی خاطر انہیں ہر طرح سے عزت دینی چاہیے۔ مؤرخین لکھتے ہیں کہ جن خاندانوں نے بھی پاکستان کے خلاف سازش کی شیخ مجیب الرحمٰن، اندرا گاندھی اور بھٹو فیملی غیر طبعی طور سے حادثات کا شکار ہوئے۔ اب ہم پاکستان کے وہ راز قارئین کو ہدیہ کرتے ہیں کہ یہ راز تو سب جانتے ہیں کہ پاکستان انعام کی صورت میں لیلۃ القدر کو رب تعالیٰ نے ہمیں عطا کیا۔ UNO کے 219 ممبر ممالک میں سے کوئی بھی ملک اس کے مذہبی تہواروں کے دن نہیں بنا، یہ اعزاز پاکستان کا مقدر ہے۔ آج کل امریکہ، اسرائیل، بھارت مل کر پاکستان کے مزید ٹکڑے کرنے کی باتیں کر رہے ہیں۔ سوشل میڈیا پر یہ خبر گرم ہے کہ جن چھ ممالک جرمنی، کینیڈا، امریکہ، فرانس، انڈیا اور برطانیہ کے جن سفیر حضرات نے عراق، لیبیا اور شام کو خانہ جنگی ٹکڑے برباد کرنے میں حصہ لیا، یہ سبھی سفیر اپنے ممالک کے سفارت خانوں میں سفیر بن کر پاکستان کے دارالخلافہ اسلام آباد میں تعینات ہیں۔ عجیب اتفاق ہے، بلکہ ایک سازش معلوم ہوتی ہے۔ پاکستان اسلام دشمن اگر پاکستان کا نقشہ جان لیں تو اس کے پورے نقشہ پر سرکار دو عالم محمد مصطفیٰ ﷺ کا نام کندہ ہے۔ عالمی جغرافیائی نقشہ پر صرف پاکستان ہی ایک ایسا ملک قائم ہے، جس پر سرکار کا نام کندہ ہے۔ **قیام پاکستان کے وقت اس وقت کی اعلیٰ شخصیات کو حضورؐ کی خواب میں زیارت ہونی تھی سبھی شخصیات نے قائداعظم محمد علی جناح کا بھرپور ساتھ دیا۔**

امید کی جا سکتی ہے کہ پاکستانی قوم شیعہ، سنی، دیوبندی، بریلوی لسانی یا صوبائی تعصب کی سازشوں کا شکار نہیں ہوں گے۔ پاکستان قائم رہنے کے لیے بنا ہے اور یہ ہمیشہ قائم و دائم رہے گا۔ جس طرح سپریم کورٹ 2017ء میں حرکت میں آئی اور اس نے یکے بعد دیگرے کرپٹ لوگوں کو بے نقاب کرنا شروع کیا ہے۔ اسی طرح حقیقی دائمی سپریم کورٹ آسمانی کو نسل بھلا کیسے بھول سکتی ہے کہ قیام پاکستان کے وقت نعرہ تھا کہ پاکستان کا مطلب کیا؟ "لا الہ الا اللہ"۔ پاکستان کے دفاع اور اس کے قائم و دائم رہنے کے لیے قدرت کی لاٹھی حرکت میں آ چکی ہے۔ 22 کروڑ میں سے کچھ کو نکال کر سبھی محسن اسلام اور محسن پاکستان ہیں۔ ان کی موجودگی میں پاکستان ترقی کی شاہراہ پر گامزن ہے۔ پاکستان زندہ باد

اے حسینؑ کے مددگارو! آپ پر میرے ماں باپ فدا ہوں کاش میں آپ کے ساتھ کربلا ہوتا (امام زمانہؑ)

# پاکستان کا ستارہ بدل گیا؟

یہ مختصر تحقیقی مضمون شائقین علم نجوم کے لیے لکھا گیا جسے عام قارئین سبھی بہن بھائی بھی پڑھ سکتے ہیں۔ **شہزادہ سیّد مصوّر علی زنجانی**







عالمی جغرافیائی تبدیلیوں کے ساتھ عالمی نقشہ پر اُبھرنے والے ممالک کے علم الفلکیات کی روشنی میں نئے زائچے بن جاتے ہیں۔ جیسے دوسری جنگ عظیم کے خاتمہ پر بھارت اور پاکستان دنیا کے نقشہ پر اُبھرے۔ ماضی قریب میں متحدہ ہائے روس کے ٹکڑے ہوئے اور اس سے کئی آزاد مسلم ممالک نے جنم لیا یا پھر انقلاب ایران کے بعد ایران کا عالمی نقشہ تو وہی رہا مگر از روئے نجوم ایران کے بھی نئے زائچہ نے جنم لیا۔ اس طرح 14/15 اگست 1947ء کو بننے والا سب سے بڑا اسلامی ملک مغربی پاکستان اور مشرقی پاکستان عالمی سازشوں کے سبب 1971ء میں دولخت ہو گیا۔ یوں ہمارا آدھا ملک کٹ کر بنگلہ دیش بن گیا اور مغربی پاکستان اب صرف پاکستان کہلاتا ہے۔ کچھ سنجیدہ منجم یہ خیال کرتے ہیں کہ اب پاکستان کا نیا زائچہ زیادہ مؤثر ہے۔ چند سالوں سے ہم زنجانی جنتری میں اس پر مسلسل بحث وتحریر کرتے چلے آرہے ہیں۔ اول زائچہ پاکستان کا حاکم ستارہ مریخ جس سے منگل منسوب ہے، لہٰذا گزشتہ ساٹھ سالوں میں منگل کے دن کی پاکستان میں بہت اہمیت رہی ہے۔ پاکستان میں چھ حکومتیں مارشل لاء اور جوڈیشل مارشل لاء منگل ہی کو ختم ہوئی۔ جس کا چارٹ حسب ذیل ہے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| (1) مارشل لاء ایوب خان | 7 اکتوبر 1958ء | بروز منگل | (2) مارشل لاء یحییٰ خان | 25 مارچ 1969ء | بروز منگل |
| (3) سول مارشل لاء ذوالفقار علی بھٹو | 21 دسمبر 1971ء | بروز منگل | (4) مارشل لاء ضیاء الحق | 05 جولائی 1977ء | بروز منگل |
| (5) فوجی حکومت جنرل مشرف | 12 اکتوبر 1999ء | بروز منگل | (6) جوڈیشل مارشل لاء (وزیر اعظم گیلانی) 19 جون 2012ء | | بروز منگل |

**قارئین دیکھا آپ نے سبھی دن منگل ہی کے ہیں۔ کیا پاکستان میں یہ اتفاق ہے یا نحوست؟**

ہمارا وطن عزیز پاکستان اگر ایک سرکاری ملازم ہوتا تو 2007ء میں ساٹھ سال ہو کر ریٹائر ہو جاتا۔ پاکستان ہمارا ملک ہے جو ہمیشہ قائم رہنے کے لیے بنا ہے۔ کسی بھی شخص کے زائچہ میں ستارہ زحل آسمانی کونسل میں ایک چکر 30 سال میں مکمل کرتا ہے اور زحل کے دو چکر مکمل ہونے پر ریٹائرمنٹ کروا دیتا ہے، اس سے ہم اس نتیجہ پر پہنچے ہیں کہ پاکستان کے پہلے ساٹھ سال میں 5 بار مارشل لاء جو منگل کے دن لگے۔ اس کا نظام اب ریٹائر ہو چکا ہے۔ سابق آرمی چیف جنرل راحیل شریف کے دور میں اندرونِ ملک اور خصوصاً دارالخلافہ اسلام آباد میں سیاسی حالات اس قدر خراب ہوئے کہ ماضی کی طرح ہمارے مقبول آرمی چیف جنرل راحیل شریف اگر ملک میں مارشل لاء لگا دیتے تو پوری پاکستانی قوم ماسوائے چند سیاسی لوگوں کے جنرل راحیل شریف کے مارشل لاء کا خیر مقدم کرتی مگر مارشل لاء نہ لگا، اس سے یہ نتیجہ با آسانی عکس ہوتا ہے کہ پہلے ساٹھ سال میں جاری نظام مارشل لاء کا سسٹم ریٹائر ہو چکا ہے اور اگلے ساٹھ سال میں جوڈیشل مارشل لاء کا دور شروع ہو چکا ہے۔ ہماری عدلیہ اس وقت انتہائی مضبوط پوزیشن میں ہوتے ہوئے اہم سیاسی فیصلے کر رہی ہے۔ پہلا اہم سیاسی فیصلہ 19 جون 2012ء بروز منگل کو آیا۔ اُس وقت کے وزیر اعظم سیّد یوسف رضا گیلانی کو اپنے عہدے سے سبکدوش کر دیا گیا اور اب 2017ء میں وزیر اعظم میاں محمد نواز شریف صاحب کو 28 جولائی 2017ء بروز جمعہ جوڈیشل مارشل لاء لگا کر اُن کو اُن کے عہدے سے سبکدوش کر دیا گیا۔

قارئین جیسا کہ آپ کے علم میں ہے کہ ماضی میں سبھی حکومتیں منگل کے دن گئیں اور اب موجودہ حکومت کی رخصتی بروز جمعۃ المبارک وقوع پذیر ہوئی۔ اس کے علاوہ کامران شو کے مطابق سابق چیف جسٹس افتخار چوہدری کی برطرفی جمعہ کے دن اور پھر عدلیہ بحالی تحریک دوبارہ بحال ہوئی تو جمعہ ہی کا دن تھا۔ مزید بھی پاکستان کے اندر کئی ایک اہم کام یا فیصلے جمعہ کے دن ہو چکے ہیں۔ قارئین کے ساتھ ہم بھی آپ کی اس تحقیق میں شامل ہیں۔ اس سے اس خیال کو تقویت ملتی ہے طالع برج ثور ستارہ زہرہ ملک کی آئندہ حکمرانی میں اہم خدمات انجام دیتا رہے گا۔ ستارہ زہرہ فطرتی زائچہ میں برج ثور اور برج میزان کا حاکم ہے، سیاسی نجوم میں ستارہ زہرہ جمہوریت سے منسوب ہے اور ہمارے پڑوسی ملک بھارت کا بھی طالع برج ثور اور ستارہ زہرہ ہی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ بھارت میں آج تک کبھی مارشل لاء نہیں لگا اور کبھی مضبوط اور کبھی کمزور سیاسی حکومت بھارت میں ہمیشہ قائم رہی۔ اب حسن اتفاق سے پاکستان کا نیا سیاسی زائچہ برج ثور اور ستارہ زہرہ مانا جائے گا۔ زہرہ سے دن جمعہ منسوب ہے اور یہی زائچہ کی مضبوط دلیل ہے کہ ہمارے میاں نواز شریف صاحب کی حکومت منگل کی بجائے جمعہ کو گئی۔ ہم سب کو اہم سیاسی اقدامات پر ریسرچ کو جاری رکھنا پڑے گا۔ ایک بات اس تحقیق سے طے کی جاسکتی ہے کہ پاکستان کا ستارہ اب مریخ نہیں، زہرہ بن چکا ہے اور پاکستان میں آئندہ مضبوط یا کمزور جمہوری حکومتیں بنتی، بگڑتی چلتی رہیں گی اور عسکری ادارے جو پہلے بڑی آسانی سے مارشل لاء لگا دیتے تھے اب وہ پسِ پردہ رہ کر عدلیہ کو پھلنے پھولنے کا موقع فراہم کریں گے اور بے شک عدلیہ ایک ایسا محترم ادارہ ہے جو مستقبل میں بلاخوف کرپٹ مجرموں کا احتساب کرتا رہے گا۔ یہ بات منجمین مل کر طے کر سکتے ہیں کہ پاکستان کی قسمت کا ستارہ اب بدل چکا ہے اور ہماری دعا ہے کہ ہمارا وطن عزیز پاکستان صدا قائم رہے، پھلے پھولے اور پاکستان قوم کو انصاف ملے۔




تیسری عالمگیر جنگ سے قبل 2018ء پاکستان میں جغرافیائی دہشت گردی

# ایمرجنسی/مارشل لاء کا خطرہ؟

از تحریر: منجم شہزادہ سید محمد علی زنجانی

**حکومت اور عسکری دفاعی اداروں کو مشورہ ہے کہ وہ بھارت پاکستان کے طویل ہزاروں میل بارڈر کے قریب ڈیری فارمنگ بزنس کرنے والوں کی حوصلہ افزائی کریں۔ گاؤ ماتا کہ مقدس ڈیری فارم بھارت اور پاکستان بارڈر لائن پر قیام امن میں موثر ثابت ہوں۔ بارڈر لائن پر آئے دن کی گولہ باری کی روک تھام ممکن ہو۔ نیز پاکستانی قوم اور بچوں کو خالص دودھ بھی پینے کو ملے۔**

آسمانی کونسل پر ستاروں کی نشست سے مستقبل کی پیش گوئی فن علم نجوم کہلاتا ہے۔ منجمین کے نزدیک کوئی واقعہ ایک دن میں نہیں ہوتا۔ واقعات ہونے سے قبل آسمانی کونسل پر بحکم الٰہی ستارے آپس میں ایسی نظرات بناتے ہیں جن سے ہم بہ آسانی مستقبل کی پیش گوئیاں آگاہی جان کر آنے والے خطرات کا دفاع کر سکتے ہیں۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ **"ہم نے آسمان پر جو سورج چاند ستارے بنائے ہیں یہ کوئی کھیل تماشا نہیں بلکہ عقل مند لوگوں کے لیے اس میں نشانیاں ہیں۔"** معلوم ہوا کہ ستاروں کا علم بھی سائنسی علم ہے نہ کہ کوئی غیب کا علم۔

موجودہ عالمی و ملکی سیاسی تناظر میں 2018ء میں آسمانی کونسل پر ستاروں کا عجیب و غریب نقشہ بن رہا ہے۔ زنجانی جنتری 2017ء صفحہ نمبر 21 پر ہم نے تیسری عالمگیر جنگ 2020 / 2021ء میں خدشہ ظاہر کیا تھا۔ **تب نہ تو صدر ٹرمپ امریکی صدر بنے تھے اور نہ ہی 36 اسلامی ممالک کی افواج کا اتحاد سعودی عرب حکمرانوں کے ذاتی تحفظ کے لیے وجود میں آیا تھا۔ 2017ء میں یہ بات ایک پیش گوئی کی حد تک تھی کہ دنیا کا امن 2017ء میں بھلا کیوں کر خراب ہوگا اور تیسری عالمگیر جنگ کیسے شروع ہو سکتی ہے؟** مگر آج جبکہ اکتوبر 2017ء کا مہینہ جاری ہے۔ شمالی کوریا کی دھمکی کہ میں جاپان کو غرق اور امریکہ کو راکھ کر ڈھیر بنا سکتا ہوں۔ جواباً صدر ٹرمپ نے بھی شمالی کوریا کی صفحہ ہستی سے مٹانے کی دھمکی دے رکھی ہے۔ ہماری دعا ہے کہ تیسری عالمگیر جنگ کسی طرح رک جائے اور دنیا ایک بڑی تباہی سے بچ جائے۔

وطن عزیز پاکستان ایک ترقی پذیر اور سپر پاورز کے مقابلے میں ایک چھوٹا ملک ہے۔ پہلی جنگ عظیم میں 10 لاکھ اور دوسری جنگ عظیم 52 لاکھ افراد کو کھا گئی اور یہ جنگیں یورپ، امریکہ کچھ ایشیائی ممالک فار ایسٹ میں لڑی گئیں۔ تیسری عالمگیر جنگ کے لیے اسرائیل، بھارت، افغانستان، امریکہ اور اس کے اتحادی یورپی ممالک مل کر اس متوقع جنگ کا دائرہ مڈل ایسٹ، فار ایسٹ اور ایشیائی ممالک خصوصاً پاکستان میں پھیلانے کی سازش کر رہے ہیں۔ ان کا ٹارگٹ ہماری نیوکلیئر پاور کو ختم کرنا ہے۔ مودی (ہند) سرکار بلوچستان میں کئی سال سے سازشیں

جاری رکھے ہوئے ہے۔ بھارتی دہشت گرد کلبھوشن کے TV انکشاف اور ان دنوں سوئٹزرلینڈ میں بلوچستان کی آزادی کے بینر لگ رہے ہیں۔ انگلینڈ میں ملک دشمن عناصر بلوچ لیڈرز کھلم کھلا پاکستان اور پاک افواج کو بُرا بھلا کہتے ہیں۔ 11/9 کے بعد امریکہ نے جنگلی اور جنگی حکمت عملی کے تحت مسلمانوں کو دہشت گرد ثابت کرنے کے لیے ایڑی چوٹی کا زور لگا رکھا ہے۔ عالمی میڈیا یہودیوں کا زرخرید غلام اور اقوام متحدہ امریکہ کی باندی بنی ہوئی ہے۔ تاریخ اور حقیقت اس کے برعکس ہے۔

## دنیا کی تاریخ میں کس نے سب سے زیادہ قتل کئے ہیں؟

1- ہٹلر: آپ جانتے ہیں وہ کون تھا؟ وہ عیسائی تھا، لیکن میڈیا نے کبھی اسکو عیسائی دہشت گرد نہیں کہا۔ 2. جوزف اسٹالن: اس نے بیس ملین (ایک ملین- دس لاکھ کے برابر) انسانوں کو موت کے گھاٹ اتارا، جسمیں سے ساڑھے چودہ ملین بھوک سے مرے، کیا وہ مسلم تھا؟ 3. ماوزے تنگ: اس نے چودہ سے بیس ملین انسانوں کو مارا، کیا وہ مسلم تھا؟ 4. مسولینی: چار لاکھ انسانوں کا قاتل ہے کیا وہ مسلم تھا؟ 5. اشوکا: اس نے کلنگا کی جنگ میں ایک لاکھ انسانوں کو مارا، کیا وہ مسلم تھا؟ 6. جارج بش کی تجارتی پابندیوں کے نتیجے میں صرف عراق میں پانچ لاکھ بچے مرے۔ ان کو میڈیا کبھی دہشت گرد نہیں کہتا۔

## چند اور حقائق:

1- پہلی جنگ عظیم میں 17 ملین لوگ مرے اور جنگ کا سبب غیر مسلم تھے۔ 2- دوسری جنگ عظیم میں 50-55 ملین لوگ مارے گئے اور سبب؟ غیر مسلم۔ 3- ناگاساکی پر ایٹمی حملے میں 2 لاکھ لوگ مرے اور اسکا سبب؟ غیر مسلم۔ 4- ویتنام کی جنگ میں 500000 اموات کا سبب بھی غیر مسلم۔ 5- بوسنیا کی جنگ میں بھی پانچ لاکھ موتیں ہوئیں سبب۔ غیر مسلم۔ 6- عراقی جنگ میں ابتک ایک کروڑ بیس لاکھ اموات کا سبب بھی غیر مسلم۔ 7- افغانستان، فلسطین اور برما میں خانہ جنگی کا سبب؟ غیر مسلم۔ 8- کمبوڈیا میں تقریباً 300000 موتوں کا سبب بھی غیر مسلم

خلاصہ یہ کہ کوئی بھی دہشت گرد مسلمان نہیں اور کوئی مسلمان دہشت گرد نہیں۔ اور سب سے اہم بات یہ کہ بڑی تباہی پھیلانے والے کسی بھی ہتھیار کے موجد مسلمان نہیں اور آج مبینہ دہشت گردوں کے ہاتھ میں جو ہتھیار ہیں وہ کسی "اسلامی فیکٹری" میں نہیں بنے۔ ان حقائق کو زیادہ سے زیادہ لوگوں تک پہنچانا چاہئے۔ ہم مسلمانوں کا فرض ہے۔ خصوصاً نئی نسل جو امریکہ کی دھمکیوں کے سبب اس بات سے خوف زدہ ہیں کہ مسلم دہشت گردی کرتے ہیں۔

جب سے پاک چین مشترکہ سی پیک منصوبہ شروع ہوا ہے، تب سے امریکہ، اسرائیل، بھارت مل کر ہمارے ایٹمی اثاثے اور کاشغر سے گوادر جانے والی سڑک کو کاٹنے اور تباہ کرنے کے منصوبے کچھ زیادہ ہی تیز ہو گئے ہیں۔ خوش قسمتی سے اِن دنوں منصوبوں کی نگرانی کا ذمہ ہماری افواج پاکستان نے لے رکھا ہے۔ حالیہ آرمی چیف جنرل قمر جاوید باجوہ صاحب نے فرمایا ہے کہ وہ ملک کے اندر اور باہر دشمنوں کا ڈٹ کا مقابلہ کریں گے۔ آپ کا بیان نہایت خوش آئند اور پاکستانی عوام کے لیے ہمت اور حوصلہ کا باعث بنا ہے۔ آسمانی کونسل پر زائچہ پاکستان میں ستارہ زحل 26 اکتوبر 2017ء تا 30 دسمبر 2020ء تک عدلیہ اور حکمرانوں کا مالک ہو کر آٹھویں نحس گھر میں رہے گا۔ سبھی سیاسی حکمران اور عدلیہ آزمائش اور مشکلات کے دور سے گزریں گے۔

زائچہ پاکستان میں نویں (**عدلیہ، خارجہ تعلقات، مذہب**) گھر بارہویں، ساتویں کا مشترکہ حاکم مریخ کیتو سے یکے بعد دیگر جون، جولائی، ستمبر خصوصاً 4 تا 11 جون پھر 16 تا 24 جولائی اور پھر 24 تا 28 اگست نحس قرانات بنائے گا۔ تب دشمن ممالک بلوچستان اور خیبر پختونخواہ کے اندر کمانڈوز جغرافیائی دہشت گردی کروا سکتے ہیں۔ ماضی کی سیاسی حکومت کی کمزور خارجہ پالیسی سے اندیشہ ہے۔ مضبوط دفاع وطن کے لیے ملک میں آئینی ایمرجنسی یا پھر مارشل لاء لگ سکتا ہے۔ ہماری بھی برسوں سے روحانی تجویز ہے کہ حکومتِ وقت منگل کو قربانی کا ناغہ کھول دے، منگل کو ذبیحہ خانوں میں خون کا بہنا پاکستان اور پوری قوم کا صدقہ ہے۔




دنیا کی سب سے خوش قسمت اور بد قسمت شخصیت کے بارے میں تحقیق کی گئی تو انکشاف ہوا کہ یہ نپولین بونا پارٹ کی والدہ گرامی تھیں، جن کے سات بیٹے اور سات بیٹیاں تھیں۔ سبھی بیٹے اُن کی زندگی میں یورپی ممالک میں بادشاہ بنے اور تمام بیٹیاں ملکہ بنیں۔ یہ خوش قسمتی کی انتہا اور سبھی بیٹے اور بیٹیاں ان کی زندگی میں طبعی و غیر طبعی مارے گئے، یہ ان کی بد قسمتی کی انتہا تھی۔ 22 کروڑ پاکستانیوں میں سب سے زیادہ خوش قسمت اور کامیاب شخصیت جناب عبدالستار ایدھی صاحب کی ہے، جو ارب پتی خزانے کے مالک ہوتے ہوئے بھی انسانیت کی خدمت زندگی کی آخری سانس تک کرتے رہے اور رخصت اس شان سے ہوئے کہ قائداعظم محمد علی جناح کے بعد اتنا بڑا نمازِ جنازہ اور فوجی اعزاز کے ساتھ ان کی تدفین ہوئی۔ یقیناً اس کے علاوہ بھی پاکستان میں کئی خوش قسمت شخصیات موجود ہیں۔ ان میں ایک خوش قسمت شخصیت پاکستان کے سابق وزیر اعظم میاں محمد نوز شریف کی ہے، جو پاکستان کے تین مرتبہ وزیر اعظم رہے۔ یہ خوش قسمتی اب تک کسی پاکستانی کے حصے میں نہیں آئی اور پاکستان کے سیاسی حالات دیکھتے ہوئے آئندہ بھی کسی کے حصہ میں آتی ہوئی دکھائی نہیں دیتی ہے۔ اب اِسے نواز شریف صاحب کی بد قسمتی کہیں کہ تینوں مرتبہ ان کی حکومت اپنا دور مکمل کرنے سے پہلے ختم ہو گئی۔ سیاسی مبصرین تبصرہ کرتے ہیں کہ نواز شریف صاحب نے دو مرتبہ محترمہ بے نظیر بھٹو صاحبہ کی حکومت ختم کرانے کے لیے سازشیں کیں۔ دونوں سربراہان اپنی ساڑھستی کے سبب دیس سے آٹھ آٹھ سال دور رہے۔ آخر فوجی اور سیاسی حکمرانوں کی یہ جنگ این آر او کے بعد ختم ہوئی۔ اس کے بعد پاکستان میں جو جمہوری سیٹ اَپ بنا یہ امریکہ اور برطانوی بندوبست کے تحت تھا، بہر حال جو بھی ہوا اُس وقت اچھا ہوا۔ تقریباً اس قانون کے تحت 7500 افراد کے خلاف مقدمات ختم ہوئے جس کا سب سے زیادہ فائدہ ایم کیو ایم کو پہنچا۔ عام خیال تھا کہ نواز شریف صاحب محبت وطن پاکستانی ہیں اور اپنی جلاوطنی سے سبق سیکھ لیا ہے۔ پاکستانی قوم کی طرح مجھے بھی آپ سے بہت زیادہ توقعات وابستہ تھیں۔ 2013ء الیکشن کے نتیجہ میں آپ تیسری مرتبہ وزیر اعظم بننے لگے تو پاکستان کی ترقی اور مضبوط نظامِ جمہوریت کے لیے ان کے حلف اُٹھانے کی تاریخ 5 جون 2013ء اناؤنس ہوئی۔ یہ بات اب کسی سے ڈھکی چھپی نہیں کہ دنیا کے بادشاہ، صدر، وزیر اعظم اپنی تقریب حلف برداری میں منجمین سے مشاورت کرتے ہیں، جیسے سابق امریکی صدر باراک حسین اوبامہ دو مرتبہ امریکہ کے صدر منتخب ہوئے، مگر آپ نے حلف صدر چار مرتبہ اُٹھایا۔ پہلی مرتبہ بہانہ بنایا گیا کہ حلف آئین میں میرا پورا نام باراک حسین اوبامہ کی بجائے باراک اوبامہ لیا گیا ہے۔ دوسرے انتخابات میں وہ پاور میں تھے لہٰذا دنیا نے اتنا غور نہیں کیا۔ بحیثیت منجم غور کرنے پر انکشاف ہوا کہ پہلا وقت سرکاری اور دوسرا وقت کسی ماہر علم نجوم سے نکلوایا گیا تھا۔ اس سبب باراک حسین اوبامہ نے اپنے دونوں چار چار سالہ صدارت کے دور عالمی مشکلات کے باوجود مکمل کیے۔

جذبہ تعمیر وطن کے اسی خیال سے وزیر اعظم نواز شریف صاحب کی تقریب حلف برداری کے لیے 5 جون 2013ء اسلام آباد 11 بجکر 35 منٹ کا نیک سعد ٹائم نکال کر مسلم لیگ ہاؤس (آفس) بھجوایا گیا۔ قیاس ہے کہ یہ پیغام ان تک پہنچا ہی نہیں یا اُسے جان بوجھ کر نظر انداز کر دیا گیا۔ نواز شریف کے حلف وزیر اعظم 5 جون 2013ء اسلام آباد 17 بجکر 37 منٹ کا ٹائم **انتہائی ناقص اور انہیں حکومت پوری نہ ہونے دینے اور بدترین زوال کا اشارہ تھا**۔ ماہنامہ آئینہ قسمت جولائی 2013ء اور پھر زنجانی جنتری 2014ء اور 2015ء میں وزیر اعظم کے زائچہ حلف کی علم نجوم کی روشنی میں تشریح کی گئی۔ ملکی اخبارات میڈیا یا سوشل میڈیا خصوصاً ماہنامہ آئینہ قسمت زنجانی جنتری کے علاوہ وزیر ریلوے خواجہ سعد رفیق، سابق وزیر اطلاعات پرویز رشید اور خود وزیر اعظم میاں محمد نواز شریف کو اُپائے بتائے گئے، مگر اپنوں نے اِسے سنجیدہ نہیں لیا۔ علم نجوم کے اساتذہ اور طالب علم بہ آسانی یہ بات سمجھ سکتے ہیں کہ 15 اگست 1947ء آزادی پاکستان کے زائچہ میں ستارہ مریخ حاکم تھا، جس کے سبب 5 مرتبہ مارشل منگل کے دن لگے اور چھٹا جوڈیشل مارشل بھی منگل کے دن لگا۔ اب نیا زائچہ پاکستان 20 دسمبر 1971ء کے مطابق پاکستان کا ستارہ زہرہ طلوع ہو چکا ہے۔ یہ جمہوریت اور جمہوریت میں عدلیہ کا ستارہ ہے، اِسی سبب فوج پس پردہ اور عدلیہ سامنے ہے۔ ہماری دعا ہے کہ پاکستان کو اچھے سچے حکمران ملیں اور پاکستان دنیا میں پھلے پھولے۔ جون ایلیا کے خوبصورت مگر فکر انگیز الفاظ 22 کروڑ پاکستانیوں خصوصاً سیاستدانوں کو ہدیہ کرتے ہیں:

**ہم "حسین ترین"، "امیر ترین"، "ذہین ترین" اور زندگی میں "ہر حوالے سے بہترین" ہو کر بھی بالآخر مر ہی جائیں گے۔ تو پھر کیوں نہ دنیا کے ساتھ اپنی آخرت کی بھی فکر کریں۔**

اپنی اولاد کو تین چیزوں کی تعلیم دو اپنے نبی مکرمؐ سے محبت، اہلبیت رسولؐ سے محبت اور تلاوت قرآن (رسول اکرمؐ)

# 17ویں صدی کے شہرۂ آفاق فرانسیسی آسٹرلوجر

# ناسٹراڈیمس کی 2018ء کے لیے کی گئی عالمی پیش گوئیاں

ماضی دو صدیوں میں اُن کی بیشتر پیش گوئیاں درست ثابت ہو چکی ہیں۔ ان کی پیش گوئیوں پر بنائی گئی فلم "مین ہوساٹو مارو" یوٹیوب پر دستیاب ہے۔ تیسری عالمی جنگ ایٹمی وار 27 سال تک جاری رہے۔ روحانی اسکالر سید محسن علی زنجانی

(1) ناسٹراڈامس کا کہنا ہے کہ 2018ء میں "گریٹ اریپشن آف ماؤنٹ" عظیم آتش فشاں کے پھٹنے سے اٹلی کے قریب چھ سے سولہ ہزار لوگوں کی اموات کا خطرہ اور زلزلے کے شدید جھٹکوں کا خدشہ ہے۔

(2) انسان جانوروں سے باتیں کریں گے: دراصل یہ سائنس میں مزید ترقی و اضافہ کی طرف اشارہ ہے۔

(3) عالمی جنگ و جدل کے خطرات (کوریا، امریکہ کا جنگی جنون عروج پر ہے) اگر بڑھے تو دنیا میں شدید اقتصادی بحران کا خدشہ ہے، جس سے دنیا کے امیر ترین لوگ دیوالیہ ہو سکتے ہیں۔

(4) 2018ء ورلڈ وار 3 کے خطرات بھی نظر آتے ہیں: اگر امریکہ اور روس دنیا کی دو بڑی طاقتیں اپنے جنگی جنون سے باز نہ آئیں تو 27 سالہ ورلڈ وار ہوتی دکھائی دیتی ہے۔ جس میں ایٹمی قوت کا مظاہرہ کرتے ہوئے بڑی تباہی سامنے آسکتی ہے۔

(5) امریکہ کے مغربی حصہ میں ایک شدید زلزلہ آنے کے بھی امکانات ہیں جس کے جھٹکے دنیا کے بیشتر حصوں میں بھی محسوس ہوں گے۔

(6) جو لوگ بچوں کی خواہش رکھتے ہوں گے ان کو پہلے حکومت وقت سے اجازت نامہ لینا ہوگا، اس کی عملی صورت چین میں دیکھی جاسکتی ہے۔ جہاں ایک سے زیادہ بچہ پیدا کرنا ممنوع ہے، ایسی پالیسی دیگر ممالک بھی اپنا سکتے ہیں۔

(7) میڈیکل کے شعبہ میں حیران کن ترقی کے سبب لوگوں کی زندگیوں میں اضافہ ہوگا اور عمر بڑھ جائے گی اور لوگ 200 سال تک زندہ رہ سکیں گے۔ اس کا عملی نمونہ ترقی یافتہ ممالک میں نظر آتا ہے۔ اچھی طبی سہولتوں کے سبب لوگ 80 سال سے زیادہ عمر پا رہے ہیں۔

(8) لوگ زیادہ عمر میں بھی جوان نظر آئیں گے، جس کا عملی نمونہ پلاسٹک سرجری اور دیگر ادویات کی صورت میں دیکھا جاسکتا ہے۔

(9) گلوبل وارمنگ کی وجہ سے دنیا میں گرمی کی شدت میں بہت زیادہ اضافہ ہو جائے گا، یوں لگے جیسے آسمان آگ برسا رہا ہو۔

(10) زبانوں کو سمجھنے میں آسانی ہوگی اور جدید سائنسی آلات کے ذریعے با آسانی دوسروں کی گفتگو سمجھی جاسکے گی۔

(11) مغرب میں ٹیکس ختم کیے جاسکتے ہیں، جیسا کہ 2017ء میں ٹرمپ نے وعدہ کیا ہے کہ وہ انکم ٹیکس میں کمی کرے گا، بہت سی دیگر مقبول پارٹیاں بھی یورپ میں اُٹھ رہی ہیں جو ٹیکس کو کم کرنے کے نعرہ کی وجہ سے مقبول ہیں تاکہ اقتصادی ترقی کی جاسکے۔

# کیلنڈر کہانی 2018

از تحریر: شہزادہ سید مسعود علی زنجانی

## حسبی اللہ لا إله إلا هو علیه توکلت وهو رب العرش العظیم

سوموار (پیر) کا کیلنڈر اس صدی میں **17** ویں مرتبہ طلوع ہو رہا ہے۔ **2018**ء سے پہلے یہ کیلنڈر **1900**، **1906**، **1912**، **1917**، **1923**، **1934**، **1940**، **1945**، **1962**، **1968**، **1976**، **1979**، **1990**، **1998**ء اور **2007**ء میں طلوع ہو چکا ہے۔ کیلنڈر کی تاریخ اپنی جگہ ایک نہایت اہم اور دلچسپ تحقیق ہے۔ جس سے اہل علم ودانش اور تاریخ دان بے شمار تحقیقی مقالے اور دنیاوی وملکی حالات کی سمت کی نشاندہی کرتے ہیں۔ ماضی میں رونما ہوئے واقعات سے مشابہت رکھتے اچھے اور برے حالات پیش آسکتے ہیں۔ ٹیکنالوجی میں ترقی کے باوجود اہل دانش کیلئے تاریخ میں ہونے والے واقعات خاص اہمیت کے حامل رہتے ہیں کیونکہ کوئی بھی واقع اچانک رونما نہیں ہوتا۔ اس کیلئے تاریخی حقائق وواقعات کو سمجھنا ضروری ہوتا ہے۔ **1945**ء میں سپر پاور امریکہ کا جنگی جنون جس کا نتیجہ جاپان پر ایٹم بم گرا کر سامنے آیا۔ انسانی تاریخ میں امن کا پرچار کرنے والے امریکہ کا اس سفاکیت میں کوئی اور ملک مقابلہ نہ کر سکا۔ ماضی میں بھی **57** اسلامی ممالک میں کئی ایک اسلامی اتحاد بنے لیکن پھر بھی مسلمانوں کو ظلم وستم اور جنگی جنون کا نشانہ بنایا گیا جس کے متاثرین افغانستان، فلسطین، عراق وشام میں آج بھی کبھی طالبان تو کبھی القاعدہ اور اب داعش کے نام پر مظالم سہہ رہے ہیں۔ اب یہ سلسلہ برما میں بھی جاری ہے۔ یہ جنگی جنون اب میزائلوں، ہتھیاروں سے آگے بڑھ کر فورتھ جنریشن وار کی طرف بڑھ گیا ہے۔

**فورتھ جنریشن وار (Fourth-generation warfare) ایک نہایت خطرناک جنگی حکمت عملی ہے** جس کے تحت ملک کی افواج اور عوام میں مختلف طریقوں سے دوری پیدا کی جاتی ہے۔ مرکزی حکومتوں کو کمزور کیا جاتا ہے، صوبائیت کو ہوا دے جاتی ہے، لسانی اور مسلکی فسادات کروائے جاتے ہیں اور عوام میں مختلف طریقوں سے مایوسی اور ذہنی خلفشار پھیلایا جاتا ہے۔ اسکے ذریعے کسی ملک کا میڈیا خریدا جاتا ہے اور اسکے ذریعے ملک میں خلفشار، انارکی اور بے یقینی کی کیفیت پیدا کی جاتی ہے۔ فورتھ جنریشن وار کی مدد سے امریکہ نے پہلے یوگوسلاویہ، عراق اور لیبیا کا حشر کر دیا اب اس جنگی حکمت عملی کو پاکستان پر آزمایا جا رہا ہے اور بدقسمتی سے انہیں اس میں کافی کامیابی حاصل ہو چکی ہے۔ پاکستان کے خلاف فورتھ جنریشن وار کے لیے بھی امریکہ، انڈیا اور اسرائیل اتحادی ہیں۔ باراک اوباما نے اپنے منہ سے کہا تھا کہ وہ پاکستانی میڈیا میں **50** ملین ڈالر سالانہ خرچ کریں گے۔ آج تک کسی نے یہ سوال نہیں اٹھایا کہ کس مقصد کے لئے اور کن کو یہ رقوم ادا کی جائینگی جبکہ انڈیا کا پاکستانی میڈیا پر اثر ورسوخ دیکھا جا سکتا ہے۔ پاکستان کی ساری قوم اس امریکن فورتھ جنریشن وار کی زد میں ہے۔!! یہ واحد جنگ ہوتی ہے جسکا جواب آرمی نہیں دے سکتی، آرمی اس صلاحیت سے محروم ہوتی ہے۔ چونکہ پاک آرمی کو امریکن ایف پاک ڈاکٹرائن کے مقابلے پر نہ عدالتوں کی مدد حاصل ہے نہ سول حکومتوں کی اور نہ ہی میڈیا کی اسلئے باوجود بے شمار قربانیاں دینے کے اس جنگ کو اب تک ختم نہیں کیا جا سکا ہے اور اسکو مکمل طور پر جیتا بھی نہیں جا سکتا جب تک پوری قوم مل کر اس امریکن فورتھ جنریشن وار کا جواب نہیں دیتی۔ فورتھ جنریشن وار بنیادی طور پر ڈس انفارمیشن وار ہوتی ہے اور اسکا جواب سول حکومتیں اور میڈیا کے محب وطن عناصر دیتے ہیں۔ پاکستان میں لڑی جانے والی اس جنگ میں سول حکومتوں سے کوئی امید نہیں اسلئے عوام میں سے ہر شخص کو خود اس جنگ میں عملی طور پر حصہ لینا ہوگا۔!! اس حملے کا سادہ جواب یہی ہے کہ: عوام ہر اس چیز کو رد کر دیں جو پاکستان، نظریہ پاکستان اور دفاع پاکستان یا قومی سلامتی کے اداروں پر حملہ آور ہو۔ حسبی اللہ لا إله إلا هو علیه توکلت وهو رب العرش العظیم تمام محب وطن پاکستانیوں سے استدعا ہے کہ ان معلومات کو زیادہ سے زیادہ شیئر کریں تاکہ ہر فرد اپنے اور ملک دشمن عناصر کو پہچان سکے۔

**1951**ء میں لیاقت علی خان کا قتل، **1962**ء اور **1979**ء میں **USSR** کے ایٹمی تجربے جس کا تاریخی کیلنڈری تسلسل **2007**ء میں شمالی کوریا کا ایٹمی تجربہ رہا۔ **1979**ء میں ذوالفقار علی بھٹو کی پھانسی۔ **1990**ء میں صدر غلام اسحاق نے اور **1996**ء میں صدر فاروق لغاری نے اسمبلیاں توڑیں۔ **2007**ء میں **12** مئی پاکستان کی تاریخ کا سیاہ ترین دن جب کراچی میں سیاسی دہشت گردی ہوئی۔ **19** اکتوبر **2007**ء محترمہ بے نظیر بھٹو پر حملہ اور پھر **27** دسمبر **2007**ء میں محترمہ کا قتل!!! پاکستان میں یہ کیلنڈر ماضی میں حکمرانوں اور اہم سیاسی شخصیات کیلئے معزولی اور موت کا پیغام لے کر آیا۔ بالخصوص اسی کیلنڈر میں بھٹو خاندان کی دو اہم شخصیات کی موت تاریخ کا حصہ ہیں۔ کیا **2018**ء میں بھی (شریف فیملی، آصف زرداری، عمران خان، شیخ رشید احمد، فاروق ستار) مسلمانوں پر ظلم جاری رہے گا؟ کیا **2018**ء میں پاکستانی اہم حکمرانوں کی جان کو خطرہ ہے؟

تبصرہ نگار: چودھری واجد علی خان (سابق ایم پی اے)

# منجم شاہ زنجانی کی سچی پیش گوئیاں

ہر سال کی طرح منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی کے وارث شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی کی پیش گوئیوں پر تبصرہ کے لیے حاضر ہوں۔ زنجانی جنتری 2017ء کے علاوہ اکتوبر 2016ء تا ستمبر 2017ء کے ماہنامہ آئینہ قسمت کے شمارے پیش نظر ہیں۔ لیکن میں زنجانی جنتری 2017ء کے صفحات کو اہمیت دوں گا۔ صفحہ نمبر 4 اداریہ میں 2017ء کی پیش گوئی تھی کہ نئی عالمی لیڈر شپ مسلم امہ اور پاکستان سے سیاست دان نہیں بلکہ لیڈر ابھریں۔ سیاست دان کی نظر اگلے الیکشن اور لیڈر کی نظر اگلی نسلوں پر ہوتی ہے۔ سعودی عرب میں 36 اسلامی ممالک کی عسکری قیادت ابھری، اس عسکری قیادت کی کمان پاکستان کے سابق آرمی چیف جنرل راحیل شریف کو نصیب ہوئی۔ ان کی دانشمندی سے امریکہ اسرائیل کی سازشوں کے باوجود اب تک خطہ میں کوئی بڑی جنگ رکی ہوئی ہے۔ جب تک مسلم امہ کی عسکری قیادت جنرل راحیل صاحب کے پاس رہے گی یقیناً اس طاقت کا غلط استعمال نہ ہوگا۔ میں نے ایک بار اپنے استفادہ کے لیے شاہ زنجانی صاحب سے پوچھا پاکستان میں تو طاقتور وزیراعظم نواز شریف کا قبضہ ہے، ان کے ہوتے ہوئے بھلا نئی لیڈر شپ کیسے ابھرے گی؟ آپ نے فرمایا وقت کا انتظار کریں۔ جنتری کے صفحہ نمبر 41 پر کچھ یوں درج ہے۔ 27 جون مریخ مشتری تربیع اہم شخصیات (شریف فیملی) کے خلاف مقدمات اور انہیں اپنی عزت اور سیاسی بقا کے لیے اصولوں کی جنگ لڑنی ہوگی۔ بعض اہم سیاسی لوگوں (نواز شریف) کا سیاسی

نجومیوں نے وزیراعظم کیلئے خطرے کی گھنٹی بجادی

30 مئی 2017ء کو "امت" میں شائع رپورٹ کا عکس

## ماہرین نجوم نے شریف فیملی کا مستقبل تاریک قرار دیدیا

ممتاز قادری اور ماڈل ٹاؤن کے مقتولین کے ورثاء سے معافی اور دیت ادا کرنے پر سابق وزیراعظم کو قدرت سے کچھ ریلیف مل سکتا ہے۔ ملک میں سیاسی افراتفری کے سبب کرفیو لگنا خارج از امکان نہیں۔ سید انتظار زنجانی۔ عمران کبھی وزیراعظم نہیں بنیں گے۔ پارٹی کی سربراہی شاہ محمود قریشی کے پاس چلی جائے گی۔ ڈاکٹر نثار ملک

مستقبل تاریک ہوتا دکھائی دیتا ہے۔ 7 اگست وتد السماء پر چاند گرہن سیاسی حکمرانوں کی احتسابی کیفیت اور ان کی تنزلی کا اشارہ ہے۔ وزارتوں میں ردوبدل اور مشترکہ حزب اختلاف کی مقبولیت بڑھے۔ گرہن لگنے سے مہینہ قبل تا بعد اس کے اثرات رہے۔ جون جولائی سپریم کورٹ کے پہلے 2، 3 ججوں کے فیصلے پر مٹھائیاں بانٹنے کے بعد جون جولائی سپریم کورٹ کی بنائی گئی جے آئی ٹی متحرک ہوئی۔ 28 جولائی وزیراعظم میاں محمد نواز شریف کو وزیراعظم کے عہدہ سے نکال دیا گیا تمام اہم وزارتوں میں ردوبدل ہوئی۔ وزیراعظم خاقان عباسی نے 3 اگست نئے وزیراعظم پاکستان کا حلف اٹھایا، وزراء کے محکموں میں زبردست ردوبدل ہوا۔ عجیب بات یہ ہوئی کہ پاکستان میں چار سال تک کوئی ایسا لائق شخص نہ تھا جسے وزیر خارجہ بنایا جاتا۔ حالانکہ عالمی سیاست اور خطے کی لمحہ لمحہ بدلتی صورتحال میں وزیر خارجہ کا عہدہ نواز شریف نے اپنے پاس رکھ کر ملک کی اس وزارت کے لیے ناانصافی کر رکھی تھی کوئی بھی وزیر خارجہ ہو وہ وزیراعظم کے ہی ماتحت ہوتا ہے۔ اچانک خواجہ محمد آصف کی شخصیت وزیر دفاع سے وزیر خارجہ کے لیے اہل ہو گئی، پاکستانی قوم مبارک باد کی مستحق ہے۔ نواز شریف کو سپریم کورٹ نااہل قرار دے چکی ہے۔ پاکستان کی دوسری بڑی سیاسی جماعت کے لیڈر عمران خان کو بھی نااہل قرار دینے کے لیے الیکشن کمشنر اور بعض ادارے سرگرم ہو چکے ہیں۔ سال ہذا بھی 31 دسمبر 2017ء جاری رہے گا۔ پانامہ کیس میں دیکھیے عمران خان کے بعد غالباً زرداری ہو سکتے ہیں۔ آنے والا وقت بتائے گا کہ 2017ء میں نئی قیادت ابھرنی ہے یا نئی لیڈر شپ حرفِ آخر خدا کی ذات ہے۔ یہ تمام حسابات شاہ زنجانی کے علم و فن کا نتیجہ ہے۔

چودھری واجد علی خان (سابق ایم پی اے) جنڈیالہ کلساں (نارنگ منڈی) کالا خطائی روڈ، ضلع شیخوپورہ
Phone Res: 056-2215005
Mob: 0300-4259249

رشوت لینے اور دینے والے اور ان کے درمیان دلالی کرنے والے پر اللہ کی لعنت ہے۔ (رسول اکرمؐ)

منجم شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی ماہر علم النجوم فی السیاسیات

# عالمی و سیاسی حالات 2018

وَسَخَّرَ لَكُمُ اللَّيْلَ وَالنَّهَارَ وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ۖ وَالنُّجُومُ مُسَخَّرَاتٌ بِأَمْرِهِ ۗ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَاتٍ لِقَوْمٍ يَعْقِلُونَ (سورۃ النحل آیت 12)

اور رات اور دن اور سورج اور چاند کو تمہارے کام میں لگا دیا ہے۔ اور اسی کے حکم سے ستارے بھی کام میں لگے ہوئے ہیں بے شک اس میں لوگوں کے لیے نشانیاں ہیں جو سمجھ رکھتے ہیں۔

2018ء نورِ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و نورِ علیؑ مرتضیٰ سے انصاف عدلیہ پاکستان کا سال

2018ء سپر پاور کی عالمی جنگ کی جنگی حکمت عملی۔ اتحادی ممالک کی صف بندیاں۔ حساس عالمی مقامات خشکی۔ سمندر میں چھاؤنیاں۔ UNO اقوام متحدہ تیسری عالمی جنگ کی روک تھام کیلئے سرگرم

2018ء طلوعِ انصاف روح آئین پر عملداری الیکشن اصلاحات انتخابات سے پہلے احتساب۔ انقلاب جمہوریت نئی لیڈرشپ ابھرے، اہم سیاسی شخصیت پر قاتلانہ حملہ

2018ء الیکشن عبوری نظام کی طوالت بلوچستان/ علیحدگی سازش۔ ایمرجنسی مارشل لاء خطرہ۔ تبدیلی انتظام و نظام جمہوریت سے طرزِ صدارت کی جانب سفر۔ نئے آبی ذخائر کالاباغ ڈیم، تھرکول قومی مفادات منصوبوں پر نظر ثانی ترجیحات۔ دفاعی کونسل، تھنک ٹینک، مضبوط نظر ثانی شدہ خارجہ پالیسی کا تسلسل

2018ء سربراہان مشرقی وسطیٰ (عرب) ایشیائی ممالک مصنوعی دفاعی اخراجات سے پریشان۔ شرح بیروزگاری میں اضافہ۔ برما، چین، کوریا، روس، ایران، افغانستان میں عسکری نقل و حمل سرگرمیوں میں اضافہ۔ داعش کی عالمی سطح خصوصاً عراق، کردستان، ترکی، شام اور پاکستان میں سرکوبی۔

2018ء کشمیر کی جنگ آزادی میں تیزی۔ پاکستان، ہندوستان، چین، افغانستان سرحدوں پر جون، جولائی، اگست، ستمبر، اکتوبر کشیدگی جنگی خطرات

**2018ء، مادر وطن کیلئے انتہائی اہم سیاسی سال،** 2018ء کی اہمیت کے کچھ روحانی وفلکیاتی دلائل یوں معلوم ہوتے ہیں۔ (1) 2018ء کا مفرد نمبر 2 علم الاعداد میں یہ نمبر **ستارہ قمر** سے منسوب ہے۔ (2) زائچہ پاکستان 15-8-1947 میں ان دنوں دس سالہ دور **مہادشا قمر** 5 ستمبر 2015ء تا 4 ستمبر 2025ء جاری ہے۔ (3) یکم جنوری 2018ء کا آغاز پیر (Monay) سے ہو رہا ہے۔ یہ بھی **قمر** سے منسوب ہے۔ یوں تو 2025ء تک دور قمر کی اہمیت رہیگی۔ 2018ء یوں مزید اہمیت کا حامل سال بن کر طلوع ہو رہا ہے ستارہ قمر آسمانی کونسل میں فطرتی برج سرطان سے تعلق رکھتا ہے جو ارض وطن کی تعمیر وترقی کے اس اہم دور میں کرپشن کے خلاف احتساب کا صاف شفاف نظام اس سال دیکھنے کو ملے جو اب تک قوم سے کسی سبب پوشیدہ رہا یا جان بوجھ کر اسے پوشیدہ رکھا گیا۔ (5،4) 2018ء کے روحانی پہلو مفرد نمبر پنجتن پاکؑ میں محمدؐ کا مفرد نمبر 2 اور علیؑ کا مفرد نمبر بھی 2 ہی ہے۔ یہ نمبر بھی **ستارہ قمر** سے منسوبہ ہیں۔ تصور پاکستان کے خالق علامہ محمد اقبالؒ کے ہیرو پاکستانی قوم کے قائداعظمؒ کا نام بھی محمد علی جناح ہے۔ یہ سبھی فلکی اور روحانی شواہد کا اکٹھا ہونا اس بات کی یقینی آگاہی ہے کہ **2018ء پاکستان کی تاریخ میں ایک غیر معمولی سال ثابت ہوگا۔**

قارئین زنجانی جنتری، 12 امامیہ جنتری، البیرونی تقویم کے ساتھ ساتھ قارئین آئینہ قسمت اس بات سے بخوبی آگاہ ہیں کہ ہم نے زائچہ پاکستان کے تحت 1947ء تا 2017ء تک پاکستان کے حاکم ستارہ مریخ کے سبب دن منگل کو اہمیت دے رکھی تھی کیونکہ ان 60/70 سالوں میں پانچ فوجی مارشل لاء منگل کے دن اور چھٹا جوڈیشل مارشل بھی منگل کے دن لگا۔ اس کے علاوہ بھی ہر اہم تاریخی کام بھی منگل کے دن ہی انجام پاتا رہا خواہ وہ سانحہ پشاور آرمی پبلک سکول ہو یا سانحہ ماڈل ٹاؤن طاہر القادری شہداء پاکستان کا بنیادی زائچہ 15 اگست 1947ء صفر بجکر منٹ کراچی ہے۔ یہ مشترکہ زائچہ مغربی پاکستان اور مشرقی پاکستان کا ہے، 1971ء میں سقوط ڈھاکہ کے بعد جب صدر یحییٰ نے ذوالفقار علی بھٹو کو پاور ٹرانسفر کی۔ پاکستان کا نیا زائچہ 20 دسمبر 1971ء، (اسلام آباد) 14 بجکر 58 منٹ 50 سیکنڈ کا وجود میں آیا۔ قارئین زنجانی جنتری اس بات سے آگاہ ہیں کہ ہم 2015، 2016 اور 2017ء سے زنجانی جنتری کے ہر سال کے ایڈیشن میں ہم خیال منجمین کے ساتھ یہ تحقیقی بحث جاری رکھے ہوئے تھے۔ نیا زائچہ پاکستان طالع برج ثور ستارہ زہرہ ہے۔ (زہرہ جمہوریت کا ستارہ) اور ہمارے پڑوسی ملک بھارت کا بھی یہی ستارہ ہے۔ جہاں ابتک مارشل لاء نہیں لگا۔ ہر مکتبہ فکر کے مورخین محب وطن اپنی ماں کے بعد مادر وطن سے یقیناً محبت کرتے ہیں س کی مثال قیام پاکستان 1947ء کے بعد 1965ء اور 1971ء کے وہ جنگی ایام ہیں جب دشمن بھارت نے ہمیں للکارا تھا۔ آج 2017ء بھارت سے ملکر اسرائیل امریکہ بھی ہمیں للکار رہا ہے۔ ہمارے ایک لاکھ پاکستانیوں کی دہشت گردی کے سبب شہادتوں کا خون کیا رائیگاں جائے گا؟ ہرگز نہیں عدل الٰہی کے تحت ایسا نہ ہوگا۔ پاکستان قوم آگاہ رہے کہ ہم 2017 / 2018ء فورتھ جنریشن دور میں داخل ہو چکے ہیں۔ اس کے لیے ایک الگ فکر انگیز تحریر جنتری ہذا میں شامل ہے۔

**قارئین کرام! جنتری ھذا میں زائچہ پاکستان پر کی گئی تحقیقی گفتگو سے معلوم ہوا کہ نیا زائچہ پاکستان زیادہ موثر ہو کر آسمانی کونسل پر بننے والی ستاروں کی 2018ء کی نشست کے نتیجہ میں زیادہ بہتر آگاھی دینے کی صلاحیت رکھتا ھے۔** قارئین زنجانی جنتری کیلئے ہم پہلی مرتبہ اسی زائچہ سے سالانہ ورش پھل پر لکھتے ہیں اگر کوئی منجم دوست 14،15 اگست 1947ء کے زائچہ کو بنیاد بنا کر پاکستان کے مستقبل کیلئے پیش گوئی کرتا ہے تو اسکا یہ طریقہ کار بھی درست ہے ہم بھی گزشتہ 70 سال سے اسی زائچہ کی روشنی میں پیش گوئیاں کرتے چلے آرہے ہیں۔ کی گئی بیشتر پیش گوئیاں ماضی میں درست ثابت ہو چکی ہیں۔ گزشتہ سالوں کی زنجانی جنتریاں اس بات کا ریکارڈ ہیں۔ نیا زائچہ پاکستان کے تحت ہم قارئین زنجانی جنتری کے لئے پہلی مرتبہ اپنے علم وفن کی روشنی میں 2018ء کی پیش گوئیاں کرنے کی کوشش کرتے ہیں، سست رفتار ستارے مریخ مشتری زحل اور راہو کیتو شمار کئے







جاتے ہیں۔ زائچہ پاکستان میں مہادشا مشتری کی یکم دسمبر 2024ء تک رہے گی۔ مہادشا میں انتردشا زہرہ 14 اکتوبر 2016ء تا 15 جون 2019ء تک رہے گی۔ زہرہ بھی چھٹے نحس گھر کا حاکم ہے ادھر ستارہ زحل نویں (عدلیہ قانون مذہب) اور دسویں وسربراہ مملکت (صدر، وزیراعظم، چاروں صوبوں کے گورنرز وزیراعلیٰ) سے منسوب ہے۔ زحل 24 جنوری 2020ء تک زائچہ کے آٹھویں نحس گھر میں رہے گا۔ سیاسی نجوم میں آٹھواں نحس گھر ایک خاص اہمیت رکھتا ہے یہ حکمرانوں کے زوال تنزلی شدید علالت موت اور حادثات جیسے شواہد کی نشاندہی کرتا ہے ملکی سیاسی نظریات میں انقلاب، زلزلے، ناگہانی آفات زلزلے طوفانی مدوجزر، حادثات، دہشت گردی، تخریب کاری اور آتشزدگی سے جانی مالی نقصانات سیاسی اور مادی معاملات کے سبب قوم کی اخلاقیات میں پستی دھوکہ دہی فراڈ لوٹ مار جرائم وجنسی جرائم منشیات ذخیرہ اندوزی، سمگلنگ، مہنگائی جیسے بھی خدشات حالات کے سبب اندرون ملک سیاسی افراتفری جلسے جلوسوں اور میڈیا سوشل نیوز میں نمایاں رہے۔ 2018ء یوں تو پاکستان میں الیکشن کا سال ہے، الیکشن سے قبل بعض سیاسی قوتیں انتخاب سے قبل احتساب اور انقلاب کا نعرہ لگا سکتی ہیں ملک کا جاری پارلیمانی نظام میں گزشتہ سالوں کے عظیم ممبران اسمبلی کی عظیم کرپشن کے سیکنڈل کے سبب صدارتی نظام کا نعرہ لگ سکتا ہے۔ 2018ء میں اگر الیکشن ہوئے تو کوئی واحد سیاسی پارٹی حکومت بنانے میں ناکام رہے۔ زائچہ پاکستان میں آٹھویں نحس گھر کے منسوبات ہائی لائٹ رہیں زحل آٹھویں گھر میں رہتے ہوئے 10,8,5,2 گھروں کے منسوبات کو متاثر کرے الیکشن سے قبل بنائی گئی عارضی عبوری حکومت وجود میں آکر ملکی نظام کو سدھارنے کے لئے بھاگ دوڑ اپنے ہاتھ میں سنبھال سکتی ہے، اس کا دورانیہ لمبا بھی ہوسکتا ہے۔ ماضی کے ہر دل عزیز فوجی سربراہ جنرل راحیل شریف کو کوئی اہم ذمہ داری دوست ملک کی حمایت پر سونپی جا سکتی ہے۔ 2020,2019,2018ء میں پاکستان میں جاری ون روڈ سی پیک منصوبہ عسکری اداروں کے زیر سایہ تکمیل پاتا رہے گا اور بعض حساس مقامات پر انہیں لسانی اور علیحدگی پسند پاکستان دشمن ملکوں کی فنڈنگ سے مذمت کا سامنا بھی رہے گا۔ 9,8,7,6,5 جنوری چھٹے گھر میں مریخ مشتری قران سیاسی لوگوں کے خلاف انکی کی گئی کرپشن کے سبب احتسابی عمل مزید تیز ہو، جسکے نتیجہ میں افواج پاکستان، پولیس اور سول افسران کی نیک نامی اور ذمہ داریوں میں اضافہ ہوگا۔ 31 جنوری تیسرے چاند گرہن لگنے سے ماہ قبل تا بعد ملکی سرحد پر پڑوسی ممالک کی جانب سے عسکری نقل وحمل اور جھڑپوں کا اندیشہ ہے۔ ذرائع مواصلات ٹرانسپورٹ ریلوے میں تخریب کاری سے جانی مالی نقصان کا اندیشہ ملکی ذرائع ابلاغ، اخبارات ورسائل قومی پریس میں ایسی خبروں کی اشاعت یا تبصرے اندرونِ ملک سنسنی خیزی پھیلانے کا اندیشہ جسکا شدید ردِعمل سامنے آسکتا ہے۔ گرہن کے مزید اثرات عوام پر ٹیکس کا بوجھ بڑھے، کرپشن کے بڑے سیکنڈل اور کرپشن کی چھپائی ہوئی دولت کے ظاہر ہونے سے مزید سیاست دان اور بیوروکریٹس عدالت میں پیش ہوں، حزب اختلاف حکومت کے خلاف سخت احتجاج (پارلیمنٹ کے اندر وباہر) کریں۔ 16 فروری دسویں سربراہ مملکت کے گھر سورج گرہن جبکہ شمس فطرتی

طور پر سربراہ مملکت سے منسوب ہے۔ یہ گرہن موجودہ سربراہ مملکت کی حیثیت اور شخصیت تنزلی صحت و سلامتی کے لئے خطرہ کا اشارہ ہے۔ عوام اور خصوصاً انکے چاہنے والوں میں اضطراب اور افسردگی کے جذبات اُبھرے۔ 31 مارچ تا یکم دو تین چار اپریل مریخ زحل قران آٹھویں گھر میں ہونے سے ملکی خزانے کو لوٹنے والے سرکردہ افراد احتسابی عمل سے گزریں۔ اندرون ملک ناگہانی آفات حادثات آتشزدگی سٹیل لوہے کی صنعت اور دہشتگردی سے بڑے بڑے آئل ٹرمینل یا آئل ریفائنری میں تخریب کاری اور آگ لگنے کے واقعات سے جانی مالی نقصان کے خدشات بڑھیں۔ ملکی ایکسپورٹ میں کمی جبکہ امپورٹ سے ملکی زرمبادلہ اور ملکی قرضوں کی ادائیگی کا شیڈول متاثر ہو، روپے کی ڈالر کے مقابلے میں کمی دیکھنے میں آئے، سٹاک مارکیٹ میں زبردست اُتار چڑھاؤ اور بعض لوگوں کے دیوالیہ ہونے کا اندیشہ ہے تاہم قدرت کی جانب سے اندرون ملک وسیع قیمتی معدنیات آئل اور گیس کے نئے ذخائر دریافت ہوں ملک کا عظیم تھر کول ذخائر، 2020,2019,2018ء سے استفادہ کے لئے ملک کے سپوت سائنسدان اس (خزانہ) کو شعلہ دینے میں کامیاب ہو جائیں گے جس سے ملکی پیٹرولیم، آئل، گیس اور ملکی انرجی کرائسس میں انقلاب برپا ہوگا۔ 26,25,24,23,22 اپریل چھٹے آٹھویں مریخ مشتری کی تسدیس نیب ملک سے لوٹی گئی دولت میں سرگرم رہے۔ 13 جولائی دوسرے ملکی معیشت کے گھر میں، 28 جولائی نویں چاند گرہن لگنے سے ہماری ملکی ایکسپورٹ میں کمی واقع ہونے سے ملکی معیشت کمزور، سٹاک مارکیٹ زبردست مندے کا رجحان رہے۔ 11 اگست تیسرے سورج گرہن لگنے سے بعض اہم سیاسی خواتین اچانک حادثات کا شکار ہوں۔ اشیاء خوردنی کے علاوہ ضروری اشیاء روزگار کی ترسیل میں رکاوٹیں اور حادثے پیش آسکتے ہیں، حکومت کے خلاف تحریکیں جلسے جلوس اور الیکشن کی گہما گہمی جیسے حالات رہیں، سیلاب موسمی حالات میں تغیرات، فصلوں کی کاشت کاری پر برے اثرات رونما ہوں، محکمہ زراعت اور نیشنل ڈیزاسٹر کے اداروں کو اپنے فرائض و ذمہ داریوں پر توجہ دینے کی ضرورت ہوگی۔

## پاکستان اپنے سالانہ ورش پھل 20 دسمبر 2017ء تا 20 دسمبر 2018ء

**20 دسمبر 2017ء تا 30 دسمبر 2017ء دورِ قمر رہے گا:** ستارہ قمر نے زائچہ پاکستان میں ورش پھل کے ساتویں کا مالک ہو کر بارہویں گھر ہمراہ شمس و زحل ہونے سے حکومت وقت کی خارجہ پالیسی ناکامی کا شکار ہو کر حکومت کے اقتدار کیلئے خطرہ کی گھنٹی ہے حکومت کی کمزور خارجہ پالیسی سپر پاور امریکہ کی اندرونِ ملک مخالفت بڑھ سکتی ہے اور ملکی مفاد کو نقصان پہنچا سکتی ہے۔ حکومت کے سوشل میڈیا پر افواہوں کی بھرمار ہونے کی وجہ سے اور ہم خیال اپوزیشن پارٹیاں الیکشن سے قبل سیاسی حکومت کی تنزلی کیلئے بھرپور تحریکیں چلا کر قبل از وقت الیکشن کرانے کیلئے دباؤ ڈال سکتی ہیں۔

**30 دسمبر 2017ء تا 20 جنوری 2018ء دورِ مریخ رہے گا:** صوبائی اور خصوصاً مرکزی حکومت کے ممبران اسمبلی کو شدید سیاسی مشکلات اور احتساب نیب جیسے اداروں کا سامنا کرنا پڑے اہم وزارتوں میں ردوبدل حکمران سیاسی پارٹی عوام اپوزیشن کے درمیان اقتدار کی کشمکش میں فوج یا رینجرز کی مداخلت حالات خراب ہونے سے بعض علاقوں میں کرفیو لگنے کا اندیشہ دکھائی دیتا ہے۔ مارشل لاء لگے یا نہ لگے عسکری اداروں کو ملک دشمن عناصر اور دہشت گردوں کی سرکوبی یا خاتمے کیلئے سرگرم عمل رہے۔ 31 جولائی سورج گرہن اہم سیاسی شخصیات کے خلاف سخت احتسابی عمل اور بین الاقوامی خارجہ پالیسیوں میں کمزور جاری خارجہ پالیسیوں کے سبب ملکی ساکھ کو نقصان کا اندیشہ ہے۔

**20 جنوری تا 16 مارچ دورِ راہو رہے گا:** راہو کی موجودگی اندرونِ و بیرون ملک امپورٹ کے معاملات کو متاثر کرے سالانہ ورش پھل کا یہ دور راہو اپنے اندر ایک کمزور پوزیشن رکھتا ہے خصوصاً خانہ مال کا حاکم زحل بارہویں نحس خرچ کے گھر میں ہونے سے مرکزی و صوبائی حکومتوں کا مالی بجٹ آمدن کے مقابلے میں خرچ بڑھ جائے گا، ایسے میں مرکزی یا صوبائی حکومتوں کا بینکوں یا ملکوں سے قرض لینا مزید وبال و پریشانی کو دعوت دینے کا سبب ہوگا۔

**16 مارچ تا 4 مئی دورِ مشتری رہے:** مشتری زائچہ ورش پھل تیسرے بارہویں کا مشترکہ حاکم ہو کر بارہویں زحل ہونے سے حکمرانوں کی آئیڈیالوجی اور ملکی تعمیر و ترقی کے دکھائے گئے سہانے خوابوں کا پول کھلنے سے سیاسی و حکومتی اداروں کی سبکی ہو اس دور میں بعض قابل اور نیک لوگ بھی منظر عام پر آئیں گے۔

**4 مئی تا 30 جون دورِ زحل رہے گا:**۔زائچہ ورش پھل میں زحل بارہویں طالع اور خانہ مال کا مالک ہو کر نہایت کمزور پوزیشن میں ہونے کے سبب حکومت وقت کو ساجی سیاسی خارجی اور خصوصاً غیر ملکی مالی اداروں کو قرض کی ادائیگی میں خاصی مشکلات پیش آئیں حکومت وقت کو ملکی معیشت بہتر بنانے کی طرف خصوصی توجہ دینے کی ضرورت ہوگی۔تب ماہرین معاشیات سے مشاورت ضروری ہوگی۔

**30 جون تا 21 اگست دورِ عطارد رہے گا:**۔عطارد چھٹے نویں کا مشترکہ حاکم ہو کر گیارہویں ہونے سے مرکزی اور صوبائی اسمبلیوں میں سرکاری و نجی میڈیا اور سیاسی پرانے اور نئے متوقع سیاست دانوں کی چھل پہل بڑھ جائے گی۔پارلیمنٹ میں قانون سازی کے لئے ممبران کے مابین سخت بحث و مباحثہ کے بعد قانونی بل پاس ہوں۔

**31 اگست تا 11 ستمبر دورِ کیتو رہے گا:**۔کیتو طالع میں طالع کے درجات سے حالتِ قران میں ہونے کے سبب پوری پاکستانی قوم سیاست دانوں کے غیر معقول سیاسی بیانات اخلاقیات اور عمل کے سبب عجیب و غریب اُلجھن و پریشانی میں مبتلا رہے اپوزیشن عوام اور میڈیا انقلاب یا تبدیلی نظام کیلئے آواز بلند کریں پاکستانی سیاستدان اندرونِ و بیرونِ ملک انٹرنیشنل میڈیا کی تنقیدی زد میں رہیں۔

**11 ستمبر تا 11 نومبر دورِ زہرہ رہے گا:**۔زائچہ ورش پھل میں زہرہ گیارہویں پارلیمنٹ کے گھر میں کمزور ہونے سے ممبران پارلیمنٹ میں بعض ناخوشگوار واقعات بحث و مباحثہ کے سبب پارلیمانی حلقوں کے اندر سراسیمگی، پراسراریت، بے چینی سیکنڈل کے ظاہر ہونے سے بعض ممبران کو ندامت و سبکی کا سامنا کرنا پڑے گا۔

**11 نومبر تا 30 نومبر دورِ شمس رہے گا:**۔آٹھویں کا مالک شمس بارہویں نحس گھر میں ہونے کے سبب اہم سیاسی شخصیات احتساب کے سبب نظر بندی اور جیل جا سکتے ہیں بعض اعلیٰ افسران کو بھی اس سیکنڈل کی زد میں آتے ہوئے تنزلی بے عزتی اور رسوائی جیسی صورتحال کا سامنا کرنا پڑے۔

**30 نومبر تا 20 دسمبر دورِ قمر رہے گا:**۔30 نومبر تا 20 دسمبر 2018ء قمر زائچہ کے بارہویں گھر میں نحس ہونے سے بے روزگاری، مفلسی، غربت و افلاس میں مزید اضافہ ہو، اندرونِ ملک ہسپتال و خیراتی اداروں میں بیمار افراد کی تعداد میں نمایاں اضافہ، خواتین و بچوں کے بارے میں جرائم اچانک بڑھ جائیں۔

**2018ء آسمانی کونسل کے نتائج اور ان کا حل:**۔2018,2017ء عدلیہ اور احتساب کے حوالے سے نہایت اہم سال ثابت ہونگے۔**وطنِ عزیز پاکستان جو قدرت کا خاص عطیہ ھے اس کے روشن چراغ کو اسرائیل بھارت اور امریکہ اور اندرونِ ملک خفیہ قوتیں بجھانے کی کوششیں اور پاکستان کا کوئی حصہ الگ کرنے کی ناکام کوششیں کرتی رھیں ھمارا روحانی مشورہ ھے اسے مانیں نہ مانیں حکومتِ وقت عدلیہ، افواج پاکستان اور تمام سیاسی محبِ وطن لیڈران سے گذارش ھے کہ وہ عدلیہ یا دفاعی کونسل کے زیر تحت مضبوط اور روشن پاکستان کی ترقی کیلئے مستقل تھنک ٹینک بنائیں جو ملکی ی مفادات کی تاقیامت نگرانی کرتا رھے۔تاکہ وطن عزیز کسی سیاسی حادثہ کا دفاع کرپائے۔**

**افغانستان:**۔ایشیائی ممالک عالمی جنگ وجدل عالمی دہشتگردی کے حوالے سے بدنام زمانہ ملک پر بدنام سپر پاور امریکہ جوان دنوں قابض ہے۔امریکہ اسرائیل بھارت اور افغانستان نے مل کر ہمسایہ ملک پاکستان کو بھی دہشت گرد ممالک کی صف میں لا کھڑا کرنے کی ان تھک کوششیں جاری کی ہیں بیس تیس لاکھ افغان مہاجرین کی پاکستان میں پناہ اور حالیہ چند سالوں کی دہشت گردی کے نتیجہ میں ایک لاکھ قیمتی پاکستانی جانوں کے نذرانے کی آج ان سب کے نزدیک کوئی قیمت نہیں ہے۔زائچہ کے اعتبار سے مہادشا کیتو کا منحوس دور 8 اپریل 2014ء تا 8 اپریل 2021ء تک جاری ہے۔ملک

کی بدقسمتی غیرملکی امریکہ کا قابض ہونا اور اندرون ملک جنگ وجدل اور تباہی پھیلانے کی افغانستان کی بدقسمتی کا یہ انتہائی دور دکھائی دیتا ہے۔ جیسے ہی نیا بیس سالہ دور مہادشا زہرہ 7 جولائی 2027ء کا شروع ہو گا زہرہ طالع کا حاکم اور دسویں گھر میں مضبوط پوزیشن ہونے کے سبب افغانستان اپنے بدقسمت دور سے نکل کر خوشحالی کے دور میں داخل ہو جائے گا تب محب وطن لیڈرشپ کے ابھرنے سے اور اپنی اسلامی حیثیت کو اُجاگر کرتے ہوئے امریکہ، اسرائیل، بھارت تمام دشمن ملک قوتیں ملک سے نکال دی جائیں گی۔ اسلامی ہمسایہ ملکوں سے بھی تعلقات میں یقینی بہتری آئے گی۔ زائچہ افغانستان میں مہادشا کیتو میں انترد شاراہو 27 مارچ 2018ء تک جاری رہے گی اور راہو زائچہ میں 11,7,5,3 گھروں کو متاثر کرتے ہوئے ہمسایہ ممالک سے کاروباری تجارتی اور خارجہ تعلقات میں کچھ اچھائی کی اُمیدیں لائے جیسے ہی انتر دشا راہو 3 اگست 2017ء شروع ہوئی۔ افغانستان پر قابض امریکی افواج کی سولہ سالہ جاری جنگ جس میں امریکی افواج کے انخلاء کا فیصلہ ہونے کے باوجود صدر ٹرمپ نے افغانستان جاری جنگ میں یوٹرن لیتے ہوئے پاکستان کو ملوث کرنے اور اس پر دباؤ ڈالنے کے ساتھ امریکی سازشوں میں شدت آ رہی ہے، افغانستان کا وسیع قبائلی 60 فیصد آزاد وسیاسی حلقہ افغانستان کی قومی خود مختاری کے خلاف امریکی جنگ میں جو سازشیں افغانستان پاکستان اور افغان دہشتگروں کا نیٹ ورک پاکستان اور اسلامی ملکوں میں ثابت کر کے ٹرمپ انتظامیہ مسلم ممالک میں تیسری عالمگیر جنگ کی سازشیں کر رہا ہے، ستارہ زحل 19 اکتوبر 2017ء تا 20 جنوری 2020ء تک تیسرے پڑوسی ممالک ذرائع مواصلات کے گھر میں رہنے سے ہمسایہ ملک پاکستان چین، روس، ایران سے تجارتی سرحدی تعلقات میں اضافہ، 31 جنوری دسویں چاند گرہن لگنے سے اندرون ملک وزارتوں میں ردوبدل افغان سربراہ مملکت پر قاتلانہ حملہ متوقع ہے۔ مجموعی طور سے 2018ء میں سعد اکبر ستارہ مشتری 12 ستمبر 2017ء تا 10 اکتوبر 2018ء تک بارہ سال بعد طالع میں رہنے سے 16 سال سے جاری افغانستان جنگ میں امن کی کوششیں تیز ہوں گی۔ امریکہ کی سمجھ میں یہ بات آ جائے گی کہ وہ اپنی عسکری برتری سے اب تک 60 فیصد اور افغان علاقہ پر قبضہ نہیں کر سکا اور نہ کر سکتا ہے۔ امریکی افواج کی آمد سے ان کے تابوتوں کی امریکہ واپسی بڑھ جائے گی۔ قیام امن کے لیے پاکستانی قیادت کو مجبوراً اعتماد میں لے کر سیاسی وعسکری قیادت کے تعاون کا طالب رہے۔ پاکستان سے قیام امن کے لیے افغانستان کو بھرپور تعاون ملے۔

**2018ء گرہنوں کے اثرات:** 16 فروری پانچویں سورج گرہن بچوں کے سکول تفریح مقامات پر حادثہ سے جانی ومالی نقصان کا اندیشہ ہے۔ 13 جولائی کو سورج گرہن نویں لگنے اندرون ملک مقدس مذہبی مقامات پر دہشت گردی سے ہلاکتوں کا اندیشہ امدادی امریکی افواج کی تعداد میں اضافہ، 28 جولائی چوتھے چاند گرہن لگنے سے اندرون ملک حساس پہاڑی مقامات پر زلزلے بھونچال آنے سے جانی ومالی نقصانات کم سے کم ہوں وہاں بعض نئی معدنیات ملنے کا بھی امکان ہے جہادی تنظیموں کا حکومت اور اسکی اتحادی امریکی افواج پر متعدد کمانڈو شب خون بعض حساس مقامات پر مزاحمت کا سامنے رہے۔ UNO کے تحت چلنے والی تنظیمیں منشیات کی کاشت کاری کو روکنے کیلئے سخت اقدامات اُٹھائیں۔ 11 اگست دسویں سورج گرہن لگنے سے اہم افغان حکومتی شخصیات کی تنزلی یا تبدیلی وزارتوں اور انتظامی حکومتی معاملوں میں بڑے پیمانے پر ردوبدل آنے سے افغان حکومت کے خلاف بغاوت کا اندیشہ رہے جولائی اور اگست امریکی حکومت تیسری عالمگیر جنگ کی تیاری میں استعمال ہونے والے اسلحہ کے ٹیسٹ کیلئے بڑے پیمانے پر وسیع رقبہ پر تجربات کرے۔ تجرباتی جنگ اور اسکی تباہ کاری سے جانی ومالی نقصانات چرند پرند بھی متاثر ہوں۔ یاد رہے کہ 2017ء میں بھی ایک بڑا بم امریکہ افغانستان میں گرا چکا ہے۔

**کشمیر:** جموں وکشمیر کے بغیر پاکستان نامکمل ہے۔ 70 سال سے پاک بھارت تنازعہ کشمیر 2018ء میں ہائی لائٹ رہے گا۔ بھارت کشمیر اور پاکستان کی سرحدوں پر فوجی نقل وحمل میں اضافہ کر دے۔ 2018ء خطہ کی بدلتی صورت حال بھارتی جنگی مظالم مسئلہ کشمیر عالمی سیاست میں ہائی لائٹ رہے۔ کشمیریوں کی عظیم قربانیاں مقدس لہو رائیگاں نہیں جائے گا۔ ہندو پاک مذاکرات 70 سال میں بار بار بھارت سرکار کی ہٹ دھرمی اور UNO کی خاموشی کے سبب ناکام ہوتے رہے ہیں۔ مظلوم ومحکوم کشمیریوں پر ظلم وجبر پر سپر پاور عالمی تنظیمیں تماشا دیکھتی چلی آ رہی ہیں کہ ان کا اپنا گھر اور ملک تو محفوظ ہے۔ آسمانی

کونسل نقشہ بتا رہا ہے جو ملک اور قومیں اپنے آپ کو محفوظ سمجھ کر ظلم کے خلاف آواز بلند نہیں 2018ء سے شروع ہونے والا آسمانی کونسل کا نقشہ 2019/2020ء نیپچون، مریخ، یورانس، زحل، پلوٹو بننے سے جنگی ماحول دکھائی دیتا ہے۔ کشمیر کے مسئلہ پر بھارت پاکستان کا دشمن بنا ہوا ہے۔ 1948ء، 1965، 1971 کی طرح آنے والے سالوں میں محدود جنگ اور 2020ء میں عالمی جنگ کا حصہ کشمیر بن سکتا ہے۔ ہندو سرکار کے لیے لمحہ فکریہ ہے کہ وہ دنیا کی واحد ہندو ریاست کے تحفظ کو مستقبل قریب میں یقینی بنائے ورنہ لڑی جانے والی تیسری عالمگیر جنگ میں بعید از قیاس نہیں کہ ہندو ریاست کو مسلمانوں کے خون کا حساب دینا پڑے اور ہند پاکستان کے ٹکڑے کرنے کی حسرت دل میں لیے خود ہی تقسیم ہو جائے گا۔

**بھارت:۔** زائچہ میں ان دنوں مہادشا قمر میں انتردشا راہو 24 اگست 2016ء تا 23 فروری 2018ء جاری ہے راہو طالع میں ہونے کے سبب بھارت سرکار اپنے عسکری جنونی عزائم کی تکمیل جاری رکھے گی وزیر اعظم نریندر مودی اپنے عسکری کارناموں کی بدولت اپنا اور اپنے ملک کا نام تاریخ میں لکھوانے کے لئے سیاسی اور عسکری کوششیں جاری رکھے ہوئے ہیں کشمیر میں کیے گئے مظالم کے سبب اپنی ان کوششوں میں ناکام رہے۔ آسمانی کونسل کے مطابق ایشیاء کی صورت حال تیزی کے ساتھ بدل رہی ہے۔ اسرائیل اور امریکہ کی حکمران صیہونی لابی افغانستان سے کسی بھی طور سے امریکہ اور بھارت کو نکلنے نہیں دینا چاہتیں۔ امریکہ کا بھارت کے علاوہ پورے خطے میں علاوہ افغانستان کوئی دوست ملک نہیں ہے جس پر امریکہ سرکار فخر کر سکے۔ پاکستان کے جوہری اثاثے کو امریکہ بھارت اور افغان نقصان پہنچانے کے چکر میں خود گھن چکر ہو جائیں۔ 18 اکتوبر 2017ء تا 20 جنوری 2020ء نویں اور دسویں کا مشتری کہ حاکم ستارہ زحل آٹھویں رہتے ہوئے ملکی سیکولر نظریات کی سیاسی موت اندرون ملک ایسے ناپسندیدہ سیاسی طور سے بنائے گئے قوانین پر عمل درآمد سے ملک کے کسی حصہ کی علیحدگی یا حریت پسندوں کی شورش انقلاب برپا ہو تخریب کاری لوٹ مار سے بعض علاقوں میں وقفے وقفے سے ہنگامے اور کرفیو جیسے حالات پیدا ہو سکتے ہیں کشمیری عوام کو ان کے حق سے محروم کرنے کیلیے بڑے پیمانے پر فوجی یا عسکری کارروائیاں جاری رہیں تخریب کاری لوٹ مار کے واقعات بڑھ جائیں غیر اخلاقی حرکات اور قوم کے اخلاقیات میں انحلات پیدا ہو معاشرتی برائیاں، حیاء سوز واقعات، منشیات واسلحہ کی سمگلنگ میں اضافہ حکومت میں شامل سرکاری وزراء ملکی خزانے کی لوٹ مار میں مصروف رہیں۔ سارا سال وقفے وقفے سے ملکی اہم سماجی سیاسی شخصیات کے سکینڈل میڈیا پر رہیں۔ ستارہ مشتری ستمبر 2017ء سے ستمبر 2018ء چھٹے رہنے سے عوام الناس کی صحتِ عامہ اور خوراک اور پینے کے پانی کی سہولتوں میں اندرون ملک اضافہ کیا جائے، اندرون ملک ہسپتال یا صحت عامہ اور اسکے ماتحت ادارے، ادویات، خوراک میں چیک اینڈ بیلنس رکھیں، بری اور بحری افواج کے علاوہ پولیس، انٹرپول اور تفتیشی اداروں کی کارکردگی اور ان کی سہولیات مراعات میں اضافہ کیا جائے، جنوری میں چھٹے مریخ مشتری قران سے محنت کش طبقہ سول سروس افواج اور ٹریڈ یونین سے منسلک افراد کی مراعات میں اضافہ، پولیس افواج سول سروسز کے بعض افراد کو ان کی خدمات پر اعلیٰ عہدوں پر ترقی دی جائے، ستارہ مشتری آخری سہ ماہی ساتویں آنے سے ہمسایہ ممالک سے خارجہ تعلقات اور ٹریڈ کے مسئلہ پر اختلاف رائے اور تنازعات کھڑے ہو سکتے ہیں۔ حکومت کو غیر ملکی عسکری امداد کے حصول کیلیے معاشی عدم استحکام اور اپوزیشن کی طرف سے تنقید کا سامنا رہے۔

**بھارت گرہنوں کے آئینہ میں:۔** 31 جنوری تیسرے چاند گرہن لگنے سے مہینہ قبل تا بعد ملکی سرحدوں پر فوجی نقل و حمل رہے۔ پاکستان اور چین کی سرحدوں پر جھڑپوں سے جانی و مالی نقصان انڈین میڈیا اپنے ملک کا دفاع کرتے ہوئے پڑوسی ملک کے خلاف زہر افشانی میں مصروف رہے۔ 16 فروری دسویں سورج گرہن لگنے سے بھارت سرکار کی اہم سیاسی شخصیات اور خصوصاً وزیر اعظم سیاسی الزامات کی زد میں آئیں۔ بھارتی جمہوریت اپنے ہی ملک میں صوبوں کے لیے ڈکٹیٹر شپ پر اتر آئے اور ان کے حقوق اور وسائل خصوصاً کشمیریوں کے حقوق دبانے پر بضد رہتے ہوئے اندرون و بیرون ملک سیاسی بدنامی کا باعث بنے، 13 جولائی دوسرے سورج گرہن لگنے سے بھارتی عسکری جنگی جنون کے سبب، ملکی معیشت پر برا اثر پڑے۔ سٹاک مارکیٹوں میں زبردست اتار چڑھاؤ خصوصاً ڈالر کے مقابلے میں ملکی کرنسی کی حیثیت میں کمی آئے۔ جعلی کرنسی اور بینکوں میں لاکرز میں فراڈ اور چوری کے واقعات بڑھ جائیں۔ 28 جولائی نویں چاند گرہن لگنے سے ملکی قوانین میں ردوبدل کیلیے پارلیمنٹ میں شور شرابا جاری رہے،

ایٹمی سائنسی ایجادات اور توانائی کے اداروں میں فنی خرابی کے سبب انسانی جانوں کا ضیاء ہوسکتا ہے۔ اندرون ملک اقلیتی اقوام خصوصاً سکھوں پر اچانک بغاوت اور مذہبی تحریکات کے خلاف حکومت فوج کشی کرسکتی ہے خصوصاً خالصتان کی متوقع سکھ ریاست کو ناکام بنانے کیلئے تمام خفیہ سازشی کوششوں پر عمل درآمد ہونے سے سکھ قوم میں غم وغصہ، آزادی اور انقلابی قوتوں میں اضافہ ہو۔ 11 اگست تیسرے سورج گرہن لگنے سے مہینہ قبل تا بعد ہمسایہ ممالک سے سرحدی جھڑپیں اور افواج کی نقل وحمل میں اچانک اضافہ دیکھنے میں آئے، بھارت سرکار کے پڑوسی ملک چین اور پاکستان کے خلاف سیاسی بیانات اور الزامات میں اضافہ ہو، کشمیر میں جاری حریت پسندوں کی جدوجہد جنوری، فروری، مارچ اور جولائی تا ستمبر میں شدت اختیار کرے۔

**چین:۔** ملکی زائچہ مہادشا زحل میں انتردشا مشتری کا آخری دور 23 ستمبر 2019ء تک رہے زحل اور مشتری تیسرے بارہویں کا مشترکہ حاکم ہو کر 12 ستمبر 2017ء تا 10 اکتوبر 2018ء تک دسویں سعد گھر میں جبکہ ٹرانزٹ کا زحل 27 اکتوبر 2017ء تا 23 جنوری 2020ء تک رہے گا۔ 2018ء، 2019ء کے دونوں سال سپر پاور چین کے لیے سیاسی اقتصادی اور ملکی تاریخ کے حوالہ سے نہایت آزمائش طلب وقت ہوگا۔ چین کو جہاں بین الاقوامی سیاسی تجارتی کامیابیاں ملیں گی۔ وہ اس کے دشمن ملک اسے تیسری عالمگیر جنگ میں اُلجھانے کی صف بندی میں مصروف ہو کر کھلم کھلا عسکری دفاعی میدان میں جنگ کے آغاز جیسی آزمائش میں ڈالنے کے لیے سرگرداں رہیں۔ زحل کی بارہویں گھر پوزیشن مریخ راہو کیتو سے بھی زیادہ منحوس اثرات کی حامل دکھائی دیتی ہے۔ سپر پاور امریکہ، روس، شمالی کوریا، بھارت اور کئی دوست ممالک کے مخالفین سے سیاسی مقابلہ رہے گا۔ ملکی دفاعی اخراجات اندرون ملک عسکری تربیت فوجی قوت میں اضافہ ناگزیر ہوگا۔ عالمی سیاست کی حالیہ صورت حال کے باعث چینی دفاعی بجٹ پر مزید دس فیصد اضافہ کا امکان ہے۔ بھارت کے ساتھ امریکہ کی شہ پر سرحدی مصنوعی کشیدگی مشرق وسطیٰ میں جاری جنگیں کریمیا کا روس سے الحاق جنوبی بحیرہ چین میں کشیدہ حالات جنگی عسکری خدشات دنیا کی مضبوط ترین عسکری قوت چین کو اُلجھانے کے لیے امریکہ کی سازشیں چین کے خلاف 19-2018 میں کھل کر سامنے آئیں۔ پاکستان میں جاری سی پیک منصوبہ تیزی سے تکمیل کے مراحل طے کرے۔ چینی حکومت کو 2018ء میں اپنے خلاف ہونے والی عالمی سازشوں سے محتاط رہتے ہوئے اپنے ملک کے ساتھ ساتھ تیسری عالمگیر جنگ کی روک تھام میں اپنا کردار ادا کرنا پڑے۔ 2018ء چین کے لیے عالمی سازشوں کا سال ثابت ہوسکتا ہے۔ امریکہ بھارت گٹھ جوڑ چین کو چین کے اندر اقتصادی طور پر پھسانے کی اندرون ملک خفیہ سازشیں بڑھیں اور خود سپر پاور امریکہ اور امریکی سرمایہ کار چین میں پھنس جانے سے چین کے خلاف عالمی سازشیں کریں مگر چین ان سے آگاہ ہوتا رہے۔ چین ان دو سالوں میں امریکی دباؤ سے نکل کر خود امریکہ کے لیے دباؤ بن جائے گا۔ نہ صرف دوست ممالک خصوصاً پاکستان کے مضبوط موقف کی حمایت جاری رکھے۔ سی پیک کے راستے ایکسپورٹ بڑھے اور اپنے لیے مزید عالمی منڈیاں تلاش کرے، چین اپنے مفادات کی جنگ کے لیے خطہ کے ممالک ایران، روس، پاکستان اور وسط ایشیائی ممالک میں اثر ورسوخ اور تجارتی حجم بڑھائے گا۔ یکم اکتوبر 1949ء میں قائم ہونے والے ملک چین کی اصل ترقی کا راز یہ ہے کہ اس کے وتد السماء کا حاکم ستارہ زہرہ اپنے ہی گھر طاقتور اور تعمیر وترقی ملکی معیشت کے گھر میں ہے۔ اسی سبب چین کو محب وطن اعلیٰ لیڈر شپ ملی، جس نے بہت ہی کم عرصہ میں سپر پاور کا اعزاز پالیا۔ عظیم نئے چین کے بانی ماؤزے تنگ کا جب آخری وقت آیا تو آپ نے قوم سے اپیل کی کہ میرے مرنے کے بعد ملک میں چھٹی نہ کی جائے اور ہر سال میرے یومِ وفات پر دو گھنٹے اضافی کام کر کے مجھ اور ملک سے محبت کا اظہار کریں۔ سعد اکبر ستارہ مشتری بارہ سال بعد 12 ستمبر 2017ء تا 10 اکتوبر 2018ء وتد السماء پر رہنے سے بیرون ملک سے آنے والے طلبہ کی تعداد میں اضافہ، اندرونِ ملک نئی کالونیاں، مذہبی مراکز، مساجد بنائے جائیں۔ ہر قسم کی جدید ٹیکنالوجی کو پروفیشنل بہتر بنایا جائے۔ چین خطے میں بڑھتی ہوئی کشیدگی، ایٹمی شعبے میں ریگولیٹری تابکاری جیسے مسائل ایٹمی حادثات کو کم سے کم کرنے کے لیے ایٹمی سلامتی قوانین کا خیر مقدم کرنے اور سپر پاور سے بھی سفارتی کوششیں جاری

رکھے۔ 28 جولائی چاند گرہن کسی دشمن ملک یورپی سربراہ کی زندگی کو خطرہ شدید بیماری یا موت کا اندیشہ۔ سابقہ حکمرانوں کے خلاف اسکینڈل منظر عام پر آنے سے سوشل میڈیا سے مزید افواہیں پھیلنے سے اہم شخصیات کی سبکی، کچھ دشمن حکمران بھی تنزلی کی پوزیشن میں آسکتے ہیں۔

**امریکہ:** اپنی آزادی کے 241 سال میں داخل ہو کا ہے۔ گذشتہ سال ہماری ٹرمپ کے مقابلے میں ہیلری کی کامیابی کی پیش گوئی تھی۔

## شمالی کوریا کی اقوامِ متحدہ اور امریکہ کو دھمکی

عالمی سپر مین امریکہ جو دنیا بھر کے ممالک کو دھمکیاں دیتا رہتا ہے۔ ایران کے بعد اس مرتبہ پاکستان نے بھی ہلکی سی ہمت پکڑی۔ مگر شمالی کوریا نے اقوام متحدہ (UNO) کی سلامتی کونسل کو "بدی کا ہتھیار" قرار دیا ہے۔ جو بقول اس کے رشوت دے کر رکن بننے والے ممالک ایسے ممالک پر مشتمل ہے جو امریکہ کے اشاروں پر ناچتے ہیں۔ ایسی جسارت اب تک دنیا کا کوئی ملک نہیں کرسکا۔ شمالی کوریا نے مزید دھمکی دی ہے کہ وہ جاپان کو غرق اور امریکہ کو راکھ میں بدل سکتا ہے۔ اقوامِ متحدہ کے تھنک ٹینک کو ہوش کے ناخن لینے چاہئیں۔ امریکی صدر ٹرمپ کے جنگی جنون نے دنیا کو تیسری عالمگیر جنگ کے کنارے لاکھڑا کیا۔

ووٹوں کی گنتی میں ہیلری کے ووٹ زیادہ تھے، مگر یہودی لابی روس کے ساتھ مل کر ٹرمپ کا الیکشن جیتنے کا منصوبہ کامیاب ہوا۔ صدر ٹرمپ یہودی و صیہونی لابی کی سازش کے نتیجہ کے طور پر اپنے پہلے ہی سال کے دور اقتدار میں دنیا کو تیسری عالمگیر جنگ کے قریب لے آیا ہے۔ زائچہ مہادشا راہو 15 جولائی 2017ء تا 15 جولائی 2035ء تک رہے گا۔ جبکہ انٹر دشا راہو میں راہو 15 جولائی 2017ء تا 26 مارچ 2020ء تک رہے۔ راہو زائچہ کے 2، 4، 10 اور 12 ویں گھروں کو متاثر کررہا ہے۔ اپنے جنم کے زائچہ میں طالع کے درجات کو ناظر اور ان دنوں راہو اپنے جنم کے راہو سے ملتے دسویں گھر داخل ہو چکا ہے۔ 16 جنوری 2018ء تا 14 ستمبر 2018ء یہ جنم کے راہو کیتو اور طالع کے درجات کو متاثر کرے۔ تب امریکی صدر ٹرمپ کے حصول اقتدار میں آنے کے سبھی بلند وبانگ دعوے دھرے کے دھرے رہ جائیں گے۔ ان کا مواخذہ ٹارگٹ کلنگ یا پھر سپر پاور چین، پاکستان سے محاذ آرائی افغانستان برما میں بنائی جانے والی جنگی صورت حال 2017ء سعودیہ میں 36 اسلامی ممالک کا فوجی اتحاد 2018ء مزید ممالک کو تیسری عالمگیر جنگ کی صف بندی میں شامل کرنے کے لیے اپنی خارجہ وعسکری کوششوں کو عملی شکل پہنانے میں مصروف عمل رہے گا۔ 2018ء ٹرمپ کی سیاسی بقا کا بھی سال ہے۔ یہ اپنی بقا کے لیے دنیا کو تیسری عالمگیر جنگ مستقبل قریب 20-2019 میں جھونک سکتا ہے۔ ستارہ مشتری بارہ سال بعد 12 ستمبر 2017ء تا 10 اکتوبر 2018ء تک طالع میں رہے گا۔ مشتری زائچہ میں تیسرے چھٹے کا مشتر کہ حاکم امریکہ کی نئی خارجہ پالیسی مشرقِ وسطیٰ اور ایشیائی ممالک کو متاثر کرے۔ تاہم اندرونِ ملک زراعت، باغبانی اور فصلوں کی پیداوار خوب ہو۔ اندرون ملک تعمیر وترقی، زمینی معاملات میں بہتری آئے۔ ملکی تجارت کاروباری سرگرمیوں میں اضافہ، امپورٹ میں کمی جبکہ ایکسپورٹ میں بھی اضافہ کی کوششیں کی جائیں۔ عوامی مسائل حل کرنے اور روزگار کے مواقع بڑھانے کے لیے حکومتی کوششوں میں اضافہ ہو۔ اسلحہ ساز فیکٹریاں دن رات کام کریں۔ اسلحہ کی نفع بخش تجارت سے ملکی معیشت میں اضافہ ہو۔

**یورپ:** یورپی یونین بمعہ برطانیہ سبھی ممالک کے مفادات ایک دوسرے اور امریکہ سے وابستہ ہیں۔ اندرونِ ممالک تجارت، ثقافت میں اضافہ کے ساتھ یورپی یونین میں رہنے والی فیملیز کی بڑے پیمانے پر ہجرت دیکھی جاسکے گی۔ فوڈ ریسٹورنٹ اور اولڈ ہوم کیریئر میں حکومتی اداروں کی توجہ بڑھے۔ آسمانی کونسل پر 2018ء آسمانی فوج کا کمانڈر انچیف ستارہ مریخ کی نیپچون سے 15، 16، 17، 18، 19 فروری تربیع بنے۔ جبکہ مریخ یورانس تین تربیعات 13، 14، 15، 16 مئی۔ 29 جولائی کیم، 2، 3، 4، 5، 6 اگست اور 15 تا 22 ستمبر بنیں گی۔ عالمی اُفق پر سپر پاور کے خواب نے پوری دنیا کو ایٹمی جنگ کے دہانے پر لاکھڑا کیا ہے۔ امریکہ جاپان پر ایٹم بم اور افغانستان پر بڑا بم 2017ء میں گرا چکا ہے۔ آسمانی کونسل پر یورپی امن نہ صرف بلکہ دنیا کے امن کے لیے فروری، مئی، اگست اور ستمبر کے مہینے انتہائی اہم دکھائی دیتے ہیں۔ امریکی صدر ٹرمپ نے اقتدار میں

آتے ہی دنیا کے ممالک کی لابنگ شروع کر دی ہے۔ امریکی خارجہ پالیسی نے اسلامی ممالک (سعودی عربیہ) کو بھی یرغمال بنا رکھا ہے۔ 2017ء سے ہی مشرق و مغرب میں اسلحہ کی دوڑ شروع ہو چکی ہے۔ امریکہ سے مل کر یورپی ممالک کی دہشت گردی کے خلاف نام نہاد جنگ نتیجہ میں 2018ء/2019ء خونریزی کے سال معلوم ہوتے ہیں۔ یورپی ممالک روس ایران سے خطرہ محسوس کرتے ہوئے امریکہ سے امداد طلب کریں۔ ٹرمپ اپنی سیاسی بقا کی جنگ کے لیے دنیا کو ایٹمی جنگ میں جھونکنے کے لیے تیار۔ اب قدرت ہی ٹرمپ کی ٹارگٹ کلنگ کروا کر اسے روک سکتی ہے، جس کے امکانات 2018ء میں ہیں۔ 31 جنوری چاند گرہن اندرونِ ممالک زراعت، باغبانی کا شعبہ موسمی اثرات سے متاثر ہو، اہم سیاسی شخصیات کے اسکینڈل عام ہوں، عوام میں جلدی امراض بڑھیں۔ 16 فروری سورج گرہن کے بد اثرات یورپی سیاست میں سپر پاور اور خصوصاً امریکہ کی ناپسندیدہ خارجہ و جنگی حکمت عملی کے سبب ہلچل مچ سکتی ہے۔ امریکی مظالم کے خلاف عوام سڑکوں پر نکل آئیں۔ 13 جولائی سورج گرہن مغرب و مشرق کی سیاسی جنگ اور ہم خیال ملک مجبوراً ساتھی بنیں۔ غیر قانونی تارکین وطن منشیات اسمگلنگ کے خلاف حکومتوں کا مشترکہ سخت ردعمل ظاہر ہوگا۔

**مڈل ایسٹ:** 2017ء کی طرح 2018ء بھی اندرونِ ممالک عسکری سرگرمیوں میں اضافہ ہوگا۔ صدر ٹرمپ نے 5 ارب ڈالر کا سعودی عرب سے اسلحہ کے ساز و سامان کا جو معاہدہ کیا تھا، اس معاہدہ کی تکمیل اور مسلم ممالک کی بنائی گئی افواج یہودی امریکی سازش کے تحت 2019ء، 2020ء میں متوقع عالمی جنگ کے خدشات مزید بڑھتے جا رہے ہیں۔ آسمانی کونسل پر مریخ نیپچون اور مریخ یورانس کی تربیعات فروری، مئی، اگست، ستمبر بننے سے ایشیائی ممالک کے ساتھ مڈل ایسٹ میں امریکہ اثر و رسوخ میں اضافہ ہو۔ قطر کا بحران بھی امریکہ نے خلیجی ممالک پر دباؤ بڑھانے کی سازش کے طور سے تیار کیا، خالصتاً یہ عربوں کا مسئلہ ہے، جسے بہ آسانی حل کیا جا سکتا ہے۔ ایران کے بعد یمن اور یمن کے بعد قطر کو خطرہ قرار دے کر عالم اسلام خصوصاً سعودی حکمرانوں کو گمراہ کرنے اور ان کی دولت کو دونوں ہاتھوں سے لوٹنے کے مترادف ہے۔ 31 جنوری، 28 جولائی چاند گرہن لگنے سے مشرق وسطی خانہ جنگی تنازعات کی لپیٹ میں آسکتا ہے۔ فلسطین پر قبضہ گریٹر اسرائیل (نیل تا فرات) کے ناپاک منصوبے کے نتیجہ کے طور پر مشرق وسطی خانہ جنگی کی لپیٹ میں آسکتا ہے۔ 16 فروری، 13 جولائی اور 11 اگست یکے بعد دیگرے سورج گرہن مغرب و مشرق خصوصاً مڈل ایسٹ کے ممالک پر اپنے اثرات کے نتیجہ میں کسی عرب سربراہ مملکت کی موت یا تنزلی کا اندیشہ ہے۔ اندرونِ ممالک داعش کی سرکوبی کے لیے شام، لبنان، عراق اور ان کے ساتھ امریکی افواج بھی متحرک رہیں گی۔ عراق کی فرضی تقسیم کے بعد شام کی تقسیم امریکی صہیونی سازش 2018ء کا ہدف ہوگا۔ سال ہذا بحرین، یمن اور فلسطینیوں کے لیے بھی آزمائش اور سختیوں کا سال دکھائی دیتا ہے۔ کویت، اُردن، عمان، لبنان اور متحدہ عرب امارات میں ترقی کا پہیہ نارمل رہے۔ اندرونِ ممالک لیبر کلاس کے لیے مشکلات، اُن کی تعداد میں کمی سے مہنگائی بڑھے۔ اندرونِ ممالک نئی صنعتیں کارخانے لگائے جائیں گے، جن میں لیبر کا استعمال کم ہو۔ آٹو موبائل انڈسٹری وسعت پذیر رہے۔

**فار ایسٹ:** بدقسمت ملک برما جہاں مسلمانوں کی نسل کشی کی جا رہی ہے۔ مسلم ممالک کے دباؤ پر اقوام متحدہ کا یہاں کردار بڑھے۔ امن کے لیے کی گئی کوششوں کے نتیجہ میں سپر پاور امریکہ چین کے درمیان سیاسی جنگ عملی جنگ کی طرف جا سکتی ہے۔ فار ایسٹ سمندری حدود میں سپر پاور کے جنگی بیڑوں کی نقل و حمل عسکری ساز و سامان میں اضافہ ہو۔ تھائی لینڈ، سری لنکا، ملائیشیا، مالدیپ، انڈونیشیا، کمبوڈیا، جاپان، برونائی ممالک کی مشترکہ تجارت بڑھے۔ تاہم 2018ء میں ٹورازم میں سیاحوں کے لیے پرکشش مراعات کے باوجود سیاحوں کی سالانہ آمد و رفت میں کمی آئے۔ شمالی کوریا مقابلہ امریکہ 2017ء کے بعد 2018ء بھی عالمی عسکری دھمکیوں کا مرکز بنا رہے گا۔ شمالی کوریا کی دھمکی جاپان کو غرق اور امریکہ کو راکھ میں بدل سکتا ہے۔ پر امن ملک جاپان بھی ایٹمی طاقت بننے کا عندیہ عالمگیر جنگ کا شاخسانہ ہے۔ مظلوم مسلم ممالک پر تو UNO خاموش تماشائی بنا رہتا ہے۔ شمالی کوریا نے UNO کو اس کی اوقات یاد کرا دی ہے کہ اقوام متحدہ کی سلامتی کونسل "بدی کا ہتھیار" ہے۔ جو بقول اس کے رشوت دے کر رکن بننے والے ایسے ممالک پر مشتمل ہے جو امریکہ کے اشاروں پر ناچتے ہیں۔

نوٹ: ہماری دعا ہے کہ اس ظلم کی دنیا میں ظلم مٹانے امام زمانہ عجل فرجہ کا جلد ظہور ہوتا کہ دنیا امن کا گہوارہ بنے۔ آمین

# محوِ حیرت ہوں کہ دُنیا کیا سے کیا ہو جائے گی

از تحریر: سیّد انور فراز، کراچی

## پاکستان میں آئین سازی اور اصلاح و درستگی کا سال 2018ء

زنجانی جنتری میں سال 2017ء کو ہم نے طرز حکومت و سیاست اور تبدیلی کا سال قرار دیا تھا اور عرض کیا تھا کہ یہ ایک نئے آغاز کا سال نظر آتا ہے جس میں نئے انتخابات کے امکان کو نظر انداز نہیں کیا جاسکتا، سال 2018ء کو گزشتہ سال 2017ء کا تسلسل کہا جاسکتا ہے، اس سال تبدیلی اور ایک نئے آغاز کی جو لہر شروع ہوئی ہے وہ امکان ہے کہ 2018ء میں بھی جاری رہے گی، گویا نیا سال دھلائی، صفائی، پاکستان دشمن قوتوں سے لڑائی کا سال ہے، اصولی طور پر 2018ء کو الیکشن کا سال کہا جارہا ہے کیوں کہ اس سال ن لیگ حکومت کی مدت پوری ہورہی ہے لیکن نئے سال میں سیارگان کی نشست و برخاست ظاہر کررہی ہے کہ بعض وجوہات کی بنیاد پر الیکشن ملتوی ہوسکتے ہیں یا ان میں کچھ زیادہ تاخیر ہوسکتی ہے، ان وجوہات میں الیکٹرول سسٹم کی اصلاح و درستگی سر فہرست ہوگی اور یہ جب ہی ممکن ہوسکے گا کہ ایک عبوری حکومت تین ماہ سے زیادہ قائم رہے۔ جیسا کہ ہم نے عرض کیا تھا کہ 2017ء ایک نئے آغاز اور تبدیلی کا سال ہے، ایسا ہی ہوا، وزیراعظم کی تبدیلی عمل میں آئی اور بہت سے کام ایسے ہوئے جو اس سے پہلے نہیں ہوئے تھے جیسا کہ عدالت کی طرف سے جے آئی ٹی تشکیل دینا، ابھی سال 2017ء کے چند مہینے باقی ہیں، تبدیلی کا عمل جاری ہے، سیاسی اشرافیہ اور بیوروکریسی آنے والی تبدیلیوں کو روکنے کی کوشش کررہی ہے لیکن یہ کوشش کامیاب ہوتی نظر نہیں آتی، اس میں کوئی شک نہیں کہ مذکورہ بالا حلقے گزشتہ 8,9 سال میں نہایت طاقت ور ہوچکے ہیں اور انہوں نے مملکت خداداد پاکستان کو اپنے داؤ پیچ سے پوری طرح اپنی گرفت میں لے رکھا ہے، اسمبلیوں میں اپنی سہولت اور ضرورت کے مطابق قانون سازیاں کی گئی ہیں اور مزید قانون سازیاں کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں، ایسے قوانین بنادیے گئے ہیں جو جمہوری ڈکٹیٹر شپ کے لیے موافق و سازگار ہیں، حد یہ ہے کہ ملک کے واحد خودمختار ادارے نیب کا چیئرمین اور الیکشن کمیشن کا سربراہ بھی ان کی مرضی اور منشا کے خلاف مقرر نہیں ہوسکتا، یہاں بھی انہیں کوئی اپنا ہی بندہ چاہیے جو ان کے مفادات کا خیال کرے، ان کی دست برد سے کسی حد تک فوج اور عدلیہ ضرور محفوظ ہیں لیکن عدلیہ کو ہماری سیاسی اشرافیہ اور بیوروکریسی خاطر میں نہیں لاتی۔ طاقت اور دولت کے نشے میں بدمست اکثر لوگ یہ بھول جاتے ہیں کہ ایک سب سے بڑی طاقت کائنات میں اور بھی ہے جس کے نزدیک دو گناہ ناقابل معافی ہیں، اول شرک اور دوم ظلم، جب کائنات کی سپر پاور حرکت میں آتی ہے تو دنیاوی طور پر طاقت کا پہاڑ بننے والے ریزہ ریزہ ہوکر بکھرتے چلے جاتے ہیں اور ان کا نام ونشان بھی باقی نہیں رہتا، اپنی مقدس کتاب قران حکیم میں ایک موقع پر ارشاد باری تعالیٰ یوں ہے "وہ اپنی چالیں چل رہے تھے اور ہم اپنی چالیں چل رہے تھے"

ملاحظہ فرمایا آپ نے، ہمارے دنیاوی خدا کتنے بے خبر اور کس قدر کمزور اور بے بس ہیں! کہا جاتا ہے کہ سابق وزیراعظم نواز شریف کو آخر وقت تک یقین نہیں تھا کہ انہیں نا اہل کردیا جائے گا کیوں کہ وہ مقدمے میں کامیابی کے لیے اپنی بہترین چالیں چل چکے تھے لیکن قدرت کی چال کو نہ سمجھ سکے۔

اگر یہ کہا جائے تو غلط نہیں ہوگا کہ پانچ سالہ دور زرداری اور چار سالہ دور نواز شریف میں پاکستان کے عوام ظلم وستم کی نت نئی چکیوں میں پستے رہے ہیں، ان کے حالات روز بہ روز بد سے بدتر ہوتے چلے گئے ہیں، اس ظلم کا حساب بہر حال ہونا ہی تھا، تبدیلی کی نئی لہر جو آئندہ سال بھی جاری رہے گی، شاید اس ملک کی سیاست اور طرز حکومت کو ایک نیا رُخ دینے کا باعث بن جائے، سال 2018ء ایک غیر معمولی سال ہے جس میں ایسی تبدیلیوں کے اشارے مل رہے ہیں جو موجودہ پورے نظام کو ایک نیا رُخ دینے کا باعث ہوسکتی ہیں۔

مشتری کے دور اکبر میں زہرہ کا دور اصغر جون 2019ء تک جاری رہے گا اور اس دور میں عدلیہ کی فعالیت بھی جاری رہے گی، نئے فوجی سربراہ جنرل قمر باجوہ کئی بار نہایت لطیف پیرائے میں اپنے اس عزم کا اظہار کرچکے ہیں کہ وہ آئین اور قانون کے ساتھ کھڑے ہیں، اب تک فوج نے سیاست میں مداخلت نہیں کی،

یہ بات پاکستان کے اکثر معتبر و غیر جانب دار صحافی حلقے بھی کہہ رہے ہیں، سابق آرمی چیف جنرل راحیل شریف خاصے نرم طبیعت انسان تھے لیکن سیاست کے ساتھ جرم کو وہ بھی برداشت کرنے کے لیے تیار نہیں تھے، شاید یہی پالیسی موجودہ جنرل باجوہ کی بھی ہے، وہ بھی چاہتے ہیں کہ عدالتوں کو آزادانہ طور پر کام کرنے دیا جائے اور پورا تحفظ فراہم کیا جائے، ہماری سیاسی اشرافیہ اسے بھی اسٹیبلشمنٹ کی سازش سمجھتی ہے، اکثر صحافتی حلقوں کا بھی کچھ ایسا ہی حال ہے مگر ہمارا موقف یہی ہے کہ سب اپنی اپنی چالیں چل رہے ہیں اور قدرت اپنی چال چل رہی ہے، فیض صاحب کا ایک معنی خیز شعر یاد آرہا ہے۔

جز رنگ سے ہر در و دیوار پر پریشاں ہیں
یہاں سے کچھ نہیں کھلتا یہ پھول ہیں کہ لہو

## زائچہء پاکستان اور 2018ء

عزیزان من! نئے زائچہء پاکستان پر تفصیلی روشنی زنجانی جنتری 2017ء میں ڈالی گئی تھی، اس کا بغور مطالعہ زائچے کے بنیادی نکات اور سیارگان کی نشست و برخاست کو سمجھنے میں معاون ہیں۔ زائچہء پاکستان میں طالع پیدائش برج ثور ہے اور اس زائچے کے مطابق زہرہ مشتری اور مریخ کے علاوہ راہو کیتو فعلی منحوس اثر رکھنے والے سیارے ہیں، پاکستان 11 دسمبر 2008ء سے سیارہ مشتری کے دور اکبر سے گزر رہا ہے، مشتری زائچے کے آٹھویں گھر کا حاکم ہو کر زائچے کا سب سے زیادہ نقصان دہ اور نحس سیارہ بن گیا ہے، اگر غور کریں تو ہم دیکھتے ہیں کہ اس کے بعد سے پاکستان مستقل کسی نہ کسی مصیبت یا پریشانی کا شکار ہے، اسامہ بن لادن کی پاکستان سے برآمدگی، بجلی، پیٹرول اور دیگر نوعیت کے بحران، مہنگائی کا طوفان، عام آدمی پریشان، بے شک مشتری کا دور خاصا طویل ہے، اللہ پاکستان پر اور پاکستان کے عوام پر رحم فرمائے۔

اکتوبر 2016ء سے مشتری کے دور اکبر میں زہرہ کا دور اصغر شروع ہوا، زہرہ چھٹے گھر کا حاکم ہو کر دوسرا فعلی منحوس ہے، اختلافات، تنازعات، جنگ، بیماریاں، اس گھر کی شناخت ہیں، ہم دیکھتے ہیں کہ اس دور کی ابتدا کے بعد ہی پاناما کیس عدالت تک پہنچا اور پھر 2017ء کا پورا سال اسی کیس کی نذر ہوگیا، یہ سلسلہ تاحال جاری ہے، اس دوران میں اختلاف رائے اور تنازعات کا بھی ایسا بازار گرم رہا ہے جس کی کوئی مثال نہیں دی جاسکتی، اسٹیبلشمنٹ اور سیاسی حلقے کو بہر حال کسی نہ کسی مسئلے میں ایک دوسرے سے اختلاف رائے کرتے ہی رہتے ہیں لیکن سیاسی جماعتوں میں بھی اختلافات اور تنازعات شدید رہے خصوصاً تحریک انصاف اور ن لیگ مسلسل برسرپیکار نظر آئیں، زہرہ کا دور اصغر ابھی جاری ہے اور جون 2019ء تک جاری رہے گا، اس دور میں مزید اختلافات اور تنازعات پیدا ہوں گے جن کے منفی پہلوؤں سے قطع نظر مثبت پہلو بھی قابل غور ہیں یعنی باہمی اختلاف رائے اور تنازعات کے نتیجے میں بہت سے چہرے بے نقاب ہوئے ہیں اور ہوں گے، ان کی اصلیت خاصی حد تک عوام کے سامنے آچکی ہے اور مزید آئے گی، جس نے جو بویا ہے وہ اُسے ضرور کاٹنا ہے۔

سیارہ مشتری پاکستان کے زائچے کا سب سے زیادہ خطرناک اثر ڈالنے والا سیارہ ہے، یہ اب ویدک سسٹم کے مطابق برج میزان میں داخل ہو چکا ہے اور تقریباً پورا سال زائچے کے چھٹے گھر میں حرکت کرے گا جس کا تعلق وہی اختلافات و تنازعات، جنگ، الیکشن جیسے معاملات سے ہے، سال کی ابتدا ہی میں زائچے کا دوسرا منحوس یعنی بارھویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ بھی چھٹے گھر میں حرکت کر رہا ہے اور دونوں باہمی قران کی جانب بڑھ رہے ہیں، دو منحوسوں کا چھٹے گھر میں قران سول اور ملٹری سروسز کی ذمہ داریوں میں اضافے کرتا ہے اور انہیں مزید فعال بناتا ہے، مزید اس بات کی نشان دہی بھی ہوتی ہے کہ بے حد سخت فیصلے اور اقدام سامنے آسکتے ہیں، گویا نئے سال کی ابتدا بہت خوش گوار نظر نہیں آتی۔ جیسا کہ ہم پہلے بھی نشان دہی کر چکے ہیں کہ دسویں گھر کا حاکم سیارہ زحل اب آئندہ ڈھائی سال تک زائچے کے آٹھویں گھر میں قیام کرے گا، گویا یہ صورت حال ملک کے سربراہ، کابینہ اور ملک کے عزت و وقار کے لیے خوش آئند نہیں ہے، گزشتہ سالوں میں ہماری سیاسی اشرافیہ نے جمہوری تماشے کے نام پر جو بویا ہے، اس نے ہمیں دنیا میں بہت رسوا کیا ہے، انڈیا کے بعد اب امریکا اور دیگر ممالک بھی ہم پر مختلف الزامات لگا رہے ہیں، حالاں کہ ہم نے دہشت گردی کو ختم کرنے کے لیے بڑی قربانیاں دی ہیں اور دے رہے ہیں۔ جنوری میں سیارہ زحل کے علاوہ عطارد، شمس اور زہرہ بھی زائچے کے آٹھویں گھر میں ہوں گے لہٰذا جنوری کا مہینہ پاکستان کے لیے ایک مشکل مہینہ ثابت ہوسکتا ہے۔

زائچہ ٔ پاکستان میں پانچویں گھر کا حاکم سیارہ عطارد زائچے کے ساتویں گھر میں اچھی پوزیشن رکھتا ہے لیکن راہو کیتو کی نئی پوزیشن اس حوالے سے خاصی معنی خیز ہے، راہو زائچے کے تیسرے گھر میں رہتے ہوئے پیدائشی عطارد سے گزشتہ سال ہی سے ناظر ہے، یہ صورت حال پرنٹ اور الیکٹرونک میڈیا اور سوشل میڈیا کو مادر پدر آزاد کرتی نظر آتی ہے، بے شک پہلے بھی ایسے قوانین

یا آرڈیننس لانے کی کوشش کی جاتی رہی ہے کہ کسی طرح ان پر قابو پایا جائے مگر ایسا ممکن نظر نہیں آتا، سال **2018**ء کے آغاز سے ہی میڈیا اپنا طاقت ور کردار ادا کرتا نظر آتا ہے جو مثبت کم ہے اور منفی زیادہ۔ میڈیا میں جو گروپ بندی ہو چکی ہے یہ **2018**ء میں مزید محاذ آرائی کا سبب بنے گی اور اس کا نتیجہ آگے چل کر پاکستانی میڈیا کی رسوائی اور ذلت کا سبب ہوگا۔ چونکہ عطارد زائچے کے پانچویں گھر کی مول ترکون کا حاکم ہے جس کا تعلق انٹرٹینمنٹ، شعور، انعامی اسکیموں، اعلیٰ تعلیم اور بچوں کے معاملات سے ہے لہٰذا راہو کی نظر ان معاملات پر بھی اثر انداز ہوگی، شو بزنس میں بہت سی حدود قیود ٹوٹ سکتی ہیں، فلم اور ڈراموں میں نئے اور انوکھے تجربات کیے جا سکتے ہیں، دیگر انٹرٹینمنٹ کے معاملات، جوئے، سٹے وغیرہ سے متعلق معاملات میں بھی تیزی آسکتی ہے، یہ شعبے بے لگام ہو سکتے ہیں، تعلیم کے نام پر لوٹ مار کا سلسلہ پرائیویٹ اسکولوں نے جاری رکھا ہوا ہے، اس میں بھی اضافہ ہوگا، اسکولوں اور کالجوں اور یونیورسٹیز کا ماحول مزید خراب ہو سکتا ہے، 2018ء کی ابتدا میں یعنی پہلے 6 ماہ میں طلبہ میں سیاسی رجحان بڑھ جائے گا، اسٹوڈنٹس یونینز فعال ہو سکتی ہیں۔ مجموعی طور پر جنوری کے مہینے سے بہت زیادہ مثبت توقعات وابستہ نہیں کی جا سکتیں۔

**فروری:۔** فروری میں کثرت سیارگان زائچے کے نویں گھر میں ہوگی لہٰذا اس مہینے کو مثبت ترقیاتی سرگرمیوں کا مہینہ قرار دیا جا سکتا ہے، مستقبل کی نئی منصوبہ بندی، آئینی اور قانونی معاملات پر توجہ، خارجہ پالیسی میں مثبت پیش رفت، سینٹ الیکشن کے سلسلے میں سرگرمیاں اس مہینے کا خاصہ ہوں گی، زائچہ پاکستان کے نویں گھر میں پیدائشی طور پر راہو، قمر اور زہرہ موجود ہیں لہٰذا ٹرانزٹ پوزیشن میں جب عطارد، شمس، زہرہ اور کیتو اس گھر پر اثرات ڈالیں گے تو آئینی اور قانونی معاملات میں نئی ترامیم کا چرچا ہوگا، آئندہ انتخابات کے حوالے سے آئین ساز اسمبلی اور نئی آئین سازی کا شوشا سامنے آسکتا ہے، حکومت چاہے گی کہ آئین میں اپنی ضرورتوں اور مفادات کے مطابق مزید ترامیم کرے لیکن یہ اتنا آسان نہیں ہوگا، بے لگام میڈیا اور مقتدر حلقے اس کوشش میں حارج ہوں گے، اس بات کا امکان موجود ہے کہ فروری سے آئینی اور قانونی حوالوں سے نت نئے مباحث شروع ہو جائیں۔

**مارچ، اپریل:۔** مارچ سینیٹ کے الیکشن کا مہینہ ہے جس کے لیے تیاریاں فروری ہی سے شروع ہو جاتی ہیں، اس مہینے میں سیارہ مریخ زائچہ پاکستان میں آٹھویں گھر میں داخل ہوگا اور فوری طور پر پیدائشی مریخ اور گیارھویں گھر کو متاثر کرے گا، ساتھ ہی دوسرے یا تیسرے گھر بھی اس کی زد میں آئیں گے، جس کے نتیجے میں سینٹ کے الیکشن میں حسب معمول دولت کا بے تحاشا استعمال یقینی ہے لیکن اس کے علاوہ غیر آئینی اور غیر قانونی سرگرمیاں عروج پر ہوں گی، مریخ کی یہاں موجودگی اس بار کچھ نئے گل کھلائے گی، بعض معززین اور صاحب عہدہ و مرتبہ افراد کی پگڑیاں اچھلیں گی اور وہ ذلت کا سامنا کریں گے، اس مہینے میں معاشی صورت حال خاصی خراب ہو سکتی ہے، بعض حادثات و سانحات کا بھی خطرہ موجود ہے، کوئی اہم صاحب حیثیت شخصیت کسی حادثے یا سانحے کا شکار ہو سکتی ہے۔ اپریل کا مہینہ سیاسی طور پر خاصا پر جوش اور ہنگامہ خیز ہو سکتا ہے کیوں کہ سینیٹ کے الیکشن کے بعد کی صورت حال ایک نیا رُخ سامنے لائے گی، اسی مہینے میں آئینی ترامیم کے لیے کوششیں تیز ہوں گی لیکن زہرہ کا دور اصغران کوششوں کے بارآور ہونے میں رکاوٹ ثابت ہوگا، باہمی تنازعات و اختلافات حسب معمول جاری رہیں گے، حکومت اور حقیقی اپوزیشن تحریک انصاف کے درمیان بھی رسا کشی ہوتی رہیں گی۔

**مئی:۔** مئی کی ابتدا ہی میں بارھویں گھر کا حاکم سیارہ مریخ نویں گھر میں داخل ہوگا اور فوری طور پر نویں، بارھویں، تیسرے اور چوتھے گھر سے ناظر ہوگا، یہ نظر نئے پنڈورا باکس کھولے گی، بہت سے گڑھے مردے اکھڑیں گے، اگر ہم یہ کہیں تو غلط نہیں ہوگا کہ مئی کے مہینے میں شروع ہونے والی سرگرمیاں ایسی صورت حال پیدا کریں گی جن کا اختتام سال کے آخر تک نہ ہو سکے گا، اس اعتبار سے مئی کو ایک ہنگامہ خیز وقت کے آغاز کا مہینہ کہا جا سکتا ہے۔

**جون:۔** مئی کے بعد جون کا مہینہ بھی خاصا سنسنی خیز نظر آتا ہے کیوں کہ نئی عبوری حکومت کا قیام نئے تنازعات کو جنم دے گا اور یہ تنازعات اس قدر بڑھ سکتے ہیں جن پر قابو پانا مشکل ہو جائے، میدان سیاست کی دو اہم پارٹیاں پاکستان پیپلز پارٹی اور مسلم لیگ (ن) موجودہ سسٹم کو برقرار رکھنے کے لیے پوری کوشش کریں گی جب کہ تحریک انصاف اسے بدلنے پر زور دے گی جیسا کہ اس کا نعرہ ہے، یہ محاذ آرائی جب حد سے بڑھے گی تو ایک بار پھر عدلیہ کو درمیان میں آنا پڑے گا، **2018**ء میں عدلیہ کا کردار خاصا نمایاں نظر آرہا ہے کیوں کہ سیارہ مریخ سال 2018ء میں ایک طویل عرصہ زائچہ پاکستان کے نویں گھر میں گزارے گا اور خیال رہے کہ برج جدی سیارہ مریخ کے شرف کا گھر ہے، اس گھر میں پیدائشی زائچے میں چھٹے گھر کا حاکم زہرہ اور تیسرے گھر کا حاکم قمر پہلے سے موجود ہیں، ایک نہایت سنگین صورت حال

کی بھی نشان دہی ہوتی ہے کیوں کہ کیتو بھی اسی گھر میں ٹرانزٹ کرے گا جب کہ سیاست کا ستارہ راہو بھی پیدائشی زائچے میں اسی گھر میں موجود ہے، سال 2018ء کی یہ سب سے زیادہ اہم اور قابل توجہ صورت حال ہے جس کا آغاز مئی سے ہوگا، 8 جون کو مریخ اور کیتو کا پہلا قران ہوگا جب کہ 20 جولائی کو دوسری بار یہ دونوں قران کریں گے اور پھر تیسری بار 26 ستمبر کو مریخ اور کیتو قران کریں گے۔ بیرونی قوتوں اور ہمارے اہل سیاست کی کارروائیاں اس دوران میں تیز ہوجائیں گی، اہل سیاست کی کوشش ہوگی کہ عدلیہ کو مخصوص حدود وقیود میں رکھا جائے، بیرونی قوتیں اس مرحلے پر کوشش کرسکتی ہیں کہ ملک سے جمہوریت کی بساط لپٹ جائے اور پاکستان ایک غیر جمہوری ملک کہلائے، اس طرح وہ پاکستان کے حصے بخرے کرنے میں کامیاب ہوسکیں لیکن ان کا یہ خواب انشاء اللہ کبھی پورا نہیں ہوگا۔

**عزیزان من!** موجودہ سال 2017ء کی طرح آئندہ سال 2018ء میں بھی 27 جون سے 12 ستمبر تک کا وقت نہایت اہمیت کا حامل اور سنسنی خیز ہوگا کیوں کہ راہو کیتو دوسری بار 11 درجہ برج سرطان وجدی پر اسٹیشنری پوزیشن میں ہوں گے، زائچہ پاکستان میں نویں گھر برج جدی میں قمر تقریباً 6 درجہ اور زہرہ تین درجہ جب کہ راہو 12 درجہ قابض ہیں، ٹرانزٹ راہو کیتو 11 درجے پر اسٹیشنری ہوں گے اور اسی دوران میں اسی گھر میں مریخ کو رجعت ہوگی، یہ صورت حال نہایت خطرناک ہے، جمہوریت کے ساتھ آئین وقانون کی بساط بھی لپٹ سکتی ہے اور اس صورت میں الیکشن ایک خواب بن سکتے ہیں، خدا کرے کہ ہمارے اہل سیاست حالات کو ایسے رُخ پر نہ لے جائیں کہ ملک کسی غیر آئینی اقدام کا شکار ہو۔ ہمارے اہل سیاست نے گزشتہ 9 سال سے آج تک محض اپنے اور اپنی پارٹی کے مفادات کی سیاست کی ہے، اس تمام عرصے میں اسمبلیوں میں جو قانون سازیاں کی گئی ہیں، ان میں بھی کسی عوامی فلاح وبہبود کا خیال نہیں رکھا گیا، اٹھارہویں آئینی ترمیم جسے پاکستان پیپلز پارٹی اپنا بڑا کارنامہ قرار دیتی ہے اور یہ کارنامہ انتہائی جمہوری سوچ کے مالک محترم چیئرمین سینٹ جناب رضا ربانی کے ہاتھوں انجام پایا، کیا کوئی یہ نشان دہی کرسکتا ہے کہ اس آئینی ترمیم میں عام آدمی کی بہتری اور اس کے معیار زندگی کو بہتر بنانے کے لیے کوئی قانون موجود ہے؟ اٹھارہویں آئینی ترمیم میں سارا زور سیاسی پارٹیوں اور ان کے قائدین کے مفادات اور تحفظ پر ہے، ہم اس کی تفصیل میں نہیں جانا چاہتے۔

اگر ایسی ہی سوچ کے ساتھ 2018ء میں بھی کام لیا گیا تو صورت حال مختلف ہوگی **پھر جو خدا دکھائے سو لاچار دیکھیے۔**

زائچے کے نویں گھر کی نہایت پیچیدہ اور سنگین سیاروی پوزیشن ہماری خارجہ پالیسی میں بھی کسی نئے یوٹرن کی نشان دہی کرتی ہے، مزید یہ کہ دیگر ممالک سے خصوصاً بھارت، افغانستان، امریکا وغیرہ سے تعلقات مزید کشیدہ ہوسکتے ہیں جس کے نتیجے میں ہم ایک غیر محسوس طریقے سے ایک نئی صف بندی میں شامل ہوجائیں گے، واضح رہے کہ 2018ء دنیا میں ایک نئی صف بندی کا سال ہے، اس سال کا مفرد عدد 2 ہے، دنیا 2 متحارب گروپوں میں تقسیم ہوجائے گی، پاکستان کو کسی ایک گروپ میں شامل ہونا پڑے گا جب کہ 2019ء میں تیسری عالمی جنگ کے امکانات بہت واضح ہیں۔

**محو حیرت ہوں کہ دنیا کیا سے کیا ہوجائے گی**

ستمبر 2018ء کے بعد کا پاکستان یقیناً ایک بدلہ ہوا پاکستان ہوگا، ملک نئے انتخابات کی طرف جائے گا یا کوئی **ٹیکنوکریٹ** حکومت ایک طویل عرصے کے لیے قائم ہوگی یا پھر ایک اور **مارشل لا** اس کا مقدر بنے گا، ان تمام سوالوں کا جواب ہمارے اہل سیاست کے آئندہ رویے اور طرز عمل پر ہے، اگر انہوں نے اب بھی صرف اپنے ذاتی اور پارٹی مفادات تک خود کو محدود رکھا تو انتخابات اُن سے بہت دور چلے جائیں گے، ایک سخت احتسابی عمل شروع ہوجائے گا، کوئی اس خوش فہمی میں نہ رہے کہ بین الاقوامی قوتیں ہمارے ملک میں جمہوری نظام کو سپورٹ کریں گی اور مارشل لائی نظام کی مخالفت کی جائے گی، امریکا میں ری پبلکن برسراقتدار ہیں اور امریکی صدر مسٹر ٹرمپ ایک بڑی انوکھی شخصیت کے مالک ہیں، ہمارے ملک میں جمہوریت ہو یا مارشل لا، وہ صرف اپنے مفادات کو دیکھیں گے۔ دسمبر 2018ء سے ایک بار پھر راہو کیتو زائچہ پاکستان میں ایسی پوزیشن پر ہوں گے جو پاکستان کی خارجہ پالیسی میں نمایاں تبدیلی لاسکتی ہے، اس وقت بھی پاکستان کے بین الاقوامی تعلقات خاصے پریشان کن ہوسکتے ہیں، گویا سال ختم ہونے سے پہلے ہی ہمیں ایک نئی بین الاقوامی صف بندی کا سامنا ہوگا جس سے الگ رہنا ممکن نظر نہیں آتا۔ حاصل کلام یہ ہے کہ سال 2018ء موجودہ سیاسی اشرافیہ کے لیے کسی طور پر بہتر نظر نہیں آتا لیکن **پاکستان اور پاکستانی عوام کے لیے یہ ایک بہتر سال ہوگا جس میں زیادہ سے زیادہ زور اصلاح و درستگی پر دیا جائے گا۔**

(واللہ اعلم بالصواب)



حافظ شہزادہ سید محسن علی زنجانی

# عریضہ یا صاحب الزمان ادرکنی فی سبیل اللہ

**عریضہ کا سائنسی جواز:** فیکس مشین نے یہ ثابت کر دیا ہے کہ آپ کا اصلی خط/چٹھی آپ ہی کے پاس موجود ہے جبکہ آپکے پیغامات اسی لمحہ امریکہ، برطانیہ اور دنیا کے تمام گوشوں میں اسی لمحہ پہنچ جاتے ہیں۔ "**سرکار ولی عصر** علیہ السلام" جو خدا کے "لاریب" نمائندہ ہیں انکے حضور نیت اعمال کا روزنامچہ کہیں تیز رفتاری سے پہنچتا ہے۔ "جناب مالک اشتر مولا علیؑ" سے عرض کرتے ہیں۔ مولا میں نے آج آپکی تعداد کے برابر لوگ فی النار کیے ہیں۔ **مولا علی** علیہ السلام **فرماتے ہیں:** اے اشترؒ" میں نے جن لوگوں کو قتل کیا ہے میں نے ان کی نسلوں تک کو چیک کیا ہے کوئی کہیں مومن تو نہیں"۔ **ہمارے مولا (امام زمانہ** علیہ السلام**)** بھی انگی اولاد ہیں جو تمام معاملات کی تہہ تک آگاہ ہیں۔

☆ دنیا میں کوئی کام درخواست کے بغیر نہیں ہوتا۔ بچہ سکول داخل کروانا ہو، مریض ہسپتال میں، کوئی بھی ملازمت حاصل کرنا ہو تو درخواست ضروری ہے۔ آپکی اپنی رقم بنک میں جمع ہے مگر ضروری ہے کہ درخواست دے کر رقم حاصل کریں۔ **درخواست ایک مستند ریکارڈ کی حیثیت رکھتی ہے۔**

☆ نماز، عبادت
ہوتی ہے۔ دعا و
مانگی جاتی ہے۔ کسی
قابلیت کی وجہ سے
بادشاہ، افسر، جی۔ایم
آنر پیش کیا جاتا ہے۔
دوست، عزیز،
کو بہ لحاظ مرتبہ القاب و
کیا جاتا ہے۔ "جناب
حضور "**عریضہ**"
مندیوں کے ساتھ
سفارش حاصل کرتے
تمام تر اعلیٰ القابات اور
کو پکار کر راز و نیاز
مولا کریم ابن کریم
لمحہ بھر سے پہلے مدد
☆ نقش و تعویذ،
کے لیے اس کے
ہوتے ہیں۔ اس
بھی "اسم
ھے۔ جہاں جہاں
برکات نصیب ہوتی
حیات تو ملتی ہے۔

**تمام پریشانیوں و مشکلات کے لیے مالک حقیقی کی بارگاہِ اقدس میں درخواست پیش کریں**

بسم اللہ الرحمن الرحیم ≡ اللھم صل علی محمدؐ و آلِ محمدؐ ≡ اللہ اکبر۔ الحمد للہ۔ سبحان اللہ

## از جناب سیدہ فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا

عریضہ بحضورِ پُرنور قسمت کائنات، لنگر زمین و آسمان
جناب امام مہدی علیہ السلام ابن جناب حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام

میرے تمام معاملات خدا کے سپرد ہیں۔ سرکار ولی عصرؑ ہمارے آقا، مولا، نگہبان، وارث، سرپرست ہیں۔ پھر پریشانی/فکر کیسی؟ اے ہمارے مولا و آقا ہم آپ کے غلام ہیں۔ ہم حیدری، حسینی ہیں۔ (ہم جناب سیدہ طاہرہؑ کی دعاؤں سے پیدا ہوئے ہیں)۔ ہم آپ کی رعایا ہیں، اللہ تعالیٰ آپؑ کو صحت و سلامتی عطا فرمائے۔ خدا آپ کو تمام دشمنوں اور ہر قسم کے شر سے اپنی خصوصی حفظ و امان میں رکھے۔ آپ کا جلد از جلد ظہور ہوتا کہ آپ آکر دشمنانِ اسلام سے بدلہ لے سکیں۔ پوری کائنات میں فقط ہم نے اپنا سر آپ کے "در اقدس" پر جھکایا ہے۔ میرے مشکلات، پریشانیوں کو حل فرمائیں۔ آپ کو ان کا واسطہ جن کا واسطہ آپ رد نہیں فرماتے۔ میرے مسائل و ضروریات یہ ہیں۔

مولا جلد مدد فرمایئے، جلد مدد فرمائے، ابھی ابھی فوراً، دشمن ہمیں طعنہ زنی نہ کریں کہ آپکے مالک مشکل کشا نہیں
یہاں اپنا نام مع ولدیت لکھیں: ______________________
______________________

دو رکعت نماز حاجات پڑھیں۔ شب بدھ یا روز بدھ اعمال صاحب العصرؑ بجا لائیں
عریضہ مولاؑ کی ضریح اقدس یا قرآن پاک میں یا آب جاری میں یہ کہتے ہوئے مولاؑ کے سپرد کریں

اے حسینؓ بن روح آپ پر سلام ہو۔ میں گواہی دیتا ہوں کہ آپکی وفات اللہ کی راہ میں ہوئی۔ آپ اللہ کے نزدیک زندہ و رزق یافتہ ہیں۔ میں آپ سے اس زندگی میں مخاطب ہوں جو آپکو اللہ کے نزدیک حاصل ہے۔ پس میرا یہ رقعہ اور میری حاجات ہمارے مولاؑ جناب امام زمانہؑ کے حضور پیش کریں، آپ قابل اعتماد و امانتدار ہیں۔

عادات اور روایت کے طور پر ادا
مناجات توجہ اور انتہائی غور سے
بزرگ، استاد کو ہم اس کی اہلیت
عزت و احترام دیتے ہیں۔
کو بحیثیت عہدہ و مرتبہ گارڈ آف
بزرگ، روحانی پیشوا، پیر و مرشد
احترام اور نفسِ مضمون سے مخاطب
ہم اپنے **آقا و مولا** علیہ السلام کے
پیش کرتے ہیں۔ تمام تر نیاز
سرکار کے دربار میں حاضری کی
ہیں۔ پوری توجہ، انتہائی یکسوئی،
بہترین نفسِ مضمون کے ساتھ مولاؑ
کرتے ہیں۔
ہیں ہمیشہ لجپال فرماتے ہیں۔
نصرت فرماتے ہیں
اسمِ اعظم کا کام کرتا ہے جس کام
روحانی فیض و برکات حاصل
طرح **مولا** علیہ السلام **کا عریضہ**
**اعظم" کا کام کرتا**
آبپاشی ہوتی ہے۔ فصلوں کو خیر و
ہے۔ آبی پودوں اور جانوروں کو
الغرض جو کچھ کہا جائے، کم ہے۔

آئیے اپنے آقا کے ساتھ گفتگو کر کے مولا سے تمام تر فیض و برکات حاصل کریں۔ آئیے اپنی حاجت کا عریضہ ڈالیں

**"اللھم صل علی محمد و آلِ محمد"**

کاشانۂ زنجانی، **D-125**، حضرت میراں حسین زنجانیؒ روڈ، مین مارکیٹ، گلبرگ 2، لاہور
Ph: +924235752277
+924235872277

**نوٹ: پرنٹ شدہ عریضے بلا ہدیہ ادارہ آئینہ قسمت سے طلب کریں**

# شرفِ مشتری کا گارنٹی شدہ نوٹ



**12 سال بعد کائناتی**
**خیر و برکت خوش بختی**

**حامل نوٹ کا رزق کشادہ نہ ہوا، تو اسے حق ہو گا کہ قیامت کے دن شاہ زنجانی کا دامن گیر ہو**

جو شخص فاضل مال اس لیے طلب کرتا ہے کہ اپنے اہل وعیال کی عزت محفوظ رکھ سکے تو اس کا اجر اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد کرنے سے کہیں برتر ہے۔ (ارشاد امام علی رضاؑ)

اللہ تعالیٰ کو گواہ بنا کر ستارہ مشتری کی بابرکت شرف یافتہ سعادتوں میں شرفِ مشتری کا گارنٹی شدہ نوٹ آپ کے لیے تیار کرنے کی سعادت حاصل کی گئی ہے۔ قبل ازیں پانچ روپے کے شرفِ مشتری کے نوٹ **منجم زنجانی برادرز** نے تیار کر کے ہزاروں بہن بھائیوں کو فیض یاب کیا۔ **12** سال کے بعد کائنات میں خیر و برکت کی لہریں نصیب یاوری، رزق و دولت لاتی ہیں۔ انہی ساعتوں کو عامل **شاہ زنجانی** نے آپ کے لیے سمیٹ لیا ہے۔ شرفِ مشتری کے حامل کا رزق کشادہ ہونے لگے گا۔ اس نوٹ کی، کی **(Key)** اللہ کے گھر کی تعمیر میں حصہ لینا ہے۔ تبھی شرفِ مشتری کے نوٹ سے فیض پائیں گے۔ جس طرح **بسم اللہ الرحمٰن الرحیم** کے ابجد قمری **786** ہیں اور مفرد عدد **3** ہے۔ اسی طرح **اللّٰہ** کے ذاتی نام کے اعداد **66** جس کا مفرد بھی **3** ہے۔ سبع کواکب میں یہی نمبر ستارہ مشتری سے منسوب ہے۔ روحانی تحقیق کے مطابق مشتری اللہ، اولیاء اللہ، انبیاء، ولی، قطب، ابدال، رجال الغیب، غوث، قلندروں کا نمبر **3** سے رابطہ ہمیشہ قائم رہے گا۔ شرفِ مشتری کے نوٹ کی فیض یابی کے لیے اللہ کے گھر کی تعمیر میں حصہ لے کر آپ بھی اسی تسبیح کے دانے بن سکتے ہیں۔ آپ اللہ سے تجارت کر کے یقینی نفع پا سکتے ہیں۔

نوٹ حاصل کرنے کے خواہاں، بہن بھائی **2** ہزار روپے بذریعہ منی آرڈر ارسال کریں۔ انکی جانب سے اللہ کے گھر کی تعمیر میں **1900** روپے ہدیہ دے کر رسید کے ساتھ شرفِ مشتری کا نوٹ رجسٹرڈ لیٹر روانہ کر دیا جائے گا۔ اگر آپ مقامی طور پر اپنی پسند کی مسجد میں چندہ دینا چاہیں تو رسید کیساتھ **50** روپے کے علاوہ **50** روپے ڈاک خرچ ارسال کر دیں۔ بیرونِ ملک رہنے والے، بہن بھائی اپنے رہائشی ملک کا نوٹ بھی بنوا سکتے ہیں۔ (**رابطہ: شہزادہ سید مصور علی زنجانی 0300-9483758**)



**اِنَّمَا یُرِیۡدُ اللّٰہُ لِیُذۡہِبَ عَنۡکُمُ الرِّجۡسَ اَہۡلَ الۡبَیۡتِ وَ یُطَہِّرَکُمۡ تَطۡہِیۡرًا**







**شرفِ مشتری کا تحفہ:** عکس شرفِ مشتری کاٹ کر یا فوٹو کاپی کروا کر بروز جمعرات طلوعِ آفتاب کے بعد دعائیں کر کے جنوب کی طرف لگائیں تاکہ شمال سے آنے والی مقناطیسی شعاعیں پڑتی رہیں، خیر و برکت آتی ہے۔ روزانہ خوشبو اگر بتی صبح و شام روشن کریں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| **ہدیہ الواح** | سونا محدود تعداد میں دستیاب | کانسی (چاندی): بارہ ہزار روپے | کاغذ، مشک، زعفران ہدیہ: پانچ ہزار روپے |

**الواح شرفِ مشتری:** شعبہ روحانیات ادارہ آئینہ قسمت میں عامل شاہ زنجانی کی زیرِ نگرانی شرفِ مشتری کی الواح تیار کی جا چکی ہیں۔ بابرکت الواح بنوانے کے شائقین فوری اپنے آرڈر سے مطلع فرمائیں تاکہ بروقت ان کے لیے خصوصی لوح کے لیے خدمت کی جا سکے۔ کچھ اضافی الواح بھی بنائی جا رہی ہیں، جو بعد از بھی خواہاں بہن بھائی ہدیۃً لے سکتے ہیں۔

# قارئین زنجانی جنتری کے لیے تحقیق مقالہ

انتخاب تحریر:
سید انتظار حسین شاہ زنجانی

# تیسری عالمگیر جنگ اور آفاقی پیش گوئیاں

عیسائی مذہب
یہودی مذہب
بدھ مذہب
ہندو دھرم

کی سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور امام زمانہؑ کی آمد کی پیش گوئیاں

## مسلمانوں کی اکثریت نے اصل آج تک کوشش ہی نہیں کی کہ مہدیؑ کون ہیں؟

## ظہورِ مہدیؑ کے بعد تمام جدید ترین اسلحہ معجزاتی طور سے بے اثر ہو جائے گا

## ہندو لٹریچر میں ''کلکی اوتار'' کا تصور اور پیغمبر آخر الزمان حضرت محمدؐ کے آخری وصی حضرت محمدؑ ابن حسن العسکریؑ

مصنف: کیو۔ ایس۔ خان مترجم: سید انیس الدین ادارتی نوٹ: سید علی عمران رضوی پیش کار: شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی

### کلکی اوتار سے متعلق حقائق:

- مقدس پُران کے مطابق کُل ۲۴ اوتار ہیں، اور گوتم بدھ ۲۳ ویں اوتار ہیں۔ بھگوت پُران کے مطابق ۲۴ ویں اوتار کا نام ''کلکی اوتار'' ہوگا۔
- گوتم بدھ نے اپنے شاگرد 'آنندا' سے کہا: ''او نندا! نہ میں پہلا بدھ ہوں اور نہ آخری۔ میرے بعد ایک اور بدھا آئے گا۔ اس کا نام ''میتریا'' ہوگا۔

**(Gospel of Buddha *by* Carus, Page 217)**

- ''سوامی وِوِیکانند، گرونانک جی، اور ہندو دھرم کے عظیم اسکالرز مثلاً ڈاکٹر وید پرکاش اُپادھیائے، پنڈت سُندر لال، شری بلرام سنگھ پریہار، ڈاکٹر پی۔ ایچ۔ چوبے، ڈاکٹر میش پرشاد گاگ، پنڈت دُرگا

پنڈت ستیارتھی اور شری شری کشیری لال بھگت نے متفقہ طور پر اعلان کیا کہ ''اوتار'' کے معنی یہ نہیں ہیں کہ خدا زمین پر جنم لیتا ہے، بلکہ ''اوتار'' خدا کا نمائندہ بن کر اس کا پیغام پہنچاتا ہے، جسے ہم ''پیغمبر'' کہتے ہیں۔

**(Hazrat Muhammad Aur Bhartiya Dhram Granth, *by* Dr. M.A. Shrivastav)**

### اوتار کس لئے آتا ہے؟

- ''گیتا'' کے مطابق جب بُرے (بدکار) لوگ سماج پر چھا جاتے ہیں اور دنیا میں حیوانیات پھیلتی ہیں، اس وقت اوتار آکر بدی کی طاقت کو ختم کرتا ہے، اور دنیا میں دوبارہ امن اور انسانیت قائم کرتا ہے، اور اس کے ساتھ نیک اور مذہبی لوگوں کی عزت بحال کرتا ہے۔

## آخری اوتار کس دور میں آئے گا؟

- تاریخِ عالم انسائیکلوپیڈیا مصنفہ اسبورن کے مطابق سیارہ زمین کی عمر 4550 ملین سال ہے (۴۵۵ کروڑ سال)
- پہلا دور "ستیہ یگ" کہلاتا ہے۔ اسے "کرت یگ" بھی کہتے ہیں۔ یہ ۱۷ لاکھ ۲۸ ہزار سال کا ہوتا ہے۔
- دوسرا دور "تریتا یگ" ہے۔ یہ ۱۲ لاکھ ۹۶ ہزار سال کا ہے۔
- تیسرا دور "دواپر یگ" ہے۔ یہ ۸ لاکھ ۶۴ ہزار سال کے برابر ہے۔
- آخری دور "کل یگ" کہلاتا ہے۔ یہ ۴ لاکھ ۳۶ ہزار سال کا ہے۔
- موجودہ دور ہی "کل یگ" ہے، جس کے ۵۱۰۰ سال گزر چکے ہیں۔
- آخری اوتار جو "کلکی اوتار" ہے، کل یگ میں جنم لے گا۔

(Bhagwat Purana, 12:2:27)

## کس سال "کلکی اوتار" جنم لے گا؟

- جین دھرم کے "ترلوک ساگر گرنتھ" (مرتبہ نیمی چندر) کے مطابق مہاویر سوامی کی موت کے ۶۰۵ سال ۵ مہینے بعد شکراج نے جنم لیا، اور شکراج کی موت کے ۳۹۴ سال ۷ مہینے بعد کلکی اوتار کا جنم ہوا۔ (ترلوک ساگر، صفحہ ۳۲)
- اُتر پران کے مطابق مہاویر سوامی کی موت کے ۱۰۰۰ سال بعد کلکی اوتار نے جنم لیا۔

(Ganbhadra Antiquary Vol. XUP, 143)

- مہاویر سوامی کی موت اندازاً ۵۰۰ قبل مسیح ہے۔ اس لئے کلکی اوتار کا جنم ۵۰۰ سن عیسوی میں ہوا۔

کلکی اوتار کا جنم کس دن ہوا؟

- کلکی اوتار کا جنم مادھو مہینے کی ۱۲ تاریخ یعنی ۱۴ ویں شب سے دو دن پہلے ہوا تھا۔ (کلکی پران 2:15)

**کلکی اوتار کہاں جنم لے گا؟**

- کلکی اوتار کا جنم سمبھل گرام میں ہوگا۔ (کلکی پران 2:4)

## کلکی اوتار کا تعلق کس خاندان سے ہوگا؟

- کلکی اوتار کا جنم بڑے پروہت کے گھر میں ہوگا اس کے والد کا نام وشنویش ہوگا۔ (بھگوت پران 12:2:18)
- کلکی اوتار کی ماں کا نام 'سوماتی' ہوگا۔ (کلکی پران 2:4 & 2:11)

## کلکی اوتار کی شخصیت اور کردار کیسا ہوگا؟

- بھگوت پران (12:2:19) کے مطابق کلکی اوتار کو ۸ خوبیوں سے سجا کر فرشتوں نے اسے ایک تیز رفتار گھوڑا اور ایک تلوار دی تاکہ دنیا کو نجات دینے والا تمام خبیثوں کو زیر کرے۔
- بھگوت پران کے مطابق کلکی اوتار، آخری اوتار ہوگا۔ (بھگوت پران 1:3:24)
- کلکی پران کے مطابق پرشورام، کلکی اوتار کو ایک پہاڑی چوٹی کے غار میں تعلیم دیں گے۔ کلکی پران یہ بھی کہتی ہے کہ کلکی اوتار شمال میں جائیں گے، اور پھر واپس آئیں گے۔
- کلکی پران (2:7) کے مطابق فرشتے کلکی اوتار کی مدد کریں گے۔
- بھگوت پران (12:2:20) کے مطابق کلکی اوتار بڑی دلفریب شخصیت کے مالک ہوں گے۔
- بھگوت پران (12:2:20) میں ارشاد ہے کہ کلکی اوتار کا جسم خوشبودار ہوگا، اور اس کے اطراف کی آب وہوا معطر ہو جائے گی۔
- بھگوت پران باب ۱۲ جزو ۲ میں بیان کیا گیا ہے کہ کلکی اوتار میں آٹھ ۸ بے مثل خوبیاں ہوں گی: دانشمندی، معزز حسب ونسب، ضبط نفس، الہامی علم، جرأت، متوازن گفتگو، بے انتہا سخاوت اور جذبۂ احسان مندی۔
- کلکی اوتار ویدک دھرم قائم کریں گے۔

اب جب کہ ہمیں کلکی اوتار کے بارے میں مفصل معلومات حاصل ہو چکی ہے، ہم یہ تحقیق کرتے ہیں کہ کلکی اوتار آ چکے ہیں، یا ابھی آنا باقی ہے۔

## تجزیہ:

۷ اکتوبر ۲۰۰۱ء کو جب امریکہ نے افغانستان پر حملہ کیا تھا تو اس نے B52 بمبار جہاز کا استعمال کیا تھا۔ ان بمباروں نے امریکہ سے اُڑان بھری، افغانستان پر بم برسائے اور زمین پر اُترے بغیر امریکہ لوٹ گئے تھے۔ امریکہ نے پاکستان میں طالبان کے خفیہ اڈوں پر بھی کامیابی سے

سٹیلائٹ گائڈیڈ میزائل کے ذریعہ حملہ کیا تھا۔اس لئے اب ہم ایسے دور میں ہیں کہ ایک آدمی کرہ زمین کی دوسری طرف حملہ کر کے بغیر کہیں رُکے واپس آسکتا ہے۔ اسی طرح بغیر پائیلٹ کے سٹیلائٹ گائڈیڈ میزائل 3000 ہزار کلومیٹر کے فاصلے سے دشمن کے اڈوں کو صحیح نشانہ لگا کر تباہ کر سکتے ہیں۔تحقیق اور ترقی اتنی تیز ہے کہ بہت کم وقت میں لوگ سیٹلائٹ میں لگے لیزر گن سے آسمان سے زمین پر جنگ کریں گے۔کیا ہم اب بھی یہ امید رکھتے ہیں کہ آخری اوتار جنم لے کر گھوڑے کی پیٹھ پر تلوار سے دشمن کا مقابلہ کرے گا؟

یہ واقعہ اس وقت ہوگا جب تمام نسلِ انسانی اپنی تمام سائنسی ترقی کے ساتھ مٹ جائے پھر اس تباہی میں جو لوگ بچیں، انہیں اپنی ترقی پھر سے صفر سے شروع کرنی پڑے۔ اور اگر اُس وقت کوئی شریر آدمی بچا تو پھر اُسے گھوڑے پر سوار ہو کر تلوار سے قتل کیا جاسکتا ہے۔لیکن اگر اس تمام بربادی ہوجانے کے بعد دنیا کو نجات دلانے والا آیا تو اس کے آنے سے کیا فائدہ! اس لئے یہ سوچ غلط ہے کہ کلکی اوتار کا آنا ابھی باقی ہے۔۱۲۰۰ء سے عرب بارود استعمال کرتے ہیں، جسے وہ کوئلہ اور سوڈا ملا کر بناتے تھے۔بارود کا استعمال ہوتے ہی تلوار کی اہمیت کم ہوگئی تھی۔اس لئے کلکی اوتار ۱۲۰۰ء سے پہلے ہی آچکے ہوں گے۔

❁ ترلوک ساگر اور اتر پُران کے مطابق کلکی اوتار کا جنم مہاویر سوامی کے ۱۰۰۰ سال بعد ہونا چاہیے جو ۵۰۰ عیسوی کے برابر ہے۔اب ہمیں یہ دیکھنا ہے کہ ۵۰۰ء میں کسی مذہبی شخصیت نے ہندوستان میں جنم لیا ہے یا نہیں۔ ۲۴ واں کلکی اوتار کوئی نامعلوم آدمی نہیں ہوسکتا۔اسے بہت مشہور ہونا چاہئے جیسے گوتم بدھ، شری کرشنا اور شری رام جنہیں ہر آدمی جانتا ہے،لیکن بدقسمتی سے ۵۰۰ء میں کوئی ایسا آدمی نظر نہیں آتا جسے ہندوستانی اوتار سمجھ سکیں۔اس لئے ہمیں اسے ہندوستان کے باہر تلاش کرنا چاہیے۔ہم پچھلے ۱۵۰۰ سال کی تاریخ میں مشہور باا ثر لوگوں کی تاریخ کا مطالعہ کرتے ہیں۔اگر ہم W.H. Hart کی مشہور کتاب "The most 100 influential persons in history" کا مطالعہ کریں تو ہمیں اس میں سب سے پہلے نام حضرت محمدؐ کا نظر آتا ہے۔آپ کی پیدائش ۵۷۱ عیسوی میں ہوئی اور ۵۰۰ عیسوی کے آس پاس کسی اور دوسرے مشہور اور با اثر آدمی نے جنم نہیں لیا ہے۔

❁ یہ ایک اتفاق ہوسکتا ہے کہ کلکی اوتار اور حضرت محمدؐ کی پیدائش کا زمانہ ایک ہی ہو۔اس بات کی تحقیق کرنے کے لئے کہ کیا حضرت محمدؐ اور کلکی اوتار ایک ہی شخصیت ہے یا دو الگ شخصیتیں ہیں، ہم مذہبی کتابوں کا گہرائی سے مطالعہ کرتے ہیں۔

**تاریخِ ولادت:**

کلکی پُران (2:25) کے مطابق کلکی اوتار مادھو مہینہ میں ۱۲ تاریخ یعنی چودھویں کے چاند سے دو دن پہلے جنم لے گا۔حضرت محمدؐ کی ولادت ۱۲ ربیع الاول کو ہوئی۔ یہ دن بھی چودھویں کے چاند کے دو دن پہلے ہے۔

**مقامِ ولادت:**

ہندوستان میں سمبھل نام کا کوئی مقام نہیں ہے۔دو مقام اس نام سے ملتے جلتے ہیں یعنی سمبھل پور اور سمبھر جیل۔لیکن وہاں کوئی نہیں جانتا کہ اوتار یا پیغمبر جیسے کسی بڑے آدمی نے یہاں جنم لیا ہے۔ڈاکٹر وید پرکاش اُپادھیائے (سنسکرت عالم، پریاگ یونیورسٹی) کہتے ہیں کہ ''سمبھل'' مقام کی خاصیت ہے، نام نہیں۔ ویدک سنسکرت میں ''سم'' کے معنی امن ہیں۔ سمبھل معنی وہ مقام جہاں کسی کو امن و امان ملتی ہے۔حضرت محمدؐ کی ولادت مکہ میں ہوئی۔ یہ شہر بلد الامین (قرآن 95:3) کہلاتا ہے۔'بلد' معنی شہر، اور 'امین' یعنی امن۔اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ شہر جہاں انسان کو امن مل سکے۔انسائیکلوپیڈیا آف برٹانیکا میں بھی مکہ کو امن والا شہر کہا گیا ہے۔

**خاندانی پسِ منظر:**

بھگوت پُران کے مطابق کلکی اوتار کا جنم پروہت کے گھر میں ہوگا۔ ''قریش'' خانۂ کعبہ کے متولی تھے۔حضرت محمدؐ کے دادا عبدالمطلب قریش کے سردار تھے۔حضرت عبدالمطلب نے ہی دوبارہ آبِ زم زم کے کنویں کی کھدائی کی تھی جو کہ لوگوں کے گناہوں کی وجہ سے سوکھ کر پٹ گیا تھا۔

## والدین کا نام:

❁ کلکی اوتار کے پتا کا نام وشنویش ہوگا، جس کے معنی ہیں وشنو کا پجاری یا خدا کی عبادت کرنے والا۔ حضرت محمدؐ کے والد کا نام عبداللہ ہے یعنی خدا کا بندہ۔

❁ کلکی پران کے مطابق کلکی اوتار کی ماں کا نام سماتی ہوگا، جس کے معنی "شریف اور بامروت" ہیں۔ حضرت محمدؐ کی والدہ کا نام "آمنہ" ہے، جس کے معنی "شریف، پرسکون اور بامروت" ہیں۔

## شخصیت اور کردار:

❁ کلکی پران میں ارشاد ہے کہ کلکی اوتار اپنے شہر سے شمال کی طرف جائیں گے، اور پھر واپس آئیں گے۔ حضرت محمدؐ نے شمال کی طرف مدینہ میں ہجرت کی۔ آٹھ سال بعد آپؐ نے مکہ فتح کیا یعنی اپنے وطن واپس آئے۔

❁ کلکی پران میں کہا گیا ہے کہ کلکی اوتار ایک پہاڑ پر جائیں گے جہاں پرشورام انہیں تعلیم دیں گے۔ یہ ایک تاریخی حقیقت ہے کہ حضرت محمدؐ ایک پہاڑ کی چوٹی کے غار (غارِ حرا) میں جایا کرتے تھے تاکہ وہاں خاموشی سے غور وفکر کریں۔ اس غارِ حرا میں جبرئیلؑ نے چالیس سال کی عمر میں انہیں پہلی بار وحی پہنچائی۔

❁ بھگوت پران میں ارشاد ہے کہ کلکی اوتار دنیا کا نجات دہندہ ہوگا۔ قرآن کریم میں ارشاد ہے: "ہم نے محمدؐ کو رحمت للعالمین بنا کر بھیجا ہے"۔ (قرآن 21:107)

رحمت کے معنی خدا کی رحمت، عالمین معنی دنیا ئیں۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ تمام دنیا حضرت محمدؐ سے ہدایت پائے گی تاکہ وہ اس دنیا میں امن وسکون سے زندگی بسر کریں اور وہ طرز زندگی اپنائیں جس سے وہ نجات پائیں اور انہیں دوسری دنیا (عاقبت) میں دائمی کامیابی ہو۔ اور یہ تاریخی حقیقت ہے کہ حضورؐ کی نبوت کے پہلے عرب اور ساری دنیا گمراہی کی تاریکی میں ڈوبی ہوئی تھی۔ آپؐ نے ہی انہیں کامیابی کا راستہ دکھایا تھا۔

❁ کلکی پران (2:7) میں ارشاد ہے کہ فرشتے کلکی اوتار کی میدانِ جنگ میں مدد کریں گے۔

جنگِ بدر میں حضرت محمدؐ کے ۳۱۳ ساتھی تھے، اور دشمنوں کی تعداد ۱۰۰۰ تھی۔ جنگِ خندق میں مسلمان تقریباً ۳۰۰۰ تھے، جبکہ دشمن سپاہی ۱۵۰۰۰ سے زیادہ تھے۔ ان دونوں جنگوں اور کئی معرکوں میں آپؐ کو فتح حاصل کرنے میں کئی بار فرشتوں سے مدد ملی۔ قرآن کریم (3:123:125)، (8:9)، (23:9) میں اس بات کی تصدیق کی گئی ہے۔

❁ بھگوت پران (12:2:21) میں تحریر ہے کہ کلکی اوتار کے جسم سے بھینی خوشبو نکلے گی جس کی وجہ سے ان کے اطراف کی ہوا معطر ہو جائے گی۔ حدیث شریف میں درج ہے کہ جب حضرت محمدؐ سورہے تھے تو اُمّ سلمہؓ نے آپؐ کا پسینہ جمع کیا۔ جب آپؐ جاگے تو سوال کیا کہ پسینہ کا کیا کروگی؟ اُمّ سلمہؓ نے جواب دیا کہ اسے ہم عطر کی طرح استعمال کریں گے۔ جو بھی آپؐ سے مصافحہ کرتا اس کے ہاتھ تمام دن معطر رہتے۔ (شمائل ترمذی، صفحہ ۲۰۸)

❁ بھگوت پران (Section 2, Chapter 2) میں ارشاد ہے کہ کلکی اوتار میں بے مثل خوبیاں ہوں گی: دانشمندی، معزز حسب نسب، ضبط ونفس، الہامی علم، جرأت، متوازن گفتگو، بے انتہا سخاوت اور جذبہ احسان مندی۔ غیر مسلم مصنفین کی مندرجہ ذیل کتابیں آپؐ کی ان بے مثل خوبیوں کو بیان کرتی ہیں۔

1) "Life of Muhammad" *by* Sir Willan Muir, Published *by* Smith Elder & Co. London;
2) "Introduction to the Speeches of Muhammad" *by* Lane Poole, Published *by* McMillan & Co, London;
3) "Muhammad and Muhammad" *by* R. Bos Worth Smith.

❁ بھگوت پران (12:2:19) کے مطابق بے مثل آٹھ خوبیوں والا

کلکی اوتار ایک تیز رفتار گھوڑے پر سوار (جسے فرشتوں نے دیا ہوگا) اور ہاتھ میں تلوار لیے، تمام دنیا کو نجات دینے والا ہوگا۔ اور خدا کو نہ ماننے والے تمام غلط لوگوں کو زیر کرے گا۔ حضرت محمدؐ کو فرشتے نے ایک تیز رفتار سواری "بُراق" پیش کی تھی۔ حضرت محمدؐ کی ملکیت میں ۷ گھوڑے اور ۹ تلواریں تھیں۔ اللہ کا پیغام پہنچانے کے لئے عام طور پر وہ پُرامن طریقہ استعمال کرتے اور بحالتِ مجبوری جنگ بھی کرتے۔

✿ بھگوت پُران (1:3:24) میں درج ہے کہ کلکی اوتار، آخری اوتار ہوگا۔ قرآن کریم میں بیان کیا گیا ہے کہ حضرت محمدؐ خاتم الانبیاء ہیں۔ (قرآن 33:40)

✿ مقدس پُران میں ہے کہ کلکی اوتار ویدک دھرم قائم کرے گا۔

حضرت محمدؐ نے قرآن کریم کے مطابق مذہب کی تعلیم دی۔ مجموعی طور پر قرآن کریم اور ویدوں کی تعلیم ایک جیسی ہے یعنی ایک خدا کی عبادت کرنا اور انسانیت کے اصول کے مطابق زندگی گزارنا۔ اس لئے بھی اسلام ایک ویدک دھرم ہے۔ "ویدوں کی تعلیمات اور اسلام" (Teachings of Vedas and Quran) نامی کتاب میں ویدوں اور قرآن کی ایسی آیتیں ہیں جن کا مضمون ایک ہی ہے۔

✿ کلکی اوتار کی جن خوبیوں کا ذکر کیا گیا ہے، وہ سب حضرت محمدؐ کی ذات میں جمع ہیں۔ بہت سارے سنسکرت عالم جیسے ڈاکٹر وید پرکاش اُپادھیائے، ڈاکٹر ایم۔ اے شری واستو، پنڈت دھن ویر اُپادھیائے تسلیم کرتے ہیں کہ حضرت محمدؐ ہی کلکی اوتار ہیں جن کا ہر ایک کو انتظار ہے۔

براہِ کرم درج ذیل کتابیں دیکھئے جن میں نراشنس، کلکی اوتار حضرت محمدؐ کے بارے میں مفصل اور مستند معلومات ملیں گی:-

1) **Kalki Autar and Hazrat Muhammad (pbuh)** *by*: **Dr. Ved prakash Upadhyay,**
**Publisher: Jamboor Book Depot, DEOBAND. (U.P) Pin: 247554**

2) **Narashansa aur Antim Rishi,** *by* **Dr. Ved Prakash Upadhyay,**
**Publisher: Jamboor Book Depot, DEOBAND. (U.P) Pin: 247554**

3) **Muhammad (pbuh) aur Bhartiya Dhram Granth** *by* **Dr. M.A. Shrivastav,**
**Publisher: Madhur Sandesh Sangam, E-20, Abul Fazl Enclave, Jamia Nagar, New Delhi-110025.**
**email: madhursandeshsangam@yahoo.com**

4) **Muhammad (pbuh) in World Scripture,** *by* **A.H. Vidyarthi**
**Publisher: Adam Publishers & Distributors, 15442, Pataudi House, Darya Ganj, New Delhi-110002 – www.adambooks.com**

اب تک ہم نے جو بحث کی ہے وہ کلکی اوتار اور حضرت محمدؐ کی باہم نسبت ظاہر کرتی ہے، لیکن کوئی یہ کہہ سکتا ہے کہ ہماری بحث خیالی ہے اور اس کا کوئی ٹھوس ثبوت نہیں ہے کہ کلکی اوتار ہی حضرت محمدؐ ہیں جیسا کہ پُرانوں میں پیش گوئیاں کی گئی ہیں۔ اس لئے اس بات کو ثابت کرنے کے لئے کہ حضرت محمدؐ کی پہچان اور پیشن گوئیاں ہندوؤں کی دیگر مقدس کتابوں میں بھی ہیں، ہم ہندو دھرم کی مقدس کتابوں سے ایسے حوالے دیتے ہیں جن میں حضورؐ کا نام لے کر پیشینگوئیاں کی گئی ہیں:-

بھوشیہ پُران میں لکھا ہے: ایک اور ملک میں ایک پیغمبر آئیں گے اور ان کے ساتھی (صحابہؓ) ہوں گے۔ ان کا نام محمدؐ ہوگا اور وہ ایک ریگستانی ملک میں ظاہر ہوں گے۔ (بھوشیہ پُران۔ پرو ۳، کھنڈ ۳، ادھیائے ۳، شلوک ۵)

پنڈت دھرم ویر اُپادھیائے نے ایک مشہور کتاب "انتم ایشوردوت" لکھی جو ۱۹۲۳ء میں نیشنل پرنٹنگ پریس، دریا گنج، نئی دلی نے شائع کی۔

اس کتاب میں انہوں نے لکھا، کاگ بسندی اور گرو ڈشری رام کی صحبت میں لمبے عرصے تک رہے۔ وہ نہ صرف شری رام کی پیروی کرتے تھے بلکہ ان کی ہدایت بھی عام لوگوں تک پہنچاتے تھے۔ تلسی داس جی نے یہ ہدایت سنگرام پُران میں ترجمہ کی ہے۔ تلسی داس نے لکھا کہ شنکر جی نے مستقبل کے دھرم کے بارے میں پیشین گوئی کی، اور اپنے بیٹے سے کہا:

## تلسی داس جی کی پیشین گوئی:

| |
|---|
| ❁ بغیر کسی جانبداری کے میں سنتوں، ویدوں اور پُرانوں کی تعلیمات پیش کرتا ہوں۔ |
| ❁ وہ بکری ساتویں صدی میں جنم لے گا۔ چار سورج طلوع ہوں گے۔ |
| ❁ وہ حکومت کرنے کے لائق ہوگا۔ وہ اپنی تعلیمات منطق (Logic) محبت اور دانشمندی سے یا طاقت سے منوائے گا۔ |
| ❁ جب تک مقدس کتاب زمین پر رہے گی، محمدؐ کے بغیر نجات حاصل نہیں ہوگی۔ |
| ❁ لوگ، فقیر، کیڑے مکوڑے اور جانور، خدا کے فرماں بردار بن جائیں گے جب وہ محمدؐ کا نام لیں گے۔ |
| ❁ ان کے بعد کوئی ان جیسا پیدا نہ ہوگا۔ تلسی داس جو کہتا ہے وہ سچ ہو کر رہے گا۔ |

(حوالہ: حضرت محمدؐ ان بھارتیہ دھرم گرنتھ (انگریزی)، مصنف ڈاکٹر ایم۔ اے سری واستو، صفحہ نمبر ۱۰)

نگیند رناتھ باسو کی مرتبہ انسائیکلو پیڈیا کی دوسری جلد میں خدا اور محمدؐ کے بارے میں کچھ شلوک، اُپنشدوں سے دیئے گئے ہیں جو مندرجہ ذیل ہیں۔

| |
|---|
| ❁ اس شلوک کا ترجمہ نہیں کیا جا سکا۔ |
| ❁ اللہ کی عبادت یگ دور سے کی جاتی ہے۔ سورج، چاند اور ستارے اللہ کی وجہ سے ہیں۔ |
| ❁ اللہ رشیوں کا ہے۔ وہ سب سے عظیم ہے۔ وہ اندرا سے پہلے ہے، اور خلا (کائنات) سے زیادہ پُراسرار ہے۔ |
| ❁ اللہ زمین، آسمان اور کائنات کی ہر چیز میں نظر آتا ہے۔ |
| ❁ اللہ عظیم ہے، اللہ اکبر ہے۔ کوئی اس کے برابر نہیں ہے۔ |
| ❁ ہم اللہ کی ابتدا اور انتہا کا اندازہ نہیں لگا سکتے۔ ہم اللہ کی عبادت کرتے ہیں تا کہ بدی (شیطان) سے بچیں۔ |
| ❁ اے اللہ، ایسے مجرم مذہبی لیڈروں سے بچا جو مذہبی طور سے گمراہ کرتے ہیں۔ اور ہماری پانی کی نقصان پہنچانے والی مخلوق سے حفاظت فرما۔ |
| ❁ اللہ بدی کا خاتمہ کرنے والا ہے اور محمدؐ اللہ کے پیغمبر ہیں۔ |
| ❁ اللہ صرف اللہ ہے۔ اس کے جیسا کوئی نہیں۔ |

**(Eti Allopnishad Hazrat Mohammed (S.) in Bhartiya Dharam Granth, by Dr. M.A. Shrivastav, Page 30)**

❁ کلیان میگزین، شائع کردہ گیتا پریس، گورکھپور نے ۲۲۰ اُپنشدوں کا ذکر اپنے خاص نمبر میں کیا ہے۔ جس کا نام "اُپنشدنک" ہے۔ ان ۲۲۰ اُپنشدوں میں اُوپنشد کا بیان ۱۵ نمبر پر ہے۔ ڈاکٹر وید پرکاش اُپادھیائے نے اُوپنشد کا اپنی کتاب "ویدک ساہتیہ ایک وواچن" میں ذکر کیا ہے۔ یہ کتاب پردیپ پرکاشن نے 1989ء میں شائع کی ہے۔

❁ مقدس وید 4000 سال پُرانے ہیں۔ ویدوں کے بعد جو مقدس کتابیں آئیں ان میں بھی حضرت محمدؐ کی پیشین گوئی ان الفاظ میں ہے۔

## یہودی مذہب میں پیشین گوئی:

"میں ایک پیغمبر بھیجوں گا جو تمہارے بھائیوں میں سے (موسیٰؑ کی طرح) ہوگا اور میں اپنے الفاظ اس کے منہ میں رکھوں گا اور وہ میرے حکم سے لوگوں سے خطاب کرے گا۔" (Old Testament, Deutermony 18:18)

## عیسائی مذہب میں پیشین گوئی:

## عیسیٰ علیہ السلام نے مقدس بائبل میں کہا:

"میں تمہیں پانی سے بپتسمہ دیتا ہوں تا کہ تم گناہوں سے توبہ کرو۔ لیکن جو میرے بعد آئے گا مجھ سے زیادہ قوت والا ہوگا۔ میں اس کے جوتے اُٹھانے کے لائق بھی نہیں ہوں۔ وہ تمہیں بپتسمہ ایک فرشتے اور آگ

کے ذریعے دے گا۔" (St. Mathew 3:11)

بائبل اصل میں عبرانی زبان میں نازل کی گئی۔ کتاب Solemen, Verse 16, Ch.5 میں کہا گیا ہے:-

"اس کا منہ بہت شیریں ہے وہ بڑا محبوب ہے۔ محمدؐ میرا محبوب ہے اور یہ میرا دوست ہے۔ اے یروشلم کی بیٹیو۔"

(عبرانی میں im کا اضافہ نام کے ساتھ بطور عزت افزائی کیا جاتا ہے اس لئے محمدؐ کا نام محمدِم کہا گیا ہے۔)

بدھ مت میں پیشین گوئی:

مقدس پران میں ارشاد ہے کہ گوتم بدھ ۲۳واں اوتار ہے۔ گوتم بدھ نے اپنے خادم آنندا سے کہا:

"اے آنندا، میں اس دنیا میں پہلا بدھ نہیں، نہ میں آخری ہوں۔ وقت آنے پر دنیا میں ایک اور بدھ آئے گا جو سچائی اور سخاوت کی تعلیم دے گا۔ اس کا مزاج خالص اور مقدس ہوگا۔ وہ صاف ستھرا ہوگا۔ اس کے پاس علم اور دانشمندی ہوگی۔ وہ تمام انسانوں کا سردار اور رہنما ہوگا۔ وہ سچائی کی تعلیم دے گا جس طرح میں نے سچائی کی تعلیم دی۔ وہ دنیا کو زندگی کا نیا طریقہ دے گا۔ جو بالکل خالص اور مکمل ہوگا۔ اونندا، اس کا نام میتریا ہوگا۔"

(Gospel of Buddha by Carus, Page 217)

ڈاکٹر وید پرکاش اُپادھیائے نے اپنی دو کتابوں میں (جن کا ذکر پہلے کیا گیا ہے) ثابت کیا کہ مقدس کتابوں میں جو پیشین گوئیاں ہیں وہ تمام حضرت محمدؐ کے بارے میں ہیں۔

**ادارتی نوٹ:**

کلکی اوتار کی سب سے اہم خصوصیات یہ بتائی گئیں ہیں:-

(۱) جب برے لوگ سماج پر چھا جائیں گے اور دنیا میں حیوانیت پھیل جائے گی تو کلکی اوتار آکر بدی کی طاقت کو ختم کریں گے، اور دنیا میں دوبارہ امن اور انسانیت قائم کریں گے، یعنی انسانیت کے نجات دہندہ ہوں گے۔

(۲) کلکی اوتار کو آٹھ بے مثل خوبیوں --- دانشمندی، معزز حسب و نسب، ضبطِ نفس، الہامی علم، جرأت، متوازن گفتگو، بے انتہا سخاوت اور جذبۂ احسان مندی، سے سجا کر فرشتوں نے انہیں ایک تیز رفتار گھوڑا اور ایک تلوار دی تاکہ وہ تمام خبیثوں کو زیر کریں۔

(۳) کلکی اوتار آخری اوتار ہوں گے۔

(۴) فرشتے کلکی اوتار کی مدد کریں گے۔

(۵) کلکی اوتار شمال میں جائیں گے، اور پھر واپس آئیں گے۔

اس میں کوئی شک وشبہ نہیں کہ حضرت محمدؐ اللہ کے فرستادہ آخری پیغمبرؐ ہیں، مگر ان کا مشن ان پہ ختم نہیں ہوتا، بلکہ اُن پہ ختم ہوتا ہے جن کی خبر اللہ نے ان کے ارسال کے وقت یوں دی:

"هُوَ الَّذِيٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَ دِيْنِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُوْنَ" (سورۃ التوبہ، آیت ۳۳)

(اللہ) وہی ہے جس نے اپنے رسولؐ کو "الھدیٰ" اور دینِ حق کے ساتھ بھیجا تاکہ وہ اس دین کو تمام ادیانِ باطلہ پہ غالب کر دیں، مشرک بھلے کتنا ہی آڑے کیوں نہ آئیں۔

یہ آیہ کریمہ واضح طور پر بتلا رہی ہے کہ حضرت محمدؐ اکیلے نہیں بھیجے گئے، بلکہ ان کے ساتھ "الھدیٰ" کو ارسال کیا گیا۔ "ھدیٰ" چونکہ abstract noun ہے، اس لئے یہ اُس وقت تک نظر نہیں آئیگی جب تک اس کی تجسیم (Personification) نہ ہو جائے۔ جب حضرت محمدؐ کے مشن کی تکمیل ہوگی تو دینِ حق تمام ادیانِ باطلہ پہ غالب آجائے گا، اور مشرکین کا خاتمہ ہو جائے گا۔

آپ دیکھتے ہیں کہ دینِ حق --- اسلام، ابھی تک ادیانِ باطلہ پہ غالب نہیں آسکا۔ یہ غلبہ تب ہوگا جب حضرت محمدؐ کے آخری وصی --- حضرت محمدؑ بن حسن عسکریؑ، کا ظہور ہوگا۔ ان کے ظہور کی بابت حضرت محمدؐ نے خطبۂ غدیر میں یوں خبر دی:

"مَعَاشِرَ النَّاسِ! اِنِّيْ نَبِيٌّ وَ عَلِيٌّ وَصِيِّيْ، اَلَا وَاِنَّ خَاتَمَ الْاَئِمَّةِ مِنَّا (اَلْقَائِمُ الْمَهْدِيُّ صَلَوَاتُ اللّٰهِ عَلَيْهِ) اَلَا اِنَّهٗ الظَّاهِرُ عَلَى الدِّيْنِ، اَلَا اِنَّهٗ الْمُنْتَقِمُ مِنَ الظَّالِمِيْنَ، اَلَا اِنَّهٗ فَاتِحُ الْحُصُوْنِ وَهَادِمُهَا، اَلَا اِنَّهٗ قَاتِلُ كُلِّ قَبِيْلَةٍ مِّنْ اَهْلِ الشِّرْكِ، اَلَا اِنَّهٗ مُدْرِكُ كُلِّ ثَارٍ لِاَوْلِيَاءِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ، اَلَا اِنَّهٗ نَاصِرُ دِيْنِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ، اَلَا اِنَّهٗ الْغَرَّافُ

مِنْ بَحْرٍ عَمِيْقٍ، اَلَا اِنَّهٗ قَسِيْمُ كُلِّ ذِيْ فَضْلٍ بِفَضْلِهٖ وَ كُلِّ ذِيْ جَهْلٍ بِجَهْلِهٖ. اَلَا اِنَّهٗ خِيَرَةُ اللّٰهِ وَ مُخْتَارُهٗ. اَلَا اِنَّهٗ وَارِثُ كُلِّ عِلْمٍ وَالْمُحِيْطُ بِهٖ. اَلَا اِنَّهُ الْمُخْبِرُ عَنْ رَبِّهٖ عَزَّوَجَلَّ وَالْمُنَبِّهُ بِاَمْرِ اِيْمَانِهٖ. اَلَا اِنَّهُ الرَّشِيْدُ السَّدِيْدُ. اَلَا اِنَّهُ الْمُفَوَّضُ اِلَيْهِ. اَلَا اِنَّهٗ قَدْ بَشَّرَ بِهٖ مَنْ سَلَفَ بَيْنَ يَدَيْهِ. اَلَا اِنَّهُ الْبَاقِيْ حُجَّةً وَ لَا حُجَّةَ بَعْدَهٗ. وَ لَا حَقَّ اِلَّا مَعَهٗ وَ لَا نُوْرَ اِلَّا عِنْدَهٗ. اَلَا اِنَّهٗ لَا غَالِبَ لَهٗ وَ لَا مَنْصُوْرَ عَلَيْهِ. اَلَا اِنَّهٗ وَلِيُّ اللّٰهِ فِيْ اَرْضِهٖ وَحَكَمُهٗ فِيْ خَلْقِهٖ وَاَمِيْنُهٗ فِيْ سِرِّهٖ وَعَلَانِيَتِهٖ۔"

"لوگو! میں نبیؐ ہوں اور علیؑ میرے وصی ہیں۔ آگاہ رہو کہ آخری امام (قائم آل محمدؐ) مہدیؑ ہم ہی دونوں کی نسل سے ہوگا۔ خبردار رہو کہ وہی تمام دینوں پر غالب آئے گا۔ یہ سمجھ لو کہ ظالموں سے بدلہ لینے والا وہی ہوگا۔ یاد رکھو کہ قلعوں کا فتح کرنے والا اور ان کا منہدم کرنے والا وہی ہوگا۔ سمجھ لو کہ مشرکوں کے ہر قبیلے کو قتل کرنے والا وہی ہوگا۔ یاد رکھو کہ خدا کے دوستوں کے ہر خونِ ناحق کا بدلہ لینے والا وہی ہوگا۔ سمجھ لو کہ خدائے عزّوجل کے دین کی نصرت کرنے والا وہی ہوگا۔ یاد رکھو کہ اس گہرے سمندر میں سب سے زیادہ فیض پانے والا وہی ہوگا۔ آگاہ رہو کہ فضیلت والے کی فضیلت کی اور ہر جاہل کے جہل کی نشاندہی وہی کرے گا۔ یہ بھی سمجھ لو کہ وہ خدا کا برگزیدہ اور پسندیدہ ہوگا۔ آگاہ رہو کہ وہ ہر علم کا وارث ہے اور اس پر پورا احاطہ رکھنے والا۔ یہ بھی سُن رکھو، کہ وہ اپنے پروردگار کی طرف سے خبر دینے والا اور خدا پر ایمان کی ہر بات بتانے والا ہوگا۔ یاد رکھو کہ وہ اعلیٰ درجے کا سمجھدار اور متین ہوگا۔ یہ بھی سمجھ لو کہ کل معاملہ اسی کے سپرد ہوگا۔ یہ بھی یاد رہے کہ اس سے پہلے جو جو گزرے، سب نے اس کی بشارت دی ہے۔ خوب سمجھ لو کہ حجتِ خدا کے طور پر وہی باقی رہے گا اور اس کے بعد کوئی نئی حجت نہ ہوگی۔ حق صرف اس کے ساتھ ہوگا، اور نور صرف اس کے پاس ہوگا۔ خوب سمجھ لو کہ اس پر کوئی غالب نہیں آئے گا اور اس کے مقابلے پر کوئی فتح نہیں پائے گا۔ یاد رکھو کہ وہ اللہ کی زمین میں اللہ کا ولی ہے، اور خدا کی مخلوق میں اس کا مقرر کیا ہوا حاکم ہے، اور ظاہر و باطن پر خدا کا امین ہے۔

(خطبۂ غدیر، صفحات ۲۴ تا ۲۵)

یہی "مہدیؑ" وہ جسم ہیں جن میں "الہدیٰ" موجزن ہوگی، اور وہ شرک و کفر، ظلم و تعدی اور فحشاء و منکرات کا مکمل خاتمہ کر کے امن و امان قائم کریں گے۔ بالفاظ دیگر ظلم و ستم کی شکار انسانیت کے لیے نجات دہندہ ہوں گے۔ اللہ کے آخری پیغمبرؐ نے اس منجیٔ عالم کے لئے غدیر پر یہ اعلان کر کے بیعت لی:

" فَاُمِرْتُ اَنْ اٰخُذَ الْبَيْعَةَ عَلَيْكُمْ وَ الصَّفْقَةَ لَكُمْ بِقَبُوْلِ مَاجِئْتُ بِهٖ عَنِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ فِيْ عَلِيٍّ اَمِيْرِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْاَئِمَّةِ مِنْهُمْ بَعْدِهِ الَّذِيْنَ هُمْ مِنِّيْ وَ مِنْهُ اَئِمَّةٌ قَائِمُهُمْ فِيْهِمْ (اَلْمَهْدِيُّ) اِلٰى يَوْمِ الْقِيَامَةِ الَّذِيْ يَقْضِيْ بِالْحَقِّ۔"

لہٰذا (جان لو کہ) مجھے حکم دیا گیا ہے کہ امیر المومنین علیؑ کے بارے میں اور جو امام ان کے بعد ہوں گے، تم سے بیعت لے لوں۔ وہ مجھ سے اور علیؑ سے ہیں امامت کرنے والے قیامت تک۔ مہدیؑ بھی انہی میں سے ہوگا، جو حق حق فیصلے کیا کرے گا۔ (خطبۂ غدیر، صفحات ۲۶ تا ۲۷)

"مَعَاشِرَ النَّاسِ! اِنَّكُمْ اَكْثَرُ مِنْ اَنْ تُصَافِقُوْنِيْ بِكَفٍّ وَّاحِدَةٍ فِيْ وَقْتٍ وَّاحِدٍ وَ اَمَرَنِيَ اللّٰهُ اَنْ اٰخُذَ مِنْ اَلْسِنَتِكُمُ الْاِقْرَارَ بِمَا عَقَدْتُ لِعَلِيٍّ مِنْ اِمْرَةِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَمَنْ جَاءَ بَعْدَهٗ مِنَ الْاَئِمَّةِ مِنِّيْ وَمِنْهُ عَلٰى مَا اَعْلَمْتُكُمْ اَنَّ ذُرِّيَّتِيْ مِنْ صُلْبِهٖ. فَقُوْلُوْا بِاَجْمَعِكُمْ اِنَّا سَامِعُوْنَ مُطِيْعُوْنَ رَاضُوْنَ مُنْقَادُوْنَ لِمَا بَلَّغْتَ عَنْ رَبِّنَا وَ رَبِّكَ فِيْ اَمْرِ عَلِيٍّ صَلَوَاتُ اللّٰهِ عَلَيْهِ وَ اَمْرِ وُلْدِهٖ مِنْ صُلْبِهٖ مِنَ الْاَئِمَّةِ نُبَايِعُكَ عَلٰى ذٰلِكَ بِقُلُوْبِنَا وَ اَنْفُسِنَا وَ اَلْسِنَتِنَا وَ اَيْدِيْنَا عَلٰى ذٰلِكَ نَحْيٰى وَ نَمُوْتُ وَ

نُبَعِّثُ وَلَا نُغَيِّرُ وَلَا نُبَدِّلُ وَلَا نَشُكُّ وَلَا نَرْتَابُ وَلَا نَرْجِعُ عَنْ عَهْدٍ وَلَا نَنْقُضُ الْمِيثَاقَ وَ نُطِيعُ اللهَ وَ نُطِيعُكَ وَ عَلِيًّاؑ اَمِيرَ الْمُؤْمِنِينَ وَ وُلْدَهُ الْاَئِمَّةَ الَّذِينَ ذَكَرْتَهُمْ مِنْ صُلْبِهِ بَعْدَ الْحَسَنِؑ وَ الْحُسَيْنِؑ الَّذِينَ قَدْ عَرَّفْتُكُمْ مَكَانَهُمَا مِنِّي وَمَحَلَّهُمَا عِنْدِي وَ مَنْزِلَتَهُمَا مِنْ رَبِّي عَزَّوَجَلَّ. فَقَدْ اَدَّيْتُ ذٰلِكَ اِلَيْكُمْ وَ اَنَّهُمَا سَيِّدَا شَبَابِ اَهْلِ الْجَنَّةِ وَ اَنَّهُمَا الْاِمَامَانِ بَعْدَ اَبِيهِمَا عَلِيٍّؑ وَاَنَا اَبُوهُمَا قَبْلَهُ وَ قُولُوا اَطَعْنَا اللهَ بِذٰلِكَ وَ اِيَّاكَ عَلِيًّاؑ وَالْحَسَنَؑ وَ الْحُسَيْنَؑ وَ الْاَئِمَّةَ الَّذِينَ ذَكَرْتَ عَهْدًا اَوْ مِيثَاقًا مَاخُوذًا لِاَمِيرِ الْمُؤْمِنِينَ مِنْ قُلُوبِنَا وَ اَنْفُسِنَا وَ اَلْسِنَتِنَا وَ مُصَافَقَةِ اَيْدِينَا. مَنْ اَدْرَكَهُمَا بِيَدِهِ وَ اَقَرَّبِهِمَا بِلِسَانِهِ لَا نَبْتَغِي بِذٰلِكَ بَدَلًا وَ لَا نَرٰى مِنْ اَنْفُسِنَا عَنْهُ حِوَلًا اَبَدًا نَحْنُ نُؤَدِّي ذٰلِكَ عَنْكَ الدَّانِي وَالْقَاصِي مِنْ اَوْلَادِنَا وَ اَهَالِينَا. اَشْهَدْنَا اللهَ وَ كَفٰى بِاللهِ شَهِيدًا وَ اَنْتَ عَلَيْنَا بِهِ شَهِيدٌ وَ كُلُّ مَنْ اَطَاعَ مِمَّنْ ظَهَرَ وَاسْتَتَرَ وَ مَلَائِكَةُ اللهِ وَ جُنُودُهُ وَ عَبِيدُهُ وَاللهُ اَكْبَرُ مِنْ كُلِّ شَهِيدٍ۔"

اے لوگو! تمہاری تعداد اس سے زیادہ ہے کہ ایک ہی وقت میں مجھ سے ایک ایک کر کے بیعت کر سکو۔ لیکن اللہ نے مجھے حکم دیا ہے کہ میں تمہاری زبان سے اس بات کا اقرار کرالوں کہ میں نے علیؑ کو مومنین کا امیر مقرر کر دیا، اور اس کے بعد ان آئمہؑ کے لئے جو میری اور اس کی اولاد سے ہوں گے۔ تم کو بتا چکا ہوں کہ ذریت میری اسی کے صلب سے ہے۔ تو، لو، اب تم سب مل کے کہہ دو کہ آپؐ نے ہمارے پروردگار کی طرف سے اور اپنے پروردگار کی طرف سے علیؑ کے معاملہ اور ان آئمہؑ کے معاملے میں جو ان کی اولاد سے اور ان کے صلب سے ہوں گے، جو کچھ بھی پہنچایا ہم نے سن لیا ہے اور ہم اس پر راضی ہیں، اطاعت پر تیار ہیں۔ ہم اپنے دل سے، جان سے، زبان سے، اور ہاتھ سے اسی پر بیعت کرتے ہیں۔ اسی پر ہم جئیں گے، اور اسی پر ہم مریں گے، اور اسی پر مبعوث ہوں گے۔ ہم اس میں کوئی تغیر و تبدل نہ کرینگے، نہ اس میں کسی شک وشبہ کو راہ دیں گے، نہ کبھی اس عہد سے پھریں گے، نہ اس پیمان کو توڑیں گے، اور ہم اللہ کی اطاعت کریں گے، اور آپؐ کی اور امیر المومنین علیؑ کی اطاعت کرینگے، اور آئمہؑ کی جو ان کی اولاد سے ہیں، اور جن کا آپؐ نے ذکر فرمایا کہ آپ کی ذریت سے اور ان کے صلب سے حسنؑ وحسینؑ کے بعد ہوں گے۔ حسنینؑ کا رشتہ جو مجھ سے ہے، میں بتا چکا ہوں اور ان دونوں کی منزلت جو میرے پروردگار کے نزدیک ہے، وہ میں تم کو اچھی طرح دکھلا چکا ہوں۔ یہ دونوں جوانانِ اہل جنت کے سردار ہیں، اور دونوں اپنے باپ، علیؑ، کے بعد امام ہیں اور میں بحکم خدا علیؑ سے پہلے ان کا باپ قرار دیا گیا ہوں، اور یہ بھی کہو کہ ہم نے اس معاملہ میں اللہ کی اطاعت کی اور آپ کی اطاعت کی، علیؑ کی اطاعت کی اور حسنؑ اور حسینؑ کی اور ان آئمہؑ کی اطاعت کی جن کا آپؐ نے ذکر کیا۔ یہ عہد و پیان ہے جو امیر المومنینؑ کے لئے ہمارے دلوں سے، جانوں سے، زبانوں سے، رسولؐ خدا کے ہاتھ میں ہاتھ دے کر لیا گیا ہے، جنہوں نے ان دونوں (حسنینؑ) کو اپنے ہاتھوں پر بھی اٹھایا ہے اور اپنی زبان سے بھی ان دونوں کی بزرگی کا اقرار کیا۔ ہم ان کے بجائے کسی اور کو نہ چاہیں گے، اور جب تک جان میں جان باقی ہے کبھی اس عہد سے نہ پھریں گے۔ ہم آپ کی طرف سے یہ بات اپنی اولاد اور خاندان میں دور اور نزدیک کے ہر فرد تک پہنچا دیں گے۔ ہم اللہ کو گواہ کرتے ہیں اور اللہ گواہی دینے کو کافی ہے، اور آپ بھی اس معاملے میں ہمارے گواہ رہیں، اور ہر وہ شخص گواہ رہے جو خدا کا مطیع ہے، وہ ظاہر ہو، یا پوشیدہ اور خداوند تعالیٰ کے فرشتے اور اس کے لشکر اور اس کے بندے بھی گواہ رہیں اور سب گواہوں سے بڑھ کر خود

خدا تعالیٰ ہے۔ (خطبۂ غدیر، صفحات ۲۹ تا ۳۰)

غدیرِ خم پہ علیؑ تا مہدیؑ کے لئے عہدِ اطاعت و بیعت لینے کے بعد رسول آخرؐ نے اس بیعت کو توڑنے کا انجام یوں واضح فرمایا:

"مَعَاشِرَ النَّاسِ! فَاتَّقُوا اللهَ وَ بَایِعُوْا عَلِیًّا علیه السلام أَمِیْرَ الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْحَسَنَ علیه السلام وَالْحُسَیْنَ علیه السلام وَالْأَئِمَّةَ كَلِمَةً طَیِّبَةً بَاقِیَةً یُهْلِكُ اللهُ مَنْ غَدَرَ وَ یَرْحَمُ اللهُ مَنْ وَفَى وَ فَمَنْ نَّكَثَ فَإِنَّمَا یَنْكُثُ عَلَى نَفْسِهِ"

"لوگو! اللہ سے ڈرو اور امیر المؤمنین علیؑ، حسنؑ، حسینؑ اور ان آئمہؑ سے جو کلمۂ باقیہ ہیں، بیعت کرلو، (بعد اس کے) جو بے وفائی کرے گا، اللہ اسے ہلاک کرے گا، اور جو وفا کرے گا، اللہ اُس پر رحم فرمائے گا" اور جو اس بیعت کو توڑ دے گا، اس توڑنے کا ضرر اسی کی ذات پر پڑے گا"۔ (خطبۂ غدیر، صفحہ ۳۱)

یہ اس بیعت کو توڑنے کا عذاب ہے جس میں مسلمان آج مبتلا ہیں، اور اللہ کے پسندیدہ دینِ اسلام پہ ہوتے ہوئے ادیان باطلہ کے پجاریوں کے دست نگر ہیں۔ مسلمانوں کی اکثریت نے دراصل آج تک یہ جاننے کی کوشش ہی نہیں کی کہ مہدیؑ ہیں کون؟ جب انسانیت کے آخری نجات دہندہ کو جانتے اور پہچانتے ہی نہیں تو ان کی معرفت کیسے حاصل کریں گے، اور جب وہ ظہور فرمائیں گے تو ان کے علَم کے نیچے جا کر کھڑے کیسے ہوں گے؟

اس لئے جان لیں کہ وہ انسانیت کے آخری نجات دہندہ کلکی اوتار حضرت محمدؐ ہی کا تسلسل بصورتِ وصیؐ آخر بارہویں امام حضرت محمدؑ بن حسن عسکریؑ ہیں، جنہوں نے ۱۵ شعبان ۲۵۵ھ کو نزول اجلال فرمایا، اور ۲۶۰ھ میں غیبتِ صغریٰ میں چلے گئے، جو ۳۲۹ھ میں غیبتِ کبریٰ میں بدل گئی، اور اب تب ظہور فرمائیں گے جب امرِ الٰہی ہوگا۔

سوال پیدا ہوتا ہے کہ اگر اب موجود ہیں تو کہاں ہیں؟ — اس کا پتہ صریحاً مذکورہ بالا گفتگو میں موجود ہے کہ وہ شمال میں جائیں گے، اور پھر واپس آئیں گے — امام مہدیؑ "جزیرۂ خضریٰ" جو کہ برمودا ٹرائینگل (Bermuda Triangle) میں ہے، میں موجود ہیں۔ یہ جزیرۂ اعظم شمالی امریکہ کے ساحل پر واقع میامی، بحرالکاہل میں برمودا جزائر اور پورٹوریکو سے بننے والے مثلث میں ہے، اور اس کے بارے میں پُر اسرار داستانیں مشہور ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ کوئی پُر اسرار قوت اس مثلثی علاقے میں بحری جہازوں اور ہوائی جہازوں کو غائب کر دیتی ہے۔ برمودا ٹرائینگل میں رونما ہونے والے واقعات کی ابتدا کرسٹوفر کولمبس کے امریکہ کے سفر سے ہوتی ہے۔

پندرھویں صدی کے اختتام پر جب کولمبس نے دنیا کے گرد چکر لگانے کی کوشش میں براعظم امریکہ دریافت کیا تو وہ اس علاقے سے گزرا تھا۔ اس سفر میں تمام جہاز رانوں کی طرح وہ بھی اپنے مشاہدات نوٹ کر رہا تھا۔ ان نوٹس میں تین واقعات درج ہیں۔ کولمبس اور ان کے ساتھیوں نے سمندر سے آگ کا گولہ اٹھتے دیکھا؛ ان کے قطب نما نے کام کرنا چھوڑ دیا؛ اور اس نے رات کو افق پر روشنیاں دیکھیں۔

ہر سال امریکی حکومت پوری دنیا کے سائنسدانوں کو دعوت دیتی ہے کہ وہ آئیں اور جزیرۂ خضریٰ کے بارے میں کچھ تحقیق کریں، لیکن امریکہ جیسے ترقی یافتہ ملک نے بھی اس محاذ پر اپنی ناکامی کا باقاعدہ اعلان کیا ہے۔ یہ بھی اس جہان پر اللہ کے کروڑوں رازوں میں سے ایک چھوٹا سا راز ہے جسے کوئی بھی انسان آج تک پا نہیں سکا ہے۔ انسان چاہے جتنی بھی ترقی کر لے، مگر جب تک اللہ نہیں چاہتا، وہ اللہ کے کسی راز سے پردہ نہیں اٹھا سکتا۔ بے شک اپنے رازوں کو اللہ خود ہی جانتا ہے۔

مہدیؑ آخر الزمان کو جب اذنِ ظہور ہوگا تو وہ شمال میں اس جزیرۂ خضریٰ سے مکہ میں آئیں گے، اور خانہ کعبہ کے ساتھ ٹیک لگا کر کھڑے سورۂ ہود کی اس آیت کی تلاوت فرما رہے ہوں گے:

"بَقِیَّتُ اللهِ خَیْرٌ لَّكُمْ إِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِیْنَ ۚ وَمَا أَنَا عَلَیْكُمْ بِحَفِیْظٍ ۸۶"

(اگر تم مومن ہو تو اللہ کا بقیہ تمہارے لئے بہتر ہے اور میں تم پر کوئی محافظ نہیں ہوں)۔ (سورۂ ہود: آیت ۸۶)

اس کے بعد وہ مشرکین و کفار اور ان کے ظلم و تعدی کا خاتمہ کر کے

امن وامان قائم کریں گے۔ تمام ادیانِ باطلہ کا قلع قمع ہو جائے گا، اور صرف دینِ حق — اسلام، ہی رہ جائے گا جس پہ تمام انسان عمل پیرا ہوں گے۔

ظہورِ مہدیؑ کے بعد تمام جدید ترین اسلحہ معجزیاتی طور پر بے اثر ہو جائے گا، اس لئے پھر سے بدی کی قوتوں کے خلاف جنگ میں تلوار اور گھوڑے کا استعمال ہوگا۔ اسی بناء پر ہندو لٹریچر میں مذکور ہے کہ کلکی اوتار کو ایک تیز رفتار گھوڑا اور ایک تلوار دی جائے گی۔ یہ وہی تلوار ہوگی جس کے بارے میں مسلم ہے کہ:

لاسیف الاّ ذوالفقار

اور یہ جس کے ہاتھ میں ہوگی، وہ وہی ہے جو یداللہ کا جانشین مہدیؑ آخر ہے۔ اس لئے یہ یدالٰہی مظاہر دکھاتی ہوئی دینِ اسلام کو غالب کر کے دم لے گی۔

"اوتار" ایشور کے بھیجے ہوئے کو کہتے ہیں۔ ہمارے اجماع، نامزدگی یا شوریٰ سے بنایا گیا "اوتار" نہیں ہو سکتا۔ اس لئے تمام اسلامیان کو اپنا عقیدہ درست کر لینا چاہیے کہ انسانیت کی نجات صرف اور صرف فرستادگانِ الٰہی ہی کے وسیلے سے ہو سکتی ہے، ہمارے بنائے ہوئے حکمرانوں کے ذریعے نہیں۔ جب آخری منجیِ عالم فرستادۂ الٰہی ہوگا تو حضرت محمدؐ سے لے کر اس منجی تک کا سلسلہ ہمارا قائم کردہ کیسے ہو سکتا ہے؟ — جب ساری دنیا پر حکومت کا حق اللہ کے فرستادہ مہدیؑ کو حاصل ہوگا، تو ان سے پہلے اور حضرت محمدؐ کے بعد حکومت کا حق کسی دیگر کو دینے والے ہم کون ہیں.....؟ حکومت کا حق ہر دور میں فرستادگانِ الٰہی اور اُن کے نامزد نمائندوں کو ہے — اولیائے طاغوت کے بچہ جمہوروں کو نہیں ہے — یہ جمہورے تو اللہ کے بندوں پہ ظلم وتعدی کے ذریعے طاغوت کی حکومت قائم کئے ہوئے ہیں، جس کا خاتمہ آخری اوتار بصورت مہدیؑ آ کر کریں گے۔

چونکہ مہدیؑ اللہ کے آخری نمائندہ کے طور پر دینِ حق کے غلبہ کے لئے جنگ کریں گے اس لئے اس کی فوج — فرشتے، مہدیؑ کی مدد کریں گے۔

اگر آپ واقعی صمیم قلب سے دینِ حق کے غلبہ کے خواہاں ہیں تو کلکی اوتار حقیقی کے تصور کو اپنے دل ودماغ میں وضاحت وصراحت کے ساتھ راسخ کیجئے، اور محمدؑ بن حسن عسکریؑ کو اپنے زمانہ کا امام اور حضرت محمدؐ کا آخری وصی یعنی قرآنی جان اور مان کر ان کی اطاعت واتباع کو اپنا شعار بنائیے تاکہ جب وہ ظہور فرمائیں تو آپ محض اپنے اپنے ٹی وی سیٹ پر ظہورِ مہدیؑ کی "بریکنگ نیوز" نہ سنتے رہ جائیں، بلکہ آپ کا ایمان آپ کے قدم نصرتِ مہدیؑ میں بے اختیار اٹھا دے، اور آپ اگلے لمحہ مہدیؑ کے علَم تلے کھڑے ہوں۔

قیام صلوٰۃ پہ اس لئے اس قدر زور دیا گیا ہے کہ آپ کو مہدیؑ کے پیچھے قیام کا سلیقہ آئے، اور آپ اپنے امام کی اتباع میں سرمو انحراف کا شکار نہ ہوں۔ اسی لئے پیش نماز سے ارکانِ نماز کی ادائیگی میں تقدیم وتاخیر کو مبطلِ نماز قرار دیا گیا ہے تاکہ آپ کو مکمل ٹریننگ حاصل ہو جائے کہ جب امامِ آخر کے پیچھے شرک وکفر کے خلاف قیام کر رہے ہوں تو کسی بھی عمل میں امام کے عمل سے سرِمو بھی انحراف نہیں ہونا چاہیے۔ یہی اتباعِ امام کا تقاضا ہے —اور— اسی میں فلاحِ دنیا ودین ہے۔

اگر معرفتِ امامِ زمانہ میں دشواری محسوس ہو تو صمیم قلب سے اپنے خالق ومالک سے دُعائے ذیل کے ذریعے معرفت طلب کیجئے۔ وہ یقیناً عطا فرمائے گا۔ وہ تو مائل بہ کرم ہے، کوئی سائل ہی نہیں!

"اَللّٰھُمَّ عَرِّفْنِیْ نَفْسَکَ فَاِنَّکَ اِنْ لَّمْ تُعَرِّفْنِیْ نَفْسَکَ لَمْ اَعْرِفْ رَسُوْلَکَ اَللّٰھُمَّ عَرِّفْنِیْ رَسُوْلَکَ فَاِنَّکَ اِنْ لَّمْ تُعَرِّفْنِیْ رَسُوْلَکَ لَمْ اَعْرِفْ حُجَّتَکَ اَللّٰھُمَّ عَرِّفْنِیْ حُجَّتَکَ فَاِنَّکَ اِنْ لَّمْ تُعَرِّفْنِیْ حُجَّتَکَ ضَلَلْتُ عَنْ دِیْنِیْ۔"

(بارالٰہا! تو مجھے اپنی ذات کی معرفت مرحمت فرما۔ اگر تو نے مجھے اپنی ذات کی معرفت سے شناسا نہ کیا تو میں یقیناً تیرے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ کو نہ پہچان سکوں گا۔ پروردگارا! تو مجھے اپنے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ کی معرفت نصیب فرما کیونکہ اگر میں تیرے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ کی معرفت سے محروم رہا تو مجھے تیری حجت کی معرفت حاصل نہ ہوگی۔ خداوندا! تو مجھے اپنی حجت کی معرفت عطا فرما کیونکہ اگر تو نے اپنی حجت (امامِ آخر الزماں عجل اللہ فرجہٗ) کی معرفت عنایت نہ فرمائی تو میں یقیناً دین سے گمراہ ہو جاؤں گا۔)

# اہرام شرفِ مشتری PYRAMID

## اہرام سے روحانی کرشمات

☆مراقبہ میں ارتکاز توجہ یکسوئی پانے کے لیے اس میں اپنی تصویر رکھ دیں یا بڑے اہرام میں بیٹھ کر مراقبہ کریں، نتائج مخفی اسرار و رموز سو فیصد ملتے ہیں۔ ☆اہرام نیک خواہشات و خیالات کو مادی شکل بھی فراہم کرتے ہیں۔ اہرام میں نا قابل عمل خواہشات لکھ کر رکھیں، پوری ہو سکتی ہیں۔ ☆اپنے بیڈ کے نیچے اہرام رکھیں، آپ کو پرسکون میٹھی نیند آئے گی۔ شادی شدہ ہونے کی صورت میں ازدواجی مسرتیں بڑھ جائیں گی۔ ☆اہرام میں بلیڈ رکھ دیں تو بلیڈ تیز ہو کر پھر سے کارآمد ہو جاتا ہے۔ ☆اہرام میں موذی امراض کینسر، سرطان کی ادویات رکھیں، علاوہ ازیں میں روحانی تاثیر شفا کی قوت بڑھ جائے گی۔ ☆اہرام میں پھل، سبزیاں رکھ کر کھائیں مزید توانائی بخش غذا بن جائے۔ ☆اہرام میں بیج یا قلمیں رکھیں تو ان کی افزائش حیرت انگیز طور پر بڑھتی ہے۔ ☆اہرام میں رکھا گیا دودھ یا پانی پینے سے بڑھاپا طاری نہیں ہوتا۔ اس دودھ یا پانی سے چہرہ دھونے سے خوبصورتی میں اضافہ ہوتا ہے۔ ☆اہرام میں کوئی اسم اعظم یا قرآنی نقش اپنے نام مقصد کے ساتھ لکھ کر عروج ماہ میں رکھیں روحانی تاثیرات آپ کو حیران کر دیں گی۔

**ترکیب استعمال:** اہرام کے اندر کاغذ پر دعائیں لکھ کر رکھ سکتے ہیں، دعائیں رکھنے سے پہلے دو نفل حاجت ادا کر کے اہرام کا ڈھکن اُٹھا کر سنٹر پوائنٹ پر سکوائش ٹیپ لگا کر دعائیں کر کے رکھ دیں، اہرام لیول سے سیدھا کر لیں، اہرام کے نیچے پلیٹ فارم پر چار یکساں لائنیں ہیں۔ ایک لائن کو قطب نما (Compass) سے شمال کی سمت کریں، یوں اہرام میں رکھی ہوئی دوا یا دعا میں تاثیر شروع ہو جائے گی۔ بہتر وقت رکھنے کا عروج ماہ چاند کی یکم تا 14 تواریخ ہیں۔

زنجانی جنتری 2002ء میں کرشمات اہرام کے ذکر سے اندازہ ہوا کہ اہرام سے فیض یابی اور اس میں دلچسپی رکھنے والے شائقین ساری دنیا کی طرح وطن عزیز پاکستان میں بھی خاصی تعداد میں پائے جاتے ہیں۔ مختلف اوقات میں کل پرائیویٹ ٹیلی ویژن کے نغمات اور اشتہاری فلم DHL نے اہرام میں ایک بار پھر عوامی دلچسپیاں بڑھا دی ہیں۔ سال بھر وقفہ وقفہ سے ملنے والے تجربات میں چند نئے تجربات کا اضافہ ہوا ہے۔

☆اہرام میں بانجھ پن کے لیے رکھی گئی ادویات کے مسلسل استعمال سے بانجھ پن کا مرض جاتا رہا۔ ☆روٹھے ہوئے (محبت) دوستوں کو منانے کے لیے رکھی گئی دعا قبول ہوئی۔ ☆ہمارے دوست میجر (ر) خالد اسماعیل قاضی و میجر (ر) نوید اکبر نے بتایا کہ ان کے ایک دوست نے اہرام کے اندر پرائز بانڈ اور نکلنے کی دعا لکھ کر رکھی اور ان کا پچاس لاکھ روپے کا انعام نکل آیا۔ اہرام کے ان گنت فوائد میں یہ ایک نیا اضافہ ہے۔ ☆اہرام گھر میں رکھنے سے خبیث ارواح جنات، آسیب کے اثرات کا خاتمہ ہوا۔ ☆اہرام عین سرہانے کے نیچے رکھ کر سونے سے خواب میں استخارہ جلد نصیب ہوتا ہے۔ ☆اہرام بستر کے عین تکیہ کے نیچے رکھ کر بہ نیت پرائز بانڈ نمبر معلوم کرنے کے لیے باوضو سونے سے خواب میں متوقع کئی نمبرز معلوم ہوتے ہیں۔ ☆اہرام میں کوئی سکن کریم رکھ کر استعمال کرنے سے چہرے کی خوبصورتی ہو اور داغ دھبے دور ہوتے ہیں۔ ☆اہرام میں بادام رکھ کر کھانے سے نظر اور دماغ تیز ہوتا ہے۔ ☆اہرام میں نام بمعہ والدہ لکھ کر رکھنے سے تحفظ احساس رہتا ہے جیسے کوئی آپ کے ساتھ ہو اور آپ کی حفاظت کر رہا ہے۔ ☆اہرام میں بخورات (صندل، لوبان، ہرمل، گوگل، دال چینی) سات دن رکھ کر جلانے سے مخفی مخلوقات کی جھلکیاں نظر آنے لگتی ہیں۔




## اہرام بنانے کی ترتیب

اہرام گتے، لکڑی، جست، ایلومینیم، مٹی یا پتھر یا کسی بھی چیز کا بنائیں۔ AB کا ایک گرانک زاویہ 58.18 اور BC کا گرانک زاویہ 301.82 ہے۔ یہ زاویہ کمپیوٹر سے بنائیں۔ دونوں نقطے B کو ملنے چاہئیں، کمپیوٹر پر نٹر سے پرنٹ نکلوا لیں۔ یہ اہرام کی، کی Key بن جائے گی۔ اس فارمولا سے اہرام کی سائیڈ تیار ہوگی، اس طرح کی چار سائیڈز بنا کر نقطہ B کو ملاتے جائیں، درست اہرام بن جائے گا۔ درجنوں غلط اہرام بنانے کے بعد یہی آسان طریقہ ہاتھ لگا ہے۔

ازقلم: امان اللہ علوی، خانیوال

# جفری پیش گوئیاں 2018

جفری پیش گوئیاں حاضر ہیں جو کہ قاعدہ اجہز طلکم کے تحت ہیں جو کہ علامہ شاد گیلانی، حکیم سرفراز زاہد اور شام جعفری اور میرا بھی پسندیدہ قاعدہ ہے۔ جس کے جوابات کے لیے حروف ادھر ادھر سے اور آگے پیچھے نہیں کرنے پڑتے بلکہ ترتیب کے ساتھ جواب نکھر کر سامنے آجاتا ہے۔ طریقہ کار کی تفصیل کے لیے 2016ء کی بارہ امامیہ جنتری ملاحظہ فرمائیں۔

## یا علیم! کیا سال دو ہزار اٹھارہ عیسوی میں عالمی جنگ کا خطرہ ہے؟

| تعداد حروف | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف خالص | ک | ی | ا | س | ل | د | و | ھ | ز | ر | ت | ع | م | ن | ج | خ | ط | غ |
| صدر موخر | ک | غ | ی | ط | ا | خ | س | ج | ل | ن | د | م | و | ع | ھ | ت | ز | ر |
| موخر صدر | ر | ک | ز | غ | ت | ی | ھ | ط | ع | ا | و | خ | م | س | د | ج | ن | ل |
| نظیرہ | و | ذ | ش | ن | ح | خ | ق | ث | ب | س | ا | ی | ظ | ا | ص | ف | غ | ض |
| مستحصلہ | ک | | ھ | | ح | | ا | | ل | | ا | | ت | | ن | | ھ | |

**جواب:** کھ حالات نہ

**وضاحت:** اس کا مطلب یہ ہے کہ حالات اس نہج پر نہیں پہنچیں گے کہ عالمی جنگ چھڑ جائے۔

## یا علیم! کیا پاکستان سے سال دو ہزار اٹھارہ عیسوی میں لوڈشیڈنگ کا مکمل خاتمہ ہو جائے گا؟ 6اگست 2017ء

| تعداد حروف | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 | 19 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف خالص | ک | ی | ا | ب | س | ت | ن | ل | د | و | ھ | ز | ر | ع | م | ش | خ | ج | غ |
| صدر موخر | ک | غ | ی | ج | ا | خ | ب | ش | س | م | ت | ع | ن | ر | ل | ز | د | ھ | و |
| موخر صدر | و | ک | ھ | غ | د | ی | ز | ج | ل | ا | ر | خ | ن | ب | ع | ش | ت | س | م |
| نظیرہ | ر | ذ | ق | ن | ص | خ | ش | ف | ض | س | و | ی | غ | ع | ب | ز | ح | ا | ظ |
| مستحصلہ | ب | | ھ | | ت | | ج | | ل | | د | | ھ | | ی | | ط | | ی |

**جواب:** بھت جلد ھی طے

**وضاحت:** یعنی بہت جلد پتہ چل جائے گا کہ لوڈشیڈنگ کا خاتمہ ہو جائے گا یا نہیں۔

## یا علیم! سال دو ہزار اٹھارہ عیسوی میں ہونے والے انتخابات مذہبی جماعتوں کے لیے کیسے رہیں گے۔ 16 اگست 2017ء

| تعداد حروف | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 | 19 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف خالص | س | ا | ل | د | و | ھ | ز | ر | ت | ع | ی | م | ن | خ | ب | ذ | ج | ک | غ |
| صدر موخر | س | غ | ا | ک | ل | ج | د | ذ | و | ب | ھ | خ | ز | ن | ر | م | ط | ی | ع |
| موخر صدر | ع | س | ی | غ | ت | ا | م | ک | ر | ل | ن | ج | ز | د | خ | ذ | ھ | و | ب |
| نظیرہ | ب | ا | خ | ن | ح | س | ظ | ذ | و | ض | غ | ف | ش | ص | ی | ک | ق | ر | ع |
| مستحصلہ | ب | | ھ | | ت | | خ | | و | | ش | | ک | | ن | | ھ | | و |

**جواب: بہت خوش کُن ہو**

**وضاحت:** مذہبی جماعتیں ان انتخابات کے نتائج پر بہت خوش ہوں گی۔

## کمالاتِ جفرِ حق دا امام علی یا علیؑ عالمی جفری پیش گوئی (سید محمد فضل عباس شاہ، تلہ گنگ)

### یا علیم! کیا عراق فوج تنظیم داعش کو شکست دے کر مکمل کنٹرول سنبھال لے گی؟

| تعداد حروف | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 11 | 12 | 13 | 14 | 15 | 16 | 17 | 18 | 19 | 20 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف خالص | ک | ی | ا | ع | ر | ق | ف | و | ج | ت | ن | ظ | م | د | ش | ط | ل | س | ب | ہ |
| نظیرہ | ذ | خ | س | ب | و | ہ | ج | ر | ف | ح | غ | م | ظ | ص | ز | ث | ض | ا | ع | ق |
| موخر صدر | ق | ذ | ع | خ | ا | س | ض | ب | ض | و | ث | ہ | ز | ج | ص | ر | ظ | ف | غ | ح |
| عزیزہ | ر | ض | س | ط | ب | ع | ذ | ا | ذ | ھ | خ | و | ح | د | ف | ق | غ | ص | ظ | ز |
| ناطق | ر | ض | س | ط | ع | ب | ذ | ا | ذ | ھ | | و | ح | د | ف | ق | غ | ا | ل | ط |
| نظیرہ | ل | م | س | ط | و | ج | ف | ص | ح | ھ | | ع | ر | ا | ج | ق | غ | ا | ل | ب |
| جواب | م | س | ل | ط | ف | و | ج | ح | ص | ھ | | ع | ر | ا | | ق | غ | ا | ل | ب |
| | سلط | | | | فوج | | | حصہ | | | | عراق | | | | | غالب | | | |

**جواب: داعش تنظیم سے عراق کا قبضہ فوج لے لے گی۔ عراق پر غالب ہو گی۔**

اولاد اپنے باپ کو نام سے نہ پکارے، اس کے آگے نہ چلے، اس کے بیٹھنے سے پہلے نہ بیٹھے اور اس کیلئے گالی کا سبب نہ بنے۔(امام موسیٰ کاظمؑ)

# مستحصلہ نادِ علیؑ

## قارئین زنجانی جنتری کے لیے کائنات جفر حصہ اول دوم کے مصنف جفار گلفام علی حسینی، لاہور کی خصوصی تحریر

### یا علیم! پاکستان میں سن عیسوی دو ہزار اٹھارہ میں الیکشن ہوگا؟

**سوال بسط حرفی:** ب ا ک س ت ا ن م ی ں س ن ع ی س و ی د و ه ز ا ر ا ٹ ه ا ر ه م ی ں ا ل ی ک ش ن ه و گ ا

**سوال کی تخلیص:** ب ا ک س ت ن م ی ع و د ه ز ر ل ش

| | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| خالص | ب | ا | ک | س | ت | ن | م | ی | ع | و | د | ه | ز | ر | ل | ش |
| مؤخر صدر | ش | ب | ل | ا | ر | ک | ز | س | ه | ت | د | ن | و | م | ع | ی |
| مؤخر صدر | ی | ش | ع | ب | م | ل | و | ا | ن | ر | د | ک | ت | ز | ه | س |
| جمل مفرده | ۲ | ۲ | ۱۲ | ۹ | ۱۰ | ۱۰ | ۱۷ | ۸ | ۱۷ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۲ | ۱۷ | ۱۳ | ۱۵ | ۱۰ |
| حروف مستحصله | ج | خ | ف | ح | ک | و | ا | ه | غ | ق | د | خ | ن | ر | ض | خ |
| مؤخر صدر | خ | ج | ض | خ | ر | ف | ن | ح | خ | ک | و | د | ق | ا | غ | ه |
| نصف اول | ش | ب | ت | ش | ق | م | م | د | ش | ی | ج | ج | ن | ا | ث | د |
| نصف دونم | ر | ا | ر | ر | ن | ک | ک | ب | ر | ه | ب | ب | م | ا | ت | ب |
| | حصه اول | | | | | | | | حصه دوم | | | | | | | |

**حصه اول:** ر ا ر ر ن ک ک ب

**حصه دوم:** ر ه ب ب م ا ت ب

**سطر امتزاج:** ر ر ا ه ر ب ر ب ن م ک ا ک ت ب ب

**امتزاج کی تخلیص:** ر ا ه ب ن م ک ت

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سطر خالص | ر | ا | ه | ب | ن | م | ک | ت |
| مؤخر صدر | ت | ر | ک | ا | م | ه | ن | ب |
| مؤخر صدر | ب | ت | ن | ر | ه | ک | م | ا |
| خود یا نصف | خود | خود | خود | خود | خود | نصف | نصف | خود |
| | ب | ت | ن | ر | ه | ی | ک | ا |
| | ب | ه | ت | ر | ی | ن | ک | ا |
| | بهترین | | | | | | کا | |

**الجواب:** سن عیسوی دو ہزار اٹھارہ 2018ء ان شاء اللہ بہترین الیکشن کا سال ہے۔

### یا علیم! بطور سپر پاور امریکہ کا مستقبل کیا ہوگا؟

**سوال بسط حرفی:** ب ط و ر س پ ر پ ا و ر ا م ر ی ک ه ک ا م س ت ق ب ل ک ی ا ه و گ ا

**سوال کی تخلیص:** ب ط و ر س پ ا م ی ک ه ت ق ل

| | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| خالص | ب | ط | و | ر | س | ب | ا | م | ی | ک | ه | ت | ق | ل |
| مؤخر صدر | ل | ب | ق | ط | ت | و | ه | ر | ک | س | ی | ب | م | ا |
| مؤخر صدر | ا | ل | م | ب | ب | ق | ی | ط | س | ت | ک | و | ر | ه |
| جمل مفرده | ۲ | ۱۴ | ۱۱ | ۱۳ | ۱۲ | ۹ | ۷ | ۱۵ | ۹ | ۱۲ | ۸ | ۱۲ | ۷ | ۹ |
| حروف مستحصله | م | س | غ | ط | ض | ن | ب | ر | ز | ط | ض | ث | ک | غ |
| مؤخر صدر | غ | م | ک | س | ث | غ | ض | ط | ط | ض | ز | ن | ر | ب |
| نصف اول | ث | ک | ی | ل | ت | ث | ت | ح | ح | ت | و | م | ق | ا |

| | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| **نصف دوئم** | ت | ی | ہ | ک | ر | ت | ر | د | د | ر | ج | ک | ن | ا |
| | **حصہ اول** | | | | | | | **حصہ دوئم** | | | | | | |

**حصہ اول:** ت ی ہ ک ر ت ر **حصہ دوم:** د د ر ج ک ن ا

**سطر امتزاج:** ت د ی د ہ ر ک ج ر ک ت ن ا ا **امتزاج کی تخلیص:** ت د ی ہ ر ک ج ن ا

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| **سطر خالص** | ت | د | ی | ہ | ر | ک | ج | ن | ا |
| **مؤخر صدر** | ا | ت | ن | د | ج | ی | ک | ہ | ر |
| **مؤخر صدر** | ر | ا | ہ | ت | ک | ن | ی | د | ج |
| **مؤخر صدر** | ج | ر | د | ا | ی | ہ | ن | ت | ک |
| **خود یا نصف** | نصف | خود | نصف | خود | خود | نصف | خود | خود | خود |
| **وجہ ناطق** | ب | ر | ب | ا | ی | د | ن | ت | ک |
| **ترتیب** | ب | ر | ب | ا | د | ی | ت | ن | گ |
| **الجواب** | بربادی | | | | | | تنگ | | |

**الجواب:** جواب کسی تشریح کا محتاج نہیں ہے۔

## یاعلیم! کیا عمران خان پاکستان کا وزیر اعظم بنے گا؟

**سوال بسط حرفی:** ک ی ا ع م ر ا ن خ ا ن پ ا ک س ت ا ن ک ا و ز ی ر ا ع ظ م ب ن ی گ ا

**سوال کی تخلیص:** ک ی ا ع م ر ن خ ب س ت و ز ظ

| | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| **خالص** | ک | ی | ا | ع | م | ر | ن | خ | ب | س | ت | و | ز | ظ |
| **مؤخر صدر** | ظ | ک | ز | ی | و | ا | ت | ع | س | م | ب | ر | خ | ن |
| **مؤخر صدر** | ن | ظ | خ | ک | ر | ز | ب | ی | م | و | س | ا | ع | ت |
| **جمل مفردہ** | ۱۲ | ۱۲ | ۱۴ | ۱۰ | ۱۲ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۴ | ۱۲ | ۱۶ | ۱۲ | ۹ | ۲۰ | ۱۸ |
| **حروف مستحصلہ** | ک | ص | ب | ث | ق | م | ش | ص | س | ن | ن | ر | ض | ا |
| **مؤخر صدر** | ا | ک | ض | ص | ر | ب | ن | ث | ن | ق | س | م | ص | ث |
| **نصف اول** | ا | ی | ت | ف | ق | ا | م | ت | م | ن | ل | ک | ف | ر |
| **نصف دوئم** | ا | ہ | ر | م | ن | ا | ک | ر | ک | م | ک | ی | م | ق |
| | **حصہ اول** | | | | | | | **حصہ دوئم** | | | | | | |

**حصہ اول:** ا ہ ر م ن ا ک **حصہ دوم:** ر ک م ک ی م ق

**سطر امتزاج:** ا ر ہ ک ر م م ک ن ی ا م ک ق **امتزاج کی تخلیص:** ا ر ہ ک م ن ی ق

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| **سطر خالص** | ا | ر | ہ | ک | م | ن | ی | ق |
| **مؤخر صدر** | ق | ا | ی | ر | ن | ہ | م | ک |
| **مؤخر صدر** | ک | ق | م | ا | ہ | ی | ن | ر |
| **مؤخر صدر** | ر | ک | ن | ق | ی | م | ہ | ا |
| **خود یا نصف** | خود | خود | خود | نصف | خود | خود | خود | خود |
| **وجہ ناطق** | ر | ک | ن | ن | ی | م | ہ | ا |
| **ترتیب** | ن | ہ | ی | ن | ر | ا | ک | م |
| | نہیں | | | | حالم | | | |

**الجواب:** "ر" کی جگہ "ح" لی۔۔۔۔۔کیونکہ راکم نہیں "حاکم" (وزیر اعظم) بنے گا، یہ سوال تھا۔

FUTURE

# آپ اور آپ کے بچوں کا کامیاب مستقبل

**علم فلکیات کی روشنی میں آپ اور اپنے بچوں کو کامیاب زندگی گزارنے میں مدد دیں مستقبل میں کن کن کاموں میں اور پیشوں میں کامیابی ہوگی**

## حمل ♈ 21 Marc - 20 April

قیادت، سرداری، افسری، فوجی ملازمت، جراحی، انجینئرنگ، پولیس کی ملازمت، سائنسدانی، سپورٹس مین شپ، دندان سازی، محقق، مینیجری، ذاتی کاروبار موزوں پیشے ہیں۔

## ثور ♉ 21 April - 21 May

ذمہ دارانہ فرائض کی انجام دہی، کسی ادارے کی منتظمی یا سربراہی، معماری، زراعت، بنکاری، سول سروس، سنگتراشی، زیور سازی یا زیور فروشی، موسیقی واداکاری، صنعت، حساب دانی وغیرہ

## جوزا ♊ 22 May - 21 June

سیاحت، پیغام رسانی، رسل ورسائل، تصنیف وتالیف، ادب، شاعری، کلرکی، حساب دانی، ایجنسی، تقریر، درس وتدریس، تجارت، نیوز رپورٹری موزوں پیشے ہیں۔

## سرطان ♋ 22 June - 23 July

ماہی گیری، جہازرانی، مشروبات کی تیاری اور فروخت، ہوٹل کا کاروبار، زمین وجائیداد کی خرید وفروخت، زراعت، باغبانی، تمارداری، ادویات سازی موزوں اور مناسب پیشے ہیں۔

## اسد ♌ 24 July - 23 August

کسی ادارے کی سربراہی یا منتظمی، سماجی نظام کی ترتیب، سوشل ورک، رفاہی اداروں سے وابستگی اور سیری، اداکاری، چیئرمین شپ، ذاتی کاروبار، قیادت اور حکومت وغیرہ۔

## سنبلہ ♍ 24 August - 23 Sept.

درس وتدریس، ادب، شاعری، تصنیف وتالیف، ماہر نفسیات، فلسفہ دان، قیافہ شناس، نرسنگ ڈاکٹری، سائنسدانی، ٹیکنیشنز، نقاد، مقرر، انسپکٹر، سیکرٹری، حساب دانی موزوں پیشے ہیں۔

## میزان ♎ 24 Sept. - 23 October

علم و ادب، شاعری، آرٹ، موسیقی، اداکاری، فلم بندی، نقاشی، سفارت، سوشل ورک، حسن کی پلک بندی، افزائش حسن کی چیزیں تیار کرنا، میزبانی، پارچہ دانی موزوں پیشے ہیں۔

## عقرب ♏ 24 October - 22 Nov.

تحقیق وتجسس، تفتیش، سراغرسانی، جراحی، نفسیات دانی، حکمت وطباعت، درحسابی علاج معالجہ، وکالت، قصاب، سائنسدان وغیرہ موزوں پیشے ہیں۔

## قوس ♐ 23 November - 21 Dec.

مذہبی فرائض کی انجام دہی، تبلیغ، وکالت، ترجمانی، فلسفہ دانی، نفسیات دانی، سوشل ورک، رفاہی امور کی انجام دہی، سول سروس، تحقیق وجستجو، سیاحت، معلمی، سیاسیات موزوں پیشے ہیں۔

## جدّی ♑ 22 Dec. - 20 January

درس وتدریس، حساب دانی، مذہبی فرائض کی انجام دہی، ایڈمنسٹریشن، سائنسدانی، سول سروس، زراعت، باغبانی، زمین و جائیداد کی خرید و فروخت، معماری، سیاست، ذاتی کاروبار موزوں پیشے ہیں۔

## دلو ♒ 21 January - 19 February

سائنسدانی، فوٹوگرافی، تصنیف وتالیف، ادب، شاعری، نفسیات دانی، فلسفہ دانی، نجم شناسی کا کام، ریڈیو اور ٹیلی ویژن بنانا اور مرمت کرنا، رفاہی کام، عام فنی پیشے موزوں رہتے ہیں۔

## حوت ♓ 20 February - 20 March

موسیقی، شاعری، تصنیف و تالیف، تقریر، نفسیات دانی، فلسفہ دانی، ایکٹنگ، خواب کی تعبیر بیان کرنا، آرٹ، رفاہی کام، درس و تدریس، ملاح، ماہی گیری موزوں پیشے ہیں۔

# ہر کام میں قمر کی سعادت و نحوست معلوم کرنا

آپ جب بھی کوئی کام کرنا چاہیں تو پہلے یہ دیکھیں کہ اس دن قمر کس برج میں ہے اس کام کے لیے سعد ہے یا نحس ہے اگر سعد نہ ہو تو تاریخ تبدیل کر دیں تاکہ اچھے اثرات مرتب ہوں (س سے سعد، ن سے نحس، م سے مساوی مراد ہے) [illegible]

| احکامات | حمل | ثور | جوزا | سرطان | اسد | سنبلہ | میزان | عقرب | قوس | جدی | دلو | حوت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| خاص عبادت کرنا | م | س | م | ن | م | م | م | ن | س | ن | س | ن |
| خصوصی دعا کرنا | ن | س | م | م | ن | ن | س | س | ن | س | ن | س |
| نیک کام شروع کرنا | س | ن | س | س | ن | س | س | ن | م | ن | م | ن |
| زیارت بزرگان کرنا | ن | ن | س | ن | م | س | م | ن | س | م | ن | س |
| کسی سے سوال کرنا | م | س | س | ن | س | م | س | س | س | ن | ن | س |
| جانشین بنانا | ن | م | م | ن | س | س | ن | س | س | ن | س | ن |
| مخفی کام کرنا | ن | س | ن | ن | س | س | ن | س | م | ن | س | س |
| وزراء حکام سے ملاقات کرنا | س | س | س | س | س | م | ن | ن | س | ن | ن | س |
| کسی عورت سے ملاقات کرنا | ن | س | م | ن | س | م | ن | س | م | ن | س | م |
| کسی کام میں شمولیت کرنا | س | س | س | ن | س | س | ن | س | م | ن | س | م |
| نکاح کرنا | ن | س | م | ن | س | م | ن | ن | س | ن | س | س |
| شب زفاف کرنا | ن | س | م | ن | س | م | ن | ن | س | ن | س | س |
| بچہ کا نام رکھنا | ن | س | م | ن | س | م | ن | ن | ن | م | س | س |
| بچہ کی خوشی کرنا | س | م | س | ن | ن | م | م | س | س | ن | ن | س |
| بچہ کا دودھ چھڑانا | ن | س | س | م | س | س | ن | س | م | م | س | س |
| ختنہ کرنا | س | س | م | س | ن | س | س | ن | ن | س | س | ن |
| مدرسہ میں داخل کرانا | ن | ن | س | م | م | س | س | ن | س | ن | ن | س |
| غسل کرنا | س | م | س | س | س | م | س | س | م | ن | س | س |
| خوشی کی مجلس کرنا | ن | س | م | ن | س | م | ن | س | م | ن | س | م |
| جلسہ کرنا | س | ن | س | س | ن | م | س | ن | م | ن | م | م |
| زیور خریدنا | س | س | س | س | س | س | ن | ن | س | ن | ن | س |
| کوئی عمل شروع کرنا | ن | س | س | س | م | س | س | ن | س | ن | س | س |
| خرید کرنا | س | م | س | س | ن | م | س | س | س | ن | م | س |
| حکومت شروع کرنا | س | س | س | ن | س | س | س | ن | س | ن | م | ن |
| شراکت کرنا | ن | م | س | ن | س | س | ن | ن | س | س | م | ن |
| مناظرہ کرنا | ن | ن | س | م | س | م | س | ن | س | س | م | ن |
| ضمانت لینا | س | ن | س | س | ن | س | ن | س | س | ن | ن | س |
| مقام تبدیل کرنا | س | ن | س | س | س | م | س | ن | س | س | ن | س |
| علم موسیقی حاصل کرنا | م | س | ن | م | س | ن | س | س | ن | م | س | س |
| کسی مہم پر جانا | س | س | م | س | س | س | ن | ن | س | ن | ن | م |
| قرض دینا | س | ن | ن | س | م | ن | ن | س | ن | س | س | س |
| قرض لینا | ن | ن | س | ن | م | س | ن | م | س | ن | م | س |
| دعویٰ کرنا | ن | م | س | م | س | س | ن | س | س | ن | س | ن |
| جائیداد خریدنا | م | ن | س | م | س | ن | س | م | ن | ن | س | ن |
| مکان بنوانا | ن | ن | ن | س | س | م | س | م | ن | ن | س | م |
| ہتھیار خریدنا | س | ن | ن | ن | م | ن | س | س | م | ن | س | س |
| تجارت شروع کرنا | م | س | ن | م | ن | س | س | ن | ن | ن | س | م |
| فروخت کرنا | ن | م | س | م | س | ن | ن | س | ن | ن | ن | ن |
| ناخن کاٹنا | س | س | ن | س | س | س | س | س | س | ن | س | ن |
| حجامت بنوانا | س | ن | ن | ن | س | ن | س | ن | س | ن | س | ن |
| باغ لگانا | ن | س | ن | س | ن | س | س | ن | ن | ن | م | س |
| کھیت بونا | ن | ن | م | س | ن | م | س | ن | ن | س | س | س |
| غلہ کاٹنا | ن | م | س | م | س | ن | ن | س | ن | ن | ن | س |
| مویشی خریدنا | س | س | س | س | س | س | م | ن | س | س | م | ن |
| علاج شروع کرانا | س | س | س | م | س | ن | ن | س | ن | س | س | ن |
| مہمانی کرنا | س | ن | س | س | ن | م | س | ن | م | ن | م | س |
| ملازم رکھنا | ن | س | س | ن | س | س | م | س | س | س | س | س |
| سفر کرنا | س | ن | س | س | ن | س | س | س | ن | س | س | س |
| واردات کرنا | س | ن | س | ن | س | س | ن | م | م | ن | س | س |
| دشمنی کابطہ لینا | س | س | م | ن | س | م | ن | س | س | ن | س | م |
| عہد و پیمان کرنا | ن | س | م | م | س | س | ن | ن | س | ن | س | م |
| شکار کھیلنا | س | س | س | س | ن | ن | ن | س | ن | س | ن | س |
| جہاز یا کشتی میں سفر کرنا | س | ن | س | س | ن | ن | ن | س | ن | س | ن | س |

# اسرار غیبی

از تحریر: علامہ آغا سید محمد ابوالحسن موسوی مشہدی، اسلام آباد

برادر مکرم جناب شہزادہ سید انتظار حسین زنجانی دام برکاتہ العالیہ کی جامع الفوائد جنتری جو کہ ان کے والد بزرگوار حضرت منجم اعظم سید ناظر حسین زنجانی طیب اللہ روحہ کی بارگاہ میں اس جنتری کو پڑھنے اور سمجھنے والے شرق و غرب میں پھیلے ہوئے لاتعداد افراد بلا تفریق مذہب و ملت استفادہ فرماتے ہیں۔ لہٰذا اس جنتری کے شایان شان ہم اس دفعہ عظیم المرتبت مجتہد بزرگوار عارف بصیر صاحب کرامات کثیرہ آیت اللہ علامہ سید عبدالکریم کشمیری اعلیٰ اللہ مقامہ کیلئے مجربات قارئین گرامی قدر کے حضور تقدیم کر رہے ہیں۔

## ادائے قرض کے لئے

1:۔ یا قاضی الدیون من خزائنك المکنون التی ھی بین الکاف و النون و اقضِ دینی و دین کل مدیون 14 مرتبہ بعد نماز یہ دعا مؤثر ہے۔

## ایضا ادائے قرض کے لئے

2:۔ یا من یکفی من کل شی ولا یکفی من ا کفنی ما اھمنی امام جواد علیہ السلام سے دعا نقل شدہ ہے۔

## ہر مصیبت کا علاج

3:۔ کوئی بھی سخت ترین پریشانی ہو تو گوسفند (دنبہ یا بکرا) ذبح کر کے غرباء میں تقسیم کریں۔

## ہر حاجت کے لئے اسم اعظم

4:۔ یا حیی یا قیوم بسم اللہ الرحمن الرحیم کہ یہ دو اسم اعظم ہیں اور ذکر یونسیہ میں وارد ہے۔

یا مفتح الابواب یا مقلب القلوب و الابصار یا دلیل المتحیرین یا غیاث المستغیثین تو کلت علیك یا رب و اقض حاجتی و اکف مھمی ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم و صلی اللہ علی محمد و آلہ اجمعین 100 مرتبہ پڑھیں۔

یا حیی یا قیوم ہر روز 40,000 بار بے حد مؤثر ہے۔ یہ ایسا ورد ہے کہ صرف ایک یہ ہی ورد کوئی اپنائے تو دیگر عملیات و اذکار کی ضرورت ہی نہیں۔ اسی طرح یا حیی یا قیوم 887 مرتبہ پھر آیت کریمہ لا الہ الا انت سبحانك انی کنت من الظلمین یا من لا الہ الا انت برائے نورانیت قلب ذکر یا حیی یا قیوم برحمتك استغیث 135 برائے

## روحانیت و معنویت

5:۔ 1400 صلوٰۃ نذر موسیٰ بن جعفرؑ استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم ذوالجلال و الاکرام و اتوب الیہ تین مرتبہ ہر نماز کے بعد برائے نورانیت دل کے لئے

## مریض کی صحت کے لئے

6:۔ ھوا اللہ الذی لا الہ الا ھو ا الحی القیوم القدیر المرید السمیع البصیر 202 مرتبہ برائے شفائے امراض

## غم والم سے نجات کے لئے

7:۔ لا حول ولا قوۃ الا باللہ ہر روز 100 مرتبہ

8:۔ استغفار 101 مرتبہ برائے بخشش 30,000 مرتبہ برائے ادائے قرض کے لئے

9:۔ یا طاطائیل یا دریائیل ....... یا کریم الوھاب ذوالطول 202 مرتبہ برائے وسعت رزق کے لئے سبحان اللہ والحمد للہ و لا الہ الا اللہ و اللہ اکبر ہر نماز کے بعد 30 مرتبہ برائے نورانیت قلبؔ کے لئے نہایت مؤثر ہے۔

## وسعت رزق کے لئے

10:۔ یا منعم 12,000 مرتبہ ہر روز

## دعائے رؤیت ہلال

☆ جب نیا چاند دیکھیں تو تین مرتبہ اَللّٰہُ اَکْبَرُ تین مرتبہ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اور سات مرتبہ سورۂ الحمد جب تک ختم نہ کرلیں چاند کی طرف سے نظر نہ ہٹائیں چاند دیکھ کر درج ذیل دعا کا پڑھنا مستحب ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ خَلَقَنِیْ وَ خَلَقَکَ وَقَدَّرَ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے تمام تعریفیں اس اللہ کے لئے ہیں کہ جس نے مجھے اور تجھے پیدا کیا اور تیری

مَنَازِلَکَ وَجَعَلَکَ مَوَاقِیْتَ لِلنَّاسِ اَللّٰھُمَّ اَھِلَّہٗ عَلَیْنَا ھِلَالًا مُّبَارَکًا

منزلیں معین کر دیں اور تجھے لوگوں کے لیے زمانے کا نشان بنایا اے اللہ! یہ چاند ہمارے لئے برکت کا سبب ہو

اَللّٰھُمَّ اَدْخِلْہُ عَلَیْنَا بِالسَّلَامَۃِ وَالْاِسْلَامِ وَالْیَقِیْنِ وَالْاِیْمَانِ وَالْبِرِّ وَالتَّقْوٰی

اے اللہ! (یہ چاند) اس کو بنا دے ہم پر سلامتی اور اسلام اور یقین اور ایمان اور نیکی اور تقویٰ

وَالتَّوْفِیْقِ لِمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ

اور ایسی توفیق جو تجھے پسند اور تیری رضا کے قابل ہو اے اللہ رحمت نازل فرما محمد ﷺ اور آل محمدؐ پر

**ماہانہ جدول:** روایت میں ہے کہ چاند سے نظر ہٹا کر درج ذیل جدول میں تحریر شدہ اشیاء میں سے کسی ایک کو دیکھے اور اُس ماہ کی سورہ کو پڑھے گا تو اس ماہ کی نحوست سعادت میں بدل جائیگی

| | | |
|---|---|---|
| محرم الحرام — سورۂ کہف (پارہ ۱۵) سبزہ۔ سونا۔ چاندی۔ فیروزہ | صفر المظفر — سورۂ شوریٰ (پارہ ۲۵) آئینہ۔ پانی۔ انگوٹھی۔ ہتھیلی | ربیع الاول — سورۂ مجادلہ (پارہ ۲۸) آئینہ۔ جاری پانی۔ اچھی صورت |
| ربیع الثانی — سورۂ ملک (پارہ ۲۹) چوپائے۔ جاری پانی۔ موتی | جمادی الاول — سورۂ مزمل (پارہ ۲۹) قرآن مجید۔ بیٹے کی صورت۔ چاندی | جمادی الثانی — سورۂ مدثر (پارہ ۲۹) جواہر۔ روپیہ۔ ہتھیلی۔ زمین |
| رجب المرجب — سورۂ یٰسین (پارہ ۲۲) قرآن۔ دوات۔ فیروزہ۔ پھول | شعبان المعظم — سورۂ جن (پارہ ۲۹) صورت عالم۔ رنگین کپڑا۔ خوبصورت عورت | رمضان المبارک — سورۂ محمد (پارہ ۲۶) تلوار۔ بزرگ عالم۔ قرآن مجید |
| شوال المکرم — سورۂ فتح (پارہ ۲۶) خوبصورت عورت۔ فیروزہ۔ جاری پانی۔ سبزہ | ذیقعدۃ الحرام — سورۂ نساء (پارہ ۴) آئینہ۔ رنگین کپڑا۔ خوبصورت بچہ | ذوالحجۃ الحرام — سورۂ حجر (پارہ ۱۴) تالا۔ بھیڑ۔ گھوڑا۔ موتی۔ جاری پانی |

## نماز اوّل ماہ

☆ روایت میں ہے کہ ہر ماہ کی پہلی تاریخ دو رکعت نماز پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد تیس مرتبہ سورۂ توحید اور دوسری رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد تیس مرتبہ سورۂ قدر پڑھے۔
☆ نماز کے بعد کچھ صدقہ دے انشاء اللہ اس ماہ میں جمیع آفات سے سلامتی میں رہیگا۔
☆ نماز اوّل ماہ کے بعد درج ذیل آیات قرآنی کا پڑھنا مستحب ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَمَا مِنْ دَآبَّۃٍ فِی الْاَرْضِ اِلَّا عَلَی اللّٰہِ رِزْقُھَا وَیَعْلَمُ مُسْتَقَرَّھَا

زمین میں کوئی ایسا چلنے والا نہیں مگر یہ کہ اس کا رزق اللہ کے ذمہ ہے اور جو اس کی قیام گاہ

وَمُسْتَوْدَعَھَا ؕ کُلٌّ فِیْ کِتٰبٍ مُّبِیْنٍ ۝۶ وَاِنْ یَّمْسَسْکَ اللّٰہُ بِضُرٍّ فَلَا

اور مقام حرکت کو جانتا ہے یہ سب کتاب مبین میں ہے (ہود:۶) اور اگر اللہ تجھے ضرر پہنچانا چاہے تو اسے ٹالنے والا

کَاشِفَ لَہٗۤ اِلَّا ھُوَ ۚ وَاِنْ یُّرِدْکَ بِخَیْرٍ فَلَا رَآدَّ لِفَضْلِہٖ ؕ یُصِیْبُ بِہٖ

کوئی نہیں سوائے اسی کے اور اگر وہ تیرے لیے بھلائی کا ارادہ کرلے تو اسکا رد کرنیوالا کوئی نہیں اسکے فضل سے اس کے بندوں

مَنْ یَّشَآءُ مِنْ عِبَادِہٖ ؕ وَھُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُ ۝۱۰۷ سَیَجْعَلُ اللّٰہُ بَعْدَ

تک پہنچتا ہے جو وہ چاہے اور وہ غفور رحیم ہے (یونس:۱۰۷) بہت جلد اللہ تعالیٰ تنگی کے بعد

عُسْرٍ یُّسْرًا ۝۷ مَا شَآءَ اللّٰہُ ۙ لَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ ۚ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ

فراغت و آسانی دے گا (طلاق:۷) جو اللہ چاہتا ہے اللہ کے سوا کوئی طاقت نہیں (کہف:۳۹) ہمیں اللہ کافی ہے اور

الْوَکِیْلُ ۝۱۷۳ وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْۤ اِلَی اللّٰہِ ؕ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ ۝۴۴ لَاۤ اِلٰہَ

جو بہترین کارساز ہے (آل عمران:۱۷۳) اور میں اپنا معاملہ اللہ کو سونپتا ہوں بیشک اللہ بندوں کو خوب دیکھنے والا ہے (مومن:۴۴) کوئی معبود

اِلَّاۤ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ ۖ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۝۸۷ رَبِّ اِنِّیْ لِمَاۤ اَنْزَلْتَ

نہیں تیرے سوا تو پاک ہے بیشک میں ہی ظالموں (گنہگاروں) میں سے ہوں (انبیاء:۸۷) اے پروردگار تو نے جو کچھ بھلائی مجھ پر

اِلَیَّ مِنْ خَیْرٍ فَقِیْرٌ ۝۲۴ رَبِّ لَا تَذَرْنِیْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْوٰرِثِیْنَ ۝۸۹

نازل کی اس کا میں محتاج تھا (القصص:۲۴) اے پروردگار مجھے تنہا نہ چھوڑ اور تو سب سے بہترین وارث ہے (انبیاء:۸۹)

## اعمال شب عاشور

☆ امام جعفر صادقؑ کا ارشاد ہے کہ جو شخص شب عاشور گریہ وزاری کیساتھ شب بیداری کرے اور عبادت الٰہی میں مشغول رہے تو وہ بروز قیامت شہدائے کربلا کی طرح اپنے خون میں آلودہ محشور ہوگا
☆ روایت میں ہے کہ اس رات میں کی گئی عبادت ستر سال کی عبادت کے برابر ہے۔
☆ اس رات ذکر الٰہی و قرآن مجید کی تلاوت کرنا مغفرت و بخشش کا موجب ہے۔
☆ کتاب مصباح کفعمیؒ میں حضرت امام زین العابدین علیہ السلام سے منقول ہے کہ جو کوئی شب عاشور (اور روز عاشور) چار رکعت نماز دو دو رکعت کر کے پڑھے گا تو اسکے پچاس سال کے گناہانِ صغیرہ و کبیرہ بخشے جائیں گے ہر رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد پچاس مرتبہ سورۂ توحید پڑھے۔
☆ نماز کے بعد درج ذیل تسبیحات مع ذکر اور استغفار ستر مرتبہ پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے پاک ہے اللہ اور حمد اللہ ہی کے لئے ہیں اور نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے اور اللہ بزرگ تر ہے

وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ

اور نہیں کوئی حرکت و قوت ماسوائے اللہ بلند برتر صاحب عظمت کے میں مغفرت چاہتا ہوں اپنے رب اللہ سے اور اس کے حضور توبہ کرتا ہوں

☆ اس رات شب بیداری کے ساتھ درج ذیل کلمات کا پڑھنا اجرِ عظیم اور خوشنودیٔ امام مظلومؑ کا موجب ہے

یَا لَیْتَنِیْ کُنْتُ مَعَکُمْ فَاَفُوْزَ مَعَکُمْ فَوْزًا عَظِیْمًا اے کاش میں آپ کے ساتھ ہوتا میں بھی کامیاب ہوتا بہت زیادہ کامیاب

☆ اس رات امام حسین علیہ السلام اور شہدائے کربلا کے قاتلوں پر اس طرح لعنت بھیجے۔

اَللّٰھُمَّ الْعَنْ قَتَلَۃَ الْحُسَیْنِ وَاَصْحَابِہٖ۔ اے اللہ امام حسینؑ اور انکے اصحاب کے قاتلوں پر لعنت بھیج

**فضیلت زیارت:** حضرت امام جعفر صادقؑ کا ارشاد ہے کہ جو شخص شب عاشور (اور روز عاشور) زیارت امام حسینؑ بجالائے تو ایسا ہے کہ گویا وہ آپ کی نصرت میں آپ کے سامنے شہید ہوا ہو۔

**طریقہ:** آستین کو کہنیوں تک الٹ کر سر ننگے گریبان کھول کر زیر آسمان باچشم گریہ کربلا کی طرف انگلی سے اشارہ کر کے یہ درج ذیل مختصر زیارت یا زیارت وارث جو صفحہ (۱۷۸) پر درج ہے پڑھے زیارت کے بعد دو رکعت نماز بجالائے۔

## مختصر زیارت امام حسینؑ

اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا اَبَا عَبْدِ اللّٰہِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا ابْنَ رَسُوْلِ اللّٰہِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا ابْنَ

اَمِیْرِ الْمُؤْمِنِیْنَ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا ابْنَ فَاطِمَۃَ الزَّھْرَآءِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ

## اعمال روز عاشور

☆ روزِ عاشور امام حسینؑ اور ان کے اصحاب کی شہادت کا دن ہے یہ دن مومنین کیلئے حزن و ملال کا دن ہے اس دن جو دنیاوی کام کیا جائے اس میں برکت نہ ہوگی۔ اس روز عزادار بغیر روزہ کی نیت سے فاقہ کریں اور بعد عصر فاقہ شکنی کریں آستین الٹ دیں گریبان چاک رکھیں غم امام حسینؑ میں رونا سنت رسول اکرم ﷺ ہے جو کوئی اس روز گریہ و بکا میں مصروف رہے گا بروز قیامت اسے آنحضرت ﷺ کی شفاعت نصیب ہوگی۔ حضرت امام رضاؑ نے فرمایا کہ جو شخص روز عاشور کو مصیبت و غم کا دن قرار دے گا تو اللہ تعالیٰ بروز قیامت اس کے لئے خوشی کا دن قرار دیگا۔
☆ روایت میں ہے کہ اگر کوئی شخص آج کے دن لوگوں کو پانی پلاتا رہے تو اس شخص کی مانند ہوگا جس نے حضرت امام حسینؑ کے لشکر کو پانی پلایا اور آپ کے ساتھ کربلا میں موجود رہا ہو۔
☆ کتاب مصباح میں حضرت امام زین العابدین علیہ السلام سے منقول ہے کہ جو کوئی روز عاشور چار رکعت نماز دو دو رکعت کر کے پڑھے گا تو اسکے پچاس سال کے گناہانِ صغیرہ و کبیرہ بخشے جائیں گے ہر رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد پچاس مرتبہ سورۂ توحید پڑھے۔
☆ حضرت امام جعفر صادقؑ نے فرمایا کہ اگر کوئی روز عاشور ہزار مرتبہ سورۂ توحید پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ ایسے شخص پر نظر رحمت فرمائیگا حضرت امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے کہ جو شخص بروز عاشور حضرت امام حسینؑ کے قاتلوں پر ہزار مرتبہ اس طرح لعنت کرے گا تو اسے اجرِ عظیم نصیب ہوگا۔

اَللّٰھُمَّ الْعَنْ قَتَلَۃَ الْحُسَیْنِ وَاَصْحَابِہٖ۔ اے اللہ امام حسینؑ اور انکے اصحاب کے قاتلوں پر لعنت بھیج

**خاص عمل:** حضرت امام حسینؑ کی طرح عزادار بھی بوقت لاشِ علی اصغرؑ خیمہ لے جانے کی نیت سے جس طرح امام مظلومؑ نے چند قدم آگے بڑھتے اور چند قدم پیچھے ہٹتے پڑھا تھا یہ نوحہ پڑھے

اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّاۤ اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ رِضًا بِقَضَآئِہٖ وَتَسْلِیْمًا لِاَمْرِہٖ

بیشک ہم اللہ کیلئے ہیں اور ہم اسی کی طرف لوٹنے والے ہیں ہم راضی ہیں اس کی قضا پر اور تسلیم شدہ ہیں اسکے امر پر

☆ روز عاشور بوقت زوال آفتاب زیر آسمان سو مرتبہ [illegible] پڑھنا سال بھر کی سلامتی کا موجب ہے
☆ اس دن زیارت وارث زیارت عاشورا اور دعائے علقمہ کا پڑھنا انصاران امام میں سے ہونے کا سبب ہے

**زیارت امام حسینؑ:** بروز عاشور عزادار سر اور پاؤں ننگے آستین الٹ کر اور گریبان چاک کر کے زیر آسمان مختصر زیارت امام حسینؑ جو صفحہ (۲۴۳) پر یا زیارت وارث جو صفحہ (۱۷۸) پر درج ہے پڑھے

**سلامتی سال کیلئے:** اپنی سال بھر کی سلامتی کیلئے یہ دُعا عاشورہ کے دن (بعد عصر) دس مرتبہ پڑھے

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِحَقِّ الْحُسَیْنِ وَجَدِّہٖ وَاَبِیْہِ وَاُمِّہٖ وَاَخِیْہِ فَرِّجْ عَنِّیْ مَا اَنَا فِیْہِ

اے اللہ میں تجھ سے حسینؑ انکے نانا انکے والد انکی والدہ اور انکے بھائی کے حق کا واسطہ دے کر سوال کرتا ہوں کہ میں جس مشکل میں ہوں اس سے مجھے نجات دے

## اعمال ماہ صفر

☆ محدث قمی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں کہ ماہ صفر نحوست کے اعتبار سے بہت ہی سخت ہے۔
☆ اس ماہ میں اہل بیت رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو قید کر کے دربار یزید میں لایا گیا اور قید میں رکھا گیا
☆ اس ماہ کے ساتویں روز ولادت امام موسیٰ کاظمؑ اور سترھویں تاریخ شہادت حضرت امام علی رضاؑ اور بیسویں تاریخ چہلم سید الشہداء آ ہے اٹھائیسویں تاریخ وصال حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور امام حسنؑ ہے ان تاریخوں میں زیارت جامعہ پڑھنا اجر عظیم کا موجب ہے۔
☆ نحوست ماہ کے اثرات سے بچنے کیلئے صدقہ دیں اور ازالہ نحوست کیلئے ہر روز یہ دعا پڑھیں۔

## دعائے ماہ صفر

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ يَا شَدِيْدَ الْقُوٰى وَيَا شَدِيْدَ الْمِحَالِ يَا عَزِيْزُ يَا عَزِيْزُ يَا عَزِيْزُ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اے زبردست قوتوں والے اور اے سخت گرفت والے اے غالب اے غالب اے غالب

ذَلَّتْ بِعَظَمَتِكَ جَمِيْعُ خَلْقِكَ فَاكْفِنِيْ شَرَّ خَلْقِكَ يَا مُحْسِنُ يَا مُجْمِلُ يَا مُنْعِمُ

تیری بڑائی کے آگے تیری ساری مخلوق پست ہے پس مجھے اپنی مخلوق کے شر سے بچائے رکھ اے احسان کرنیوالے اے نیکی دینے والے اے نعمت دینے والے

يَا مُفْضِلُ يَا لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّيْنَاهُ

اے فضل والے نہیں کوئی معبود سوائے تیرے تو پاک ہے بیشک میں ظالموں میں سے ہوں پس ہم نے اس کی دعا قبول کی اسے

مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِي الْمُؤْمِنِيْنَ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهِ الطَّيِّبِيْنَ الطَّاهِرِيْنَ

غم سے نجات دی اور ہم مومنوں کو اسی طرح نجات دیتے ہیں اور اللہ رحمت نازل کرے محمدؐ اور اُن کی آل پر جو پاک و پاکیزہ ہیں

**گیارہ سال عمر بڑھے:** بحوالہ گنج ہائے معنوی ملا محمد باقر فشارکی مرحوم نے اپنے رسالہ ''اعمال ماہ رجب وشعبان ورمضان'' میں مختلف کتابوں کے حوالہ سے نقل کیا ہے کہ اگر کوئی ''ماہ صفر'' کے آخری جمعہ کو یہ دعا پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ اس کی عمر میں گیارہ سال کا اضافہ فرمائے گا

يَا اَجَلَّ مِنْ كُلِّ جَلِيْلٍ يَا اَكْرَمَ مِنْ كُلِّ كَرِيْمٍ يَا اَعَزَّ مِنْ كُلِّ عَزِيْزٍ اَغِثْنِيْ

اے جلال والوں میں سے زیادہ جلال والے اے کرم کرنیوالوں میں سے زیادہ کرم کرنیوالے اے عزت والوں میں سب سے زیادہ عزت والے میری مدد فرما

يَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ بِفَضْلِكَ وَجُوْدِكَ وَكَرَمِكَ وَمُدَّ عُمْرَنَا وَهَبْ

اے فریاد کرنیوالوں کے فریاد رس اپنے فضل اور جود اور کرم سے اور ہماری عمر دراز فرما اور عنایت فرما

## اعمال ربیع الاول

☆ اس ماہ کی پہلی رات ''شب ہجرت'' سے موسوم ہے اس دن روزہ رکھنا مستحب ہے۔
☆ اس دن زیارت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور زیارت امیر المؤمنینؑ پڑھنا اجر عظیم کا موجب ہے
☆ اس ماہ کی نویں کو (عید شجاع) ہے کہ اس دن عمر بن سعد قاتل امام حسینؑ واصل جہنم ہوا۔
☆ یہ دن امام العصرؑ کی ''جانشینی'' کا دن ہے نہایت خوشی کا دن ہے عمدہ لباس پہننا خوشبو لگانا اور عید منانا ثواب عظیم رکھتا ہے اس دن حضرت امام حسن عسکریؑ اور امام العصرؑ کی زیارت پڑھنا مستحب ہے۔
☆ اس ماہ کی بارہ تاریخ کو اہل سنت کی مشہور روایت کے مطابق حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ولادت ہے۔ اس ماہ کی سترہویں تاریخ کو شیعہ امامیہ کے مشہور قول کے مطابق حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت امام جعفر صادقؑ کی ولادت ہے ان دنوں میں روزے کا ثواب ایک سال کے روزوں کے برابر ہے نیز اس دن غسل کرنا، اچھا لباس زیب تن کرنا، اظہار مسرت اور صدقہ و اعمال خیر بجا لانا قرب الٰہی اور حصول جنت کا موجب ہے۔
☆ ۱۷ ربیع الاول کو حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت امام جعفر صادقؑ کی زیارت پڑھنا مستحب ہے
☆ اس دن بوقت چاشت دو رکعت نماز بجا لائے کہ ہر رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد دس مرتبہ سورۂ قدر اور دس مرتبہ سورۂ توحید پڑھے۔

## اعمال ربیع الثانی و جمادی الاول

☆ ربیع الثانی کی دسویں تاریخ کو حضرت امام حسن عسکری علیہ السلام کی ولادت ہے۔
☆ جمادی الاول کی تیسری کو حضرت امام زین العابدینؑ کی ولادت ہے یہ دن بہت مبارک ہے
☆ ان دنوں میں روزہ رکھنا، صدقہ دینا، عبادات بجا لانا اور زیارت جامعہ پڑھنا مستحب ہے

## جمادی الثانی

☆ اس ماہ کی تیسری تاریخ کو حضرت فاطمۃ الزہراؑ کی شہادت ہے اس روز آپ کی زیارت جو صفحہ نمبر (۴۱۰) پر درج ہے پڑھے اور آپ کے مصائب کا ذکر کرنا اجر عظیم کا موجب ہے۔
☆ اس ماہ کی بیسویں تاریخ کو حضرت فاطمۃ الزہراءؑ کی ولادت باسعادت ہے اس روز خوشی منانا روزہ رکھنا، صدقہ دینا اور زیارت حضرت فاطمۃ الزہراءؑ پڑھنا مستحب ہے۔

## اعمال ماہ رجب

**فضیلت:** حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ رجب میری امت کیلئے استغفار کا مہینہ ہے
☆ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اس ماہ میں میری امت پر اللہ تعالیٰ کی رحمت بہت زیادہ برستی ہے جو اس ماہ میں ایک رات عبادت کیلئے جاگے گا وہ جہنم کی آگ سے آزاد ہو گا۔
☆ حضرت امیر المؤمنینؑ نے فرمایا کہ جو کوئی اوّل رجب درمیان اور آخر میں روزے رکھے گا اس کے تمام آئندہ و گذشتہ گناہ بخشے جائیں گے اور سال بھر کے روزوں کا ثواب عطا ہو گا۔
☆ کتاب تحفۃ المؤمنین میں آئمہ علیہم السلام سے منقول ہے کہ ستائیسویں رجب کے روزے کا ثواب ستر سال کے روزوں کے برابر ہے۔ ☆ اس تمام ماہ میں ہزار مرتبہ سورۂ توحید اور ہزار مرتبہ کلمہ (لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ) پڑھنا حصول جنت کا موجب ہے۔
☆ کتاب ادعیہ جلالیہ میں حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے دو رکعت نماز ماہ رجب کی تمام راتوں کے متعلق روایت ہوئی ہے ہر رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد تین مرتبہ سورۃ الکافرون اور ایک مرتبہ سورۂ توحید پڑھے تو اللہ تعالیٰ ساٹھ حج اور ساٹھ عمروں کا ثواب عطا فرمائے گا۔
☆ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص رجب میں جمعہ کے روز نماز ظہر اور عصر کے درمیان چار رکعت نماز پڑھے جس کی ہر رکعت میں ایک مرتبہ سورۂ الحمد سات مرتبہ آیت الکرسی اور پانچ مرتبہ سورۂ توحید پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس دن سے اس کی موت تک ہر روز اس کے لئے ایک ہزار نیکیاں لکھے گا ہر آیت کے بدلے اسے جنت میں یاقوت سرخ کا شہر عنایت فرمائیگا ہر حرف کے بدلے سفید موتیوں کا محل عطا کریگا حور العین سے اس کی تزویج کریگا اور اس کا خاتمہ بالخیر ہو گا۔

**استغفار:** اس ماہ میں صبح و شام ستر مرتبہ استغفار کرنے والے کا درجہ انتہائی بلند ہو گا۔

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَاَسْئَلُهُ التَّوْبَةَ

بخشش چاہتا ہوں اللہ سے جس کے سوا کوئی معبود نہیں اور اس سے توبہ کا سوالی ہوں

**استغفار:** روایت میں ہے کہ اگر کوئی درج شدہ استغفار کو ہر روز ورد بزبان رکھے گا تو اسکی بخشش یقینی ہے

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ وَتُبْ عَلَيَّ اے اللہ مجھے بخش دے اور میری توبہ قبول فرما

## دعائے ماہ رجب

☆ روایت میں ہے کہ جو شخص ماہ رجب میں اپنی نمازوں میں یہ دعا پڑھیگا تو ماہ رجب کی برکات سے مالا مال ہو گا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ يَا مَنْ اَرْجُوْهُ لِكُلِّ خَيْرٍ وَّاٰمَنُ سَخَطَهٗ عِنْدَ كُلِّ شَرٍّ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اے وہ جس سے میں ہر بھلائی کی امید رکھتا ہوں اور ہر برائی کے وقت اسکے غضب سے امان میں ہوں

يَا مَنْ يُّعْطِي الْكَثِيْرَ بِالْقَلِيْلِ يَا مَنْ يُّعْطِيْ مَنْ سَاَلَهٗ يَا مَنْ يُّعْطِيْ مَنْ لَّمْ

اے وہ جو تھوڑے عمل پر زیادہ اجر دیتا ہے اے وہ جو ہر سوال کرنیوالے کو دیتا ہے اے وہ جو اسے بھی دیتا ہے جو

يَسْاَلْهُ وَمَنْ لَّمْ يَعْرِفْهُ تَحَنُّنًا مِّنْهُ وَرَحْمَةً اَعْطِنِيْ بِمَسْاَلَتِيْ اِيَّاكَ جَمِيْعَ خَيْرِ

سوال نہیں کرتا اور (اسے بھی دیتا ہے) جو اسے نہیں پہچانتا اس پر بھی رحم و کرم کرتا ہے تو مجھے بھی میرے سوال پر دنیا اور آخرت کی تمام

الدُّنْيَا وَجَمِيْعَ خَيْرِ الْاٰخِرَةِ وَاصْرِفْ عَنِّيْ بِمَسْاَلَتِيْ اِيَّاكَ جَمِيْعَ شَرِّ الدُّنْيَا

بھلائیاں اور نیکیاں عطا فرما دے اور میری طلب گاری پر دنیا اور آخرت کی تمام تکلیفیں اور مشکلیں دور کر کے

وَشَرِّ الْاٰخِرَةِ فَاِنَّهٗ غَيْرُ مَنْقُوْصٍ مَّا اَعْطَيْتَ وَزِدْنِيْ مِنْ فَضْلِكَ يَا كَرِيْمُ

مجھے محفوظ فرما دے کیونکہ تو جتنا عطا کرے تیرے ہاں کمی نہیں ہوتی اور اے کریم مجھ پر اپنے فضل میں اضافہ فرما

اس کے بعد داہنی مٹھی سے داڑھی پکڑ کر شہادت کی انگلی سے اشارہ کرتے ہوئے یہ دعا پڑھیں

يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا ذَا النَّعْمَآءِ وَالْجُوْدِ يَا ذَا الْمَنِّ وَالطَّوْلِ حَرِّمْ شَيْبَتِيْ عَلَى النَّارِ

اے صاحب جلال و اکرام اے نعمتیں عطا کرنیوالے سخی اے صاحب احسان و عطا میری ڈاڑھی کے بالوں کو آگ (دوزخ) پر حرام فرما دے

**دعائے وسعت:** امام محمد باقرؑ نے فرمایا یہ دعا پڑھو کہ تمام امور میں وسعت کیلئے عجیب مقام رکھتی ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ اَللّٰهُمَّ اَوْسِعْ عَلَيَّ فِيْ رِزْقِيْ وَامْدُدْ لِيْ فِيْ عُمْرِيْ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اے معبود میرا رزق فراواں کر دے اور میری عمر میں طوالت دے

وَاغْفِرْ لِيْ ذَنْبِيْ وَاجْعَلْنِيْ مِمَّنْ تَنْتَصِرُ بِهٖ لِدِيْنِكَ وَلَا تَسْتَبْدِلْ بِيْ غَيْرِيْ

اور میرے گناہ معاف کر دے اور مجھے ان لوگوں میں رکھ جن کے ذریعے تو دین کی مدد کرتا ہے اور میری جگہ کسی اور کو نہ لانا

## اعمال ماہِ شعبان

☆ اس ماہ میں ستر مرتبہ استغفار کرنا دوسرے مہینوں میں ستر ہزار مرتبہ استغفار کرنے کے برابر ہے۔

**استغفار:** معتبر روایت میں ہے کہ ماہ شعبان المعظم کے دنوں میں ہر روز ستر مرتبہ یہ استغفار پڑھے

أَسْتَغْفِرُ اللهَ الَّذِي لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيمُ الْحَيُّ الْقَيُّومُ وَأَتُوبُ إِلَيْهِ

میں مغفرت چاہتا ہوں اللہ سے جس کے سوا کوئی معبود نہیں وہ رحمٰن، رحیم، زندہ و پائندہ ہے اور میں اس کے حضور توبہ کرتا ہوں

**استغفار:** معتبر روایت میں ہے کہ شعبان میں یہ استغفار بہت زیادہ پڑھنی چاہیے۔

أَسْتَغْفِرُ اللهَ وَأَسْأَلُهُ التَّوْبَةَ (میں اللہ سے مغفرت چاہتا ہوں اور اس سے توبہ کا سوال کرتا ہوں)

☆ معتبر روایت میں ہے کہ ماہ شعبان میں درج ذیل دعا کو ہزار بار پڑھے۔

لَا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ وَلَا نَعْبُدُ إِلَّا إِيَّاهُ مُخْلِصِينَ لَهُ الدِّينَ وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُونَ

اللہ کے سوا کوئی لائق عبادت نہیں ہم اس کے سوا کسی کی عبادت نہیں کرتے اس کے دین سے مخلص ہیں اگرچہ مشرکین کو ناپسند ہو

## فضیلت شب نیمۂ شعبان

☆ پندرہ شعبان کی رات حضرت امام مہدی علیہ السلام کی ولادت باسعادت کی شب ہے

☆ اس کو شب برأت (جہنم سے خلاصی کی رات) بھی کہا جاتا ہے۔

☆ حضرات امامین صادقین علیہما السلام سے شب نیمۂ شعبان کی فضیلت کے بارے میں سوال کیا گیا تو انہوں نے فرمایا کہ شب قدر کے بعد یہ رات سب راتوں سے افضل ہے۔

☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ یہ وہ رات ہے کہ جس رات کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے اپنی ذات کی قسم کھائی ہے کہ وہ اس رات میں کسی کو بھی اپنی بارگاہ سے خالی نہ لوٹائے گا

☆ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ اس رات روزی تقسیم ہوتی ہے اور اجل لکھی جاتی ہے اسی رات حاجیوں کے نام لکھے جاتے ہیں اور ہاتف کی طرف سے ندا آتی ہے کہ ہے کوئی جو اپنے گناہوں کی بخشش طلب کرے تاکہ میں اسے بخش دوں ہے کوئی جو روزی طلب کرے تو اضافہ کروں؟

## اعمال شب نیمۂ شعبان

☆ شب برأت کا معنی آزادی کی رات ہے اس رات اعمال کیساتھ شب بیداری کرنے والا جہنم کی آگ سے آزاد ہو جاتا ہے

☆ شب برأت میں غسل کرنا سنتِ مؤکدہ ہے اس غسل کے کرنے سے گناہ جھڑتے ہیں۔

☆ بحار الانوار میں ہے کہ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اس رات نماز اور دعا میں بسر کرو اور دن کو روزہ رکھو کیونکہ اس طرح آتش دوزخ سے نجات ملتی ہے۔

☆ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اس رات تلاوتِ قرآن مجید اجرِ عظیم کی حامل ہے۔

☆ اس رات عبادت میں مشغول رہ کر شب بیداری کرنا سنتِ مؤکدہ ہے۔

☆ حضرت امام زین العابدین علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ جو شخص اس رات عبادت میں بیدار رہے گا تو اس کا دل اس دن (بروز قیامت) نہیں مرے گا جب کہ دوسرے دل مردہ ہوں گے۔

☆ اس رات دو رکعت نماز "نمازِ امام زمانہ" کی فضیلت وارد ہوئی ہے کہ ہر رکعت میں سورۃ الحمد میں إِيَّاكَ نَعْبُدُ وَإِيَّاكَ نَسْتَعِينُ کو سو مرتبہ تکرار کے ساتھ سورہ مکمل کر کے دوسری سورہ پڑھے

**نیت:** دو رکعت نماز شب برأت (نیمۂ شعبان) پڑھتا / پڑھتی ہوں قُرْبَةً إِلَى اللهِ

☆ نماز کے بعد بلا فاصلہ تسبیح حضرت فاطمۃ الزہراء علیہا السلام پڑھے۔

☆ اس رات چار رکعت نماز دو دو رکعت کر کے پڑھے ہر رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد سو مرتبہ سورۂ توحید پڑھے کہ اس نماز کے بجالانے والا بخشش کے ساتھ جہنم کی آگ سے آزاد ہو جاتا ہے۔

### دعائے سجدہ

☆ بحار الانوار میں ہے کہ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اس رات نماز کے بعد سجدہ میں سر رکھ کر یہ دعا پڑھنا گناہوں کی مغفرت کا موجب ہے۔

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ ○ اَللّٰهُمَّ لَكَ سَجَدَ سَوَادِي وَخَيَالِي وَبَيَاضِي

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اے اللہ میرے بدن کے سجدے شب و روز بلکہ ہر دم تیرے لئے ہی ہیں

يَا عَظِيمَ كُلِّ عَظِيمٍ اِغْفِرْ لِي ذَنْبِيَ الْعَظِيمَ فَإِنَّهُ لَا يَغْفِرُهُ غَيْرُكَ يَا عَظِيمُ

اے ہر عظیم سے زیادہ عظمت والے میرے گناہ بخش دے جو بہت زیادہ ہیں کیونکہ تیرے علاوہ بخشنے والا کوئی نہیں اے بزرگی والے

## دعائے شب برأت

☆ دعائے سجدہ کے بعد خضوع و خشوع کے ساتھ ہاتھوں کو بلند کر کے دعائے شب برأت پڑھے

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ ○ اَللّٰهُمَّ إِنِّي إِلَيْكَ فَقِيرٌ وَمِنْ عَذَابِكَ خَائِفٌ مُسْتَجِيرٌ اَللّٰهُمَّ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اے معبود میں تیرا محتاج ہوں اور تیرے عذاب سے خوف رکھتا ہوں اور اس سے پناہ ڈھونڈتا ہوں اے معبود

لَا تُبَدِّلِ اسْمِي وَلَا تُغَيِّرْ جِسْمِي وَلَا تَجْهَدْ بَلَائِي وَلَا تُشْمِتْ بِي أَعْدَائِي أَعُوذُ بِعَفْوِكَ

میرا نام تبدیل نہ کرنا اور میرے جسم کو دگرگوں نہ فرمانا میری آزمائش کو سخت نہ بنانا اور میرے دشمنوں کو مجھ پر خوشی نہ دینا میں پناہ مانگتا ہوں تیرے عفو کی

مِنْ عِقَابِكَ وَأَعُوذُ بِرَحْمَتِكَ مِنْ عَذَابِكَ وَأَعُوذُ بِرِضَاكَ مِنْ سَخَطِكَ وَأَعُوذُ

تیرے عذاب سے میں پناہ مانگتا ہوں تیری رحمت کی تیری سزا سے میں پناہ مانگتا ہوں تیری رضا کی تیری ناراضگی سے اور میں پناہ مانگتا ہوں تجھ سے

بِكَ مِنْكَ جَلَّ ثَنَاؤُكَ أَنْتَ كَمَا أَثْنَيْتَ عَلٰى نَفْسِكَ وَفَوْقَ مَا يَقُولُ الْقَائِلُونَ

تیرے ہی ذریعے سے کہ تیری تعریف روشن ہے جب کہ تو نے خود ہی اپنی تعریف کی ہے جو تعریف کرنے والوں کے قول سے بلند تر ہے

☆ امام رضا علیہ السلام نے فرمایا کہ اس رات نماز حضرت جعفر طیارؑ پڑھنا اجرِ عظیم رکھتا ہے۔

☆ اس رات دعائے کمیل اور زیارت امام حسینؑ پڑھنے کا بہت ثواب ہے۔

**فضیلت زیارت:** اس رات زیارتِ امام حسینؑ (زیارت وارث) پڑھنا سب اعمال سے افضل ہے

☆ حضرت امام زین العابدین علیہ السلام نے فرمایا کہ اگر کوئی یہ چاہے کہ وہ انبیاء علیہم السلام سے مصافحہ کرے تو اس رات زیارتِ امام حسین علیہ السلام پڑھے۔

☆ پس زیر آسمان ننگے سر ہو کر یہ مختصر زیارت امام حسینؑ پڑھے یا زیارتِ وارث جو صفحہ نمبر (۱۷۸) پر درج ہے پڑھے زیارت کے بعد دو رکعت نماز بجالائے۔

### مختصر زیارت امام حسینؑ

اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا أَبَا عَبْدِ اللهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا ابْنَ رَسُولِ اللهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا ابْنَ

أَمِيرِ الْمُؤْمِنِينَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا ابْنَ فَاطِمَةَ الزَّهْرَاءِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللهِ وَبَرَكَاتُهُ

## منتخب عملیات شب نیمۂ شعبان

**عمل تسبیحات اربعہ:** امام محمد باقر علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ اگر کوئی اس رات سو مرتبہ سُبْحَانَ اللهِ سو مرتبہ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ سو مرتبہ اَللّٰهُ أَكْبَرُ سو مرتبہ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ پڑھے گا تو اس کے تمام گذشتہ گناہ بخشے جائیں گے۔

**عمل برائے مغفرت:** جو کوئی شب نیمۂ شعبان میں سو مرتبہ درج ذیل وظیفہ پڑھے گا تو اس کی مغفرت کے آثار ظاہر ہوں گے نیز جو کوئی روز پندرہ شعبان کو نمازِ عصر کے بعد اسے پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ اس کو بخشے ہوئے لوگوں کے زمرہ میں داخل کرے گا۔

يَا غَفَّارُ اغْفِرْ لِي (اے سب سے زیادہ بخشنے والے مجھے بخش دے)

**عمل حفاظت نفس:** علامہ میر داماد مرحوم کے شاگرد خاص سید اسماعیل بحرینی سے منقول ہے کہ یہ عمل ایک راز کی حیثیت رکھتا ہے ☆ ایک مٹھی چنے لے کر ہر دانے پر ایک مرتبہ سورہ توحید اور تین مرتبہ صلوات پڑھ کر پکایا جائے پھر ان میں سے ہر ایک شخص سات دانے کھائے تو آئندہ نیمۂ شعبان تک تمام امراض اور ناگہانی موت سے محفوظ رہے گا۔

**عمل برائے حاجات:** بحوالہ ادعیہ جلالیہ سید اسماعیل بحرینی نے فرمایا کہ نیمۂ شعبان میں تین مرتبہ سورۂ یٰسٓ ان درج ذیل حاجات کی نیت سے پڑھے۔

(۱) برائے طولِ حیات (۲) برائے تندرستی بدن (۳) برائے بے نیازی از مخلوق

☆ سورۂ یٰسٓ کے بعد سو مرتبہ درج ذیل تسبیحات اربعہ پڑھے اور لطفِ خفی کا مشاہدہ کرے۔

سُبْحَانَ اللهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ وَاللهُ أَكْبَرُ

**برائے وبائی امراض:** بحوالہ ادعیہ جلالیہ نیمۂ شعبان بعد از نماز مغرب اوّل و آخر صلوات کیساتھ اکیس مرتبہ درج ذیل دعا پڑھے گا تو آئندہ سال تک ہر قسم کے وبائی امراض سے محفوظ رہیگا

اَلْأَمَانُ مِنَ الطَّاعُونِ وَالْوَبَاءِ وَمَوْتِ الْفُجَاءَةِ وَسُوْءِ الْقَضَاءِ

پناہ ہو طاعون سے اور وبا سے اور ناگہانی موت سے اور بری قضا سے

## اعمال ماہ رمضان

☆ محدث قمی علیہ الرحمہ نے فرمایا کہ ماہ رمضان میں بہترین عمل قرآن مجید کی تلاوت ہے۔
☆ ماہ رمضان میں قرآن مجید کی ایک آیت کی تلاوت دوسرے مہینوں کے پورے قرآن ختم کرنے کے برابر ہے
☆ اگر ہر روز کی تلاوت کو کسی ایک چہاردہ معصومین علیہم السلام سے منسوب کرتے ہوئے انکے ارواح مقدسہ کو ہدیہ کرے تو ان کے جوار مقدس میں ہونے کے ساتھ انکے ساتھ محشور ہوگا۔
☆ مستحب ہے کہ ماہ رمضان میں ہزار رکعت نوافل دو دو رکعت کر کے پڑھا کرے۔
**تفصیل:** پہلی سے بیسویں تک نماز مغرب کے بعد آٹھ اور نماز عشاء کے بعد بارہ رکعتیں پڑھے
☆ اکیسویں سے تیسویں تک نماز مغرب کے بعد آٹھ اور نماز عشاء کے بعد بائیس رکعتیں پڑھے انکا مجموعہ سات سو رکعتیں بن جائیگا تین سو رکعتیں شب قدر کی تین راتوں کیساتھ ایک ہزار رکعتیں مکمل ہو جائینگی
☆ کتاب ادعیہ جلالیہ میں محدث قمیؒ اور بلد الامین میں کفعمیؒ سے منقول ہے کہ ماہ رمضان کی ہر شب دو رکعت نماز اس طرح ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد تین مرتبہ سورۂ توحید پڑھے جو اس نماز کو پڑھیگا تو اللہ اسکے ستر ہزار گناہ معاف فرمائیگا اور نماز کے بعد یہ درج ذیل دعا پڑھے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ سُبْحَانَ مَنْ هُوَ حَفِيْظٌ لَا يَغْفُلُ سُبْحَانَ مَنْ هُوَ

اللہ کے نام سے جو رحمن و رحیم ہے پاک تر ہے وہ (اللہ) جو ایسا نگہبان ہے کہ غافل نہیں ہوتا پاک تر ہے

رَحِيْمٌ لَا يَعْجَلُ سُبْحَانَ مَنْ هُوَ قَائِمٌ لَا يَسْهُوْ سُبْحَانَ مَنْ هُوَ دَائِمٌ لَا يَلْهُوْ

وہ مہربان جو جلدی نہیں کرتا پاک تر ہے وہ قائم جو کبھی بھولتا نہیں پاک تر ہے وہ ہمیشہ رہنے والا جو کھیل (غیر ضروری کام) میں نہیں پڑتا

☆ اسکے بعد سات مرتبہ یہ کلمات پڑھے سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ
☆ اسکے بعد دس مرتبہ صلوات پڑھے اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ اور سات مرتبہ یہ درج ذیل دعا پڑھے

سُبْحَانَكَ سُبْحَانَكَ سُبْحَانَكَ يَا عَظِيْمُ اِغْفِرْ لِيَ الذَّنْبَ الْعَظِيْمَ

تو پاک ہے تو پاک ہے تو پاک ہے اے بڑائی والے میرے بڑے بڑے گناہ معاف کردے

☆ روایت میں ہے کہ جو شخص ماہ رمضان میں خضوع و خشوع کے ساتھ ہر روز "دعائے مغفرت" جو صفحہ نمبر (۱۶۱) پر درج ہے پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ اُس کے تمام گناہ معاف فرما دے گا۔

## احکام روزہ

يَا اَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ

اے ایمان والو تم پر روزے فرض ہیں (البقرہ: ۱۸۳)

**روزہ:** یہ ہے کہ انسان اللہ تعالیٰ کی خوشنودی اور اس کی بارگاہ میں قربت حاصل کرنے کیلئے صبح صادق سے لے کر غروب آفتاب (شرعی) تک مبطلات روزہ سے پرہیز کرے۔
**نیت روزہ:** نیت میں اتنا ہی کافی ہے کہ شب میں یہ ارادہ کرے کہ میں کل روزہ رکھوں گا، رکھوں گی قُرْبَةً اِلَى اللّٰهِ بہتر تو یہ ہے کہ شب اوّل میں پورے مہینے کے روزوں کی نیت کرلے۔
**مبطلات روزہ:** نو چیزیں روزہ کو باطل کرتی ہیں (۱) کھانا پینا (۲) جماع کرنا (۳) استمناء یعنی انسان کوئی ایسا کام کرے جس سے منی نکل آئے (۴) اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آئمہ علیہم السلام پر جھوٹ باندھنا (۵) گرد و غبار کو حلق تک پہنچانا (۶) سر اور چہرے کو پانی میں ڈبونا (غوطہ لگانا) (۷) حالت حیض و نفاس یا جنابت پر اذانِ صبح تک باقی رہنا (۸) کسی بہنے والی چیز سے انیما، حقنہ کرنا (۹) جان بوجھ کرقے کرنا
**ضروری مسائل:** بیماری میں دوا کے لئے انجکشن لگوانا جائز ہے البتہ غذائی کمی یا بھوک کے احساس کو ختم کرنے کے لئے جائز نہیں ہے ☆ ڈرپ کا استعمال چاہے دوا کے لئے ہو یا غذائی کمی دور کرنے کے لیے ہو دونوں صورتوں میں روزہ باطل ہے آنکھ اور ناک میں ڈالنے والے قطروں کا بھی یہی حکم ہے کہ اگر دوا حلق سے نیچے پہنچ رہی ہو تو ناجائز ہے۔
**مکروہات روزہ:** نو چیزیں روزہ کو مکروہ کرتی ہیں (۱) آنکھ میں دوا ڈالنا یا سرمہ لگانا (۲) ایسا کام کرنا کہ جس سے خون نکل آئے جو کہ کمزوری کا باعث بنے (۳) خوشبو سونگھنا (۴) خشک چیزوں سے حقنہ کرنا (۵) عورت کا پانی میں بیٹھنا (۶) ایسا کام (مسواک) کرنا کہ منہ سے خون نکل آئے (۷) درخت کی تازہ مسواک کرنا (۸) بغیر وجہ پانی یا کسی چیز کا منہ میں ڈالنا (۹) عورت (زوجہ) سے خوش طبعی کرنا۔

**دعائے افطار:** اَللّٰهُمَّ لَكَ صُمْتُ وَعَلٰى رِزْقِكَ اَفْطَرْتُ وَعَلَيْكَ تَوَكَّلْتُ

اے اللہ! میں نے تیرے لیے روزہ رکھا اور تیرے رزق پر افطار کیا اور تجھ پر میں نے بھروسہ کیا

## اعمال ماہ ذوالقعدہ

☆ یہ مہینہ دعاؤں کے قبول ہونے کا مہینہ ہے اس ماہ کی پہلی جمعرات اور ہفتے کا روزہ رکھنا نو سو سال کی عبادت کے برابر فضیلت رکھتا ہے اس ماہ کی پچیسویں کے روزے کا ثواب ساٹھ مہینوں کے روزوں کے برابر اور ستر سال کی عبادت کا نعم البدل ہے (ثواب الاعمال)
☆ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے کہ اتوار کے دن غسل اور وضو کر کے چار رکعت نماز دو دو رکعت کر کے پڑھے تو اس کے تمام گناہ مٹا دیئے جائیں گے اور وہ ایمان کے ساتھ مرے گا اس کا رزق وسیع ہوگا اور موت کے وقت ملک الموت نرمی کرے گا۔
☆ اس نماز کا پڑھنا نہایت ہی اجر عظیم کا موجب ہے اس نماز کے پڑھنے والے کی توبہ قبول ہوگی۔
**طریقہ:** ہر رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد تین مرتبہ سورۂ توحید اور ایک مرتبہ سورۂ فلق ایک مرتبہ سورۂ والناس پڑھے نماز کے بعد ستر مرتبہ یہ استغفار پڑھے اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّيْ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ
☆ نماز اور استغفار کے بعد یہ درج ذیل دعا پڑھے کہ موجب مغفرت ہے۔

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ يَا عَزِيْزُ يَا غَفَّارُ اغْفِرْ لِيْ ذُنُوْبِيْ وَذُنُوْبَ

نہیں کوئی قوت و حرکت سوائے اللہ بلند بزرگ تر کے اے زبردست اے بہت بخشنے والے بخش دے میرے گناہ اور بخش

جَمِيْعِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ فَاِنَّهُ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ

دے تمام مؤمنین اور مؤمنات کے گناہ کیونکہ تیرے سوا کوئی گناہوں کے بخشنے والا نہیں ہے

## اعمال ماہ ذوالحجہ

**پہلی ذوالحجہ:** اس ماہ کی پہلی تاریخ کو زوال آفتاب سے آدھا گھنٹہ پہلے دو رکعت نماز اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد دس دس مرتبہ سورۂ توحید و آیت الکرسی اور سورۂ قدر پڑھے
☆ اس دن نماز امیر المومنینؑ اور نماز فاطمۃ الزہراؑ کا پڑھنا گناہوں کی بخشش کا موجب ہے۔
☆ بحار الانوار علامہ مجلسیؒ میں حضرت امام موسیٰ کاظمؑ کا ارشاد ہے کہ جس نے ماہ ذوالحجہ کی پہلی سے نویں تک روزے رکھے اللہ تعالیٰ اسکے نامۂ اعمال میں اَسّی مہینوں کے روزے لکھے گا۔
☆ اس ماہ کی آٹھویں و نویں اور دسویں کی شب غسل کرنا سنتِ مؤکدہ ہے۔
☆ اس ماہ کی آٹھویں (ترویہ) اور نویں (روز عرفہ) کے دن کے روزے کا ثواب ساٹھ سال کے گناہوں کا کفارہ ہے۔ (ثواب کثیر ہے)
**نویں ذوالحجہ:** اس تاریخ کو حضرت امام عالی مقام حسینؑ بن علیؑ کی مکہ سے کربلا روانگی ہوئی تھی
☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ روز عرفہ میرے جدّ امجد حضرت امام حسین علیہ السلام کی زیارت پڑھنا اسی طرح ہے کہ وہ شخص بنفس نفیس ایام حج میں بیت اللہ کی زیارت اور کربلا معلّی میں حضرت امام حسین علیہ السلام کی زیارت سے شرف یاب ہوا ہو۔
☆ اس دن حضرت امام حسینؑ کی زیارت کرنا ہزار حج اور ہزار عمرہ اور ہزار جہاد کے برابر ہے۔
☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ اگر کوئی نویں ماہ ذوالحجہ میں سو مرتبہ اَللّٰهُ اَكْبَرُ سو مرتبہ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ سو مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰهِ سو مرتبہ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سو مرتبہ سورۂ توحید سو مرتبہ سورۂ قدر سو مرتبہ آیت الکرسی سو مرتبہ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ اور سو مرتبہ صلوات پڑھے گا تو اہم ترین حاجات اور مہم ترین مقاصد کی برآوری کیلئے بہت عمدہ ہے
**دسویں ذوالحجہ:** اس تاریخ کی رات اور دن کو غسل کرنا سنتِ مؤکدہ ہے۔
☆ آج کے دن زیارت امام حسین علیہ السلام پڑھنا مستحب ہے۔
☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ شب عید قربان بعد از نماز مغربین اور نماز عید سے پہلے اور بعد میں ان تکبیرات کا جو اگلے صفحہ پر درج ہیں پڑھنا مستحب ہے۔

اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ

اللہ کے نام سے جو رحمن و رحیم ہے اللہ بزرگ تر ہے اللہ بزرگ تر ہے نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے اللہ بزرگ تر ہے اللہ بزرگ تر ہے اور اللہ ہی کیلئے حمد ہے اللہ بزرگ تر ہے

عَلٰى مَا هَدَانَا اَللّٰهُ اَكْبَرُ عَلٰى مَا رَزَقَنَا مِنْ بَهِيْمَةِ الْاَنْعَامِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى مَا اَبْلَانَا

کہ اس نے ہمیں ہدایت دی اللہ بزرگ تر ہے کہ اس نے ہمیں روزی دی بے زبان چوپایوں میں سے اور حمد اللہ کیلئے ہے کہ اس نے ہماری آزمائش کی

زنجانی جنتری کا مقبول عام مضمون نظر ثانی کے ساتھ

از تحریر: عامل شاہ زنجانی

# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض

قرآن پاک حکمت وشفا کی کامل کتاب ہے۔ قرآن پاک کی اصلیت وحقانیت اس سے بڑھ کر کیا ہوگی۔ مسلمانوں میں اختلافات کے باوجود قرآن پاک پر سب متفق اور اِسے کلام الٰہی سمجھتے ہیں۔ صدیوں سے ماہرین نقوش والواح عاملین ومنجمین آیات قرآنی کی حرمت کے سبب آیات قرآنی کے اعداد ابجدی قمری نکال کر ان اعداد قرآنی کے نقوش قواعد عملیات کے تحت بنا کر اس سے خود اور اپنے سائلین کو فیض یاب کرتے ہیں۔ یہاں ہم نے قارئین زنجانی جنتری کے لیے قرآن پاک کی 114 سورتوں کے اعداد اور ان سے آسان فیض یابی کا طریقہ دیا ہے۔ کلام ربانی رب ذوالجلال بے مثال کی طرح اپنی نظیر نہیں رکھتا۔ ہر انسانی مشکلات کے حل کے لیے آیاتِ قرآنی سے بنائے گئے نقوش میں شفاء وحکمت ہے۔ درود شریف کے عامل شخص کی دعائیں اور بنائے گئے نقوش زیادہ موثر کام کرتے ہیں۔ نقش بناتے وقت درود شریف پڑھیں اور بنانے کے بعد بھی درود شریف پڑھ کر اس پر دم کریں اور دعا کریں۔ حضرت علی مرتضیٰؑ کا فرمان ہے: "جس کو اللہ تعالیٰ دعا کی توفیق عطا فرمادے وہ شرف قبولیت سے محروم نہیں رہ سکتا"۔

**نظر ثانی شدہ:** نقش لکھنے سے قبل ذیل چند باتوں کا خیال رکھیں اس طرح آپ لمبی چوڑی چلہ کشی کی جان لیوا محنت سے بچ سکتے ہیں۔ ☆ طہارت ذہنی جسمانی ولباس پاکیزہ جگہ ☆ معلومات رجال الغیب صفحہ نمبر 154 اور ستاروں کی سعد نظرات جو آپ کو جنتری ہذا صفحہ نمبر 157 پر مل جائیں گی۔ مشک وزعفران کی سیاہی درخت انار کی قلم باریک کاغذ صندل یا گلاب کی اعلیٰ خوشبو مجبوراً عام سیاہی بھی استعمال کر سکتے ہیں۔ نقش لکھتے ہوئے صندل اگربتی روشن کریں۔ اب مثال سے نقش بنانے کا طریقہ واضح کرتا ہوں مثلاً آپ نے شفاء کیلیے سورۃ فاتحہ کا خالی البطن نقش بنانا ہے۔ نقش صرف اُردو ہندسوں میں لکھیں۔ سورۃ فاتحہ کے اعداد 9359 میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے اعداد 786 بھی شامل کیئے تو کل اعداد 10145 ملے انہیں 12 پر تقسیم کیا تو 845 آیا اور باقی قسمت 5 بچا اب نقش یوں پُر کریں گے۔ 845 کو خانہ پانچ تک مسلسل جمع کرتے جائیں گے خانہ 6 سے خارج قیمت ہر بار جمع ہوگا۔ تقسیم پر باقی قیمت صفر ہونے پر پھر کوئی عدد جمع نہیں ہوگا۔ سورۃ فاتحہ بمعہ بسم اللہ کا میزان بنائے گئے نقش کے خانوں سے 10145 چیک کرلیں تبھی بنایا گیا نقش درست ہوگا۔ نقش کے خانے میں خالی جگہ مریض کا نام لکھیں، بنائے گئے نقش مریض کو پانی یا دودھ میں گھول کر پلانے کے علاوہ گلے میں بھی ڈال سکتے ہیں۔ سورۃ فاتحہ اپنے اندر بے پناہ شفاء کی تاثیر رکھتی ہے۔ ابن مسعودؓ سے روایت ہے کہ امام حسنؑ اور امام حسینؑ جب کبھی بیمار ہوتے تھے تو سرکار دو عالم سورۃ فاتحہ سے اپنے نواسوں کا علاج فرماتے اور انہیں شفاء ہوجاتی تھی۔ امام ششم جعفر صادقؑ فرماتے ہیں کہ سورۃ فاتحہ میں اس قدر شفاء ہے کہ 70 مرتبہ اگر پڑھ کر کسی مردے پر پھونکی جائے تو بعید نہیں کہ وہ اُٹھ کر زندہ ہوجائے۔ یاد رکھیں کہ جس طرح گلشن سے آنیوالی ہوا پھولوں کی مہک سے متاثر کرتی ہے اسی طرح قرآن جس زبان سے پڑھا جائے اس زبان سے پھونکی گئی ہوا (دم) اور قلم سے کاغذ پر بنایا گیا نقش سو فیصد کام کرتے ہیں۔ بشرطیکہ یقین کامل ہو اور آپ آداب عملیات سے قدرے واقف ہوں۔ اگر آپ کا کسی روحانی سلسلہ سے تمسک قائم ہے تو آپکا فیض روحانی خلق خدا کیلیے بڑھ بھی سکتا ہے۔ خاندان زنجانیہ عالیہ کے در سے آج تک دربار مصطفائی کا روحانی فیض جاری ہے۔ (خواہاں بہن بھائی شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی کی روحانی بیعت میں بھی آسکتے ہیں) روحانی فیض پا کر میرے والد بزرگوار الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی دادا محترم سید جیون شاہ زنجانی کی روح کو ایصال ثواب پہنچائیں۔ بزرگوار کا سالانہ عرس ہر سال 11،10 ربیع الاول کو منایا جاتا ہے عرس کا مقام درگاہ شاہ زنجانی بھماں جھگیاں براستہ عامر روڈ، شادباغ لاہور مزید تفصیلات کیلیے کتاب مصباح العملیات، بیاض نظامی کا مطالعہ کریں۔

| | | |
|---|---|---|
| ۳ | ۸ | ۱ |
| ۷ | چال نقش | ۵ |
| ۲ | ۴ | ۶ |

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۵۳۵ | ۶۷۶۵ | ۸۴۵ |
| ۵۹۲۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۴۲۲۵ |
| ۱۶۹۰ | ۳۳۸۰ | ۵۰۷۵ |

**اسم اعظم سے فیض یابی** کا آسان طریقہ یوں ہے کہ اپنی شرعی ضرورت کے تحت 99 اسمائے عظائم سے اسم اعظم تلاش کر کے نماز فجر یا کسی نماز کے بعد اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ کوئی سا درود شریف پڑھ کر اسے بلاناغہ مقصد حل ہونے تک نوچندی جمعرات سے پڑھنا شروع کر دیں۔

## بسم اللہ الرحمن الرحیم نقشہ اسمائے باری تعالیٰ مع اعداد قمری خواص جلالی و جمالی

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یا احد<br>اے ایک<br>جلالی 13 | یاواجد<br>اے غنی بے پرواہ<br>جلالی 14 | یا وہاب<br>اے بے عوض دینے والے<br>جلالی 14 | یا حیی<br>اے زندہ<br>جلالی 18 | یا واحد<br>اے اپنی ذات میں یکتا<br>جلالی 19 | یا ودود<br>اے بہت محبت رکھنے والے<br>جمالی 20 | یا ہادی<br>اے راہ دکھانیوالے<br>جمالی 20 | یا اول<br>اے سب سے پہلے<br>جلالی 37 | یا ولی<br>اے دوست<br>جمالی 46 |
| یا والی<br>اے مالک کارساز<br>جمالی 47 | یا ماجد<br>اے صاحب بزرگ<br>جلالی 48 | یا مجیب<br>اے دعا قبول کرنیوالے<br>جمالی 55 | یا مبدی<br>اے پیدا کرنیوالے<br>جلالی 56 | یا مجید<br>اے بزرگ<br>جمالی 57 | یا محی<br>اے جلانیوالے<br>جلالی 58 | یا باطن<br>اے وہم و خیال سے پوشیدہ<br>جمالی 62 | یا حمید<br>اے تعریف کرنیوالے<br>جمالی 62 | یا اللہ<br>اے معبود<br>جلالی 66 |
| یاوکیل<br>اے بندوں کے کارساز<br>جمالی 66 | یاحکم<br>اے حکم دینے والے<br>جمالی 68 | یا باسط<br>اے کھولنے والے<br>جلالی 72 | یا جلیل<br>اے بزرگ قدر<br>جمالی 73 | یا حکیم<br>اے حکمت والے<br>جمالی 78 | یا حسیب<br>اے حساب کرنیوالے<br>جمالی 80 | یا بدیع<br>اے چیزوں کے پیدا کرنیوالے<br>جلالی 86 | یا حلیم<br>اے بردباری کرنیوالے<br>جمالی 88 | یا ملک<br>اے ظاہر و باطن کے بادشاہ<br>جمالی 90 |
| یا عزیز<br>اے غالب<br>جمالی 94 | یا عدل<br>اے انصاف کرنیوالے<br>جلالی 104 | یا حق<br>اے ثابت<br>جلالی 108 | یا علی<br>اے بلند رتبہ<br>جلالی 110 | یا باقی<br>اے ہمیشہ رہنے والے<br>جلالی 113 | یاجامع<br>اے جمع کرنیوالے<br>جلالی 114 | یا قوی<br>اے قوت والے<br>جلالی 116 | یا معز<br>اے عزت دینے والے<br>جمالی 117 | یا معید<br>اے دوبارہ پیدا کرنیوالے<br>جمالی 124 |
| یا لطیف<br>اے باریک بین<br>جمالی 129 | یا سلام<br>اے سلامت رکھنے والے<br>جمالی 131 | یا صمد<br>اے بے پرواہ<br>جمالی 134 | یا مومن<br>اے امن دینے والے<br>جمالی 136 | یا واسع<br>اے وسعت دینے والے<br>جلالی 137 | یا مہیمن<br>اے نگہبان<br>جمالی 145 | یا محصی<br>اے احاطہ کرنیوالے<br>جلالی 148 | یا علیم<br>اے ہر چیز جاننے والے<br>جمالی 150 | یا عفو<br>اے معاف کرنیوالے<br>جلالی 156 |
| یا قیوم<br>اے قائم رہنے والے<br>جلالی 156 | یا مانع<br>اے منع کرنیوالے<br>جلالی 161 | یاقدوس<br>اے بہت پاک<br>جمالی 170 | یاسمیع<br>اے دعا کو سننے والے<br>جلالی 180 | یامقدم<br>اے آگے رکھنے والے<br>جلالی 184 | یانافع<br>اے نفع پہنچانے والے<br>جلالی 201 | یا بر<br>اے نیکوکار<br>جلالی 202 | یاجبار<br>اے نقصان پورا کرنیوالے<br>جلالی 206 | یامقسط<br>اے انصاف کرنیوالے<br>جلالی 209 |
| یامالک الملک<br>اے دونوں جہانوں کے مالک<br>جلالی 212 | یاباری<br>اے خلق پیدا کرنیوالے<br>جلالی 213 | یا کبیر<br>اے سب سے بڑے<br>جمالی 232 | یامصور<br>اے خلق کی صورتیں بنانے والے<br>جلالی 236 | یا نور<br>اے روشنی بخشنے والے<br>جمالی 256 | یا رحیم<br>اے بہت مہربان<br>جمالی 258 | یا کریم<br>اے نیکوکار<br>جمالی 270 | یا رؤف<br>اے مہربان<br>جلالی 286 | یا رحمٰن<br>اے بہت بخشنے والے<br>جلالی 298 |
| یا صبور<br>اے بہت صبر کرنیوالے<br>جلالی 298 | یابصیر<br>اے دیکھنے والے<br>جمالی 302 | یا قادر<br>اے قدرت رکھنے والے<br>جلالی 305 | یاقہار<br>اے ہر چیز پر غالب<br>جمالی 306 | یا رزاق<br>اے روزی دینے والے<br>جمالی 308 | یا رقیب<br>اے نگاہ رکھنے والے<br>جمالی 312 | یا شہید<br>اے حاضر<br>جمالی 319 | یا رافع<br>اے بلند کرنے والے<br>جمالی 351 | یا تواب<br>اے توبہ قبول کرنیوالے<br>جلالی 409 |
| یاممیت<br>اے مارنے والے<br>جلالی 455 | یافتاح<br>اے کھولنے والے<br>جمالی 489 | یامتین<br>اے مضبوط<br>جمالی 500 | یا رشید<br>اے راہنمائی والے<br>جمالی 514 | یاشکور<br>اے شکر کرنیوالے<br>جمالی 526 | یامقیت<br>اے قوت دینے والے<br>جلالی 550 | یامتعالی<br>اے بہت بلند<br>جلالی 551 | یا باعث<br>اے اٹھانے والے<br>جمالی 573 | یامنتقم<br>اے بدلہ لینے والے<br>جمالی 630 |
| یامتکبر<br>اے بزرگ عظمت والے<br>جلالی 662 | یا وارث<br>اے دینے والے<br>جمالی 707 | یاخالق<br>اے پیدا کرنیوالے<br>جمالی 731 | یامقتدر<br>اے قدرت والے<br>جلالی 744 | یا مذل<br>اے خوار کرنیوالے<br>جلالی 770 | یا آخر<br>اے سب سے پیچھے<br>جلالی 801 | یاخبیر<br>اے خبردار ہر چیز کے<br>جلالی 812 | یا مؤخر<br>اے پیچھے ڈالنے والے<br>جلالی 846 | یا قابض<br>اے قوت قبض کرنیوالے<br>جلالی 903 |
| یاحافظ<br>اے پست کرنیوالے<br>جمالی 989 | یا ضار<br>اے ضرر پہنچانے والے<br>جلالی 1001 | یاعظیم<br>اے ذات و صفات میں بزرگ<br>جمالی 1020 | یاغنی<br>اے بے پرواہ<br>جلالی 1060 | یاذوالجلال والاکرام<br>اے بخشش اور بندگی والے<br>جلالی 1100 | یامغنی<br>اے پرواہ کرنیوالے<br>جمالی 1100 | یاظاہر<br>اے ظاہر کرنیوالے<br>جلالی 1106 | یاغفار<br>اے بخشنے والے<br>جمالی 1281 | یاغفور<br>اے بخشنے والے<br>جلالی 1286 |

عید غدیر کے دن روزہ رکھنا ساٹھ سال کے گناہوں کا کفارہ ہے (امام جعفر صادق علیہ السلام)

| نام سورۃ | اعداد | حاجت |
|---|---|---|
| سورۃ فاتحہ | 9359 | شفاء کے لئے |
| سورۃ بقرۃ | 947609 | حصول خیروبرکت کیلئے |
| سورۃ آل عمران | 184956 | حصول اولاد صالح |
| سورۃ نساء | 1139293 | زوجین میں محبت |
| سورۃ مائدۃ | 848546 | جدائی منافقین کیلئے |
| سورۃ انعام | 935319 | حصول جاہ ومرتبہ |
| سورۃ اعراف | 253592 | شیطانی شر سے بچنے کیلئے |
| سورۃ انفال | 412375 | رہائی کے لئے |
| سورۃ توبۃ | 703615 | تجارتی ترقی کے لئے |
| سورۃ یونس | 550108 | اختلاج قلب کے لئے |
| سورۃ ھود | 514851 | خطرات سے بچنے کے لئے |
| سورۃ یوسف | 503980 | محبت کے لئے |
| سورۃ رعد | 244692 | قائم حملکے لئے |
| سورۃ ابراھیم | 225818 | رجعت نظر بد وجادو کیلئے |
| سورۃ حجر | 176709 | تجارت میں نفع کے لئے |
| سورۃ النحل | 520188 | مسخر دشمن کے لئے |
| سورۃ بنی اسرائیل | 38613 | حفاظت حاسدین |
| سورۃ کھف | 505517 | ہر مشکل کے لئے |
| سورۃ مریم | 289644 | واسطے حمل کے |
| سورۃ طٰہٰ | 399283 | لڑکیوں کے نصیب کشائی |
| سورۃ الانبیاء | 382219 | اولاد نرینہ کے لئے |
| سورۃ الحج | 382344 | حفاظت جان ومال |
| سورۃ مومنون | 351714 | غفلت نماز کے لئے |
| سورۃ نور | 402457 | بندش احتلام کے لئے |
| سورۃ فرقان | 209575 | تباہی ظالم کے لئے |
| سورۃ شعراء | 201339 | غلبہ سرکشوں کے لئے |
| سورۃ النمل | 340962 | ہر بھلائی کے لئے |
| سورۃ قصص | 305120 | حافظہ کی تیزی کے لئے |
| سورۃ عنکبوت | 275297 | رجعت مصیبت کے لئے |

| نام سورۃ | اعداد | حاجت |
|---|---|---|
| سورۃ روم | 270377 | مابین موافقت کے لئے |
| سورۃ لقمن | 15900 | بھاگے ہوئے کو بلانے کیلئے |
| سورۃ سجدۃ | 113332 | نشوونما کے لئے |
| سورۃ احزاب | 355258 | پیغام نکاح کے لئے |
| سورۃ سباء | 253419 | ناگہانی آفات سے بچنے |
| سورۃ فاطر | 242773 | حصول مراد حاکم کے لئے |
| سورۃ یٰسین | 215653 | ہر کام کے لئے |
| سورۃ الصّٰفّٰت | 264754 | رجعت آسیب کے لئے |
| سورۃ صٓ | 229337 | تسخیر خلائق |
| سورۃ زمر | 306585 | بلندی مرتبہ کے لئے |
| سورۃ مومن | 368524 | امراض چشم کے لئے |
| سورۃ حٰمٓ السجدۃ | 245837 | مہربانی حکام بالا کے لئے |
| سورۃ شوریٰ | 201339 | زیادتی رزق کے لئے |
| سورۃ زخرف | 260697 | حفاظت شر حیوانات |
| سورۃ دخان | 97793 | درد شکم کے واسطے |
| سورۃ جاثیۃ | 150153 | حفاظت امراض کے لئے |
| سورۃ احقاف | 73774 | ہر شر سے بچنے کے لئے |
| سورۃ محمد | 180655 | عزت وعظمت کے لئے |
| سورۃ فتح | 188828 | فتح ونصرت کے لئے |
| سورۃ الحجرات | 102892 | زیادہ شیر مادہ کے لئے |
| سورۃ قٓ | 109736 | عجیب وغریب فوائد کے لئے |
| سورۃ الذّٰریٰت | 119544 | آسانی وضع حمل کے لئے |
| سورۃ طور | 94183 | حفاظت سفر کے لئے |
| سورۃ النجم | 94183 | حاجت روائی کے لئے |
| سورۃ قمر | 114374 | آسانی مشکلات کے لئے |
| سورۃ الرحمٰن | 120450 | تسخیر خلائق کے لئے |
| سورۃ واقعۃ | 102965 | فراوانی رزق کے لئے |
| سورۃ حدید | 198924 | حفاظت جنگ کے لئے |
| سورۃ مجادلۃ | 34237 | غلبہ دشمنوں کے لئے |

| نام سورۃ | اعداد | حاجت |
|---|---|---|
| سورۃ حشر | 133461 | ترقی و کامیابی کے لئے |
| سورۃ ممتحنۃ | 101350 | آسانی شادی کے لئے |
| سورۃ صف | 59060 | نافرمان اولاد کے لئے |
| سورۃ جمعۃ | 61525 | روشن ضمیری کے لئے |
| سورۃ المنفقون | 53256 | دشمنوں کی زبان بندی کیلئے |
| سورۃ تغابن | 7741 | ناخوشگواری سے بچنے کیلئے |
| سورۃ طلاق | 818012 | نجات غم کے لئے |
| سورۃ تحریم | 49232 | ادائیگی قرض کے لئے |
| سورۃ ملک | 99594 | سلامتی کے لئے |
| سورۃ قلم | 93708 | رجعت نظر بد کیلئے |
| سورۃ حاقۃ | 81719 | بچے کے رونے ضد کیلئے |
| سورۃ معارج | 73525 | نجات وسواس شیطانی |
| سورۃ نوح | 60633 | حفاظت حیرانی و پریشانی |
| سورۃ جن | 60633 | نفع حصول جن و انس کیلئے |
| سورۃ المزمل | 68466 | کشادگی رزق کے لئے |
| سورۃ مدثر | 92355 | جلد خوشحالی کے لئے |
| سورۃ القیمۃ | 54607 | تسخیر خلائق و حاکم کیلئے |
| سورۃ دھر | 77588 | فوائد کے لئے |
| سورۃ المرسلت | 70634 | غائب کو بلانے کے لئے |
| سورۃ نبا | 52656 | تیزی بصارت کے لئے |
| سورۃ نازعات | 67253 | غلبہ حاسدین کے لئے |
| سورۃ عبس | 51318 | رجعت سحر و جادو کے لئے |
| سورۃ تکویر | 38299 | دفعہ بلیات کے لئے |
| سورۃ انفطار | 36745 | ترقی دولت عزت مرتبہ |
| سورۃ مطففین | 48707 | حفاظت اناج کے لئے |
| سورۃ انشقاق | 28846 | بچوں کو نظر بد سے بچانے |
| سورۃ بروج | 32155 | شفاء جلدی امراض کیلئے |
| سورۃ طارق | 17765 | گمشدہ کو بلانے کے لئے |
| سورۃ اعلیٰ | 17704 | حفاظت سفر کے لئے |

| نام سورۃ | اعداد | حاجت |
|---|---|---|
| سورۃ غاشیۃ | 36457 | حفاظت وبائی امراض |
| سورۃ فجر | 89092 | اطمینان و سکون کے لئے |
| سورۃ بلد | 24283 | عزت و توقیر کے لئے |
| سورۃ شمس | 19499 | خاتمہ مشکلات کے لئے |
| سورۃ الیل | 29666 | حفاظت مال کے لئے |
| سورۃ ضحیٰ | 13422 | حاضری غائب کے لئے |
| سورۃ الم نشرح | 12416 | برکت مال و دولت |
| سورۃ تین | 10228 | آسانی مہم کے لئے |
| سورۃ علق | 22541 | سچائی کا بول بالا |
| سورۃ قدر | 8311 | وسعت حلقہ احباب |
| سورۃ بینۃ | 31223 | حفاظت برص و یرقان |
| سورۃ زلزال | 19966 | شفائے مرض لقوہ |
| سورۃ عادیات | 13354 | سہولت ادائیگی قرض |
| سورۃ قارعۃ | 9763 | فراخی رزق کے لئے |
| سورۃ التکاثر | 10425 | دماغی امراض کے لئے |
| سورۃ عصر | 4748 | حفاظت مال کے لئے |
| سورۃ ھمزہ | 5948 | حفاظت خطرات کیلئے |
| سورۃ فیل | 5470 | زیر دشمن کے لئے |
| سورۃ قریش | 5656 | محتاجی دور کرنے کیلئے |
| سورۃ ماعون | 9217 | حفاظت نئی اشیاء |
| سورۃ کوثر | 2763 | غلبہ حاسدین کے لئے |
| سورۃ کافرون | 3828 | پاکیزگی قلب کے لئے |
| سورۃ نصر | 6123 | دوری فکر و افلاس |
| سورۃ لھب | 5431 | تباہی ظالم کے لئے |
| سورۃ اخلاص | 1002 | مفادات کے لئے |
| سورۃ فلق | 8675 | دفعہ جن و آسیب |
| سورۃ الناس | 4901 | فوائد قدرت کے لئے |

**نظر ثانی:۔** یاد رہے! یہ میری محنت ہے جس کی توفیق مجھے اللہ، مولا نے دی اور سید انتظار حسین شاہ زنجانی اور اہل بیت رسولؐ کی محبت اور مخلوق خدا کی خیر کے لئے اور خصوصاً خوشنودی محمدؐ و آل محمدؐ کے لئے اشاعت ہو رہی ہے۔ نہ کہ کسی کی قلب شکنی کے لئے۔ **نوٹ:۔** قارئین! ہر سورۃ کی ابتداء بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سے ہے۔ ماسوائے سورۃ توبہ کے۔ اس لئے ہر سورۃ کے اعداد میں بسم اللہ کے اعداد 786 ضرور کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یُغْنِهِمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ (اللہ اپنے فضل سے غنی کر دے)

جو شخص فاضل مال اس لیے طلب کرتا ہے کہ اپنے اہل وعیال کی عزت محفوظ رکھ سکے تو اس کا اجر اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد کرنے سے کہیں برتر ہے (ارشاد امام علی رضا)

# LUCKY NUMBERS PRIZE BONDS 2018

کس کا دل نہیں چاہتا کہ اس کا پرائز بانڈ نکل آئے، مگر دولت زندگی میں اتنی ہی ملتی ہے جتنی لوح محفوظ میں لکھی ہو۔ مگر دعاؤں، قرآنی وظائف، صدقات و جواہرات سے لوح محو و اثبات سے دولت بڑھائی جاسکتی ہے۔ مگر کسی کو اس کا علم و آگاہی نہیں ہے، جو ذرہ جہاں ہے، آفتاب ہے۔ ہر شخص کی خداوند نے اس دنیا میں ایک ڈیوٹی لگائی جو وہ جانتے ہوئے یا انجانے میں پوری کر رہا ہے۔ جیسے ہر شخص ڈاکٹر، انجینئر، لوہار، سنار، وزیر، صدر نہیں بن سکتا ہے۔ بے علم دیر سے اور صاحب علم جلد منزل مقصود پر پہنچ جاتے ہیں۔ ہم اہل ایمان مسلمان خوش قسمت ہیں کہ ہم امت محمدی ﷺ ہیں۔ انبیاء، چہاردہ معصومین علیہم السلام انتخاب اللہ ہیں۔ اسی طرح آل نبی ﷺ اولاد علیؑ ہونا بھی اسی کا انتخاب ہے۔ اسی نسبت سے سادات اکرام کی دنیا بھر میں اہل ایمان عزت کرتے ہیں۔ ہم سادات پر بھی واجب (ڈیوٹی) ہے کہ اپنے نانا محمد ﷺ کی سنت پر عمل کرتے ہوئے ضرورت مند بہن بھائیوں کے لیے دعائیں کریں۔ اس ضمن میں جانشین خاندان زنجانیہ عالیہ شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی کی روحانی ریاضت، آگاہی علوم باطنی جاننے کے سلسلے کے ابتداء میں ہی التماس کی گئی ہے (جنہوں نے رمضان المبارک کے تمام شب و روز عبادات الٰہیہ میں گزارے) کہ پریشان حال بہن بھائیوں کی کشادگی رزق کے لیے دعائیں کرنا معمول بنالیں جسے انہوں نے تسلیم کرلیا ہے۔ ایسے بہن بھائی جو کشادگی رزق خصوصاً پرائز بانڈز سے حصول دولت کے متمنی ہوں، وہ 72,66,14,12,5 یا پھر 99 مختلف مالیت کے پرائز بانڈز حسب توفیق خرید کر اصل اپنے پاس رکھیں اور ان کی فوٹو کاپی بمعہ نام والدین (تاریخ پیدائش، وقت و مقام اور پتہ) کے ہمراہ دعا کے لیے بالمشافہ یا بذریعہ ڈاک روانہ کرسکتے ہیں۔

تعبیر قسمت کی آگاہی بھی مفت معلوم کرسکتے ہیں۔ وظائف دعاؤں کی مدت آپ کے لیے 3 ماہ تا 3 سال ہوسکتی ہے۔ اس دوران یقیناً آپ کی قسمت یاوری کرے گی اور آپ کے خریدے ہوئے پرائز بانڈز پر انعام نکل آئے تو یہ کرشمہ دعا ہی ہوگا۔ فسٹ انعام نکل آنے پر نصف شہزادہ صاحب کو ہدیہ، سیکنڈ انعام نکل آنے پر 25% شہزادہ صاحب کو دینا واجب ہوگا۔ شہزادہ حافظ محسن علی زنجانی آپ کے اس پیسے کو کلی اختیار کے تحت دینی، روحانی و ذاتی کاموں کے استعمال میں لائیں گے، تیسرا انعام آپ ہی کا سو فیصد ہوگا۔ خواہاں بہن بھائی شہزادہ حافظ سید محسن علی شاہ زنجانی سے بالمشافہ بروز جمعہ 10 بجے تا 12 بجے دن کاشانہ زنجانی D-125 گلبرگ 2، لاہور (حافظ صاحب کے موبائل کا نمبر 0300-4303429 ہے) مل کر فیض یاب ہوسکتے ہیں۔ غیر مقامی بہن بھائی پہلے جوابی لفافہ بھیج کر روحانی فارم مفت طلب کریں، پھر اس کے مطابق تفصیلات لف کرکے رجسٹری ڈاک سے روانہ کریں۔

## فسٹ سیکنڈ پیکٹ متوقع پرائز بانڈ 2018

| 0 | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 015 | 113 | 226 | 301 | 418 | 519 | 614 | 728 | 839 | 904 |
| 039 | 139 | 230 | 329 | 426 | 520 | 632 | 734 | 840 | 926 |
| 051 | 152 | 241 | 348 | 441 | 556 | 640 | 749 | 856 | 948 |
| 063 | 178 | 269 | 361 | 460 | 563 | 678 | 756 | 872 | 962 |
| 084 | 192 | 283 | 392 | 489 | 587 | 691 | 781 | 896 | 981 |

جن لوگوں نے پچھلے سال شہزادہ حافظ سید محسن علی شاہ زنجانی کو بسلسلہ دعا پرائز بانڈز کی فوٹو کاپیاں ارسال کی تھیں، ان میں سے بہت سے خوش نصیبوں کے بڑے تو نہیں البتہ چھوٹے انعام ضرور نکلے۔ یہ کرشمہ دعا ہی کا نتیجہ تھا کہ ان لوگوں کی قسمت میں جتنا انعام لکھا تھا، انہیں ملا۔ شہزادہ سید منور علی زنجانی شائقین لکی نمبرز کے لیے "انعام لکی نمبرز آئینہ قسمت میں" کے اب تک مسلسل 14 ایڈیشن نکال چکے ہیں۔ اس کتاب کا نیا ایڈیشن 2018ء ہمراہ البیرونی تقویم 2018ء انشاء اللہ جنوری 2018ء میں پیش کردیا جائے گا۔ جس میں حکومتی پرائز بانڈز جن کی مالیت 100,200,750,1500,7500,15000,25000 اور 40000 روپے ہے، کے متوقع لکی نمبرز نکالنے کے لیے مثالوں کے ساتھ مستند طریقے دیئے جائیں گے۔ اس کتاب کا مطالعہ آپ کو انعام کے بہت قریب گویا آپ کی قسمت سنوار دے گا، معمولی پڑھا لکھا بھی اس سے فائدہ اٹھا سکتا ہے۔ یہ کتاب اپنے قریبی بکسٹال سے طلب کریں یا پھر دفتر مکتبہ آئینہ قسمت سے براہ راست طلب کریں، اس کے علاوہ شوقین دوستوں کے لیے پرانے ایڈیشن بھی دستیاب ہیں۔

**کاشانۂ زنجانی D-125**، حضرت سید میراں حسین شاہ زنجانی روڈ، نزد مین مارکیٹ، گلبرگ 2، لاہور کے پتے پر روانہ کریں۔

# صدقہ سے شفا

## اَلصَّدَقَةُ تَدْفَعُ الْبَلَآءَ (الحدیث)

## (صدقہ مصیبتوں کو ٹالتا ہے)

قرآن پاک سورۃ توبہ میں ارشاد باری تعالیٰ ہے: آپ ﷺ ان کے اموال کی زکوٰۃ لے لیا کیجیے جس کے ذریعہ سے آپ ﷺ انھیں پاک کر دیجیے اور انھیں برکت بھی دیجیے اور اُن کے لیے دعائے خیر و رحمت بھی فرمایے۔ یقیناً آپ کی دعائے خیر و برکت اُن کے لیے باعث تسکین و راحت ہوگی۔ (کیونکہ) یہ حقیقت ہے کہ اللہ (آپ ﷺ کی دعائیں) سننے والا اور (آپ ﷺ کے مرتبے کو) خوب جاننے والا ہے۔ (103) کیا انھیں معلوم نہیں کہ اللہ ہی تو ہے جو اپنے بندوں کی توبہ کو قبول کرتا ہے اور ان کی زکوٰۃ و خیرات کو بھی لے کر قبول کر لیتا ہے۔ (یہ اس لیے ہے) کہ اللہ بہت معاف کرنے والا اور بڑا رحم کرنے والا ہے۔ (یعنی اُس کو تمھارے اموال کی کوئی ضرورت نہیں مگر صرف اس لیے کہ تمھارے گناہ معاف فرمائے اور تم پر رحم فرمائے وہ تمھاری خیراتوں کو وصول فرماتا ہے۔ (104)

### صدقہ کی فضیلت

**حدیث!** مومن جب صدقہ دیتا ہے تو یہ چیز شیطان پر گراں گزرتی ہے۔ جبکہ صدقہ مستحق کے ہاتھ میں پہنچنے سے پہلے ہی اللہ کے ہاتھ میں پہنچتا ہے۔

☆ انسان کو بری موت سے بچاتا ہے۔ ☆ صدقہ سے روزی میں اضافہ ہوتا ہے۔ ☆ قرض ادا ہو جاتا ہے۔ ☆ عمر میں اضافہ ہوتا ہے۔ اور ستر قسم کی بری اموات سے بچاتا ہے۔ ☆ اللہ تعالیٰ اس کے عوض دس سے لیکر ایک لاکھ تک گناہ معاف کرتا ہے۔ ☆ جو شخص صبح کو صدقہ دے اس دن وہ آسمانی بلاؤں سے محفوظ رہتا ہے۔ اگر وہ رات کے پہلے پہر میں صدقہ دے۔ تو اُس رات وہ آسمانی بلاؤں سے محفوظ رہتا ہے۔ ☆ مال کی زیادتی کا سبب بنتا ہے۔ ☆ مریض کا علاج صدقہ سے ہوتا ہے۔ اور اگر کوئی شخص ایک مسلمان گھرانے کی کفالت کرے اور اسکے کھانے پینے اور لباس کا اہتمام کرے اور عزت و آبرو بچائے تو سترہ حج سے زیادہ کا ثواب ملتا ہے۔ یاد رہے کہ انسان کا سینہ جتنا زیادہ کشادہ ہوگا۔ اُس کی قبر بھی اُتنی ہی کشادہ ہوگی۔

کہتے ہیں کہ اگر دُنیا میں ایک روپیہ راہِ خدا میں خرچ کیا جائے تو دس گناہ دُنیا میں اور 70 آخرت میں ملیں گے۔ لیکن اگر کوئی شخص اپنے مردہ کی طرف سے صدقہ کرے۔ تو مرنے والے کو 700 نیکیاں ملیں گی۔ اور جب وہ انسان خود دوسرے جہاں جائے گا۔ تو اُس کو عالمِ برزخ میں 7000 نیکیاں ملیں گی۔ یہ جان لیں کہ یہ اللہ کا قانون ہے۔ اس میں تبدیلی نہیں پاؤ گے۔ لہٰذا اپنا اور خصوصاً اپنے والدین کا صدقہ ضرور دیا کریں۔ اسلئے کہ دونوں جہانوں میں آپکا ہی فائدہ ہے۔

### صدقہ کا فائدہ

جانے والوں کے لئے بھی صدقہ کرنا چاہیے۔ حدیث میں ہے! دُنیا میں ایک دیں۔ تو آخرت میں اُس کا ثواب (ستر گنا) ملتا ہے۔ لیکن اگر آپ کے عزیز جو اگلے جہاں چلے گئے ہیں۔ اُن کے نام کا صدقہ کیا جائے۔ تو اُن کو سات سو گنا ملتا ہے۔ اور جب دینے والا اگلے جہاں خود پہنچ جائے گا، تو اُس کو سات ہزار گنا ثواب ملے گا۔

# آپ کا صدقہ 2018ء بمعہ ذاتی نافع الخوراک اور خصوصی عزیمت رجعت ونحوست سیارگان

| حمل ♈ | ثور ♉ | جوزا ♊ | سرطان ♋ | اسد ♌ | سنبلہ ♍ | میزان ♎ | عقرب ♏ | قوس ♐ | جدی ♑ | دلو ♒ | حوت ♓ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|

ارشاد رسول اکرمؐ ہے کہ صدقہ حاجت مند کے ہاتھ میں جانے سے پہلے خدا کے ہاتھ میں پہنچتا ہے۔ دوسری حدیث میں بھی امام سجادؑ سے منقول ہے کہ صدقہ بندے کے ہاتھ میں اس وقت تک نہیں پہنچتا جب تک کہ پہلے پروردگار کے ہاتھ میں نہ جائے۔ دیگر ایک تیسری روایت میں ہے کہ اس بندے کے تمام اعمال فرشتے اپنی تحویل میں لے لیتے ہیں سوائے صدقہ کے جو براہ راست خدا کے ہاتھ میں جاتا ہے۔ سورۃ توبہ آیت نمبر 103 اس کی بہترین تشریح ہے۔ تمام ذی روح مخلوق خدا ہیں، انسانوں کے ساتھ جانوروں سے صلہ رحمی (صدقہ) بھی بے حد حسن عمل ہے۔ برسہا برس کی تحقیق کے بعد زنجانی جنتری کیلئے میں نے صدقات کا چارٹ بنایا ہے جن بہن بھائیوں نے ان پر عمل کیا ان کی مشکلات اسرار غیبی سے دور ہو جائیں گی، پریشانیوں کے بادل چھٹ کر خوشیاں انکا مقدر بن جائیں گی۔ 2018ء میں ذاتی نافع الخوراک کو بھی شامل کیا جا رہا ہے، یہ علم نجوم کا پہلو اب تک پوشیدہ رہا۔

## خصوصی عزیمت رجعت ونحوست سیّارگان

**اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ کوئی سا بھی درود شریف پڑھ لیں بچوں کے والدین بھی پڑھ سکتے ہیں**

یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا حَافِظُ یَا نَاصِرُ یَا مُعِیْنُ
یَا شَافِیُ یَا کَافِیُ یَا قَادِرُ یَا کَرِیْمُ بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ بِحَقِّ حٰمٓ عٓسٓقٓ بِحَقِّ اِیَّاکَ
نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ اَحْفِظْنِیْ مِنَ النَّحُوْسَتُ الشَّمْسُ وَالْقَمَرِ وَالْمُشْتَرِی
وَالزُّحَلِ وَالزُّھْرَہِ وَالْعَطَارِدْ وَالْمَرِّیْخِ وَالرَّاس وَالذَّنَب بِحَقِّ یَا اَللّٰہُ یَا
اَحَدُ یَا صَمَدُ یَا لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ
خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۰

**خصوصی نوٹ** اگر آپ مندرجہ بالا عزیمت کو صرف 9 بار روزانہ پڑھنا اپنا معمول بنا لیں تو پھر کسی سیارے کی نحوست آپ کے قریب نہ آئے گی۔ میری طرف سے آپ کو اس عمل کی اجازت ہے۔ خواہاں ہوں تو خصوصی اجازت (حضرت منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین زنجانی) بانی ادارہ آئینہ قسمت وخاندان زنجانیہ عالیہ کے بزرگوں کی ارواح کو ایصال ثواب ہدیہ کر کے بھی لے سکتے ہیں۔ جوابی لفافہ یا فون: 042-35872277
موبائل: 0300-9483758 دعا گو: شہزادہ سیّد مصوّر علی زنجانی

| برج | نشانات بروج | ہر قسم کی نحوست، پریشانی کیلئے صدقہ | نافع الخوراک | معاش، کاروباری ترقی، حصول انعامات کے لئے صدقہ یا پرورش |
|---|---|---|---|---|
| حمل | ♈ | مچھلیوں کو سمندر، دریا یا جھیل میں اجناس ڈالیں۔ دن پیر | کلونجی اور شہد روزانہ مناسب مقدار | کیڑے مکوڑوں کو شکر یا چینی ڈالیں (دن جمعہ) گھر میں کوئل نر و مادہ کی پرورش نیک ہے۔ |
| ثور | ♉ | آبی جانوروں کو کالی دال یا چنا ڈالیں دن ہفتہ | کلونجی اور دودھ | طوطوں کو گھر میں سبز مرچ کھلائیں (دن بدھ) گھر میں طوطے نر و مادہ کی پرورش نیک ہے۔ |
| جوزا | ♊ | مچھلیوں یا آبی جانوروں کو ملے جلے اجناس ڈالیں دن جمعرات | شہد اور دودھ | سمندری مخلوق خصوصاً کچھوے، کیکڑوں کو عام خوراک ڈالیں دن پیر گھر میں نر و مادہ بکری، خرگوش یا چوپائے جانوروں کی پرورش نیک ہے۔ |
| سرطان | ♋ | کالا بکرا، گوشت جانوروں کو ڈالیں دن منگل | سیب یا تربوز اور دودھ | شیر یا چیتا (چڑیا گھر جا کر) گوشت کھلائیں دن اتوار گھر میں نر و مادہ بلی کی پرورش نیک ہے |
| اسد | ♌ | کبوتروں کو باجرہ ڈالیں دن جمعرات، جمعہ | سبز الائچی ملا دودھ | چڑیوں کو دانہ ڈالنا دن بدھ۔ گھر میں غیر ملکی یا آسٹریلین نر و مادہ طوطوں کی پرورش نیک ہے |
| سنبلہ | ♍ | گائے، بھینس کو سبز چارہ یا پالک کھلائیں دن بدھ | ناشپاتی یا سیب یا پھر انگور دودھ | طوطوں کو سبز مرچ یا دانہ کھلائیں دن بدھ گھر میں نر و مادہ چکور کی پرورش نیک ہے |
| میزان | ♎ | آبی مخلوق مچھلیوں کو اناج ڈالیں دن پیر | دودھ اور شہد | حشرات الارض، کیڑے مکوڑوں کو ترش اشیاء دن منگل گھر میں نر و مادہ تیتر یا بٹیر کی پرورش نیک ہے |
| عقرب | ♏ | ہاتھی شیر یا چیتا کو چڑیا گھر میں پسندیدہ خوراک دن اتوار | سیب، شہد دودھ | کبوتروں کو دانہ یا چیلوں کو گوشت دن جمعرات گھر میں اعلیٰ نسل کا گھوڑا یا نر و مادہ کبوتروں کی پرورش نیک ہے |
| قوس | ♐ | چڑیوں کے غولوں کو دانہ ڈالیں دن بدھ | بادام، شہد دودھ | بکریوں کے ریوڑ کو چارہ ڈالیں دن ہفتہ گھر میں نر مادہ بکری یا مچھلیوں کی پرورش نیک ہے |
| جدی | ♑ | کوؤں کو جلیبیاں یا انڈے گائے کو پالک کھلائیں دن جمعہ | شہد، سبز الائچی دودھ | متفرق پرندوں کو گھر کی چھت یا میدان میں دانہ ڈالیں۔ دن ہفتہ گھر میں آبی جانوروں ہر قسم کی پرورش نیک ہے۔ |
| دلو | ♒ | حشرات الارض، کیڑے مکوڑوں کو خشک میوہ جات ڈالیں دن منگل | پھلوں کے رس اور دودھ | آبی مخلوق کو اجناس ہر قسم ڈالیں دن جمعرات گھر میں مچھلیوں کی پرورش نیک ہے۔ |
| حوت | ♓ | چیل، باز، کبوتروں کو پسندیدہ خوراک ڈالیں دن جمعرات | مصری الائچی دودھ | گائے، بھینس، بلی، کتے کو پسندیدہ خوراک دن منگل گھر میں پسندیدہ چوپائے جانوروں کی پرورش |

## علمائے اہل عرب، فارس اور ہند کا اسلامی نام رکھنے کا قدیم طریقہ بقید ایام

## مسلمان بچوں کے نام بقید ایام

| شب جمعہ | جمعہ | شب ہفتہ | ہفتہ | شب اتوار | اتوار | شب پیر | پیر | شب منگل | منگل | شب بدھ | بدھ | شب جمعرات | جمعرات |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عبداللہ | حارث | داؤد حسن | مغیث الدین | اشراف حسن | حبیب اللہ | آصف | قادر | خدایار | قائم الدین | ارشاد احمد | رضی احمد | عبدالفتح | سالار محمد |
| عبیداللہ | زید | ادریس | غیاث الدین | اشراف حسین | مجیداللہ | اکبر | نورالدین | خدابخش | قدرت اللہ | وجیہ الدین | رضا حسین | مسیح اللہ | علیم اللہ |
| عبدالسلام | بلال | ذکریا | امداد حسن | عباداللہ | عبدالناصر | محی الدین | نیاز الدین | ولی اللہ | عبدالقدیر | صفدر علی | رجب علی | شبیر حسن | لطف الرحمٰن |
| عبدالحمید | بایزید | سلیمان | امداد حسین | عظیم اللہ | اسفندیار | غوث محمد | امام الدین | عبدالولی | حضور احمد | منیر الدین | قربان | مجیب اللہ | کمال الدین |
| عبدالمنان | ابا حسن | عبدالمومن | امداد اللہ | عظیم الدین | احمد یار | فیض احمد | جہاندار | عبدالوالی | محمد علی | دلدار حسین | علی الدین | عبدالقدوس | محب الاسلام |
| عبدالمتین | ابو محمد | اسمٰعیل | احمد اللہ | دلبر بخت | جان محمد | عبدالحامد | زور آور | شوکت | انور علی | مرغوب محمد | محمد مراد | رفیق اللہ | خواجہ حسن |
| عبدالبصیر | ابوبکر | خلیل | احمد دین | بخت فیروز | گل محمد | حامد حسین | شیر شاہ | شاہد حسین | ذاکر علی | محسن الدین | فرقان الحق | رحیم الدین | خواجہ عالم |
| عزیز الاسلام | ابو مسلم | جلیل | حسن محمود | فیروز بخت | گلزار احمد | دلدار | فیروز شاہ | سلامت اللہ | زاہد حسین | بشیر احمد | مصباح الحق | رؤف احمد | جان عالم |
| عبدالناصر | ابوالحسن | اشرف | محمود حسین | اقبال بلند | گلزار حسن | دیدار | فرید احمد | آسمان جاہ | زاہد حسن | ممتاز | خیر الدین | افتخار | عدیم احمد |
| عبدالقیوم | ابن حسن | صدیق | محمود حسن | بخت بلند | گلزار حسین | شاہ عالم | معین الدین | جمال محمود | افضل یار | احتشام | مفید | افضال | اکرام اللہ |
| عبدالکریم | ابن حسین | عبدالغنی | مصلح الدین | جمشید | صفی اللہ | شاہ محمود | منصور | جمیل احمد | لیاقت | فدا | سراج | خلیل اللہ | وزیر الدین |
| عبدالقوی | ابوالحارث | عبدالجبار | شرف الدین | دولت حسین | بدیع الدین | شیر دل | ممتاز | جمال الدین | بدر الدین | محمد حیات | شمشاد | ولایت علی | قطب الدین |
| عبدالستار | اقبال احمد | موسیٰ | شریف حسن | عزیز الدین | باقی باللہ | شہریار | محب النبی | قمر الدین | علیم اللہ | مظہر | آل محمد | واجد حسین | واحد حسین |

## مسلمان بچیوں کے نام بقید ایام

| | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آمنہ | کبریٰ | فیروز خاتون | میمونہ | قمر النساء | اصغری | حسن بانو | نجمہ خاتون | مہر انور | مہر فیروز | ثریا بیگم | صالحہ بیگم | امانی بیگم | گوہر جہاں |
| عائشہ | زیتون | غفار النساء | صدیقہ | زبیدہ | کنیز بانو | صبائی | شوکت بانو | انور جہاں | مہر النساء | عشرت النساء | عارفہ بیگم | مہتاب بیگم | اولیا خانم |
| عابدہ | زینت النساء | صنوبر | ممتاز بیگم | صفیہ | نجم النساء | نوبخت | گل افروز | اقبال دولت | بسم اللہ | آمنہ بیگم | ام حبیبہ | آفتاب جہاں | چاندنی |
| رقیہ | نور جمال | نعیمہ | انوار احمدی | صالحہ خاتون | رفیق زمانی | حسینہ | رابعہ | رضیہ | رفیقہ | محبوب النساء | ام علیمہ | زینت بیگم | مخدومہ |
| سلطانہ | جمال انور | رونق جہاں | زاہد | صابرہ | یزدانی | مہر النساء | ثریا خاتون | فوزیہ | مطلوب النساء | جنت بی | ام کلثوم | شہزادی بانو | نظیر بیگم |
| ساجدہ | برجیس قدر | دلبہار | سروری | غوثیہ | سبحانی | نعیمہ | ربیعہ | شاہ بانو | نیر النساء | زلیخا | ام سلمہ | محمدی بیگم | فیاضی |
| ہاجرہ | راحت جہاں | نور نظر | شرافت بانو | کنیز فاطمہ | فیاضی | ربانی | راشدہ | عزیز النساء | سکینہ | صفیہ | نفیسہ بیگم | حور بانو | گلفام بیگم |
| محمودہ | خورشید جہاں | حمیدہ | زکیہ | سلیمہ | ماہ رخ | یمانی | حنیفہ | ہاجرہ | شافیہ | عاقلہ بیگم | نجیب النساء | عمر خاتون | حیدری بانو |
| رابعہ | فردوس | طیبہ | ذاکرہ | گلبہار | ماہ اختر | رحمانی | کلیمہ خاتون | مسعودہ | صوفیہ | حشمت بانو | خیر النساء | عاقلہ خاتون | شادمانی |
| اختری | بدر جہاں | کلثوم | صالحہ | گلبدن | بخت آور | شاکرہ | عزیزہ | نسیمہ | افتخار النساء | دارا بیگم | حفصہ خاتون | سکندر بیگم | انیسہ |
| روشن جہاں | مقصودہ | قطبیہ | سروری | گلزار | فرخندہ | مبارک بیگم | پاکدامن | عالیہ | افضل النساء | یزدانی | فرخ بیگم | کشور زمانی | اکبری |
| منور جہاں | آرام دل | حلیمہ | نازنین | عنبرین | شیریں بیگم | مہ رخ | سکینہ | صادقہ | اعجاز بانو | مقبول النساء | نعیم النساء | شہوار بیگم | سعادت خاتون |
| نور جہاں | دل آرام | قیصر بانو | رشیدہ | جلیل الرحمانی | برکت جہاں | جہاں آرا | سکندر بخت | شرافت بانو | صغریٰ | گلشن بانو | امیر النساء | شہناز بیگم | عابدہ |
| قدسیہ | دولت جہاں | سعدیہ | زہرہ | آسیہ | محمدی | طاہرہ | سیدہ خاتون | [illegible] | صغیرہ | ریحانہ | امۃ السلام | ناز بیگم | شمس النساء |
| خدیجہ | سکندر بیگم | سعیدہ | خالدہ | ابرار بیگم | لیاقت بانو | صدیقہ | مبارک خاتون | شمشاد بیگم | نوشابہ خانم | اختر النساء | امراؤ بیگم | بلقیس | عباسیہ بیگم |

## فالنامہ حاملہ عورت کے بچہ ہوگا یا بچی؟




باوضو استخارہ سے قبل دو نفل حاجت پڑھ کر دعا کر کے آنکھیں بند کر کے شہادت کی انگلی رکھیں۔

| شمار | سیارہ | کیفیت |
|---|---|---|
| | قمر | خوبصورت مبارک قدم پیدا ہوگی۔ |
| ۲ | عطارد | فرزند دانشمند و خوشحال پیدا ہوگا۔ |
| ۳ | زہرہ | دختر تولد ہوگی اور بھاگوان ہوگی۔ |
| ۴ | شمس | مبارک ہو، امیر و کبیر فرزند تولد ہوگا۔ |
| ۵ | مریخ | دلیل فرزند ہے دلیر اور خوش نصیب ہوگا۔ |
| ۶ | مشتری | نوید فرزند سعادت مند ہے، عالم و پارسا ہوگا |
| ۷ | زحل | حمل کو خلل کا اندیشہ ہے، تدبیر کریں۔ |

## بچہ کا نام رکھنا اور مذہبی احترام قائم کرنا

پیدائش کے بعد پہلا کام بچہ کے داہنے کان میں اذان کہہ دینا یعنی اللہ اکبر اللہ اکبر بائیں کان میں اقامت پڑھنا یعنی قد قامۃ الصلوٰۃ دوئم بچہ کا روزہ رکھولنا، یعنی منہ میں چھوہرا چبا کر بچے کے منہ میں بقدر چنا دو چنا ڈال دیں۔ زیادہ نہ ہو۔ یہ دونوں کام نہایت پاکیزہ اور برگزیدہ دیندار سے تعلق رکھتے ہیں۔ نیک لوگوں کا سایہ روز اول سے حاصل کیا جائے۔ تیسرا کام کسی مرد صالح کا عطا کردہ پرانا کپڑا بچے کے جسم پر پہلی بار پہنایا جائے۔ ساتویں روز عقیقہ کیا جائے، سر منڈوا دیا جائے نام ہر شخص رکھ سکتا ہے لیکن علماء و مشائخ کی حضور سے نام حاصل کیا جائے۔ جو نام بزرگان دین کی طرف سے عطا ہوا کرتا ہے۔ وہ تاثیر رکھتا ہے تا کہ اسلامی برکتیں گھر میں پائیدا اور نحوسات کا دفعیہ ہوتا رہے۔ بطور خود کوئی کام نہ کریں۔ زندگی عکسی رہے گی۔ فقط

انتخاب تحریر: شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی

**حمل** ۷۸۶ ♈

| | | |
|---|---|---|
| ۳۷ | ۳۰۶ | ۱۱۱ |
| ۱۸۵ | الله رسول محمد | ۲۶۹ |
| ۲۳۲ | ۱۴۸ | ۷۴ |

**ثور** ۷۸۶ ♉

| | | |
|---|---|---|
| ۳۷ | ۳۰۶ | ۱۱۱ |
| ۱۸۵ | الله رسول محمد | ۲۶۹ |
| ۲۳۲ | ۱۴۸ | ۷۴ |

**جوزا** ۷۸۶ ♊

| | | |
|---|---|---|
| ۳۷ | ۳۰۶ | ۱۱۱ |
| ۱۸۵ | الله رسول محمد | ۲۶۹ |
| ۲۳۲ | ۱۴۸ | ۷۴ |

**سرطان** ۷۸۶ ♋

| | | |
|---|---|---|
| ۳۷ | ۳۰۶ | ۱۱۱ |
| ۱۸۵ | الله رسول محمد | ۲۶۹ |
| ۲۳۲ | ۱۴۸ | ۷۴ |

**اسد** ۷۸۶ ♌

| | | |
|---|---|---|
| ۳۷ | ۳۰۶ | ۱۱۱ |
| ۱۸۵ | الله رسول محمد | ۲۶۹ |
| ۲۳۲ | ۱۴۸ | ۷۴ |

**سنبلہ** ۷۸۶ ♍

| | | |
|---|---|---|
| ۳۷ | ۳۰۶ | ۱۱۱ |
| ۱۸۵ | الله رسول محمد | ۲۶۹ |
| ۲۳۲ | ۱۴۸ | ۷۴ |

**میزان** ۷۸۶ ♎

| | | |
|---|---|---|
| ۳۷ | ۳۰۶ | ۱۱۱ |
| ۱۸۵ | الله رسول محمد | ۲۶۹ |
| ۲۳۲ | ۱۴۸ | ۷۴ |

**عقرب** ۷۸۶ ♏

| | | |
|---|---|---|
| ۳۷ | ۳۰۶ | ۱۱۱ |
| ۱۸۵ | الله رسول محمد | ۲۶۹ |
| ۲۳۲ | ۱۴۸ | ۷۴ |

**قوس** ۷۸۶ ♐

| | | |
|---|---|---|
| ۳۷ | ۳۰۶ | ۱۱۱ |
| ۱۸۵ | الله رسول محمد | ۲۶۹ |
| ۲۳۲ | ۱۴۸ | ۷۴ |

**جدی** ۷۸۶ ♑

| | | |
|---|---|---|
| ۳۷ | ۳۰۶ | ۱۱۱ |
| ۱۸۵ | الله رسول محمد | ۲۶۹ |
| ۲۳۲ | ۱۴۸ | ۷۴ |

**دلو** ۷۸۶ ♒

| | | |
|---|---|---|
| ۳۷ | ۳۰۶ | ۱۱۱ |
| ۱۸۵ | الله رسول محمد | ۲۶۹ |
| ۲۳۲ | ۱۴۸ | ۷۴ |

**حوت** ۷۸۶ ♓

| | | |
|---|---|---|
| ۳۷ | ۳۰۶ | ۱۱۱ |
| ۱۸۵ | الله رسول محمد | ۲۶۹ |
| ۲۳۲ | ۱۴۸ | ۷۴ |

**نقش نوروز عالم افروز** شائقین وقارئین زنجانی جنتری کیلئے نقش مہر نبوت اور طلسم ہر برج وستارے کا صفحہ نمبر 92-93 پر پیش خدمت ہے، یہ خاندانِ زنجانیہ عالیہ کی طرف سے آپ کیلئے روحانی تحفہ ہے۔ جو بہن بھائی اعمال نوروز 2018ء کریں اور جو نہ بھی کریں۔ وہ بوقت نوروز یا پھر اسی دن اپنے














برج کا نقش تو روز کاٹ کر لیمینیشن کروا کر اپنے والٹ (پرس) میں یا پھر چاندی یا چمڑے میں مڑوا کر دو نفل حاجت ادا کر کے باپرہیز دائیں بازو پھر گلے میں بھی پہن سکتے ہیں۔ بفضل تعالیٰ جس جائز مقصد کیلئے پہنیں گے، اُس مقصد میں جلد آسانیاں

# نام سے برج معلوم کرنے کا طریقہ

جن قارئین کو اپنی صحیح تاریخ پیدائش یاد نہیں وہ برج دو طرح سے معلوم کر سکتے ہیں۔ ایک نام کے پہلے حرف سے اور دوسرا حروف ابجد سے۔ پھر تحقیق کریں کہ برج کا احوال اُن پر صحیح بیٹھتا ہے۔

**پہلا طریقہ** آپ کے نام نامی میں جو پہلا حرف ہے اسی سے برج بنتا ہے۔ ذیل میں دیے گئے بارہ بروج میں سے اپنے نام کا پہلا حرف تلاش کر کے پہلے برج معلوم کیجیے۔ پھر اسی برج کے تحت نیک و بد سالانہ حالات ملاحظہ فرمائیں۔ ساتھ ہی اپنا ستارہ اور برج معلوم کر کے ادارہ آئینہ قسمت سے مفت مشورہ بذریعہ کوپن لے کر نگینہ پہنیں۔ صفحہ نمبر 193 ملاحظہ کریں۔

**دوسرا طریقہ** اگر خدانخواستہ نام برج سے آپ کے حالات درست نہ آتے ہوں تو اس طریقہ سے اپنا نام کا برج معلوم کیجیے۔ اپنا مکمل نام اور اپنی والدہ کے نام کے حروف ابجد قمری سے اعداد نکالیں اور ان کو بارہ پر تقسیم کیجیے۔ اگر باقی 1 بچے تو برج حمل ہے۔ اگر 2 باقی بچے تو ثور۔ 3 بچے تو جوزا۔ 4 بچے تو سرطان۔ 5 بچے تو اسد۔ 6 بچے تو سنبلہ۔ 7 بچے تو میزان۔ 8 بچے تو عقرب۔ 9 بچے تو قوس۔ 10 بچے تو جدی۔ 11 بچے تو دلو اور اگر 0 باقی بچے تو برج حوت ہوگا۔

**نوٹ** صحیح تاریخ پیدائش معلوم ہو تو ان قواعد کو نظر انداز کر دیں۔

**حروف ابجد قمری**

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی |
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 |
| ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | ق | ر |
| 20 | 30 | 40 | 50 | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 |
| ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ | | |
| 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 | | |

ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | تیسری | | | | | | | چوتھی | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ١ | ٢ | ٣ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ٩ | ١٠ | ١١ | ١٢ | ١٣ | ١۴ | ١۵ | ١۶ | ١۷ | ١٨ | ١٩ | ٢٠ | ٢١ | ٢٢ | ٢٣ | ٢۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |




حروف: ا ل ع

# حمل
مریخ

21 مارچ تا 20 اپریل




حاکم سیارہ: مریخ — نشان: مینڈھا
عقیدہ: میں ہوں (I M) — نفسیاتی ٹائپ: وجدانی
عنصر: آگ (Fire) — اعضائے جسمانی: سر
خاصہ: تغیر پذیر (منقلب) — منسوب دھات: لوہا اور تانبا
منسوب رنگ: تیز سرخ — بائیو کیمک سالٹ: کالی فاس
منسوب پتھر: مرجان — منسوب درخت: خاردار
مثبت اور مذکر برج — منسوب پھول: گوکھرو، گل لالہ، لونگ

حالات وواقعات کی روشنی میں

## خواتین خانہ اپنے سالانہ حالات 2018ء (کیرئیر، بزنس، ملازمت کو نکال کر) ویسے ہی پڑھیں

آسمانی کونسل پر یہ سال نورِ مصطفیٰ ﷺ کا سال بن کر طلوع ہوگا۔ سال 2018ء کا مفرد نمبر 2 جو کہ ملکۂ فلک قمر اور نورِ محمدی ﷺ سے منسوبہ نمبر بھی ہے۔ سال کے پہلے تین ماہ میں آپ سوا لاکھ مرتبہ کوئی سا درود پاک پڑھ کر بعد ازاں سال کے آخر تک 313 مرتبہ درود شریف پڑھ کر 2018ء میں (خواتین بغیر کسی شرعی عذر کے) سرکار دو عالم ﷺ کے وسیلہ سے اپنی نیک حاجات کیلئے بلا ناغہ دُعائیں کرنا معمول بنالیں تو 2018ء آپ کی ممکنہ خواہشات کی تکمیل کا سال بن کر طلوع ہوگا۔

2018ء ابتداء سال میں آپ کا حاکم ستارہ مریخ 26 جنوری تک اور نویں بارہویں کا مشتر کہ حاکم مشتری بھی 8 نومبر تک بیت الخوف میں ہونے سے 2018ء سے وابستہ بہت ساری توقعات تاخیر کا شکار ہوسکتی ہیں۔ درود پاک کے عرض کردہ وظائف کو اپنا لینے سے حملی مرد وزن یقیناً حل المشکلات ہوتی محسوس کریں گے اور جو احباب اس مجرب المجرب روحانی عمل کو نظر انداز کریں وہ اپنے کاموں میں بلاوجہ کی رکاوٹیں محسوس کرسکتے ہیں۔ 2018ء میں روحانیات، بیرونِ ملک سفر، قانونی امور اور نصیب کا حاکم ستارہ مشتری 8 نومبر تک بیت الخوف میں ہونے کے سبب خرابی قسمت اور اہم کاموں میں تاخیر جیسے خدشات اور وسوسے دکھائی دیتے ہیں۔ اِن متوقع مسائل و پریشانیوں سے نجات کیلئے زرد عقیق چاندی کی انگشتری میں دائیں ہاتھ میں پہننا اور ہر جمعرات زردہ یا لڈو کا حسبِ توفیق صدقہ دینا بھی مشکلات میں کمی لانے کا باعث بن سکتا ہے۔ ایسے حملی جو روحانی بزرگوں اپنے والدین مخلصین کی خدمت سے دُعائیں لیتے رہیں وہ بھی مشکلات کے گرداب سے بچ سکیں۔ 2018ء اس سال کا بہترین وقت 17 مارچ تا 16 مئی ستارہ مریخ بیت العزت میں شرف یافتہ ہونے سے آپ کو اپنی گزشتہ کی گئی محنت اور کاوشوں اور دُعاؤں کے صلہ میں عزت و کیرئیر کے حوالے سے متعدد متوقع اور غیر متوقع کامیابیاں ملیں۔ 2018ء میں اِن سعد ایام کے علاوہ آپ کے نصیب کا حاکم سعد ستارہ مشتری 12 سال کے بعد 8 نومبر تا 31 دسمبر نویں اپنے فطرتی گھر میں ہونے کے سبب آپ کا نصیب یاوری کر جائے۔ 2018ء جس طرح سال کی ابتداء ناپسندیدہ اور رکاوٹوں والے ماحول سے ہوئی تھی سال کا خاتمہ انتہائی بہترین انداز میں ہوسکے گا۔ اس سال کے آخر میں اگر آپ 2019ء کی پلاننگ کرنا چاہیں تو یکم جنوری تا 14 فروری 2019ء آپ کا حاکم ستارہ مریخ طالع میں ہونے کے سبب آپ کو اس سال کے بجائے اگلے سال میں بے پناہ کامیابیاں عطا کرے۔ جبکہ سعد اکبر ستارہ مشتری بھی بھرپور سعادت دینے کی پوزیشن میں ہوگا۔

**آپ کی شخصیت:**۔ 2018ء آپ کی حیثیت و شخصیت میں محنت توجہ روحانیت اور مستقل مزاجی اپنانے سے بہتری کا سال ہے۔ جو حملی اپنی روز مرہ زندگی میں اس نقطہ پر توجہ مرکوز رکھیں گے اور اپنے مخلصین و بزرگوں سے اپنے اہم امور میں مستقل مشاورت میں رہیں گے وہ انجام کار سکھ پالیں گے۔ آپکا حاکم مریخ 17 مارچ تا 16 مئی شرف یافتہ رہے تب کم کوشش اور محنت سے صلہ اور فوائد اور دوسروں سے وابسطہ توقعات حکام بالا اور افسران سے مدد و نصرت کا حصول آسان ہوگا۔ جبکہ 16 مئی تا 16 نومبر مریخ گیارہویں حضیض یافتہ ہونے سے حصول کامیابی کیلئے زیادہ محنت درکار ہوگی۔ آٹھویں گھر مریخ مشتری قران 5,6,7,8,9 جنوری جبکہ مریخ مشتری تسدیس 22,23,24,25,26 اپریل ہونے سے ذاتی حیثیت سے ہٹ کر مشتر کہ مفادات کے کاموں سے فوائد ممکن ہوں۔ تب آسان حصول کامیابی کیلئے اعلیٰ اخلاقی روایات کی پاسداری آپ کو عزت عطا کرے۔ قران مریخ زحل 31 مارچ تا 4 اپریل دسویں مریخ مشتری تربیع 17,18,19,20,21,22 نومبر ہونے سے نظم وضبط صبر وتحمل بردباری قائم رکھنے کے ساتھ ساتھ اپنے جذباتی پن غم وغصہ پر کنٹرول اور دشمنوں کی ریشہ دوانیوں سے بچنے کیلئے کوئی آسان حل مخلصین کی مشاورت سے ضرور اپنائیں ایسا کرنے سے دشمنوں کی ممکنہ تخریبی حربوں سے بچا جاسکتا ہے۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:**۔ 2018ء میں خانہ مال کا حاکم ستارہ زہرہ 11 فروری تا 7 مارچ شرف، 24 اپریل تا 19 مئی اوج،

14 جون تا 10 جولائی فرح میں رہنے سے ذرائع آمدن میں اضافہ کیلئے کی گئی کوشش بارآور ثابت ہوگی۔ مریخ زہرہ تسدیس 11,10,9,8 جنوری مریخ زہرہ تثلیث 12,11,10,9,8 اپریل، 9,8,7 اگست اور 11,10,9,8 نومبر بننے سے ذرائع آمدن اور خاندان میں اضافہ بہتری کے آثار نمایاں رہیں جبکہ زہرہ 7 تا 31 مارچ وبال یافتہ اور 10 جولائی تا 6 اگست ہبوط یافتہ ہونے سے ان ایام میں نت نئے مالی تجربات سے بچیں۔ ضروری ہو تو بزرگوں اور تجربہ کار مخلصین کی مشاورت کو شامل کرنے سے ممکنہ کسی مالی نقصان سے بچا جاسکتا ہے۔

**عزیز و اقارب و اندرونِ ملک سفر:۔** بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ عطارد 6 تا 22 ستمبر شرف یافتہ جبکہ 10 تا 31 اکتوبر اوج یافتہ رہنے سے عزیز و اقارب بہن بھائیوں ہمسائیوں سے تعلقات میں نہ صرف خوشگواری و بہتری آئے بلکہ اندرون ملک سیر و سیاحت اور خوشگوار سفر کے مواقع بھی ملیں۔ 4,3,2 فروری عطارد مریخ تسدیس جبکہ یکم 2، جون اور 24,23 ستمبر عطارد مریخ تثلیث سے فرض شناسی، تخلیقی صلاحیت، تکنیکی مہارت و محنت مثبت عملی اقدامات اور بالخصوص ایماندارانہ و عاجزانہ رویہ مقاصد کے حصول میں خاص کردار ادا کرسکیں۔ اور کم وقت میں منافع بخش رشتوں کی بنیاد ڈالے۔ جبکہ 28 فروری تا یکم مارچ، 5,4,3 اپریل، 13,12,11 مئی، 21,20,19,18 اکتوبر اور 27,26 نومبر عطارد مریخ تربیع اور 6,5 جولائی عطارد مریخ مقابلہ سے غم و غصہ و جذبات پر کنٹرول صبر و تحمل کا دامن تھامے رکھیں۔ درگزر اور فراخدلی سے کام لیتے ہوئے بحث و تکرار سے گریز کریں۔ جلد بازی سے اجتناب برتتے ہوئے مخلص احباب و بزرگوں کا تعاون شامل حال رکھیں جو آپ کی حوصلہ افزائی کرتے رہیں۔ ان نحس ایام میں سفر اشد ضروری ہو تو صدقہ دے کر کریں۔

**خاندان، جائیداد، سواری اور زراعت:۔** ابتداء سال میں وتد الارض کا حاکم قمر اپنے گھر سے بارہویں اور مقابل دسویں زحل سارا سال مقابلے کی نظر سے اس گھر کو ناظر رہے گا۔ گھریلو اور خاندانی معاملات میں اتار چڑھاؤ اور 2018ء تبدیلیوں کا سال معلوم ہوتا ہے۔ تبدیلی کے خواہاں حملی افراد اپنا گھر شہر اور ملک تبدیل کرنے جیسے مراحل سے گزریں گے جو حملی افراد کسی پلاننگ کے تحت تبدیلی عمل میں لائیں گے وہ سکھ میں رہیں گے اور جو غیر متوقع تبدیلی عمل میں لائیں انہیں ناگہانی مسائل پریشانیوں کا خدانخواستہ سامنا کرنا پڑسکتا ہے خواہ آپ اپنے گھر میں رہتے ہوئے تزئین و آرائش ہی کیوں نہ کریں آپکو ان ضروری من پسند اخراجات سے گزرنا پڑسکتا ہے۔ خاندان کے بزرگوں خصوصاً والدہ کی صحت جسمانی کا خیال رکھیں والدہ کی خدمت اور دعاؤں سے بھی آپ سکھ پاسکتے ہیں۔ زمین جائیداد کی خرید و فروخت اور سواری کا حصول قدر توجہ اور محنت کا طالب ہوگا۔ جو حملی افراد 2018ء میں اپنے خاندان اور فیملی کو وقت نہ دے پاتے ہیں۔ ان کے معاملات بکھرے بکھرے سے ہوسکتے ہیں۔ وتد الارض کا حاکم ستارہ قمر ہر ماہ ڈھائی دن کیلئے جب شرفی اور اپنے گھر میں قیام کرے تب آپ اپنے معاملات کو سدھارنے کیلئے جو بھی کوشش کریں اس میں بہتری پائیں۔ زراعت و باغبانی سے تعلق رکھنے والے افراد کو اس سال خوب سے خوب تر کیلئے محنت کرنا ہوگی۔ 2018ء کی مجموعی بہترین تواریخ نوٹ فرمالیں۔ 12,11,8,7 جنوری، 4,3,8,7 فروری، 29,7,6,3,2 مارچ، 30,27,26,3,2 اپریل، 28,27,24,23 مئی، 25,24,21,20 جون، 22,21,18,17 جولائی، 18,17,14,13 اگست، 15,14,10,9 ستمبر، 12,11,8,7 اکتوبر، 8,7,4,3 نومبر، یکم، 29,28,6,5,2 دسمبر۔ یہ سبھی سعد ایام ہیں جن میں آپکا خاندانی سکھ بڑھے اور زراعت و باغبانی میں جدت کیساتھ فوائد حاصل کرسکیں۔

**اولاد، انعامات و محبت:۔** معاملات الفت و محبت انعام اور خصوصاً اولاد کی نگہداشت و تعلیم و تربیت کے حوالے سے 2018ء ایک اہم سال دکھائی دیتا ہے۔ سوشل میڈیا کے اثرات کے سبب اپنے بچوں کے روز و شب اور انہیں نصیحت کرتے وقت اپنے مخلصین سے مشاورت بھی کرلیں۔ پانچویں کا حاکم شمس 2018ء میں ان ایام میں سعد ہوگا۔ 20 مارچ تا 20 اپریل شرف یافتہ 21 جون تا 23 جولائی اوج یافتہ، 22 نومبر تا 22 دسمبر حالتِ فرح میں رہنے سے آپ متعلقہ معاملات کو ان ایام میں سنوارنے کی کامیاب کوششیں کرسکتے ہیں۔ جبکہ شمس 20 جنوری تا 18 فروری وبال یافتہ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر ہبوط یافتہ اور 22 تا 21 دسمبر حالتِ حضیض میں ہونے کے سبب تب معاملات احتیاط طلب ہونگے۔ جنوری تا نومبر راہو پانچویں کیتو گیارہویں ہونے سے معاملات اُلفت و محبت

شکوک و شبہات کے سبب متاثر ہو سکتے ہے۔ خصوصاً شمس و زہرہ قران 26,25 مارچ اور شمس مریخ قران 30,29,28,27,26,25,24 جولائی، کے ایام ناقص ہیں۔ جبکہ سعد ایام 18,17,16,15 اپریل، 12,11,10,9,8,7,6 جون، 8,7,6,5,4 اکتوبر مریخ زہرہ کی سعد نظرات کے سبب معاملات عشق و اُلفت میں بہتری اور پسندوالی جگہ پر شادی یا منگنی کے اچانک وسائل بن سکتے ہیں۔ 2018ء میں حالات کو مزید بہتر بنانے کیلئے حسبِ توفیق صدقات ضرور دیں۔ پرائز بانڈز اور انٹرنیشنل لاٹریوں میں دلچسپی رکھنے والے حملی افراد 13,12,11,10,9,8,7,6,5 جنوری، 26,25,24,17,16,15 فروری، 30,29,28,12,11,10,8,7,6 اپریل، 25,24,23,22 مئی، 15,14,13 جولائی، 27,26,25,9,8,7 اگست، 29,28,27,26,23,14,13,11 ستمبر، 29,28,27 اکتوبر، 28,27,26,11,10,9,8 نومبر، 18,17,16,15 دسمبر حصہ لیں تو بعید از قیاس نہیں کہ آپ کا کوئی بڑا انعام نکل آئے اس کے علاوہ 23 جولائی تا 23 اگست مجموعی طور سے حصول انعامات کیلئے کوشش کرنے کیلئے اچھا عرصہ ہے حصول انعامات میں مزید راہنمائی کیلئے ادارہ کی ہر سال شائع ہونے والی کتاب "انعام لکی نمبرز" آئینہ قسمت میں 2018ء کا مطالعہ بھی آپکو انعام کے قریب لے جائے۔

**صحت و امراض، ملازمتی کیرئیر:۔** 2018ء طالع کا حاکم مریخ 26 جنوری تک آٹھویں رہنے سے صحت و تندرستی کے مسائل پیش آئیں بہتر ہوگا۔ سال کے شروع میں ہی اپنا میڈیکل چیک اَپ کروالیا جائے تو پورا سال آنے والی امراض سے تحفظ پایا جا سکتا ہے۔ اگر آپ اپنے آپ کو صحت مند بھی محسوس کرتے ہیں تب بھی آپ کو مشورہ دیا جاتا ہے کہ اپنے ڈاکٹر یا طبی معالج سے رابطے میں رہیں۔ موقع ملتے ہی اپنا میڈیکل چیک اَپ خصوصاً امراض مثانہ و معدہ یورک ایسڈ کولیسٹرول ذیابیطس اور امراضِ چشم کا ضرور چیک اَپ کروالیں۔ سال کے ایام جنوری، فروری، اکتوبر اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں۔ ایسے حملی جو اپنے کیرئیر و اعلیٰ ملازمت کے حصول کیلئے کوشاں ہیں۔ اُن کیلئے 30 مئی تا 13 جون 6 تا 22 ستمبر، 10 تا 31 اکتوبر کوششیں کرنی نیک ہیں۔ 2018ء ملازمتی افراد کیلئے ترقی کا سال معلوم ہوتا ہے لیکن اس ترقی کیلئے بھی انہیں افسران بالا کے آگے اپنی بہتر کارکردگی اور مستقل مزاجی کو قائم رکھنے کی ضرورت ہوگی۔ اپنی صحت و سلامتی کیلئے والدین اور بزرگوں کی دُعاؤں کے ساتھ حسبِ توفیق صدقات بھی سارا سال جاری رکھیں۔ امور ٹریفک یا گاڑی چلاتے ہوئے جنوری، فروری، ستمبر، اکتوبر جلد بازی کے سبب حادثات کا اندیشہ بعید از قیاس نہیں۔

**تعلقات، شراکتی و ازدواجی مراسم، شادی:۔** 2018ء بیت الزوج کا حاکم ستارہ زہرہ آسمانی کونسل پر 12 بروج میں سیر کناں رہتے ہوئے آپ کے شراکتی کاروباری تعلقات میں عجیب و غریب طریقے سے بہتری کے آثار سارا سال نمایاں رہیں گے۔ خصوصاً ستارہ زہرہ 17 فروری تا 7 مارچ، 31 مارچ تا 24 اپریل اور 7 اگست تا 9 ستمبر شرف اور عروجی بروج سے گزرے گا تب خواہاں افراد کی منگنی شادی جیسے امور میں بہتری لائے گا۔ خصوصاً بڑی عمر کے حملی افراد کی شادی میں نا صرف پیش رفت ہو بلکہ عقد ثانی کے خواہاں افراد بھی رشتہ ازدواج میں منسلک ہو جائیں۔ انہی ایام میں نئے خوشگوار شراکتی تعلقات بھی قائم ہو سکیں تا ہم سبھی شراکتی معاہدے تحریری طور سے انجام پائیں۔ مشتری اور مریخ کے آٹھویں ہونے کے سبب اس سال جن افراد کی شادی ہوگی انہیں اپنے شریکِ حیات سے غیر متوقع مالی مادی فوائد بھی ملیں۔ تاہم شکوک و شبہات سے لالچ کے عنصر سے بچنا ضروری ہوگا۔ مریخ زہرہ مشتری کی مشترکہ سعد نظرات 11,10,9,8,7,6,5 جنوری، 28 فروری، یکم، 2 مارچ، 26,25,24,23,22 اپریل، یکم، 2 جون، 9,8,7 اگست، 11,10,9,8 نومبر، بننے سے منگنی شادی شراکتی اور نئے نئے کاروباری اسباب و تعلقات بنیں۔ آپ کی عزت توقیر نیک نامی میں بھی یقیناً اضافہ ہو۔ 2018ء کی نحس تواریخ 27,26,25,24,5,4,3 فروری، 26,25,22,21 جون، 10,9,8,7 ستمبر، 12,1110,9 اکتوبر اور 22,21,20,19,18,17 نومبر، تب اہم شراکتی ازدواجی امور احتیاط طلب دوسروں پر بھروسہ کرنے سے روپے پیسے جیسے نقصان کا اندیشہ جلد بازی کے فیصلے فوری کرنا مناسب نہ ہوگا۔ اپنی بچت اسکیموں پر توجہ دیں اور فضول خرچی سے اجتناب برتیں۔ اسم اعظم "یَا وَدُود" کی دو تسبیاں یا دو سو مرتبہ روزانہ پڑھنا حاسدین اور نظرِ بد سے تحفظ کا باعث بنے۔

**وراثت، انشورنس، کلیم:۔** بیت الخوف اور طالع کا مشترکہ حاکم ستارہ مریخ 25 جنوری تک آٹھویں ہمراہ ستارہ مشتری یکم جنوری تا 8 نومبر

یہاں رہے گا۔ 2018ء حصولِ وراثت اور انشورنس کلیم کیلئے نہایت اہم ثابت ہوگا۔ ایسے حملی افراد جو عرصہ دراز سے اپنے وراثتی جھگڑوں میں الجھے چلے آرہے ہیں یہ سال ان کے حتمی تصفیہ کا سال ثابت ہوسکتا ہے بشرطِ اپنے حق کیلئے کوشش کریں۔ مشترکہ مفادات کے کئے گئے سبھی کام فائدہ مند رہیں گے 17 مارچ تا 16 مئی بھی سعد اہم وقت دکھائی دیتا ہے۔ غیر متوقع طور سے کوئی بڑا انعامی فائدہ قسمت مال و دولت کا ستارہ آپ پر مہربان رہے گا ان امور کیلئے سال کے بہترین سعد ایام 9,8,7,6,5 جنوری، 26,25,24,23,22 اپریل ثابت ہوسکتے ہیں جبکہ ناقص ایام 22,21,20,19,18,17 نومبر کو حکمت عملی اور نظم وضبط اپنانے سے آپ اپنی تمام مشکلات پر قابو پاسکتے ہیں۔

**مستقبل کی منصوبہ بندی، بیرون ملک سفر، قانونی مشاورت و اعلیٰ تعلیم:** ۔ بیت السفر نصیب اور روحانیت کا حاکم ستارہ مشتری 8 نومبر تک نویں سے بارہویں رہنے سے بیرون ملک کاروباری اغراض ومقاصد کیلئے سفر بغیر کسی پلاننگ اور حکمت کے نہ کریں۔ بیرونِ ملک سفر اور اعلیٰ تعلیم کیلئے جانے والے طلبہ کو بھی یہی مشورہ ہے کہ وہ اپنے اساتذہ اور بیرونِ ملک امیگریشن قوانین کی پابندی کریں ورنہ انہیں بلاوجہ کی آزمائشوں مشکلات سے گزرنا پڑسکتا ہے جن لوگوں نے حج وزیاراتِ مقدسہ اور سیاحت کے پروگرام بنا رکھے ہیں انہیں بھی مشورہ ہے کہ وہ دورانِ سفر اپنے پاسپورٹ اپنی قیمتی اشیاء کا تحفظ کا خیال رکھیں۔ سال کے آخری 2 ماہ نومبر دسمبر اور خصوصاً نیا سال 2019ء ایسے تمام حملی افراد کیلئے ہر لحاظ سے نہایت خوشگوار ثابت ہوگا۔ 9 ,8,7,6.5 جنوری، مریخ مشتری قران اور 26,25,24,23,22 اپریل مریخ مشتری تسدیس سے ان سعد ایام میں خود اعتمادی، مثبت اقدامات اور بہتر حکمت عملی سے حصولِ تعلیم اور بیرونِ ملک سفر جیسے مقاصد حاصل کرسکیں۔ جبکہ 22,21,20,19,18,17 نومبر مریخ مشتری تربیع بننے سے ان ناقص ایام میں خود اعتمادی میں زیادتی کے سبب حالات کے پیش نظر غیر مستحکم فیصلے واقدامات سے وقت کا ضیاع اور سفری امور میں تاخیر کا اندیشہ رہے۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت ووقار:** ۔ بیت العزت اور بیت الامید کا مشترکہ حاکم ستارہ زحل سارا سال اپنے فطری گھر میں اوج یافتہ رہے گا۔ ستارہ زحل کی ایسی نشست 27 سال بعد نصیب ہوتی ہے۔ کیرئیر کاروبار عزت ووقار الغرض آپکا تعلق زندگی کے کسی بھی شعبہ سے کیوں نہ ہو تعمیری وتخلیقی صلاحیتوں میں اضافہ دنیاوی مراسم حکام وقت افسران بالا آپ پر مہربان رہیں گے سیاست وسوشل تعلقات میں آپ بے خوف وخطر مشکلات زمانہ عبور کر کے معاشرے میں اپنا بلند مقام بنانے میں کامیاب ہوسکیں گے۔ دنیاوی انتظامی فوائد آپکو ملیں زندگی میں آگے بڑھنے کی تحریک 2020,2019,2018 میں مسلسل جاری رہے۔ مستقبل کو درخشاں بنانے کے لئے مثبت اقدامات پلاننگ سے کریں۔ آپکے ہاتھوں دوسروں کا بھلا بھی یقینی طور سے ہوسکے گا ستارہ زحل 18 اپریل تا 6 ستمبر رجعت میں ہونے کے سبب خود اعتمادی سے بڑھ کر کوئی کام نہ کریں تب اپنے حاسدین مخالفین سے بھی محتاط رہیں 2018ء میں مریخ زحل محدود نظرات بنیں گی۔ قران مریخ زحل 31 مارچ، یکم ,3,2 ,4 اپریل بنے گی۔ ان دنوں ستاروں کے قران کو عموماً قران نحسین کہا جاتا ہے۔ برج جدی میں مریخ شرف اور زحل عروج یافتہ یہ قران جذباتی پن غم وغصہ کاروباری پیش رفت قسمت میں تاخیر جیسے خدشات کا اظہار ممکن ہوسکتا ہے۔ صبر وتحمل بردباری نظم وضبط صدقات وخیرات سے عارضی پیدا شدہ مشکلات پر قابو پایا جاسکے گا۔ مریخ زحل تسدیس 28,27.26 نومبر بننے سے حصول کامیابی کیلئے صبر وتحمل بردباری محنت کوشش سے کامیابی کی منازل طے کرسکتے ہیں۔ 2018ء تمام سال اپنے بزرگوں مخلصین سے مسلسل مشاورت سے انجام دیں۔

**دوست احباب، خواھشات، کاروباری فوائد:** ۔ بیت الامید دسویں کا مشترکہ حاکم ستارہ زحل تمام سال گیارہویں سے بارہویں یعنی وتدالسماء پر رہیگا۔ 2018ء دوستوں دوسروں کی آپ سے توقعات زیادہ رہیں گی۔ آپ پر لازم ہوگا کہ آپ انکی توقعات پر پورا اتریں یا پھر اپنے دوست احباب سے گفتگو کا لہجہ نرم رکھیں۔ تاکہ خواہ مخواہ کے شکوک وشبہات سے بچا جاسکے۔ 2018ء میں ایک اور اہم ستارہ کیتو نومبر تک بیت الامید یعنی گیارہویں گھر رہیگا۔ دوستوں کے ساتھ مضبوط رشتے کچھ غیر مخلص دوست آپکی زندگی سے نکل جائیں گے اور انکی جگہ نئے احباب شامل ہوسکیں گے۔ آپ اپنے مضبوط مخصوص نقطہ نظر پر کاربند رہتے ہوئے اپنے دوست احباب کو مایوسی سے نکالنے میں کامیاب ہوسکیں گے۔ زحل کی بہتر نشست کے سبب 2020,2019,2018 آپکی زندگی کے ایسے اہم سال ثابت ہونگے جس کی دیرینہ خواہشات نہ صرف تکمیل پاسکیں بلکہ غیر متوقع طور سے اپنے مالک حقیقی سے وہ کچھ بھی پالیں جن کی آپکو پہلے توقع

بھی نہ ہوگی۔ ستارہ زحل 18 اپریل تا 6 نومبر رجعت میں رہنے سے اجنبی افراد پر زیادہ بھروسہ نہ کریں۔ ستارہ مریخ 17 مارچ تا 16 مئی شرف یافتہ تب آپکی حیثیت وشخصیت حلقہ احباب میں وسعت اور کئی ایک دیرینہ خواہشات پوری ہوسکیں گی۔ آپکی سماجی حیثیت وشخصیت میں اضافہ ہوسکے گا۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:۔** بیت الاعدا کا حاکم ستارہ مشتری 8 نومبر تک آٹھویں نحس گھر میں قیام کرے گا۔ ایسی عجیب وغریب پُراسرار نشست ستارہ مشتری کی بارہ سال کے بعد عمل میں آتی ہے۔ 2018ء اس لحاظ سے نہایت اہم سال ہے کہ آپ کے معلوم نامعلوم دشمن حاسد اپنے بدارادوں کے تحت آپ کو کسی بھی قسم کا نقصان پہنچانے کی پوزیشن میں نہ ہونگے بلکہ اُلٹا آپ سے ذلیل وخوار ہوکر آپ سے معافی و معذرت کے خواستگار ہوں۔ عبادت اور مذہبی رجحان رکھنے والے تو پُرسکون رہیں مگر جذباتی اور عیاش افراد کسی جنسی امراض میں مبتلا ہوکر اپنی صحت اور سکون متاثر کرسکتے ہیں۔ عملیات اور چلہ کرنے کے خواہشمند افراد کو بھی مشورہ ہے کہ وہ ازخود اُلٹے سیدھے عمل کرنے کے بجائے کسی مرشد کامل اور بزرگ روحانی سے فیض حاصل کریں۔ 2018ء میں بڑھتے ہوئے ناگہانی اخراجات اپنے شریک کار یا شریک حیات کے کنٹرول میں دینے سے بہت ساری فضول خرچی اور ناگہانی اخراجات سے بچاؤ ممکن ہے۔ بیرونِ ملک حصول امیگریشن کے خواہاں افراد بھی اپنے کنسلٹنٹ سے مسلسل مشاورت اور رابطے میں رہیں۔ 9 نومبر تا 31 دسمبر ستارہ مشتری نویں اپنے فطری گھر میں آنے سے روزمرہ حالات میں خوشگوار تبدیلی کا احساس مذہبی عبادات وریاضت اور روحانی رہنمائی ملے۔ ان ایام میں سچے خواب آنے سے آپ کی قسمت بدل سکتی ہے۔ سال کے پہلے دس ماہ اکثر افراد کو پریشان کن ڈپریشن جیسے خوابوں سے واسطہ پڑسکتا ہے۔ ایسے افراد 3 مرتبہ (خواب دیدم یا محمد ﷺ نیک باشد یا علی علیہ السلام) پڑھ کر دُعا کریں تاکہ خواب کے بداثرات ختم ہوجائیں سال کی آخری سہ ماہی تلاشِ حق کی جستجو کرنے والوں کو صنم مل جائے یا خدا مل جائے۔ مریخ مشتری نیپچون سعد نظرات 9, 8,7,6,5 جنوری، 16,15,14,13,12 اور 26,25,24,23,22 اپریل، 18 تا 25 مئی، 2 جون، 11 تا 26 اگست، 8,7,6, 9 دسمبر بننے سے آپ اپنے ذہن میں پائے جانے والے منفی خیالات کو اعتدال پسندی اور روحانیت سے قابو پاسکتے ہیں۔ انہی ایام میں بڑھتے ہوئے اخراجات پر بھی قابو پایا جاسکے۔ بیرون ملک حصول امیگریشن کیلئے اپلائی کرنا نیک۔ اپنے اندر لطیف خیالات پیدا کرنے سے مسائل و پریشانیوں پر قابو پاسکیں۔ مریخ مشتری نیپچون نحس نظرات 19,18,17,16,15 فروری، 17 ,22,21,20,19,18 نومبر بننے سے اپنے جذبات وخیالات وعقائد اور راز دوسروں پر ظاہر کرنے میں احتیاط برتیں۔ مسائل و پریشانیوں اور مایوسی سے بچنے کیلئے اسمِ اعظم یالطیف 129 مرتبہ 2018ء میں روزانہ پڑھنا معمول بنا سکتے ہیں۔ اور صدقات پر بھی توجہ جاری رکھیں۔

**حملی مردو زن پر گرہنوں کے اثرات:۔** 31 جنوری پانچویں چاند گرہن لگنے سے صاحب اولاد افراد کو اپنے بچوں کی طرف سے فکرو پریشانی صحت وسلامتی کا اندیشہ، جذباتی عشق ومحبت کا اختتام۔ 16 فروری سے سورج گرہن گیارہویں لگنے سے کسی معتبر دوست کی جانب سے بے وفائی کا صدمہ تب دوسروں سے زیادہ توقعات وابستہ نہ رکھیں۔ 13 جولائی چوتھے سورج گرہن لگنے سے بزرگوں اور والدہ کی صحت کا خیال، خانگی وخاندانی مسائل و پریشانیاں اور ٹریفک حادثات پیش آسکتے ہیں۔ 28 جولائی پھر گیارہویں چاند گرہن لگنے سے دوسروں سے وابستہ توقعات میں مایوسی اور دھوکہ دہی کا اندیشہ، 11 اگست پانچویں سورج گرہن انتہائی اہم واقعات کی نشاندہی اپنی تمام محبوب رشتوں اور خصوصاً بچوں کا صدقہ جی کھول کر دیں۔ یوں بھی ہر گرہن پر صدقہ اور خیرات لازم دینے کے علاوہ نمازِ خسوف (چاند گرہن) اور نمازِ کسوف (سورج گرہن) ادا کریں۔ دُعائیں کرکے نحوستوں سے بچنے کا یقین کیا جاسکتا ہے۔

**سعد تواریخ:۔** 22,17,11,10,9,6,2 جنوری، 28,19,14,9,4,3 فروری، 29,15,5 مارچ، 26,24,14,13,11,7,2 اپریل، یکم 29,24,11,6, مئی، یکم 26,8, جون، یکم 27,23,10, جولائی، یکم 28,23,14,8,6, اگست، 30,28,25,24,20,15,10,2 ستمبر، 28,23,18,13 اکتوبر، 21,16,15,11,9,6 نومبر، 22,20,19,17,15,4 دسمبر۔

**نحس تواریخ:۔** 31,19,7,4 جنوری، 25,17,15,2 فروری، یکم 31,24,18,10,2, مارچ، 28,22,15,4, اپریل، 27,20,16,13,12 مئی، 23,22,10,3 جون، 20,14,13,8,5 جولائی، 18,16,11,10,4 اگست، 27,19,12,9,6 ستمبر، 26,19,11,8 اکتوبر، یکم 26,23,20,8, نومبر، 25,7,3 دسمبر۔




حاکم سیارہ: زہرہ
ذاتی عقیدہ: میں رکھتا ہوں
خاصہ: غیر تغیر پذیر (ثابت)
منسوب رنگ: سفید، کریم کلر، سبز، بھورا
منسوب پتھر: ڈائمنڈ اور سفید پکھراج
منسوب پھول: گلاب گل لالہ ڈیزی للی
حالات وواقعات کی روشنی میں منفی اور مؤنث برج

نشان: سانڈ کا سر
عنصر: مٹی (Earth)
نفسیاتی ٹائپ: مادّی
اعضائے جسمانی: حلق گردن
منسوب دھات: تانبا، چاندی
منسوب درخت: سیب ناشپاتی
بائیو کیمک سالٹ: نیٹرم سلف

حروف: ب و

# ثور
## زہرہ

21 اپریل تا 21 مئی




## خواتین خانہ اپنے سالانہ حالات 2018ء (کیریئر، بزنس، ملازمت کو نکال کر) ویسے ہی پڑھیں

آسمانی کونسل پر یہ سال نور مصطفیٰ ﷺ کا سال بن کر طلوع ہوگا۔ سال 2018ء کا مفرد نمبر 2 جو کہ ملکہ فلک قمر اور نور محمدیؐ سے منسوبہ نمبر بھی ہے۔ سال کے پہلے تین ماہ میں آپ سوا لاکھ مرتبہ کوئی سا درود پاک پڑھ کر بعد ازاں سال کے آخر تک 313 مرتبہ درود شریف پڑھ کر 2018ء میں (خواتین بغیر کسی شرعی عذر کے) سرکار دو عالم ﷺ کے وسیلہ سے اپنی نیک حاجات کیلئے بلا ناغہ دُعائیں کرنا معمول بنالیں تو 2018ء آپ کی ممکنہ خواہشات کی تکمیل کا سال بن کر طلوع ہوگا۔

آپ کا حاکم ستارہ زہرہ ابتداء سال میں نویں ہونے سے 2018ء آپ کی نصیب یاوری کا سال معلوم ہوتا ہے۔ سعدِ اکبر ستارہ مشتری 8 نومبر تک ساتویں رہنے سے آپ کی حیثیت وشخصیت کے تعمیری پہلوؤں میں نکھار آئے گا۔ آپ کی عزت وشہرت اور دولت میں نہ صرف اضافہ بلکہ آپ کی دیرینہ خواہشات کی تکمیل اور خصوصاً وہ ثوری افراد جو شادی کی عمر کو پہنچ کر رشتوں کے متلاشی ہیں انہیں اس سال نہایت اعلیٰ پسندیدہ رشتہ میسر آسکے گا۔ زوجین کے آپسی ٹوٹے رشتے دوبارہ قائم ہوسکیں گے۔ خواہ یہ عدالت میں زیر التواء ہی کیوں نہ ہوں۔ حلقہ احباب میں وسعت سماجی اور سیاسی محافل میں مسلسل شرکت۔ عزت ونیک نامی میں اضافہ۔ اندرون اور بیرون ملک سیر وسیاحت تفریحی مطالعاتی کاروباری متعدد سفر پیش آئیں۔ 2018ء کو نصیب یاوری اور سفر وہجرت کا سال بھی مانا جاسکتا ہے۔ حج وزیارات مقدس سفر، بیرون ملک حصول امیگریشن اپلائی کرنے کے خواہاں افراد کیلئے 2018ء ایک بہترین سال ہے۔ طلبہ کے اعلیٰ تعلیم کا حصول، اندرون و بیرونِ ملک آسان ہو۔ والدین اور اساتذہ کی مشاورت وشفقت حاصل رہے۔ 2018ء شمسی زائچہ میں زحل کی مضبوط نشست آپ کے شوق روحانیات اور ادراک میں اضافہ۔ دیرینہ قانونی مقدمات میں اُلجھے ثوری افراد کو قانونی واخلاقی کامیابیاں کورٹ اور آف دی کورٹ مل سکیں۔ بزرگوں اور خصوصاً اپنے والد گرامی کے تجربات سے جو ثوری افراد فائدہ اُٹھائیں تو ان کے کیریئر اور ترقی کا سفر آسان ہو۔ آپ روحانی اور پُر اسرار اشیاء کا کھوج لگانے یا پھر اپنے جسم اور روح کو تقویت دینے کیلئے ایسی عبادات وریاضت یا یوگا یا اِن سے ملی جُلی ایکسو سائز اور اپنا طرزِ زندگی بدلنے سے خوشگوار کامیابیوں کا حصول، آپ کے قریب ترین افراد کی جانب سے دھوکہ دہی اور خدشات جیسے واقعات سے بچنے کیلئے آپ کی چھٹی حس بھی کام کرے۔ گزشتہ سالوں میں اُدھورے کئی کام بآسانی انجام دینے کی پوزیشن میں ہوں۔ آپ کا تعلق زندگی کے کسی بھی شعبہ سے کیوں نہ ہو آپ اپنے مستقبل کو درخشاں بنانے کیلئے ایک خوشگوار سفر کا آغاز کرسکتے ہیں۔ وہ ممکنہ وسائل اور تعلقات جو پہلے آپ کی دسترس میں نہ تھے۔ وہ وسائل چل کر اگر آپ کے پاس آئیں تو حیران مت ہوں۔ شکر کی تسبیح کا معمول بنائیں۔ شکر سے یقیناً نعمتیں بڑھیں گی۔ پیشہ ورانہ اور دنیاوی ترقی کا عنصر سارا سال غالب رہے۔ بااثر حکام تک رسائی اور انکی جانب سے مشاورت ومعاونت ملے۔ الغرض 2018ء آپ کی بہترین خداداد صلاحیتوں کے نکھار کا سال ہے۔ 2018ء میں آپکی جلائی گئی ایک شمع سے مستقبل میں دوسروں کیلئے سینکڑوں امیدوں کے چراغ روشن ہوتے رہیں گے۔ 2018ء میں آپ کے ہاتھوں کئی ایک صدقہ جاریہ کے کام انجام پائیں جن سے آپ ایک روحانی لطیف سرور محسوس کریں۔ 2018ء آپکی روحانی ترقی روح کی تازگی اور مایوسی سے کامیابی کی طرف سفر اور نئی امیدوں اور جذبوں کے اُبھرنے کا سال ہے۔

**آپ کی شخصیت:** ۔آپ کا حاکم ستارہ زہرہ جو کشش اور خوبصورتی کا حکمران بھی ہے۔ 2018ء بارہ منطقۃ البروج میں سیر کناں رہتے ہوئے 11 فروری تا 7 مارچ شرف۔ 31 مارچ تا 24 اپریل اور 7 اگست تا 9 ستمبر عروج جبکہ 24 اپریل تا 19 مئی اوج یافتہ رہتے ہوئے آپ کی حیثیت وشخصیت میں نکھار لے کر آئے گا۔ سوشل، سماجی، روحانی دلچسپیاں سارا سال رہیں گی۔ مندرجہ بالا تواریخ میں آپ ایک مضبوط شخصیت اور اپنے کیریئر میں نمایاں رہیں یا لیڈر بن کر اُبھریں، آپ اس سال وہ تجربات بھی کرسکیں گے جو اب تک پہلے آپ کی پلاننگ کا حصہ رہے ہیں۔ شمسی زائچہ میں ستاروں کی بھرپور سعد نشست کے سبب آپ ترقی کی وہ منازل بآسانی طے کرسکیں گے جنہیں کرنے کی آپ کی خواہش تھی۔ ماسوائے چند حاسدین کے ہر جگہ آپ کو عزت اور پذیرائی ملے گی۔ ستارہ زہرہ 7 تا 30 مارچ، 10 جولائی تا 6 اگست، 9 ستمبر تا 31 دسمبر کمزور پوزیشن میں ہونے سے اِن ایام میں حاسدین سے محتاط رہتے ہوئے صدقہ وخیرات مستقل دیتے

رہیں۔ 2018ء زہرہ زحل مریخ سعد نظرات 8,9,10,11 جنوری، 15,16,17 فروری، 6,7,8,10,11,12 اپریل، 13,14,15 جولائی، 7,8,9 اگست، 11,12,13,14 ستمبر، 23,24,25,26 اکتوبر، 8,9,10,11,26,27,28,29 نومبر، 15,16,17,18 دسمبر بننے سے اہم امور کی تکمیل کیلئے اِن ایام کو یاد رکھیں۔ قبل ازیں اہم امور میں اِن ایام کی صحت مندانہ پلاننگ کی گئی تو دِن دُگنی رات چوگنی جیسا محاورہ صادق آتا ہوا محسوس کریں۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:**۔ خانہ مال کا حاکم ستارہ عطارد 30 مئی تا 13 جون عروج 6 تا 22 ستمبر شرف 10 تا 31 اکتوبر اوج میں رہے گا۔ ان سبھی ایام میں ذرائع آمدن میں اضافہ کیلئے کوششیں بارآور ثابت ہوں۔ خاندان میں اضافہ دیگر اہم سیاسی سماجی تقریبات میں شرکت کے مواقعوں کی بدولت نئے نئے مالی وسائل ملیں۔ نفع بخش فنانشل مشاورت و پلاننگ کیلئے زہرہ عطارد سعد نظرات 3,4,5,6,19,20,21 مارچ، 17,18,19 اگست، 2,3,4 ستمبر، 15,16 اکتوبر بننے سے آپ اپنے سرمایہ کا درست استعمال کر کے اسے پھلنے پھولنے کا موقع دے سکتے ہیں۔ طویل المعیاد سرمایہ کاری از قسم انشورنس یا ٹھوس سرمایہ کاری جیسے متعدد مواقع اس سال ملیں۔ عطارد کی کمزور پوزیشن یکم تا 11 جنوری، 18 فروری تا 6 مارچ، 31 اکتوبر تا 31 دسمبر۔ ان ایام میں مالی جذباتی فیصلے ہرگز نہ کریں۔ مخلصین اور ہم خیال احباب سے مشاورت کر کے آپ اس سال 2018ء کی سعد پوزیشن کے سبب بھرپور مالی فوائد اٹھا سکتے ہیں۔

**عزیز و اقارب و اندرونِ ملک سفر:**۔ بیت الاقرباء کا حاکم چندرماں (قمر) ہر ماہ برج سرطان اور برج سنبلہ میں سعد اثرات جبکہ عقرب اور جدی میں ناقص اثرات کا باعث بنتا ہے۔ قمر کی بارہ برجوں میں تواریخ کا چارٹ جنتری ہذا میں شامل ہے۔ چاند کی بروج میں نشست آپ ہر ماہ کی سعد اور نحس تواریخ نکال سکتے ہیں تیسرے کے مقابل نویں زحل سارا سال رہنے سے عزیز و اقارب بہن بھائیوں کی جانب سے وقتاً فوقتاً فرمائشوں کا سلسلہ جاری رہے۔ اِن کی فرمائش پوری نہ کرنے کے سبب خانگی خاندانی عارضی مسائل و پریشانی کا باعث بن سکتے ہیں۔ 2018ء اس سلسلہ میں اہم ہے آپ عزیز و اقارب کا خیال رکھنے کے ساتھ ساتھ اندرون اور بیرونِ ملک غیر ضروری سفر کرنے سے اجتناب برتیں۔ بعض احباب کو اچانک قانونی پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ چوتھے سعد گھر کا حاکم ستارہ شمس 20 جنوری تا 20 مارچ، 21 جون تا 23 اگست سعد پوزیشن میں ہونے کے سبب اندرون ملک سفر ہجرت، کاروباری اغراض و مقاصد کیلئے سفر کرنا وسیلہ ظفر ثابت ہوگا۔

**خاندان، جائیداد، سواری اور زراعت:**۔ وتد الارض پر ایک اہم ستارہ راہو نومبر تک قیام پذیر رہتے ہوئے آپ کی خانگی اور خاندانی اور گھریلو معاملات، زراعت، باغبانی جیسے امور میں غیر متوقع آزمائش اور پریشانیاں لانے کا سبب بن سکتا ہے۔ خصوصاً والدہ اور بزرگوں کی ناراضگی جیسے واقعات پریشانی کا باعث بن سکتے ہیں۔ عرض کرنے کا مطلب یہ نہیں کہ ایسا 100 فیصد ہو۔ راہو کیتو کی شمسی زائچہ میں نحس نشست اندیشے اور وسوسے ظاہر کرتی ہے۔ جس طرح بارش کو نہیں روکا جا سکتا مگر چھتری استعمال کرنے یا کوئی تدبیر اختیار کرنے سے آپ اپنے متوقع مسائل اور پریشانیوں پر صبر و تحمل بردباری صدقہ و خیرات سے قابو پا سکتے ہیں۔ 21 جون تا 23 اگست حل المشکلات کیلئے سازگار وقت جبکہ 23 ستمبر تا 23 اکتوبر اور 22 دسمبر سے 31 دسمبر کا عرصہ عارضی مشکلات و آزمائش کی نشاندہی کرتا ہے۔ زراعت باغبانی اور کاشتکاری سے تعلق رکھنے والے ثوری اور وہ بہن بھائیوں جو زمین جائیداد یا پراپرٹی اور تبدیلی گھر یا شہر کے خواہاں ہیں انہیں مشورہ ہے کہ وہ 24 جولائی تا 23 اگست کے ایام کا اگر انتخاب کریں تو انہیں کسی مشکل سے واسطہ نہیں پڑے گا۔

**اولاد، انعامات و محبت:**۔ پانچویں اس اہم گھر کا حاکم ستارہ عطارد ابتداء سال میں آٹھویں نحس گھر میں ہونے سے اولاد اور محبوب کی جانب سے فکر و پریشانی کا اشارہ ہے۔ ابتداء سال میں ہی ان امور کی جانب توجہ مرکوز کر لی گئی تو آپ تمام مشکلات پر قابو پا سکنے کی پوزیشن میں ہونگے۔ دیگر اہم ستارے مشتری اور زحل سعد گھروں میں ہونے کے سبب آپ کو دنیاوی اور روحانی طور سے فوائد پہنچائیں گے۔ 2018ء میں عطارد کی سعد نشست 6 تا 13 مارچ فرح، 6 تا 22 ستمبر شرف اور 10 تا 31 اکتوبر بر حالتِ اوج میں ہونے سے مجموعی طور سے ان ایام میں سماجی و سیاسی عزت و پذیرائی پسند کی منگنی یا شادی انعامی مقابلوں میں حصہ لینے کے بہتر اور بھرپور مواقع۔ آپ کی مستقبل شناسی اپنے بچوں کے دوست والدین سے روابط سے بچوں کی تعلیم و تربیت اور نگہداشت جیسے امور زیرِ غور رہیں بچوں کی اصلاح اور بہتری سے ان کے تعلیمی کیریئر صحت و تندرستی اور اسپورٹس مین شپ جیسی بہتر کارکردگی سے خوشیاں پائیں۔ آپ کی مثبت

سوچ، آپ کی سماجی سیاسی عزت وشہرت میں اضافہ کا باعث بنے۔ ایسے ثوری افراد جو انٹرنیشنل لاٹریوں یا پرائز بانڈ میں دلچسپی رکھتے ہیں وہ ان تواریخ 26,25,24,9,8,7 جنوری، 28 فروری، یکم ،21,20,19,6,5,4,3,2 مارچ، یکم ،20,19,2 جون، 23,22,21 جولائی، 19,18,17 اگست، 17,16,4,3,2 ستمبر، 30,29,28,16,15 اکتوبر، 28,27 نومبر، 22,21,20 دسمبر حصہ لیں تو آپ کی قسمت آپ کو کسی بڑے انعام کے قریب کرسکتی ہے۔ حصول انعامات میں مزید راہنمائی کیلئے ادارہ کی ہر سال شائع ہونے والی کتاب "انعامی نمبرز" آئینہ قسمت میں 2018ء کا مطالعہ بھی آپکو انعام کے قریب لے جائے۔ نگینہ زمرد پہننا بھی انعامی اور مالی فوائد میں معاون ثابت ہو۔ ہر بدھ حسبِ توفیق سبز مونگ کا صدقہ دینا بھی نیک ہے۔

**صحت وامراض، ملازمتی کیرئیر:**۔ شمسی زائچہ کے چھٹے کا حاکم ستارہ زہرہ جو کہ طالع کا بھی مالک ہے 2018ء میں آپ کو غیر متوقع طور سے شفاء یابی کی ستارہ مشتری سے مل کر قوتیں عطا کرے 27 سال بعد زحل کی سعد پوزیشن شفایابی حالات ہر قسم کے ساتھ ساتھ کسی بزرگِ روحانی اور خصوصاً والد گرامی کی مدد و نصرت مشاورت اور دعاؤں کا سلسلہ 2018ء میں بہتر انداز سے فیض یاب ہوسکیں۔ صحت ملازمت اور کیرئیر کے رُکے ہوئے معاملات 2018ء میں بآسانی حل کئے جاسکیں۔ کیرئیر اور عزت میں اضافہ کیلئے معمولی سی کی گئی کوششیں بھی ثمر آور ثابت ہوں۔ اندرون اور بیرونِ ملک ہم خیال بہن بھائیوں کی مسلسل مشاورت بھی بہتری کا باعث بنے۔ ایسے ثوری جن کی صحت جسمانی کسی وجہ سے متاثر چلی آرہی ہے انکی صحت بحال ہونے سے پریشانیوں سے نجات مل سکے۔ اور ہر اچھے کام کیلئے شکر ادا کریں۔ زہرہ عطارد زحل کی سعد نظرات 14,13,12 جنوری، 22,21,17,16,15 فروری، 21,20,19,6,5,4,3 مارچ، 8,7,6 اپریل، 19,18 مئی، 15,14,13 جولائی، 19,18,17 اگست، 14,13,12,11,10,9,8,7,4,3,2 ستمبر، 11 تا 28 اکتوبر، 18,17,16,15 دسمبر بننے سے آپ اپنے کیرئیر روزگار، قرض، مرض، مقدمات اور خصوصاً روزگار کے معاملات میں بہتری پائیں۔ جبکہ مجموعی طور پر ناقص ایام 14,13,12,11 مارچ، 27,26,25,24,6,5,4 اپریل، 27,26,16 جون، 22 جولائی، 11,10,9 اگست، 24,23 ستمبر، میں غیر متوقع طور پر مشکلات خصوصاً مندرجہ بالا ناقص ایام میں حاسدین کے شر سے محتاط رہتے ہوئے اپنی صحت جسمانی کا خیال رکھیں۔ مقدمہ یا جذباتی پن پر بھی کنٹرول رکھیں۔

**تعلقات، شراکتی وازدواجی مراسم، شادی:**۔ 2018ء بیت الزوج کا حاکم ستارہ مریخ یکم تا 28 جنوری ساتویں ہمراہ سعد اکبر ستارہ مشتری کے ہونے سے شادی کی عمر کو پہنچنے والے جواں سال لڑکے لڑکیوں کو نہ صرف اچھے رشتے ملیں بلکہ ممکنہ طور پر ہر ثوری افراد کیلئے خوشخبری ہے کہ اُن کی اس سال منگنی یا شادی خانہ آبادی انجام پا جائے۔ سعد اکبر ستارہ مشتری بارہ سال بعد 8 نومبر تک ساتویں رہتے ہوئے عقد ثانی کے خواہاں ثوری افراد کی شادی خانہ آبادی میں ممکنہ تمام رکاوٹیں دور ہوں اور انہیں بھی اپنا لائف پارٹنر مل جائے۔ مضبوط اور خوشگوار ازدواجی بندھن کیلئے پسند فرمائیں تو کسی منجم سے نیک وقت نکاح کا تعین بھی ضرور کروائیں۔ ناراض ثوری زوجین کے مابین صلح وصفائی انجام پائے خواہ انکو پہلے کتنی ہی ناراضگی ومقدمات سے واسطہ پڑا ہو۔ 2018ء میں ستارے اچھے اثرات دینے کے موڈ میں ہیں بشرط آپ بھی ان سے فائدہ پانے کا موڈ بنائیں۔ 2018ء پرعزم اور مضبوط دبنگ حیثیت وشخصیت، شہرت، نیک نامی میں اضافہ، سماجی وسیاسی تنظیموں اور حکومتی معاون اداروں میں آپ کو عزت وپذیرائی ملے۔ بیت الزوج کا حاکم ستارہ مریخ طالع کے حاکم زہرہ سے ملکر 2018ء میں نہایت سعد نظرات 11,10,9,8 جنوری، 12,11,10 اپریل، 9,8,7 اگست، 11,10,9,8 نومبر، بنائے تب صحتمندانہ جذبات وراثت سے آپ کے جسمانی حسن وکشش میں اضافہ ہو دوسرے آپ کی شخصیت کی سحر انگیزی سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکیں۔ 2018ء میں آپ دوستوں کے خاندانوں کو معاشرتی لحاظ سے فوائد پہنچا کر سربراہ کی حیثیت بھی پا سکتے ہیں۔ بہت سے ناراض افراد کے مابین صلح صفائی صدقہ جاریہ جیسے کام آپ کے ہاتھوں انجام پائیں نظر بد سے بچنے کیلئے حسبِ توفیق کوئی بھی میٹھی چیز حشرات الارض کو روزانہ یا ہر جمعہ صدقہ ڈالتے رہیں۔

**وراثت، انشورنس، کلیم:**۔ بیت الخوف اور گیارہویں کا مشترکہ حاکم ستارہ مشتری آٹھویں سے بارہویں 8 نومبر تک رہتے ہوئے شراکتی وراثتی اور انشورنس کلیم جیسے جھگڑوں میں بلاوجہ ملوث ہونے جیسے خدشات دکھائی دیتے ہیں۔ حاسدین مخالفین آپ کو عزت ومال کا نقصان پہنچانے کی بھرپور کوشش کریں۔ تاہم زائچہ میں زحل کی سعد نشست کے سبب وہ اپنے بد ارادے میں ہرگز کامیاب نہ ہوسکیں آپ کا عزت بھرم خودداری قائم رہے۔ بزرگوں اور مخلصین سے مسلسل

مشاورت میں رہیں۔ 9 نومبر آئندہ ایک سال کیلئے ستارہ مشتری آٹھویں اپنے گھر کا حاکم ہو کر آپ کی تمام پیدا شدہ مشکلات اس سال کے آخر تک دور کروائے اور اگر کوئی آپ کا بڑا اہم مالی وراثتی فیصلہ متوقع ہو تو اس کا تصفیہ بھی اس سال یقیناً ہو سکے گا۔ زہرہ زحل مریخ اور مشتری کی سعد نظرات 11,10,9,8,7,6,5 جنوری، 28,17,16,15 فروری، یکم ,2 ,31 مارچ، 26,25,24,23,22,12,11,8,7,6 اپریل، یکم ,2 جون، 23,22,21,15,14,13 جولائی، 9,8,7 اگست، ,16,14,13,12,11 ستمبر، 26,25,24,23 اکتوبر، 28,27,26,11,10,9,8 نومبر، 18,17,16,15 دسمبر بننے سے استحکام و بہتری مشترکہ مفادات کے معاہدے و فیصلے، نیا اشتراک عمل بنے، ایسے کاروباری ثوری جن کا کاروبار حسبِ منشاء نہیں چل رہا انہیں مشورہ ہے کہ وہ اپنا کاروبار تحریری یا زبانی طور پر اپنے لائف پارٹنر کے نام کردیں۔ اس تدبیر سے ہی ان کا رزق غیر متوقع طور سے بڑھنے لگے گا۔

**مستقبل کی منصوبہ بندی، بیرون ملک سفر، قانونی مشاورت و اعلیٰ تعلیم:۔** بیت السفر و نصیب کا حاکم ستارہ زحل 27 سال بعد سارا سال اپنے نویں فطرتی گھر میں ہونے کے سبب 2018ء آپ کا نصیب یاوری کر جائے۔ ایسے ثوری جو خرابی قسمت کا گلہ کرتے رہتے ہیں ان کا نصیب بھی یاوری کر جائے۔ 2018ء مادی اور روحانی لذتوں سے بھرپور سال ثابت ہوگا زحل آپ کے روحانی شعور و ادراک میں اضافہ کرے اور آپ ایک روحانی سرور و مستی جیسی کیفیت میں رہیں۔ ایسے ثوری جو قدرے عبادات میں مشغول رہتے ہیں وہ ایسی روحانی لذت سے زیادہ آشنائی پائیں۔ شیطانی وسوسے، بدقسمتی، آپ سے دور ہو، حج و عمرہ اور زیارات مقدسہ آپ کا مقدر بنے۔ طویل سفر بیرونِ ملک جانے کیلئے ویزہ اور امیگریشن جیسے امور میں آسانی پائیں بزرگوں خصوصاً والد کی محبت اور شفقت اور مشاورت سے ایک خوشگوار احساس محسوس کریں۔ کاروباری اغراض و مقاصد کیلئے اور طلبہ اعلیٰ تعلیم کے حصول کیلئے بیرونِ ملک باسانی جاسکیں کچھ کو اسکالرشپ بھی ملے۔ کیا ہی اچھا ہو کہ 2018ء میں آپ آنے والے 2021,2020,2019 کی بھی پلاننگ کرلیں۔ آنے والے سال آپ کی دنیاوی روحانی اور قانونی مزید کامیابیوں کے سال ثابت ہونگے۔ زہرہ زحل سعد نظرات 17,16,15 فروری، 8,7,6 اپریل، 15,14,13 جولائی، 14,13,12,11 ستمبر، 26,25,24,23 اکتوبر، 18,17,16,15 دسمبر بننے سے اِن ایام میں خوشگواری کا احساس پائیں۔ ذرا سی کوشش آپ کے سبھی بگڑے کام سنوار دیں۔ جبکہ نحس نظرات 14,13,12 مارچ، 27,26 مئی، 11,10,9 اگست، بننے سے اِن ایام میں احتیاط مشاورت یا قدرے رُک کر اہم کام کریں۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت و وقار:۔** شمسی زائچہ میں بیت العزت میں ایک اہم ستارہ کیتو نومبر تک قیام کرے۔ 2018ء خود شناسی، احتسابی عمل سے گزر کر اپنے اصلاحی پہلو کو مقدم رکھیں۔ خوشامد پرست اور دھوکہ دہی اور فریب دینے والے آشنا اور مشکوک اجنبی افراد سے محتاط رہیں حاضر دماغی سے اصلاحی پہلو کی حقیقت کو محسوس کرتے ہوئے اپنے طرز زندگی اور سوچ سے تبدیلی اور بہتری کے اقدامات سے آپ اپنی کاروباری اور پیشہ ورانہ ساکھ کو بحال و بہتر کرسکتے ہیں۔ دسویں کا حاکم زحل اپنے گھر سے بارہویں یعنی نویں گھر میں سارا سال رہتے ہوئے بیرونِ ملک کاروباری اغراض و مقاصد کے تحت کئے گئے سفر وسیلہ ظفر ثابت ہونگے۔ زحل 18 اپریل تا 9 ستمبر رجعت پذیر ہونے سے کام قدرے رُک رُک کر انجام پائیں۔ ایسے میں جلد بازی کے بجائے صبر و تحمل سے کام لیں۔ جذباتی پن سے وقت، پیسہ اور کیرئیر قدرے متاثر ہوسکتا ہے۔ خانہ مال کا حاکم عطارد 6 مارچ تا 13 مئی حالتِ فرح، 6 تا 22 ستمبر شرف اور 10 تا 31 اکتوبر اوج میں رہے۔ تب کاروباری معاہدے کرنے مفید ثابت ہوں۔ زہرہ عطارد زحل سعد نظرات 14,13,12 جنوری، 22,21,17,16,15 فروری، 21,20,19,6,5,4,3 مارچ، 8,7,6 اپریل، 19,18 مئی، 15,14,13 جولائی، 19,18,17 اگست، 14,13,12,11,10,9,8,7,6,5,4,3,2 ستمبر، 26,25,24,23,16,15,13,12,11 اکتوبر، 18,17,16,15 دسمبر، بننے سے تب کیرئیر و کاروباری معاملات میں بہتری ترقی اور آگے بڑھنے کے مواقع ملیں۔ حکام اور افسران بالا کا تعاون رہے۔ بہتر روزگار کے مواقع نئے کاروباری وسائل ملیں۔ قابلِ بھروسہ ہم مزاج کاروباری افراد سے لین دین بڑھے۔ زہرہ عطارد زحل نحس نظرات 15,14,13,12,11,10 مارچ، 27,25,24,6,5,4 اپریل، 27,26 مئی، 16 جون، 22 جولائی، 11,10,9 اگست، 25,24,23 ستمبر، بننے سے کاروباری لین دین اور تحریری معاہدے کرنے میں سخت احتیاط سے کام لیں اور کوئی ایسا زبانی تحریری وعدہ نہ کریں جسے آپ پورا نہ کرسکیں۔ حاسدین آپ کی عزت اور ساکھ کو متاثر کرنے کیلئے سازشیں کرسکتے ہیں۔ بہتر ہوگا کہ محتاط طرزِ فکر اپنانے سے بحالی عزت رہے۔ اِن ایام میں صدقہ و خیرات ضرور دیتے رہیں۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد:۔** بیت الامید کا حاکم ستارہ مشتری 8 نومبر تک شمسی زائچہ کے ساتویں رہتے ہوئے

آپ کی متعدد دیرینہ خواہشات کی تکمیل حلقہ احباب میں وسعت اور کچھ ایسے انوکھے کام آسانی سے ہو جائیں جن کی پہلے کوئی اُمید نہ تھی۔ یوں تو مجموعی طور پر 2018ء بھی سال وقفہ وقفہ سے آپ کی حیثیت وشخصیت تعلقات میں اضافہ لاتا رہے گا۔ ستارہ مشتری 9 مارچ تا 10 جولائی رجعت میں ہونے کے سبب کچھ پرانے لوگ آپ کی زندگی سے نکل سکتے ہیں اور ان کی جگہ نئے لوگ لے لیں گے۔ اس سال کئی ایک نئے مفید کاروباری معاہدے کئے جاسکیں گے۔ ایسے ثوری جو زمین جائیداد کی خرید وفروخت اور پراپرٹی سے ہی نفع کمانے کے خواہاں ہیں ان کیلئے سال کے پہلے 10 ماہ بہتر ثابت ہوں ماسوائے رجعت مشتری اور گنتی کے نحس ایام۔ حکام اور بااثر لوگ بھی آپ سے تعاون پر آمادہ ہونگے۔ زہرہ مشتری سعد نظرات 9,8,7 جنوری، 28 فروری، یکم ,2 مارچ، یکم ,2 جون، 23,22,21 جولائی، سماجی سیاسی حلقہ احباب اور دوستوں کی تقریبات میں شرکت کے مواقع ملیں آرام دہ اور پُرسکون لمحات کی تلاش میں آپ کسی ایسے مقام کا انتخاب کرسکتے ہیں جہاں آپ کو قلبی وروحانی سکون میسر آئے۔ زہرہ مشتری نحس نظرات 5,4,3 فروری، 17,16 اپریل، 26,25 جون بننے سے دوسروں سے زیادہ توقعات وابستہ نہ کریں ورنہ اِن کے پورا نہ ہونے سے ذہنی پریشانی وقتی طور پر محسوس کرسکتے ہیں۔ آپ کی اعلیٰ ظرفی سے کچھ ناعاقبت اندیش لوگ آپ کو بیوقوف بنا سکتے ہیں۔ اپنے ظرف کے مطابق ایسے ناگہانی مسائل سے صبر وتحمل سے نبٹیں۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:**۔ بیت الاعداد (خفیہ) کا حاکم ستارہ مریخ یکم تا 26 جنوری ساتویں ہونے سے ازدواجی اور شراکتی امور احتیاط طلب ہوں گے۔ 26 جنوری تا 17 مارچ مریخ آٹھویں ہونے کے سبب آپ کے تمام حاسدین مخالفین بے نقاب ہوں حاسدین اور دشمنوں پر آپ کا اخلاقی اور قانونی غلبہ بڑھے۔ 18 مارچ تا 16 مئی مریخ نویں شرفی برج سے گزرتے ہوئے 31 مارچ، یکم 4,2,3 اپریل زحل مریخ قرانِ نحس ہونے سے اچانک آپ کی صحتِ جسمانی متاثر ہونے کا اندیشہ۔ تب ڈاکٹروں حکیموں اور پیروں فقیروں کے آستانوں پر چکر بڑھ جائیں، فروری، مارچ، اپریل، مئی، جون، ستمبر، اکتوبر یہ وہ ماہ ہیں جب آپ اپنی بیماریوں اور خفیہ دشمنوں سے بچنے کیلئے محتاط رہنے کے ساتھ ساتھ صدقہ وخیرات ضرور کرتے رہیں۔ چاہے وہ کم سے کم ہی کیوں نہ ہو۔ کنجوسی کی صورت میں اِن ماہ میں بھاری اخراجات یا نقصان کا اندیشہ بعید از قیاس نہیں۔ بیرونِ ملک حصولِ امیگریشن اپلائی کرنے کیلئے مارچ، اپریل، مئی بہترین مہینے اور زہرہ زحل سعد نظرات 10,9,8 جنوری، 17,16,15 فروری، 12,11,10,8,7,6 اپریل، 15,14,13 جولائی، 9,8,7 اگست، 14,13,12,11 ستمبر، 26,25,24,23,22 اکتوبر، 28,26,11,10,9,8 نومبر، 16,15 دسمبر بننے سے آپ اپنے ناگہانی مسائل اور پریشانیاں اور خصوصاً وہ مسائل جن کا تعلق ماضی سے ہے مخلصین وبزرگوں کی مشاورت سے بآسانی حل کرسکتے ہیں۔ 2018ء حل المشکلات کیلئے مخلصین سے مشاورت لیتے رہنے کیلئے اہم سال ہے۔ یقیناً سبھی ممکنہ مشکلات پر قابو پاسکیں گے۔

**ثوری مرد وزن پر گرہنوں کے اثرات:**۔ 2018ء گرہنوں کے ناقص اثرات سے بچنے کیلئے بھرپور صدقہ وخیرات دیں۔ 31 جنوری چوتھے چاند گرہن لگنے سے والدہ کی صحت کا خیال رکھیں۔ خاندانی مسائل وپریشانیاں ٹریفک حادثات کا اندیشہ 13 جولائی تیسرے سورج گرہن لگنے سے عزیز واقارب بہن بھائیوں سے اختلاف رائے اندرون ملک کئے گئے سفر بھی فکر وپریشانی لاسکتے ہیں۔ 16 فروری سورج اور 28 جولائی دسویں چاند گرہن حاسدین ومخالفین آپ کے خلاف بھرپور سازشیں کرنے کی کوشش کرکے آپ کی عزت وساکھ کو متاثر کرسکتے ہیں۔ 11 اگست چوتھے سورج گرہن لگنے سے خاندانی مسائل وپریشانی ناپسندیدہ ہجرت جیسے واقعات پیش آسکتے ہیں۔ ادائیگی صدقات اور نمازِ کسوف خسوف کی ادائیگی اور دُعاؤں سے مسائل وپریشانیوں کے دور ہونے کا یقین کیا جاسکتا ہے۔

**سعد تواریخ:**۔ 3,9,10,22,27 جنوری، یکم ,5,16,27 فروری، یکم ,4,8,28 مارچ، 7,11,12,13,18,22 اپریل، 13,17,19,22,27 مئی، یکم ,7,12,21 جون، 12,14,16,21,28 جولائی، 8,14,26 اگست، 3,4,8,10 ستمبر، 2,6,15,16,20,24 اکتوبر، 2,6,9,16,25 نومبر، 4,9,14,29 دسمبر۔

**نحس تواریخ:**۔ 14,31 جنوری، 4,8,25 فروری، 3,11,13,24 مارچ، 20,24,27,28 اپریل، 2,8,10,24 مئی، 6,15,22,25 جون، 2,9,23 جولائی، یکم ,10,22,27 اگست، 6,20,28 ستمبر، 11,18,31 اکتوبر، 13,19,22,27 نومبر، 2,25 دسمبر۔




# جوزا

حروف: ق ک

عطارد

22 مئی تا 21 جون

| | |
|---|---|
| حاکم سیارہ: عطارد | نشان: جڑواں بچے |
| ذاتی عقیدہ: میں سوچتا ہوں | مثبت اور مذکر برج |
| عنصر: ہوا (Air) | توانائی: تغیر پذیر |
| نفسیاتی ٹائپ: سوچنا (Thinking) | رنگ: پیلا، نیلا، اسکائی بلیو |
| اعضائے جسمانی: ہاتھ، سانس | دھات: پارہ، پلاٹینم اور ایلومینیم |
| پتھر: فیروزہ اور زمرد یا جیڈ | پھول: لیونڈر، بنفشہ، سوسن، آس |
| درخت: ناریل، کھجور | بائیوکیمک سالٹ: کالی میور |




حالات وواقعات کی روشنی میں

## خواتین خانہ اپنے سالانہ حالات 2018ء (کیریئر، بزنس، ملازمت کو نکال کر) ویسے ہی پڑھیں

آسمانی کونسل پر یہ سال نور مصطفی ﷺ کا سال بن کر طلوع ہوگا۔ سال 2018ء کا مفرد نمبر 2 جو کہ ملکہ فلک قمر اور نور محمدیؐ سے منسوبہ نمبر بھی ہے۔ سال کے پہلے تین ماہ میں آپ سوا لاکھ مرتبہ کوئی سا درود پاک پڑھ کر بعدازاں سال کے آخر تک 313 مرتبہ درود شریف پڑھ کر 2018ء میں (خواتین بغیر کسی شرعی عذر کے) سرکار دو عالم ﷺ کے وسیلہ سے اپنی نیک حاجات کیلئے بلا ناغہ دُعائیں کرنا معمول بنالیں تو 2018ء آپ کی ممکنہ خواہشات کی تکمیل کا سال بن کر طلوع ہوگا۔

2018ء ابتداء سال میں آپ کا حاکم ستارہ عطارد ساتویں وبال جبکہ مزید پانچ کواکب مشتری مریخ چھٹے اور شمس زہرہ زحل آٹھویں نحس گھروں میں ہونے سے سال کی ابتداء کچھ اچھے انداز سے ہوتی ہوئی دکھائی نہیں دیتی۔ 2018ء اس لحاظ سے ایک مشکل اور آزمائش طلب سال دکھائی دیتا ہے کہ آپ کو دوسروں کی ذمہ داریوں غلطیوں کو سدھارنے میں ہی سال گزر نہ جائے۔ آپ فطرتاً ذہین تیز اور ہر کام جلد بازی سے کرنے کے عادی ہیں۔ قسمت یا ستارے جب ساتھ دیں تو آپ کے سیدھے کام تو سیدھے اُلٹے کام بھی سیدھے ہو جاتے ہیں۔ 2018ء ہم آپ کو کسی امید افزاء خوش فہمی میں مبتلا نہیں کرنا چاہتے کہ آپ ایک آس اور امید لگائے کاموں کے سدھرنے کا انتظار کریں۔ چار اہم اوتاد 10,7,3,1 میں سے ساتویں دسویں کا حاکم مشتری 8 نومبر تک اپنے گھر ساتویں سے بارہویں اور نصیب کا حاکم زحل بھی اپنے گھر سے بارہویں اپنے ہی گھر میں کچھ اس طرح کے اثرات دے گا کہ آپ اپنے بجائے دوسروں کی خدمت اور بھلا کرنے میں بے اختیار لگے رہیں گے۔ کوشش اور محنت کے باوجود بھی سال کے پہلے دس ماہ مجموعی طور سے بہت زیادہ سازگار نہ ہوں گے۔ راہو کے تیسرے نومبر تک قیام بہن بھائی عزیز واقارب ہمسائیوں کی جانب سے فکر و پریشانی جیسی کیفیت محسوس کریں۔ مقابل کیتو نویں ہونے سے مشکلات و مسائل خصوصاً بیرون ملک سفر والد سے تعلقات، مقدس سفر جیسے امور میں بھی عجیب وغریب طریقے سے سست روی بدنظمی جیسا ماحول یا اسباب مل سکتے ہیں۔ مجموعی طور پر بھی مندرجہ بالا خدشات مشکلات اپنی جگہ 2018ء تقدیر کو تدبیر سے بدلنے کا سال ہے۔ جیسے ہم بارش کو تو نہیں روک سکتے مگر احتیاط کے طور پر چھتری استعمال کر سکتے ہیں۔ اسی طرح آپ اپنی تمام حل المشکلات کیلئے یکم جنوری سے 31 دسمبر تک اسم اعظم "سبحان اللہ استغفر اللہ" کا ورد بلا ناغہ 313 مرتبہ یا کثرت سے پڑھنا معمول بنالیں۔ 2 کلو ٹوٹا چاول 500 گرام سبز مونگ کی دال، 300 گرام چنے کی دال، ڈیڑھ کلو چینی اور 800 گرام کالے تل پانچوں کو آپس میں ملا کر دونوں ہاتھوں کی مٹھیاں بھر کر حشرات الارض کو روزانہ صبح ڈالنے سے اُمید ہے کہ آپ کا وہ دن خیریت سے گزر جائے۔ یوں سال کے 365 دن صدقات کی ادائیگی سے آپ غیر متوقع طور سے اپنے حالات میں بہتری اور حل المشکلات ہوتی محسوس کریں۔ اس کے علاوہ آپ کا حاکم ستارہ عطارد 6 تا 13 مارچ فرح، 6 تا 22 ستمبر شرف اور 10 تا 31 اکتوبر اوج میں رہتے ہوئے آپ کو تقویت طاقت اور ہمت عطا کرے گا۔ اِن ایام میں آپ تدبیر سے اپنی تقدیر سنوار سکتے ہیں۔ الغرض آپ کا تعلق زندگی کے کسی بھی شعبے سے کیوں نہ ہو آپ کو اپنی گزشتہ کوتاہیوں کا ازالہ کرنے اور مندرجہ بالا سعد ایام میں اپنے حالات کو سنوارنے کے مواقع ملیں۔ آپ کا حاکم ستارہ عطارد 2018ء میں تین مرتبہ رجعت 23 مارچ تا 15 اپریل، 26 جولائی تا 19 اگست اور 17 نومبر تا 7 دسمبر ہونے سے اہم روزمرہ کے کاموں کی رفتار میں سست روی سے متاثر ہونے خواہ مخواہ پریشان ہونے کی بجائے صبر وتحمل توکل سے کام لیں۔

**آپ کی شخصیت:**۔ 2018ء اپنی فطرتی جذباتی تیز طبعی کو اگر آپ اس سال کنٹرول کر سکیں تو پھر یقین جانیں کہ آپ اپنی اضافی ذمہ داریوں کی آزمائش سے بخیر وخوبی گزر جائیں۔ آپ کا حاکم ستارہ عطارد 6 مارچ تا 13 مئی فرح اور 30 مئی تا 13 جون عروج، 6 تا 22 ستمبر شرف، 10 تا 31 اکتوبر اوج میں رہے مجموعی طور پر یہ سبھی ایام آپ کو حوصلہ اور ہمت عطا کریں۔ سال کے اس بہترین عرصہ میں بزرگوں مخلصین سے مشاورت لیں اور ماضی کی طرح

خود نت نئے تجربات کرنے کے بجائے تجربہ کار دوستوں بزرگوں کے تجربات سے فائدہ اُٹھائیں۔ شمسی زائچہ کے چاروں اوتاد کے حاکم ستارے عطارد و مشتری سعد نظرات 24,25,26 جنوری، 2,3 مارچ، 19,20 جون، 16,17 ستمبر، 28,29,30 اکتوبر، 27,28 نومبر، 20,21,22 دسمبر ہونے کے سبب آپ ذمہ داری اور فرض شناسی سے اپنے لئے اور دوسروں کیلئے اجتماعی اچھے فیصلے کر سکیں گے۔ مثبت سوچ کے سبب دوسروں سے سیکھنے کے مواقع ملیں۔ یاد رہے کہ 2018ء دوسروں کو سکھانے کا نہیں بلکہ ان سے سیکھنے کا سال ہے۔ عطارد مشتری نحس نظرات 13,14 فروری، 20 اپریل، 22 مئی، 9,10 جولائی، 10,11,12,27,28,29 اگست ہونے سے حد سے زیادہ خود اعتمادی اور غیر ضروری سفر بے مقصد ثابت ہوں قریبی احباب افسران بالا اور حکام کی ناراضگی سے ان ایام میں خاص طور سے بچیں۔ عرض کردہ صدقہ سارا سال ادائیگی سے آپ کی عزت اور بھرم قائم و بحال رہے گا۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:۔** خانہ مال کا حاکم ستارہ قمریوں تو ہر ماہ ہر سرطان میں آکر آپ کو ڈھائی دن کیلئے فوائد با ہم پہنچائے گا۔ جبکہ اہم ستاروں کی شمسی زائچہ میں نشست کمزور ہونے کے سبب اس سال ذرائع آمدن میں اضافہ کیلئے کچھ زیادہ ہی محنت کرنا پڑے گی۔ فضول خرچی اور بڑھتے ہوئے اخراجات یا قرض دینا 2018ء میں آپ کو بالکل سوٹ نہیں کرتا۔ 2018ء میں اگر آپ اپنا مالی اختیار اپنے شریک کار یا شریکِ حیات کو دے دیں تو اس تدبیر سے اخراجات میں اضافہ کے اسباب بن سکتے ہیں۔ نگینہ موتی یا در نجف یا پھر سفید مرجان چاندی کی انگشتری میں دو نفل شکرانے کے ادا کر کے 2018ء میں دائیں ہاتھ میں پہننا نیکی اور ذرائع آمدن میں اضافہ کا باعث بنے۔

**عزیز و اقارب و اندرونِ ملک سفر:۔** بیت الاقرباء کے حاکم ستارہ شمس کے ساتھ آپ کے حاکم ستارہ عطارد کی ایسی قدرتی دوستی ہے کہ شمس پورے سال میں بارہ منطقۃ البروج میں جہاں جہاں جاتا ہے عطارد کو بھی ساتھ لے کر جانا اپنی عزت افزائی کا باعث سمجھتا ہے۔ ستارہ شمس 20 مارچ سے 20 اپریل شرف، 21 جون تا 23 جولائی اوج، 23 جولائی تا 23 اگست عروج میں رہتے ہوئے عزیز و اقارب بہن بھائیوں اور خصوصاً تیسرے گھر اس سال راہو ہونے کے سبب عزیز و اقارب بہن بھائیوں کی خدمت میں زیادہ تر وقت گزرے۔ آپ کیلئے آسان ہوگا کہ ان کی ممکنہ فرمائشیں پوری کرتے رہیں۔ ورنہ ان کی ناراضگی کیلئے بھی تیار رہیں۔ دانشمندی اسی میں ہوگی کہ آپ کسی بھی قریبی احباب کی ناراضگی مول نہ لیں۔ صداقت نہ سہی تو سیاست کے ساتھ ان سے پیش آئیں۔ قرآنِ پاک میں قربا اور عزیز و اقارب کی خدمت کا حکم ملتا ہے۔ آپ کسی کی نہ سہی مگر قرآن کی نصیحت کو اس سال ضرور پلے باندھے رکھیں۔ قرباء کی خدمت و دل جوئی بھی ایک بہترین صدقہ ہے۔

**خاندان، جائیداد، سواری اور زراعت:۔** وتد الارض اور طالع کا مشترکہ حاکم ستارہ عطارد اپنی تیز رفتاری کے سبب 2018ء میں بارہ جمع دو بروج میں سیر کناں رہتے ہوئے 6 تا 13 مارچ فرح، 30 مئی تا 13 جون عروج، 6 تا 22 ستمبر شرف اور 10 تا 31 اکتوبر اوج میں ہونے سے خاندانی اور خانگی ذمہ داریوں میں اضافہ اور اپنی عزت بھرم اور ساکھ کو قائم رکھنے کیلئے آپ کو متعدد مواقع ملیں۔ بزرگوں مخلصین اور ساتھیوں کا تعاون شامل حال رہے گا۔ 2018ء محنت اور کوشش سے آپ وہ سب کچھ ممکنہ کر سکتے ہیں جن کی آپ کو خواہش ہے۔ طالع اور چوتھے کا مشترکہ حاکم عطارد 18 فروری تا 6 مارچ ہبوط، 13 تا 30 مئی حضیض اور 31 اکتوبر تا 5 جنوری 2019ء وبال یافتہ رہنے سے خانگی خاندانی مسائل فکر و پریشانی جیسے غیر متوقع واقعات سے نبٹنے کیلئے پہلے سے ذہنی طور پر تیار رہیں تاکہ عین وقت پر ممکنہ کسی پریشانی سے بچا جا سکے۔ صدقات کے ساتھ ساتھ خانگی سکھ کیلئے بلاناغہ سورۃ یٰسین اول آخر 11 مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنے گھر آفس یا دکان میں دُعا کر کے سپرے کرنا معمول بنا لیں۔ اس عملِ قرآنی کی برکت سے انشاء اللہ العزیز آپ کے روزمرہ معمولات میں خیر و برکت ہی رہے گی۔

**اولاد، انعامات و محبت:۔** بیت اولاد کا حاکم ستارہ زہرہ ابتداء سال میں یکم تا 17 جنوری تک آٹھویں نحس گھر میں ہونے کے سبب صاحب اولاد افراد کو اپنے بچوں کے روز و شب کی چیک اینڈ بیلنس کی فکر لاحق رہے۔ وہ جوزوی جن کے بچے جوان اور شادی کے لائق ہو چکے ہیں ان کی اعلیٰ تعلیم و تربیت کے ساتھ ساتھ ان کی

شادی منگنی کا بھی کوئی پلان ضرور بنائیں تا کہ بچوں کو غلط معاشرتی محبتوں سے بچایا جاسکے۔ستارہ زہرہ 11 فروری تا 6 مارچ شرف، 31 مارچ تا 24 اپریل اور 7 اگست تا 9 ستمبر عروج میں ہونے کے سبب صاحب اولاد جوزوی بچوں کی تعلیم وتربیت اور ان کی اعلیٰ تعلیم کیلئے کوشاں رہیں۔اچانک محبت کی شروعات اور شادی منگنی جیسے واقعات جواں سال افراد کو پیش آسکتے ہیں۔ستارہ زہرہ 7 تا 31 مارچ اور 9 ستمبر تا 31 دسمبر وبال میں جبکہ 10 جولائی تا 7 اگست ہبوط یافتہ ہونے سے بازاری قسم کی وقتی اور جذباتی محبت اور جنسِ مخالف کے دام فریب میں آنے سے بچیں کوئی ایسا قدم جذباتی پن میں نہ اُٹھائیں جس سے بلاوجہ کی رسوائی ہو اور عزت میں داغ لگ جائے۔یاد رہے کہ 2018ء حاسدین نحس ایام میں آپ کے خلاف سنگین قسم کی سازشیں کر سکتے ہیں۔پرائز بانڈز اور انٹرنیشنل لاٹریوں میں دلچسپی رکھنے والے جوزوی افراد آسانی کونسل میں بننے والی سعد نظرات کے ایام میں انعامی مقابلوں میں حصہ لیں تو بعید از قیاس نہیں کہ ان کا کوئی انعام نکل آئے۔2018ء سال کی بہترین حصول انعام کیلئے تواریخ 4,3 جنوری، 12,11,10,9 فروری، 19,18 مارچ، 18,17,16,15 اپریل، 14 مئی، 29,28,12,11,10,9,8,7,6 جون، 9,8,7,6 جولائی، 11,10,9 اگست، 18,17,4,3,2 ستمبر، 7,6,5,4 اکتوبر، 19,18,17,16 نومبر، 16,15.7,6 دسمبر، کی سعد تواریخ نوٹ فرمالیں۔حصول انعامات میں مزید راہنمائی کیلئے ادارہ کی ہر سال شائع ہونے والی کتاب "انعام کی نمبرز" آئینہ قسمت میں 2018ء کا مطالعہ بھی آپ کو انعام کے قریب لے جائے۔

**صحت و امراض، ملازمتی کیرئیر:**۔ بیت المرض کا حاکم ستارہ مریخ 26 جنوری تک اپنے ہی گھر میں ہمراہ مشتری کے رہتے ہوئے صحتِ جسمانی کی فکر و پریشانیاں اچانک لاسکتا ہے۔آپ اگرچہ کبھی بوڑھا ہونا پسند نہیں کرتے مگر بڑھتی عمر کو کیا کہیں ایسے جوزوی جو اپنی عمر عزیز کی 40 تا 50 بہاریں دیکھ چکے ہیں انہیں مشورہ ہے کہ وہ اپنا مکمل میڈیکل چیک اَپ جنوری میں ضرور کروالیں تا کہ بعد از آنے والی بیماریوں پریشانیوں سے بچا جاسکے۔اگرچہ آپ خود ساختہ بھی اپنے آپ کو ڈاکٹر ہی سمجھتے ہیں لیکن کیا ہی اچھا ہو کہ آپ اپنے ڈاکٹر یا معالج سے مسلسل رابطے میں رہیں۔اپنا بلڈ پریشر کولیسٹرول، یورک ایسڈ، ذیابیطس اور اپنا معدہ وجگر جیسی حساس جسمانی کارکردگی والے حصوں کو ضروری چیک اَپ کروائیں۔2018ء میں آپ کو ایک نسخہ کیمیاء ہدیہ ہے کہ آپ زود ہضم سادہ غذا کھانے کے ساتھ ساتھ اپنے جسم میں پانی کی کمی نہ ہونے دیں۔موسم کیسا ہی ہو دن میں بارہ سے 14 گلاس پانی پینا معمول بنالیں۔روزگار اور اعلیٰ ملازمت کے خواہاں جوزوی افراد 6 مارچ تا 13 مئی، 30 مئی تا 13 جون، 6 تا 22 ستمبر، 10 تا 31 اکتوبر کوشش فرمائیں تو انہیں بہترین ملازمتی وترقی کے مواقع اور ہر قسم کی پیشہ ورانہ مہارت میں اضافہ کیا جاسکے گا۔گزشتہ التواء میں پڑے ہوئے کام بھی انجام پائیں گے۔ستارہ مشتری 8 نومبر تک چھٹے رہتے ہوئے اپنی صحت جسمانی اور پیشہ ورانہ معاملات کو سلجھنے میں مدد دے گا۔عطارد مشتری سعد نظرات 22,21 فروری، 14,13 جون، 15,14 جولائی، اور 19,18,17 اکتوبر بننے سے آپ کی پیشہ ورانہ مہارت میں اضافہ ہو۔آپ کا تعلق زندگی کے کسی بھی شعبہ سے کیوں نہ ہو۔آپ اپنی ذہنی تخلیقی صلاحیتوں میں اضافہ محسوس کریں۔اور اپنی صحت جسمانی کو بہتر اور بحال رکھنے کیلئے سیر وورزش کے ساتھ ساتھ بہتر معالج سے مشاورت علاج بالمثل یا طب نبویؐ کی سادہ مجرب ادویہ واغذیہ استعمال کرنا پسند کریں۔

**تعلقات، شراکتی وازدواجی مراسم، شادی:**۔ شمسی زائچہ کا ساتواں گھر بیت الزوج 2018ء میں ازدواجی خانگی اور شراکتی تعلقات جیسے حساس تعلق کیلئے نہایت اہم دکھائی دیتا ہے۔سال کے پہلے دس ماہ کسی طور پر سازگار دکھائی نہیں دیتے۔شادی اور رشتہ ہونے میں عارضی تاخیر طے شدہ رشتوں میں رکاوٹ وشریک کار یا شریک حیات سے خواہ مخواہ کے تعلقات متاثر ہوسکتے ہیں۔وہ جوزوی افراد جو جلد شادی کے خواہاں ہیں انہیں مشورہ ہے کہ وہ اپنے ہاتھ میں زرد عقیق یا زرد پکھراج پہنیں اور ہر جمعرات زردہ یا زرد اشیاء کا صدقہ ضرور دیں۔ستارہ مشتری 8 نومبر کو بارہ سال بعد آئندہ ایک سال کیلئے ساتویں گھر میں قیام کیلئے آجائیگا۔تب اس سعد عرصہ میں تمام جوزوی افراد کی حسبِ منشاء منگنی اور شادی کے اسباب بنیں گے۔عقد ثانی کے خواہاں افراد بھی تیار رہیں کہ ان کی شادی 2017ء کی آخری سہ ماہی تا وسط 2018ء میں یقیناً ہو جائیگی۔عطارد مشتری سعد ماہ فروری، جون، جولائی اور اکتوبر دکھائی دیتے ہیں جب صدقہ دینے کے ساتھ ساتھ قرآنی وظائف پڑھنے سے رشتوں میں حائل شدہ رکاوٹیں غیر متوقع طور سے دور ہوسکیں۔2018ء رشتوں کے

معاملے میں تقدیر بدلنے کیلئے تدبیر اور نصیب سنوارنے کیلئے دُعا اور صدقہ کو اپنا دوست بنالیں۔

**وراثت، انشورنس، کلیم:**۔ بیت الخوف و مشترکہ مفادات اور وراثت جیسے امور کیلئے 2018ء انتہائی اہم اور حساس رہے گا۔ آٹھویں نویں کا مشترکہ حاکم ستارہ زحل پورا سال یہاں قیام پذیر رہے۔ وراثتی شراکتی اور انشورنس کلیم جیسے معاملات نہ صرف اہمیت اختیار کریں بلکہ آپ کے بھی خصوصاً دیرینہ پیچیدہ معاملات بھی حل ہوجائیں وہ جوزوی افراد جو کسی دفینہ یا جیک پاٹ ملنے جیسے خواب اکثر دیکھتے رہتے ہیں اِن کا خواب حقیقت بن سکتا ہے۔ ماضی میں کی گئی تمام ذاتی اور وراثتی کوششیں 2018ء میں کامیاب رہیں۔ مشترکہ مفادات کے کاموں میں دوسرے آپ سے بھرپور فائدہ اُٹھانے کی پوزیشن میں ہونگے۔ آپ دوسروں کو مچھلیاں بانٹنے کے بجائے انہیں مچھلی پکڑنے کا ہنر سیکھادیں تو یہ آپ کیلئے بہترین صدقہ جاریہ ثابت ہوگا۔ الغرض 2018ء مشترکہ مفادات کے حصول انشورنس کلیم اور زمین جائیداد وراثت سے عزت و نفع پانے کا سال ہے۔ آپ کی عزت میں یوں اور اضافہ ہوگا۔ آپ اپنی عزت نفس کا خیال کرتے ہوئے نہ صرف دوسروں کی نظر میں عزت پائیں بلکہ آپ کی عزت نیک نامی میں غیر متوقع اضافہ ممکن ہے۔

**مستقبل کی منصوبہ بندی، بیرون ملک سفر، قانونی مشاورت و اعلیٰ تعلیم:**۔ بیت السفر اور بیت الخوف کا مشترکہ حاکم ستارہ زحل تمام سال نویں سے بارہویں آٹھویں گھر میں رہے گا۔ مستقبل کی کاروباری سفر کی پلاننگ کیلئے آپ دوسروں کے مرہون منت ہونگے۔ 2018ء دوسروں پر حکم چلانے کے بجائے دوسروں سے مشاورت سے کام لیں۔ بیرون ملک نجی و کاروباری اغراض و مقاصد کے تحت کئے گئے سفر جلد اپنے نتائج نہ دیں۔ عدالتی جھگڑوں خصوصاً خانگی اور قانونی، بلاوجہ کے جھگڑوں سے بچیں ورنہ وقت اور روپیہ پیسہ بلاوجہ ضائع ہو۔ ستارہ زحل 18 اپریل تا 6 ستمبر، رجعت میں رہنے کے سبب مستقبل کی منصوبہ بندی مشاورت اور احتیاط کی طالب ہوگی۔ بیرون ملک غیر ضروری سفروں سے بھی اجتناب برتیں۔ بیرون ملک کاروباری اغراض و مقاصد پر جانے سے پہلے قانونی مشاورت ضرور کرلیں۔ 2018ء دنیاوی سفر سیر و سیاحت سے ہٹ کر جو لوگ حج و عمرہ و زیارت مقدسہ پر جانے کے خواہاں ہونگے انہیں اپنی نیکیوں کے بدلے نیک وسائل یقیناً مل سکیں۔ 2018ء میں زحل عطارد سعد نظرات 24,23 فروری، 30,29 مارچ، 26,25,24,23,22 اپریل، 13,12,10 مئی، 20,19 جولائی، 13,12 اکتوبر، 7,6,5,4 دسمبر۔ ان سعد ایام میں ارتکاز توجہ عقلی اور منطقی سوچ میں خوشگواری محسوس کریں۔ اوپائے کرنے سے آپ کا مقدر یاوری کرے۔ عطارد زحل نحس نظرات 19 جون، 26,25 ستمبر، 8 اکتوبر بننے سے تنگ نظری، دوسروں کو جلد بازی سے جواب دینے اور بلا سوچے سمجھے طویل سفر وقت اور پیسے کا ضیاع ثابت ہونگے۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت و وقار:**۔ دسویں کا حاکم سعد اکبر ستارہ مشتری 8 نومبر تک چھٹے گھر ہونے کے سبب کاروباری پیشہ ورانہ معاملات میں اس سال وہ فوائد نہ دیں جن کی آپ آس لگائے۔ آپ کا تعلق زندگی کے کسی بھی شعبہ سے کیوں نہ ہو آپ کو اپنے کاروباری اور پیشہ ورانہ معاملات میں پہلے سے زیادہ محنت اور توجہ کی ضرورت ہوگی۔ معاملات اتنے آسان نہ ہونگے جتنے پہلے تھے۔ ملازم پیشہ افراد کو اپنے فرائض کی انجام دہی کیلئے مشورہ ہے کہ وہ نخروں سے دور رہیں اور اپنے فرائض منصبی نہایت ذمہ داری سے انجام دیں ورنہ ترقی کی بجائے تنزلی کا بھی اندیشہ ہے وہ لوگ جو اپنا کیرئیر تبدیل کرنے کے خواہاں ہیں یا نیا کیرئیر شروع کرنے والے ہیں انہیں سادہ سا مشورہ ہے کہ وہ تجربات کرنے کی بجائے تجربہ کار لوگوں سے سیکھیں۔ اور کسی ایسی انجان جگہ کاروباری سرمایہ کاری نہ کریں جس کا کنٹرول آپ کے پاس نہ ہو۔ سماجی اور سیاسی وقار اور مقبولیت میں اضافہ کیلئے آپ کو بھرپور خدمات سے اپنی شخصیت کا احساس دلانا پڑے گا۔ عطارد مشتری سعد نظرات 22,21 فروری، 14,13 جون، 15,14 جولائی، 19,18,17 اکتوبر بننے سے کیرئیر اور پیشہ ورانہ معاملات میں بہتری کے کچھ اسباب بنیں تاہم جن دنوں ستارہ مشتری رجعت یافتہ 9 مارچ تا 10 جولائی ہوگا اور خصوصاً عطارد مشتری نحس نظرات 3,2 فروری، 25,24,23 مارچ اور 28,27 جون بنیں تب اپنی عزت، ساکھ، کاروبار کو جلد بازی سے کسی ایسی آزمائش میں نہ ڈالیں جس سے آپ کے اپنے کئے گئے فیصلوں کی سبکی اور جگ ہنسائی ہو۔ تمام زبانی اور تحریری معاہدے سوچ سمجھ کر انجام دیں۔ ایک بار پھر آپ کو مسلسل ادائیگی صدقات کا مشورہ ہے۔

**دوست احباب، خواھشات، کاروباری فوائد:**۔ بیت الامید گیارہویں کا حاکم ستارہ مریخ یکم تا 25 جنوری حالتِ اوج۔ 17 مارچ تا 16 مئی حالتِ شرف میں نحس گھروں میں ہونے کے سبب کوئی خاص فائدہ نہ مل سکیں گے بلکہ اُلٹا دوست احباب کی خدمت خاطر داری پر آپ کو وقت اور روپیہ خرچ کرنا پڑے گا ورنہ ان کی ناراضگی کا اندیشہ ہے۔ ان ایام میں دوسروں سے وابستہ تعلقات پوری نہ ہو سکیں گی۔ اس کے علاوہ بقیہ سال کے ایام ملے جُلے قدرے بہتر اس لحاظ سے بسر ہونگے کہ کئی پرانے دوست آپ کی زندگی سے نکل جائیں گے اور نئے دوستوں کی لسٹ میں اضافہ ہوگا۔ وہ جوزوی جن کا تعلق سیاست یا سوشل کاموں سے ہے ان کے حلقہ احباب میں کچھ زیادہ ہی وسعت ہوگی۔ مریخ عطارد سعد نظرات 2,3,4 فروری، یکم ,2 جون، 23,24 ستمبر، ان ایام میں قوتِ فیصلہ ذمہ داری اور ذہنی تخلیقی صلاحیتوں میں اضافہ سے آپ تدبیر سے اپنی مشکلات پا سکتے ہیں۔ مریخ عطارد نحس نظرات 28 فروری، یکم مارچ، 3,4,5 اپریل، 11,12,13 مئی، 5,6 جولائی، 18,19,20,21 اکتوبر، 26,27 نومبر، اس سال کی انتہائی اہم احتیاط طلب تواریخ ہیں۔ دوستوں سے بحث تنازعات مسائل ومصیبت کو جنم دے سکتے ہیں۔ لہٰذا سخت محتاط رہیں اور صدقہ وخیرات جاری رکھیں۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:**۔ بارہویں کا حاکم ستارہ زہرہ 17 جنوی تک نحس گھر میں ہونے کے سبب شروع سال سے ہی آپ اپنے بڑھتے ہوئے اخراجات پر قابو پانے کی پلاننگ تو کریں پورا سال ناگہانی اخراجات پر قابو پا سکتے ہیں۔ حاسدین مخالفین بھی زیر رہیں۔ 11 فروری تا 7 مارچ، 31 مارچ تا 24 اپریل، 7 اگست تا 9 ستمبر ستارہ زہرہ شرف اور عروج میں رہتے ہوئے ایسے جوزوی افراد کو فائدہ دے گا جو ہجرت خصوصاً بیرونِ ملک ہجرت کے خواہاں ہوں۔ 23 مارچ تا 15 اپریل، 26 جولائی تا 19 اگست اور 17 نومبر سے 7 دسمبر رجعتِ عطارد ہونے کے سبب حاسدین مخالفین آپ کی عزت وسکھ کو متاثر کرنے کیلئے سازشیں کر سکتے ہیں محتاط رہنے کے ساتھ ساتھ صدقہ وخیرات مسلسل سارا سال وقفہ وقفہ سے دیتے رہیں۔

**جوزوی مرد وزن پر گرھنوں کے اثرات:**۔ 2018ء مجموعی طور پر ستاروں کی کمزوری کے سبب اس سال لگنے والے پانچ گرہن بھی کچھ زیادہ ہی ناقص ثمرات دے سکتے ہیں 31 جنوری چاند گرہن تیسرے لگنے سے عزیز واقارب بہن بھائیوں رشتے داروں سے شدید اختلافات ٹریفک حادثات کا اندیشہ ہے۔ 16 فروری نویں سورج گرہن قانونی مسائل وپریشانیاں سفر میں رکاوٹ ناگہانی بدقسمتی جیسے واقعات کا اندیشہ 13 جولائی خانہ مال میں سورج گرہن کے لگنے سے کاروباری مالی نقصان،، خصوصاً مالی لین دین میں احتیاط برتیں۔ 28 جولائی چاند گرہن ایک بار پھر نویں لگنے سے بیرونِ ملک کاروباری یا نجی سفر فائدہ مند ثابت نہ ہونگے۔ 11 اگست سورج گرہن تیسرے لگنے سے غیر ضروری اندرونِ ملک سفر سے اعتراض کریں۔ عزیز واقارب بہن بھائیوں سب سے ایک بار پھر ٹکراؤ سے بچیں۔ ایام گرہن میں نماز کسوف (سورج) نمازِ خسوف (قمر) اور صدقات کی ادائیگی سے نحوستوں کے دور ہونے کا یقین کیا جاسکتا ہے۔

**سعد تواریخ:**۔ 7,13,20,25,26 جنوری، 3,10,15,17,21,22,25,26 فروری، 4,8,14,19,20,23,27 مارچ، یکم ,3,10,14,19,23 اپریل، 3,8,13,18,23,25 مئی، یکم ,4,6,13,19,21,24 جون، 10,15,22,24 جولائی، 3,7,9,15,18,19,30 اگست، 3,4,6,7,9,16,19,21,24,30 ستمبر، 5,10,12,16,19,23,29,31 اکتوبر، 4,9,14,19,27 نومبر، یکم ,11,16,22,26,28,30 دسمبر۔

**نحس تواریخ:**۔ 8,28 جنوری، 7,14 فروری، یکم ,11,25,31 مارچ، 5,7,21,26,28 اپریل، 5,7,12,21,26 مئی، 7,16,29,30 جون، 5,8,9,19,29 جولائی، 5,11,17,25,28 اگست، 2,14,23,27 ستمبر، 3,11,18,20,26 اکتوبر، 13,21,25 نومبر، 2,17,26,29 دسمبر۔







# سرطان

## قمر

22 جون تا 21 جولائی

حروف: ح ج ہ

نشان: کیکڑا

ذاتی عقیدہ: احساس (I Feel)

عنصر: پانی (Water)

اعضائے جسمانی: سینہ اور شکم

درخت: کوئی خاص نہیں

غذا: ڈیری کی غذائیں، مچھلی

بائیو کیمک سالٹ: کلکیر یا فلور

حاکم سیارہ: قمر

خاصہ: تغیر پذیر (منقلب)

منسوب پتھر: سچا موتی، مون اسٹون

نفسیاتی ٹائپ: حساسیت

منسوب دھات: چاندی

پھول: سوسن، کنول، یاسمین

حالات وواقعات کی روشنی میں منفی، مؤنث برج

## خواتین خانہ اپنے سالانہ حالات 2018ء (کیریئر، بزنس، ملازمت کو نکال کر) ویسے ہی پڑھیں

آسمانی کونسل پر یہ سال نور مصطفی ﷺ کا سال بن کر طلوع ہوگا۔ سال 2018ء کا مفرد نمبر 2 جو کہ ملکۂ فلک قمر اور نور محمدیؐ سے منسوبہ نمبر بھی ہے۔ سال کے پہلے تین ماہ میں آپ سوا لاکھ مرتبہ کوئی سا درود پاک پڑھ کر بعد ازاں سال کے آخر تک 313 مرتبہ درود شریف پڑھ کر 2018ء میں (خواتین بغیر کسی شرعی عذر کے) سرکار دو عالم ﷺ کے وسیلہ سے اپنی نیک حاجات کیلئے بلا ناغہ دُعائیں کرنا معمول بنالیں تو 2018ء آپ کی ممکنہ خواہشات کی تکمیل کا سال بن کر طلوع ہوگا۔

2018ء آپ کی زندگی کا ایک نہایت ہی اہم سال معلوم ہوتا ہے۔ دو اہم ستارے مشتری 8 نومبر تک پانچویں اور زحل سارا سال ساتویں رہے گا۔ اولاد محبت شراکتی ازدواجی و کاروباری تعلقات نمایاں اور اہم رہیں گے اِدھر خانہ مال میں راہو اور کیتو کا قیام نومبر تک رہے گا۔ مشتری آپ کے شمسی زائچے میں چھٹے اور نویں کا مشترکہ حاکم ہونے سے 2018ء صحتِ جسمانی کے حوالے سے میڈیکل چیک اَپ کیلئے بہت اہم ہے۔ بیرونِ ملک نئے نئے کاروباری وسائل تقویت پائیں۔ خواہاں افراد ہر طرح کے اندرون و بیرون ملک سفر با آسانی کر پائیں۔ آپ کی ذاتی حیثیت وشخصیت میں اضافہ مذہبی، سیاسی، سماجی تقریبات بااثر لوگوں تک رسائی اور تعلقات میں اضافہ۔ آپ کی شائستگی اور خوش لباسی سے آپ کی شخصیت میں ایک سحر انگیزی رہے۔ 2018ء میں بہت ساری اضافی ذمہ داریوں میں اضافہ پڑنے کے سبب آپ کو ایک سولجر کی طرح چاک وچوبند رہنا ہوگا۔ ماضی کے تجربات اور اپنی عقل ودانش سے مذہبی، سیاسی، سماجی حلقوں میں آپ کی عزت اور پذیرائی میں اضافہ ہو۔ خاص اہم لوگوں سے تعلیم ہنر اور تجربات شیئر کئے جاسکیں۔ حلقہ احباب دوستوں، علماء کرام، حکام سے ایک باعزت تعلق استوار رہے۔ اپنے علم اور تجربات دوسروں کو شیئر کرنے کیلئے آپ کو لیکچر جیسی دعوت دی جاسکتی ہے۔ بزنس مین حضرات اپنے کاروباری معاملات میں سے اپنے کاروبار کو بڑھا سکیں گے۔ شادی کے خواہاں افراد کیلئے 2018ء نہایت اہم سال ہے۔ شادی ہونے میں اگر رکاوٹیں حائل ہوں تو صدقہ خیرات اور دُعاؤں سے ازبس تدارک کرنا نہ بھولیں۔ شادی شدہ افراد اپنی ازدواجی زندگی میں شکوک وشبہات سے بچیں ورنہ شریکِ حیات سے عارضی جدائی کا بھی خدشہ بعید از قیاس نہیں۔ اپنی صحت کے ساتھ ساتھ بزرگوں اور شریکِ حیات کی صحت جسمانی کا خیال رکھیں ورنہ لمبے عرصہ کیلئے بیماریوں پر ناگہانی اخراجات پیش آسکتے ہیں۔ اپنی عزت کے ساتھ ساتھ دوسروں کی عزت نفس کا بھی خیال رکھیں ورنہ تعلقات کی خرابی اور قانونی مسائل و پریشانیاں پیش آنے کا اندیشہ حسبِ منشاء زمین جائیداد پراپرٹی کی خرید وفروخت ایک شہر سے دوسرے شہر ہجرت تبدیلی کاروبار جہاں بعض سرطانی بیرونِ ملک ہجرت کا سوچیں وہاں کچھ ایسی سرطانی فیملی لمبے عرصہ کے بعد اپنے وطن بھی واپس آسکتی ہیں۔ راہو کی دوسرے گھر میں موجودگی اشتراک عمل یا ذاتی طور سے نفع بخش کاروباری مالی فوائد کچھ سرطانی ملازمت چھوڑ کر ذاتی کاروبار کرنے کو ترجیح دیں تو ان کیلئے ایسا کرنا نیک رہے گا۔ کیتو کی آٹھویں موجودگی خفیہ امور یا خفیہ تعلقات میں رازداری کا پاس کریں۔ ورنہ رسوائی کا اندیشہ کچھ ناعاقبت اندیش افراد کو مشورہ ہے کہ وہ دوسروں کی دولت اور عزت پر نظر نہ رکھیں ورنہ بدنامی مایوسی کے سوا کچھ نہ ملے۔ الغرض آپ کا تعلق زندگی کے کسی بھی شعبہ سے کیوں نہ ہو۔ اس سال کو غیر اہم سال نہ سمجھیں۔ جو افراد سال کے شروع میں پلاننگ اور مخلصین سے مشاورت میں رہیں گے وہ اس سال میں بے پناہ کامیابیاں پاسکتے ہیں جبکہ اس کے برعکس لالچی اور توکل نہ کرنے والے افراد اپنے ارادوں میں مایوس رہیں۔ 2018ء عروج وزوال کا سال معلوم ہوتا ہے۔ یقیناً اگر آپ عروج اور ترقی چاہتے ہیں تو پھر آپ کو اپنی سوچ ارادوں اور عمل کو بھی مثبت رکھنا پڑے گا۔ یہی کامیابی کا ایک سادہ سا راز آپ کی خدمت میں ہدیہ ہے۔

**آپ کی شخصیت:۔** 2018ء ستاروں کی نشست کے اعتبار سے ایک ملا جلا سال حالات میں بہتری کیلئے ابتداء سال سے ہی اپنی مثبت کوششوں کا جو لوگ آغاز کریں گے انہیں یقیناً سال کے آخر میں بہت ساری غیر متوقع کامیابیاں بھی ملیں گی۔ آپ کا حاکم ستارہ قمر ہر ماہ برج سرطان، ثور اور سنبلہ میں آکر سعد جبکہ برج عقرب، جدی اور حوت میں آکر کمزور پوزیشن اور خصوصاً قمر در عقرب قمر جب برج عقرب میں آتا ہے تو یہ ڈھائی دن احتیاط طلب ہوتے ہیں۔ جنتری ہذا میں قمر کی 12 بروج میں آمد کا چارٹ ملاحظہ کر کے آپ ماہ بہ ماہ اپنی تخلیقی اور عملی صلاحیتوں میں اضافہ کر کے اپنی ذات کے علاوہ دوسروں کو اجتماعی فائدے باہم پہنچا سکتے ہیں۔ سعد اکبر ستارہ مشتری اور نحس اکبر ستارہ زحل دونوں طالع کو مکمل طور پر ناظر رہیں گے۔ نیکی اور بدی کی جنگ یوں تو ہر دور میں جاری رہتی ہے۔ کائنات کی تمام نیک قوتیں اللہ انبیاء اور اولیاء سے منسوب ہیں اور ہمیشہ سچائی کی ہی جیت ہوتی ہے۔ اپنا توکل بڑھاتے ہوئے آسان یا مشکل حالات میں اپنی

تمام تر ذہنی کوششیں روزمرہ کاموں میں جاری رکھیں۔ تو یقیناً سال کے آخر میں آپ بہت ساری کامیابیاں پالیں گے۔ ستارہ مشتری 9 مارچ تا 10 جولائی رجعت میں رہے تب مخلصین بزرگوں سے مشاورت ضروری لیتے رہیں۔ اور زحل 18 اپریل تا 6 ستمبر رجعت میں رہے تو ان ایام میں دوسرے آ کر آپ سے مشورہ لیں تو آپ پر بھی لازم ہے کہ انہیں مخلصانہ مشورہ دیں اس طرح ستاروں کی کمزوری کا صدقہ آپ کیلئے تقویت کا باعث بن جائے گی۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:**۔ خانہ مال کا حاکم ستارہ شمس 20 مارچ تا 18 اپریل شرف، 21 جون تا 23 جولائی اوج، 23 جولائی تا 23 اگست عروج اور 22 نومبر تا 22 دسمبر حالتِ فرح میں ہونے سے آپ کے ذرائع آمدن میں اضافہ ممکن ہے۔ 2018ء ذرائع آمدن میں اضافہ آپ کی قسمت کے ساتھ ساتھ حسنِ تدبیر بھی ضروری ہے ضروری ہو تو قرض لینا تو ٹھیک مگر دینے میں واپسی مشکل ہو۔ جو لوگ اپنے مال کی تجارت اللہ سے کرتے ہیں تو ان کا مال بھی یقیناً بڑھ جاتا ہے۔ 2018ء بھی کچھ ایسا ہی سال معلوم ہوتا ہے۔ شمس اور مشتری کی سعد نظرات 9,8,7 جنوری، 15,14,13 مارچ، 6,5,4 جولائی اور 12,11,10 ستمبر بننے سے ذرائع آمدن میں اضافہ کیلئے نئے وسائل ملیں۔ کاروباری معاہدے کرنے کیلئے بھی یہ تواریخ نیک ہیں جبکہ شمس مشتری نحس تواریخ 12,11,10 فروری، 24 مارچ، 10,9 مئی، 8,7,6 اگست بننے سے قانونی اور غیر اخلاقی مالی معاملات اور خصوصاً قرض دینے جیسے امور میں احتیاط برتیں۔

**عزیز و اقارب و اندرونِ ملک سفر:**۔ بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ عطارد 6 تا 13 مارچ فرح، 30 مئی تا 13 جون عروج، 6 ستمبر تا 22 ستمبر شرف اور 10 تا 31 اکتوبر حالتِ اوج میں ہونے سے عزیز و اقارب، بہن بھائی اور ہمسائیوں سے مستحکم و خوشگوار تعلقات جبکہ ماضی کے اختلافات کا خاتمہ بھی ممکن ہو سکے حسب منشاء تعلقات کے نتائج دلا سکیں۔ بہن بھائیوں کی حوصلہ افزائی سے ہمت و حوصلہ اور تقویت ملے جس سے پینڈنگ کاموں کو احسن طریقے سے پایہ تکمیل تک پہنچا سکیں اور ترقی کی راہیں استوار ہو سکیں۔ جبکہ عطارد کی کمزور پوزیشن 18 فروری تا 6 مارچ ہبوط، 13 تا 30 مئی حضیض اور 31 اکتوبر تا 5 جنوری 2019ء کے یہ نحس ایام بالخصوص رجعت عطارد کے زمانہ میں 23 مارچ تا 15 اپریل، 26 جولائی تا 7 اگست اور 17 نومبر تا 7 دسمبر سال 2018ء میں تین مرتبہ ست ایام بھی صدقات و بہتر تدبیر و حکمتِ عملی سے گزارنے کے ساتھ ساتھ مخلص بزرگوں اور احباب کے ساتھ مشاورت و تعلقات بحال رکھیں اور عزیز و اقارب و بہن بھائیوں کے ساتھ مندرجہ بالا نحس ایام میں اضافی محبت و خلوص سے پیش آئیں اور سفر اگر اشد ضروری ہو تو صدقہ دے کر کریں۔

**خاندان، جائیداد، سواری اور زراعت:**۔ بیت الارض کا حاکم ستارہ زہرہ ابتداء سال میں اپنے ساتویں فطرتی گھر میں تحت الشعاع غروب ہونے کے سبب اہلِ خاندان اور خصوصاً شریک حیات سے تعلقات میں اعتدال سے کام لیں۔ اسی جگہ بیٹا زحل چوتھے گھر کو پورا سال مکمل ناظر رہنے کے سبب اندرونِ خانہ ایک عجیب و غریب بے چینی نظر بد جادو ٹونے جیسی کیفیت محسوس کریں تو صدقہ خیرات دینے کے ساتھ خیر و برکت کیلئے 40 دن تک گھر میں سورۃ بقرہ کی تلاوت کروائیں۔ ستارہ زہرہ 11 فروری تا 7 مارچ شرف، 31 مارچ تا 24 اپریل اور 7 اگست تا 9 ستمبر عروج جبکہ 26 اپریل تا 19 مئی حالتِ اوج میں رہے گا۔ یہ سبھی عرصہ مجموعی طور پر گھریلو اور خاندانی سکھ اور خوشیوں میں اضافہ ہوگا۔ زمین جائیداد پراپرٹی کی حسبِ منشاء خرید و فروخت زراعت و باغبانی سے تعلق رکھنے والے افراد اپنی فصلوں کو موسمی بیماریاں کیڑے کوڑے لگنے سے تحفظ کیلئے ضروری کوئی تدبیر کریں۔ خواہاں افراد کو حسب حیثیت سواری میسر آ سکے گی۔ 2018ء زہرہ مریخ زحل کی سعد نظرات 11,10,9,8 جنوری، 17,16,15 فروری، 12,11,10,8,7,6 اپریل، 15,14,13 جولائی، 9,8,7 اگست، 14,13,12,11 ستمبر، 26,25,24,23 اکتوبر، 11,10,9,8 نومبر اور 18,17,16,15 دسمبر اندرونِ خانہ اور اہلِ خاندان میں سارا سال وقفہ وقفہ سے تقریبات منعقد ہوتی رہیں گی اور اہل خاندان کے مابین ناراضگیاں دور ہو کر محبت پیار صبر و تحمل اور رواداری کی اچھی مثالیں سامنے آئیں گی۔ اتفاق اور محبت کا اچھا تاثر پورے خاندان پر پڑے گا۔ زہرہ مریخ زحل نحس نظرات 27,26,25,24 فروری، 14,13,12 مارچ، 31 مارچ تا 4 اپریل، 27,26 مئی، 22,21 جون، 11,10,9 اگست، 10,9,8,7 ستمبر، 12,11,10,9 اکتوبر، اور 29,28,27,26 نومبر پیدل یا گاڑی چلاتے وقت ٹریفک حادثات پیش آ سکتے ہیں۔ بعض حاسدین خاندانی معاملات میں جذبات کو اُبھار کر مشکلات لا سکتے ہیں۔ محتاط رہنے کے ساتھ ساتھ حسب توفیق صدقہ خیرات ضرور دیں۔

**اولاد، انعامات و محبت:**۔ بیت اولاد کا حاکم ستارہ مریخ حسنِ اتفاق سے پانچویں اپنے ہی گھر 26 جنوری ہمراہ سعد اکبر ستارہ مشتری کے ہونے سے

بچوں کی تعلیم و تربیت اور نگہداشت کی طرف پورا سال آپ کی بہترین توجہ مرکوز رہے گی آپ کی توجہ سے بچوں کی ذہنی و جسمانی نشوونما بہتر اور خوش دلی سے ہوتی ہوئی دکھائی دیتی ہے۔ سعد اکبر ستارہ مشتری بارہ سال بعد 8 نومبر تک اپنے یہاں قیام کے دوران آپ کو نفع بخش مالی فوائد سے ہمکنار از قسم ایوارڈ یا انعام آپ کے اچھے کاموں کی پذیرائی یا پھر بڑی عمر کے افراد کیلئے اپنے بچوں کی طرف سے مالی تحائف مل سکیں گے۔ خوشحالی اولاد کا تصور بچوں کے تحفظ کیلئے آپ کوئی بڑا انشورنس پلان لے سکیں۔ علم و ہنر، مقابلے کے امتحانات ہوں یا محبت سے کسی کا دل جیتنے کیلئے آپ میں فیاضی اور شائستگی مستقل مزاجی سے اپنے مقاصد کو پالینے کا جذبہ دانائی کے ساتھ جاری رہے گا۔ ستارہ مریخ 17 مارچ تا 16 مئی ساتویں شرف یافتہ رہنے سے بعض سرطانی افراد کو اولاد کی شادی کی خوشیاں دیکھنی نصیب ہوں۔ اسٹاک ایکسچینج پرائز بانڈز انٹرنیشنل لاٹریوں میں قسمت آزمائی سے بھی غیر متوقع دولت مل سکتی ہے۔ انعامی مقابلوں پرائز بانڈز یا لاٹریوں میں حصہ لینے والے سرطانی افراد 13,12,11,10,9,8,7 جنوری، 12,11,10 اپریل، 25,24,23,22 مئی، 9,8,7 اگست، 29,28 ستمبر، 10,9,8 نومبر حصہ لیں تو بعید از قیاس نہیں کہ آپ کا کوئی بڑا انعام نکل آئے۔ حصول انعامات میں مزید راہنمائی کیلئے ادارہ کی ہر سال شائع ہونے والی کتاب "انعام کی نمبرز" آئینہ قسمت میں 2018 کا مطالعہ بھی آپ کو انعام کے قریب لے جائے۔

**صحت و امراض، ملازمتی کیریئر:** بیت الرض کا حاکم ستارہ مشتری 8 نومبر چھٹے سے بارہویں رہنے سے اپنی ہیلتھ کیئر پلان کے مطابق اپنی صحت کو بہتر و بحال اور اپنے آپ کو صحتمند اور توانا اور چست کرنے میں کامیاب رہیں گے۔ قرض اور مقدمات جیسی مشکلات پر بھی قابو پا سکیں گے۔ 8 نومبر کو ستارہ مشتری ایک سال کیلئے چھٹے گھر میں آجائے گا تب ملازمت اور ترقی کے امکانات زیادہ بڑھ جائیں گے۔ اندرون اور بیرون ملک روزگار کے بہتر مواقع میسر آئیں گے۔ تبدیلی ملازمت پہلے سے بہتر آفر ملنے پر سال کے آخری 2 ماہ نومبر اور دسمبر تبدیلی کیلئے بہتر ہیں۔ مشتری مریخ سعد نظرات 9,8,7,6,5 جنوری، 26,25,24,23,22 اپریل، خود اعتمادی اور صحت کے حوالے سے بہتری آئے۔ پیدا شدہ امراض و مشکلات پر بزرگوں اور معالج کی مدد سے قابو پایا جا سکے گا۔ مریخ مشتری نحس نظرات 22,21,20,19,18,17 نومبر بننے سے غیر قانونی اور جلد بازی کے کاموں میں دلچسپی سے ملازمتی فرائض میں غیر ذمہ داری سے تنزلی کا اندیشہ ہے۔ محتاط رہنے کے ساتھ ساتھ حسبِ توفیق صدقہ و خیرات ضرور دیں۔

**تعلقات، شراکتی و ازدواجی مراسم، شادی:** بیت الزوج کا حاکم ستارہ زحل 27 سال بعد سارا سال اسی گھر میں رہنے سے شراکتی ازدواجی تعلقات خصوصاً شادی کے معاملات اہمیت اختیار کریں گے ایسے افراد جن کی شادی اس سال انجام پانے والی ہے۔ ستارہ زحل کے یہاں قیام اور خصوصاً رجعت زحل کے سبب 18 اپریل تا 6 ستمبر ان ایام میں رشتہ طے ہونے یا شادی میں رکاوٹ جیسے واقعات کا اندیشہ اس غیر متوقع صورتحال سے بچت کیلئے ڈیڑھ کلو چینی اور 800 گرام کالے تل ملا کر دو مٹھیاں بھر کر حشرات الارض کو روزانہ پورا سال ڈالتے رہیں ختم ہونے پر دوبارہ چینی اور کالے تل وغیرہ کی یہ مقدار بنالیں۔ ایسا امکان بھی غالب ہے کہ آپ کو شریکِ حیات کی دوسری شادی اور بے وفائی کی افواہیں سننے میں آسکتی ہیں۔ عقد ثانی کے خواہاں افراد کی شادی بآسانی ممکن ہے۔ سرطانی افراد اپنی شادی کروانے والوں کے لالچ میں دوسروں سے مالی دھوکہ بھی کھا سکتے ہیں۔ شادی شدہ جوڑوں کو نصیحت ہے کہ وہ اپنی حاسدین کی وجہ سے آپس کی غلط فہمیوں اور ناراضگیوں سے بچیں۔ زحل زہرہ مریخ سعد نظرات 11,10,9,8 جنوری، 17,16,15 فروری، 12,11,10,8,7,6 اپریل، 15,14,13 جولائی، 9,8,7 اگست، 14,13,12,11 ستمبر، 26,25,24,23 اکتوبر، 11,10,9,8 نومبر، 18,17,16,15 دسمبر بننے سے خواہاں سرطانی افراد کی منگنی یا شادی ان ایام یا قریبی ایام میں طے پاسکتی ہے۔ انہیں ایک مشورہ ہے کہ بوقت نکاح کسی منجم سے نیک وقت نکاح کا تعین ضرور کروائیں تا کہ شادی کا بندھن مضبوط رہے جبکہ نحس نظرات 27,26,25,24 فروری، 31,14,13,12 مارچ، 4,3,2 اپریل، 27,26 مئی، 22,21 جون، 11,10,9 اگست، 10,9,8,7 ستمبر، 12,11,10,9 اکتوبر، بننے سے شادی شدہ جوڑے کو اپنے خلاف ہونے والی سازشوں سے محتاط رہیں۔ حسبِ توفیق صدقہ و خیرات بھی ضرور دیتے رہیں۔

**وراثت، انشورنس، کلیم:** بیت الخوف یا وراثت کا حاکم ستارہ زحل پورا سال آٹھویں سے بارہویں ساتویں گھر رہے گا۔ اور خصوصاً 15 اپریل تا 6 ستمبر رجعت میں ہونے کے سبب شراکتی اور وراثتی جھگڑے عروج پر آسکتے ہیں اور ایک نئی قانونی اور پنچایتی جنگ شروع ہو سکتی ہے۔ زحل مریخ قرانِ نحسین 31 مارچ، یکم، 4,3,2 اپریل، ساتویں گھر ہونے کے سبب کوئی بڑا شراکتی وراثتی یا انشورنس کلیم نہ ملنے کا نقصان ہو سکتا ہے تب ضروری ہوگا کہ صبر

وتحمل سے کام لیتے ہوئے قانون کو ہاتھ میں نہ لیں۔ 2018ء تدبیر دانشمندی اور مخلصین کی مشاورت سے اپنے مسائل حل ہونے کیلئے کوشش کریں یا پھر کچھ عرصہ کیلئے صبر سے کام لیں۔ زحل مریخ تسدیس 26,27,28,29 نومبر کو بننے سے حصولِ کامیابی کیلئے اپنے جذبات غم وغصہ پر قابو پائیں نظم وضبط صبر وتحمل بردباری کا مظاہرہ حکمتِ عملی سے آپ کو کامیابیاں دلاسکتا ہے۔ صدقات وخیرات 2018ء میں مسلسل عملی طور سے دیتے رہیں۔

**مستقبل کی منصوبہ بندی، بیرون ملک سفر، قانونی مشاورت واعلیٰ تعلیم:**۔ بیت السفر کا حاکم ستارہ مشتری 8 نومبر تک پانچویں اور پھر 31 دسمبر تک چھٹے آجائے گا۔ بیرونِ ملک کاروباری اغراض ومقاصد حصولِ روزگار اور ملازمت کیلئے خوشگوار اور اچھے سفر پیش آئیں۔ 2018ء سفر وسیلہ ظفر جیسا سچا محاورہ سچ ثابت ہوگا۔ بیرونِ ملک اعلیٰ تعلیم کی غرض سے جانے والے طلباء بآسانی جاسکیں۔ اعلیٰ تعلیم کیلئے اگر وہ اسکالرشپ اپلائی کریں تو عین ممکن ہے کہ انہیں اس مد میں بھی داخلہ مل جائے۔ خواہاں افراد کو روحانی سفر حج وعمرہ زیارات مقدسہ کی خوشیاں ملیں۔ بس آپ سچے دل سے ارادہ کریں تو آپ کا زادِ راہ کا بندوبست بھی غیب سے ہو جائے۔ روحانیت میں دلچسپی رکھنے والے سرطانی افراد اپنی روحانی ریاضت از خود یا کسی مرشد کامل کی زیرنگرانی کر کے اپنی باطنی آنکھ کھل سکیں راہنمائی سے روحانی ریاضت میں بآسانی کامیاب ہو سکتے ہیں جو اس سے پہلے شائد ممکن نہ تھا۔ قانونی فیصلے آپ کے حق میں ممکن ہوں تاہم حاسدین کے شر سے بچنے کیلئے اپنے قانونی مشیر سے مسلسل رابطے میں رہیں۔ خصوصاً 9 مارچ تا 10 جولائی جب ستارہ مشتری رجعت میں ہو تو یہ عرصہ احتیاط طلب ہو سکتا ہے۔ مشتری مریخ سعد نظرات 5,6,7,8 جنوری، 22,23,24,25,26 اپریل، بننے سے اعتماد اور کامیابی کی فضاء قائم ہو۔ آپ اپنے اندر ایک روحانی قوت وطاقت محسوس کریں۔ اخلاقی اور قانونی مسائل اپنے وضع کردہ اصولوں پر کاربند رہنے سے کامیابیاں مل سکیں۔ زحل مریخ تربیع 17,18,19,20,21,22 نومبر، بننے سے حاسدین مخالفین کی سازشوں کا اندیشہ ہے۔ منتشر خیالی اور بلاوجہ کے قانونی مسائل ومشکلات پیش آنے کے خدشات کے طور پر محتاط رہیں۔

**کیریئر، کاروبار، عزت ووقار:**۔ بیت العزت دسویں کا حاکم ستارہ مشتری 2018ء میں شمسی زائچہ کے نویں گھر سے سفر شروع کر کے دسویں اپنے ذاتی گھر اپنا سفر اختتام کرے گا۔ لہٰذا عزت اور کیریئر کے معاملات میں اولاد۔ ماتحت کام کرنے والے۔ شریک حیات یا شریک کار کے تعاون اور بیرون ملک کاروباری اغراض ومقاصد کے سلسلہ میں کئے گئے سفر کامیابی سے ہمکنار ہوں۔ 2018ء ذاتی کاروبار کی بجائے اگر شراکتی کاروباری خواہ وہ اپنی اولاد اور بیوی سے شراکت فرض کر لینے سے ہی کیوں نہ ہو۔ غیر متوقع پھلے پھولے۔ 2018ء اس لحاظ سے ایک نہایت ہی اہم سال ہے کہ آپ دوسروں کے نصیب سے فائدہ اُٹھائیں اور دوسروں کے نصیب کے رزق آپ کے کام سے وابستہ ہو۔ کچھ سرطانی افراد اپنے مالک حقیقی سے ملکر بھی تجارت اور صدقہ جاریہ کے کئی ایک نیک کام کر سکتے ہیں۔ آپ کی کاروباری، سماجی، سیاسی حیثیت وشخصیت میں اضافہ ہو۔ مریخ شمس زحل سعد نظرات 5,6,7,8,9,10,11,12 جنوری، 13,14,15 مارچ، 22,23,24,25,26 اپریل، 22,23,24,25 مئی، 4,5,6 جولائی، 10,11,12,26,27,28,29 ستمبر، 27,28,29 اکتوبر اور 26,27,28,29 نومبر بننے سے کسی نئے کاروبار کا آغاز وسعتِ کاروبار کیلئے مزید سرمایہ کاری اور اپنی کاروباری عزت ساکھ کو بہتر بنانے کیلئے بہترین مشاورت اور قوت فیصلہ کرنے کی صلاحیت پائیں۔ کامیابیوں پر شکر بجالائیں کہ اس سے نعمتیں بڑھتی ہیں مریخ شمس زحل نحس نظرات 10,11,12 فروری، 22,23,24,25,26,27 مارچ، 9,10 مئی، 20 جولائی، 6,7,8 اگست، 17,18,19,20,21,22 نومبر، 3,4,5 دسمبر بننے سے کاروبار میں مقابلے کا رجحان رہے۔ اسٹاک شیئرز کے کاروباری ان ایام میں محتاط رہیں۔ ناخوشگوار حالات میں جذباتی پن، غم وغصہ پر قابو رکھیں۔ اپنا وقت روپیہ ضائع ہونے سے بچائیں۔ حاسدین کی مخالفت کا اصولوں پر ڈٹ کر مقابلہ کریں اور صدقہ خیرات بھی مسلسل جاری رکھیں۔

**دوست احباب، خواهشات، کاروباری فوائد:**۔ بیت الامید کا حاکم ستارہ زہرہ 11 فروری تا 7 مارچ شرف۔ 31 مارچ تا 24 اپریل اور 7 اگست تا 9 ستمبر عروج اور 24 اپریل تا 19 مئی اوج میں رہتے ہوئے 2018ء سارا سال اور خصوصاً ان ایام میں آپ کی سیاسی، سماجی مصروفیات میں بے پناہ اضافہ ہو۔ حلقہ احباب میں وسعت بعض دوست کسی سبب آپ کی زندگی سے نکل جائیں اور اُن کی جگہ نئے اور مخلص دوستوں کی تعداد میں اضافہ نہ صرف بلکہ اس سال کئی ایک پرانے دوستوں سے بھی تعلقات دوبارہ استوار ہو سکیں آپکی عزت اور نیک نامی مسلسل بڑھے اور حاسد اور ناعاقبت اندیش لوگ اپنے بد ارادوں کے تحت آپ کا کچھ نہ بگاڑ سکیں۔ آپ کی بعض دیرینہ خواہشات پوری ہوں۔ آپ اس خوشی کے موقع پر اپنی خوشیاں مختلف

دوستوں کے ساتھ شیئر کرنا پسند کریں۔ زہرہ کی نحس وبالی تواریخ 7 تا 31 مارچ اور 9 ستمبر تا 7 جنوری 2019ء جبکہ 10 جولائی تا 7 اگست ہبوط میں ہونے سے خصوصاً 6 اکتوبر تا 16 نومبر رجعتِ زہرہ کے سبب اِن ایام میں دوسروں سے وابستہ توقعات پوری نہ ہوں۔ کسی مایوسی سے بچنے کیلئے دوسروں سے زیادہ توقعات وابستہ نہ رکھیں۔ اپنے ہی وسائل میں رہتے ہوئے کوشش جاری رکھیں۔ زمانہ ایک بہترین استاد۔ 2018ء جہاں اچھے واقعات ہوں وہاں اِن ایام ناپسندیدہ حالات وواقعات پیش آسکتے ہیں ضروری ہوگا کہ جو کام آپ اپنے وسائل اور تعلقات سے کرسکیں وہ انجام دے لیں باقی کام مالک حقیقی کی منشاء پر چھوڑ دیں۔ کم ظرف لوگوں سے اس دور میں ہرگز کوئی مدد یا معاونت نہ لیں۔ حسبِ توفیق چینی یا مصری ہر جمعہ حشرات الارض کو صدقہ ڈالتے رہیں۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:۔** بیت الاعداد کا حاکم ستارہ عطارد ابتداء سال میں وبال یافتہ ہونے کے سبب حاسدین مخالفین زیر رہیں لیکن اِن کی جانب سے غفلت بھی نہ برتیں۔ عطارد 30 مئی تا 13 جون عروج، 6 تا 22 ستمبر شرف۔ 10 تا 31 اکتوبر اوج میں رہنے سے بیرونِ ملک حصول امیگریشن اپلائی کرنا روحانی ریاضت یا چلہ کشی کرنے کیلئے یہ ایام نیک ثابت ہونگے اِن ایام میں جائز اضافی اخراجات اپنے بچوں پر کرسکیں۔ دیگر بڑھتے ہوئے اخراجات پر قابو پانے کیلئے بھی یہ عرصہ مفید نت نئے تجربات کرنے کی بجائے بزرگوں یا تجربہ کار لوگوں سے رہنمائی لیں۔ ستارہ عطارد 18 فروری تا 6 مارچ ہبوط، 13 تا 30 مئی حضیض اور عطارد کو 2018ء میں تین مرتبہ رجعت 23 مارچ تا 15 اپریل، 26 جولائی تا 19 اگست اور 17 نومبر تا 7 دسمبر ان ایام رجعت عطارد ہونے سے دوسروں کی اضافی ذمہ داریوں یا بڑھتے ہوئے اخراجات کے سبب ذہنی دباؤ یا ڈپریشن انجانا سا خوف جیسی کیفیت سے دوچار ہوسکتے ہیں۔ وہ سرطانی جو پنجگانہ نماز کی پابندی رکھتے ہیں اور حسبِ توفیق صدقہ وخیرات کرتے رہتے ہیں وہ ان ناگہانی مسائل پریشانیوں سے بچتے رہیں گے۔ 2018ء ایک غیر معمولی سال جبکہ خفیہ دشمنوں کی سرگرمیاں آپ پر آشکار ہوں، ماضی کے پینڈنگ کام انجام دینے کی پوزیشن میں ہوں۔ بڑھتے ہوئے اخراجات کو کنٹرول کیا جائے اور امیگریشن جیسے اہم امور میں کامیابی ملے۔

**سرطانی مرد وزن پر گرہنوں کے اثرات:۔** 2018ء کے لگنے والے پانچ گرہن اپنے اثرات کے اعتبار سے نہایت اہم ثابت ہوسکتے ہیں۔ 31 جنوری پہلا چاند گرہن خانہ مال اور پانچواں سورج گرہن بھی 11 اگست کو خانہ مال میں ہوگا۔ جنوری اور اگست کے 2 ماہ مالی لین دین تحریر وتقریر اور کاروباری معاہدے کرنے کیلئے انتہائی ناقص معلوم ہوتے ہیں جبکہ 16 فروری سورج گرہن اور 29 جولائی چاند گرہن آٹھویں لگنے سے مشترکہ مفادات کے کاموں خصوصاً شریک حیات یا شریک کار سے لین دین میں غیر ذمہ داری بداخلاقی جیسے واقعات آپ کی 2018ء کی خوشیوں کو خراب کرسکتے ہیں۔ ہم آپ سے یہ تو نہیں کہتے کہ آپ محتاط رہیں بلکہ سخت محتاط رہنے کی اپیل کرتے ہیں۔ 13 جولائی سورج گرہن طالع میں لگنے کے سبب آپ کی ذاتی حیثیت وشخصیت، صحت جسمانی نظر بد وغیرہ لگنے سے متاثر ہوسکتی ہے۔ بعض توقعات میں ناکامی ذہنی دباؤ ڈپریشن جیسے ناپسندیدہ واقعات پیش آسکتے ہیں۔ آپ پر لازم ہے کہ 2018ء اور خصوصاً جون، جولائی، اگست، اِن 3 ماہ میں زیادہ سے زیادہ صدقات وخیرات دیں بے شک صدقہ آپ اور آپ کے اہلِ خانہ کیلئے ردِبلا ثابت ہوگا۔ اسمِ اعظم "سُبحان اللہ استغفر اللہ" کثرت سے پڑھنا معمول بنالیں۔

**سعد تواریخ:۔** کیم، 2,24,25,26,28,29,30 جنوری، 21,22,23,25,26,27 فروری، 20,21,22,23,24,25,26 مارچ، 16,17,18,20,21,22,23 اپریل، 13,14,15,18,19,20 مئی، 10,11,12,14,15,16 جون، 7,8,9,11,12,13 جولائی، 4,5,6,7,8,9,10,31 اگست، کیم، 4,5,6,27,28,29 ستمبر، کیم، 2,3,4,24,25,26,29,30,31 اکتوبر، 21,22,23,25,26,27 نومبر، 18,19,20,22,23,24 دسمبر۔

**نحس تواریخ:۔** 3,7,10,11,12,15,16,19 جنوری، 6,7,8,11,12,13 فروری، 5,6,7,10,11 مارچ، 2,3,4,6,7,8,29,30 اپریل، 2, کیم، 4,5,6,26,27,28,31 مئی، 2,23,24,25,27,28,29 جون، 20,21,22,23,25,26,27 جولائی، 16,17,18,21,22,23 اگست، 12,13,14,17,19 ستمبر، 10,11,12,15,16,17 اکتوبر، 8,9,10,11,12,13 نومبر، 4,5,6,8,9,10,31 دسمبر۔




حالات وواقعات کی روشنی میں




حاکم سیارہ: شمس | نشان: شیر

ذاتی عقیدہ: حق دار (I Deserve) | عنصر: آگ (Fire)

خاصہ: غیر تغیر پذیر (ثابت) | نفسیاتی ٹائپ: وجدانی

منسوب رنگ: سنہرا اورنج | منسوب پتھر: یاقوت

منسوب اعضاء: دل، پیٹھ کا بالائی حصہ | مثبت اور مذکر برج

منسوب پھول: گیندا، سورج مکھی | منسوب غذا: عمدہ اور اعلیٰ

منسوب درخت: نارنگی، اخروٹ، زیتون | سالٹ: میگنیشیا فاس

## خواتین خانہ اپنے سالانہ حالات 2018ء (کیریئر، بزنس، ملازمت کو نکال کر) ویسے ہی پڑھیں

آسمانی کونسل پر یہ سال نورِ مصطفیٰ ﷺ کا سال بن کر طلوع ہوگا۔ سال 2018ء کا مفرد نمبر 2 جو کہ ملکۂ فلک قمر اور نورِ محمدی ﷺ سے منسوبہ نمبر بھی ہے۔ سال کے پہلے تین ماہ میں آپ سوا لاکھ مرتبہ کوئی سا درودِ پاک پڑھ کر بعد ازاں سال کے آخر تک 313 مرتبہ درود شریف پڑھ کر 2018ء میں (خواتین بغیر کسی شرعی عذر کے) سرکارِ دو عالم ﷺ کے وسیلہ سے اپنی نیک حاجات کیلئے بلا ناغہ دُعائیں کرنا معمول بنالیں تو 2018ء آپ کی ممکنہ خواہشات کی تکمیل کا سال بن کر طلوع ہوگا۔

2018ء ستارہ مشتری اور مریخ چوتھے۔ چھٹے ساتویں کا مالک زحل چھٹے طالع میں راہو اور ساتویں کیتو ستاروں کی نشست کے اعتبار سے 2018ء آپ کی حیثیت وشخصیت اور کارکردگی کے حوالے سے نہایت ہی اہم جوشیلہ اور دبنگ سال دکھائی دیتا ہے۔ 18 سال بعد طالع میں راہو کی نومبر تک نشست کسی پریشانی کے برعکس نفع، عزت مال ودولت، تعلیمی اور سائنسی کامیابیاں خصوصاً مشترکہ مشاہدات کے تحت کئے گئے کاروبار یا بزنس پھلے پھولے حاسدین ومخالفین پر آپکا علمی روحانی اور مادی غلبہ رہے گا۔ مقابلہ کیتو کی ساتویں نشست سے شراکتی ازدواجی تعلقات میں سنجیدگی اور ایک دوسرے کا ادب واحترام اور خیالات کا خیال رکھنے سے ازخود یا دوسروں کی وجہ سے پیدا شدہ مسائل دور کرنے میں اور حاسدین کو سمجھنے میں مدد ملے۔ مادیت سے ہٹ کر روحانیت میں دلچسپی لینے والے اسدی افراد بلاخوف وخطر حاسدین پر حاوی رہیں گے۔ سعد اکبر ستارہ مشتری کی 8 نومبر تک چوتھے نشست آپ کے خاندانی عزت ووقار میں اضافہ ہوگا۔ اہلِ خاندان یا اپنے گھر وقفہ وقفہ سے تقریبات یا روحانی تقریبات کا سلسلہ جاری رہے۔ من پسند ذاتی سواری کا حصول ذاتی گھر یا جائیداد کی خرید فروخت یا پھر رہائشی تزئین و آرائش پر ضروری اخراجات کر کے خوشی محسوس کریں۔ زراعت وباغبانی سے تعلق رکھنے والے اسدی افراد اپنی فصلوں سے بھرپور فائدہ اُٹھائیں۔ جو لوگ اپنے گھر میں عبادت کیلئے ایک کمرہ مخصوص کریں اور نمازِ شب یا نمازِ فجر پڑھ کر دُعاؤں کا مسلسل معمول بنالیں۔ تو جنات اور ملائکہ بھی بحکمِ الٰہی آپ کے معاون ثابت ہوں اور گھر پر پڑی ہر بری نظر جادو ٹونہ کا یقینی خاتمہ ہو۔ ہر جمعرات اور اتوار اپنے گھر صندل یا لوبان کی دھونی دیتے رہیں۔ ستارہ زحل تمام سال چھٹے رہتے ہوئے صحتِ جسمانی مقدمات اور مشکلات اور قانونی مسائل و پریشانیاں نہ صرف بلکہ شراکتی وازدواجی ہم آہنگی شکوک وشبہات کی نظر ہوسکتی ہے۔ اپنی صحتِ جسمانی خصوصاً امراض معدہ وجگر کولیسٹرول یورک ایسڈ ذیابیطس جیسی امراض کا اچانک ظاہر ہونے کا اندیشہ۔ کیا ہی اچھا ہو کہ آپ شروع سال سے ہی اپنی صحت کا خیال رکھنے کیلئے کسی اچھے معالج سے رابطہ رکھیں اور ورزش معمول بنالیں۔ وراثتی جھگڑوں کا اندیشہ محتاط رہیں۔ بعض اسدی افراد کو جنوری فروری اور اکتوبر نومبر ڈر خوف یا ذہنی امراض کا اندیشہ۔ صدقہ وخیرات بھرپور طریقے سے دیں۔ ہر صدقہ مانگنے والے مستحق وغیر مستحق افراد کو مایوس نہ کریں۔ 2018ء خاندان میں رشتے ناطوں کے سبب اضافہ، سماجی سیاسی معروفیات کے سبب آپ کی عزت شہرت نیک نامی میں اضافہ ہو۔ 2018ء سال کے بہترین ایام 20 مارچ تا 20 اپریل۔ 21 جون تا 23 اگست ثابت ہوسکتے ہیں اپنے اہم کاموں کی پلاننگ ان ایام میں کرنی خوب رہے گی۔ کیتو کی ساتویں اور زحل کی چھٹے موجودگی کے سبب سارا سال منگل اور ہفتہ کو حسبِ توفیق صدقہ وخیرات ضرور دیتے رہیں۔ یقیناً اس حسنِ عمل سے ہر طرح کی ناگہانی آفات وبلیات سے محفوظ رہیں۔

**آپ کی شخصیت:**۔ آپکا حاکم ستارہ شمس وہ واحد ستارہ ہے جو آسمانی کونسل کا کنگ ہونے کے سبب آپ کے اندر بھی ایک جاہ وجلال اور کائنات کی تسخیر کا جذبہ رکھتا ہے۔ مادی یا روحانی تسخیر اس کا فیصلہ آپ صاحب مختار ہونے کے سبب خود کر سکتے ہیں۔ آپ کا حاکم ستارہ شمس 20 مارچ تا 20 اپریل شرف، 21 جون تا 23 جولائی اوج، 23 جولائی تا 23 اگست عروج یافتہ ہونے کے سبب 2018ء میں اہم ذمہ دارانہ فرائض کی انجام دہی اور حصول کامیابی کیلئے یہ ایام نہایت سعد ہیں۔ ذمہ دارانہ شخصیت کے سبب 2018ء ایک نہایت خوش بخت سال ہے۔ آپ کا تعلق کسی بھی شعبہ زندگی سے کیوں نہ ہو 2018ء پھلنے پھولنے اور آگے بڑھنے کا سال ہے۔ 2018ء میں شمس کی نحس تواریخ 20 جنوری تا 18 فروری، 23 ستمبر تا 23 اکتوبر، 22 تا 31 دسمبر رہنے

سے اپنے روزمرہ کے کام اور خصوصاً اہم کاموں کی انجام دہی میں احتیاط سے کام لیں۔ اپنے جذباتی پن اور بلاوجہ کے غم وغصہ پر قابو رکھیں۔ اپنی ذات کی سچائی صداقت صاف گوئی سے اپنے حاسدین ومخالفین پر قابو پاسکیں۔ سماجی وسیاسی مصروفیات خوب رہیں۔ اور آپ کو نمایاں مقام بھی ملیں۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:۔** بیت المال کا حاکم ستارہ عطارد آپ کے حاکم شمس کا ایسا دوست ہے جو بارہ منطقۃ البروج میں شمس کی گردش میں اس کے ساتھ ساتھ 27 درجے آگے پہنچ کر بہترین مالی اور مادی مشاورت دیتا رہتا ہے۔ خانہ مال کا حاکم ستارہ 6 تا 13 مئی، حالتِ فرح 23 مئی تا 13 جون عروج، 6 تا 22 ستمبر شرف اور 10 تا 31 اکتوبر اوج یافتہ رہنے سے آپ کے ذرائع آمدن نئے نئے کاروباری وسائل اور آپ کی مالی حیثیت و شخصیت میں مسلسل اضافے کا باعث بنے خصوصاً 6 تا 22 ستمبر ذرائع آمدن میں عجیب وغریب طریقے سے مالی فوائد ملنے کے ساتھ ساتھ خاندان میں بھی اضافہ متوقع ہے۔ 2018ء شمس زحل کی سعد نظرات 24،25،26،27 فروری، 28،29،30 اپریل، 13،14،15 اگست، 15،16،17 اکتوبر۔ ان ایام میں عملی پلاننگ فرمانے سے مسلسل کامیابیاں پیدا شدہ رکاوٹیں دور ہوکر ذرائع آمدن میں اضافہ کیلئے کوشاں رہیں۔ ستارہ عطارد 18 فروری تا 6 مئی، 13 تا 30 مئی، 31 اکتوبر تا 31 دسمبر، کمزور پوزیشن میں ہونے کے سبب مالی نقصانات سے بچنے کا اشارہ ہے۔ لین دین میں احتیاط اور اجنبی لوگوں پر ضرورت سے زیادہ بھروسہ کرنا نقصان کا باعث بن سکتا ہے۔ ان ایام میں ہر بدھ غرباء ومساکین کو کھانا کھلائیں یا پھر 5 سبز ٹافیاں ہر روز یا بدھ کے دن حشرات الارض کو بطور صدقہ ڈالیں اور صدقہ جاریہ کے طور پر غریب یا غرباء مساکین اور عزیز واقارب کی حسب توفیق مالی مدد سارا سال کرتے رہنا نیک رہے گا۔

**عزیز واقارب واندرونِ ملک سفر:۔** بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ ابتداء سال میں چھٹے ہونے سے عزیز واقارب بہن بھائیوں کی توقعات اور فرمائشوں کا سلسلہ جاری رہ سکتا ہے۔ اضافی ذمہ داریوں کیلئے تیسرے کا حاکم ستارہ زہرہ 11 فروری تا 7 مارچ شرف، 31 مارچ تا 24 اپریل عروج، 24 اپریل تا 19 مئی اوج، 14 جون تا 10 جولائی حالتِ فرح، میں رہنے سے عزیز واقارب بہن بھائی ہمسائے آپ پر مہربان اور فدا رہیں اور آپ کو بھی اُن کی مالی اخلاقی غرض ہر طرح کی خدمت کے مواقع ملیں ناراض بہن بھائیوں سے تجدید مراسم اور ان سے دوبارہ خوشگوار تعلقات استوار ہوں۔ اندرون ملک کئی ایک خوشگوار سفر پیش آئیں۔ دوران سفر صدقات کا خاص خیال رکھیں۔ ستارہ زہرہ 7 تا 21 مارچ وبال یافتہ رہنے سے قریبی لوگوں کی فرمائش پوری نہ کرنے کے سبب اِن کی جانب سے ناراضگی کا اندیشہ اس دوران غیر ضروری سفر سے اجتناب برتیں۔ ضروری ہو تو صدقہ وخیرات دے کر سفر کریں۔ البتہ تمام روحانی سفر عزیز واقارب کی خدمت یا دلجوئی جیسے کسی بھی سفر میں کوئی رکاوٹ نہ بنیں۔ ایسے ضروری سفر صدقہ جاریہ سمجھ کر ضرور انجام دیں۔

**خاندان، جائیداد، سواری اور زراعت:۔** بیت الارض شمسی زائچہ کا وہ اہم گھر جہاں آپ سکون کی تلاش میں اپنے گھر تشریف لاتے ہیں۔ سعد اکبر ستارہ مشتری 8 نومبر تک یہاں رہتے ہوئے شمسی زائچہ کے چوتھے آٹھویں اور بارہویں گھروں کو بھی سعادت دے گا۔ گھریلو تزئین وآرائش زمین جائیداد کی خرید وفروخت یا تبدیلی گھر، چھوٹے سے بڑے گھر میں جانے کی خواہش پوری ہوسکے، حسبِ چاہت سواری کا حصول، زراعت وباغبانی میں نت نئے جدید اور سائنسی فارمولے اپنانے سے 2018ء مریخ شمس کی سعد نظرات 7،8،9،10،11،12 جنوری بننے سے گزشتہ پیدا شدہ مشکلات دور ہوں۔ اور متوقع خاندانی وخانگی مشکلات سے بچنے کیلئے بھی آپ پلاننگ کر سکتے ہیں۔ مریخ شمس نحس نظرات 22 تا 27 مارچ، 24،25،26،27،28،29،30 جولائی، ٹریفک معاملات میں فکرو پریشانی، محتاط رہنے کے ساتھ ساتھ اِن ایام میں اپنے جذباتی پن غم وغصہ پر قابو رکھیں۔ دوسروں سے لڑائی جھگڑا کر کے آپ اپنی توانائیاں ضائع نہ کریں۔

**اولاد، انعامات ومحبت:۔** بیت اولاد شمسی زائچہ کے پانچویں گھر کا حاکم ستارہ مشتری 8 نومبر تک پانچویں سے بارہویں رہتے ہوئے اولاد کی فکرو پریشانی محبوب سے شکوک وشبہات جیسے خدشات کا اندیشہ ہے۔ صاحب اولاد افراد کیلئے ضروری ہوگا کہ وہ اپنے بچوں کی اعلیٰ تعلیم وتربیت اور اِن کی صحتِ جسمانی کی نگہداشت پر خاص طور سے توجہ دیں۔ کیا آپ نے کبھی اس بات پر غور کیا ہے کہ آپ کے بچے جس سپیڈ میں پڑھ رہے ہیں یہ اُن کیلئے درست ہے۔ سوشل میڈیا وائٹس ایپ اور انٹرنیٹ کا غلط استعمال اِن کے تعلیمی گراف کو یکسر گرا سکتا ہے اسی لئے والدین اور گارڈین پر لازم ہوگا کہ وہ اپنے بچوں کے روز وشب اور ان کے تعلیمی کیریئر پر خصوصی توجہ دیں۔ 8 نومبر کو سعد اکبر ستارہ مشتری آئندہ ایک سال کیلئے پانچویں آنے سے یکسر حالات کو بدل دے گا۔ اور جن والدین نے اپنے بچوں پر توجہ دی ہوگی وہ اِن کیلئے خوشیاں اس سال کے آخر اور اگلے سال یقیناً پالیں گے۔ انٹرنیشنل پرائز بانڈز اور لاٹریوں میں دلچسپی رکھنے

والے اسدی افراد 14,13,12 جنوری، 16,17,18,20,21,22,23,24,25,26,27 فروری، 28,29,30 اپریل، 10,11,12,13 مئی، 20,21,22 جون، 19,20 جولائی، 13,14,15 اگست، 7,8,9,10,12,13,14,15,16,17 اکتوبر، 15 تا 26 نومبر، 4,5,6,7,12,13,20,21,22,23 دسمبر۔ حصہ لیں تو بعید از قیاس نہیں کہ آپ کا کوئی بڑا انعام نکل آئے۔ حصول انعامات میں مزید راہنمائی کیلئے ادارہ کی ہر سال شائع ہونے والی کتاب "انعام کی نمبرز" آئینہ قسمت میں 2018ء کا مطالعہ بھی آپکو انعام کے قریب لے جائے۔

**صحت و امراض، ملازمتی کیرئیر:-** بیت الرض شمسی زائچے چھٹے کا حاکم ستارہ زحل 27 سال بعد سارا سال چھٹے اپنے گھر میں رہنے سے ہر عمر کے اسدی افراد اور خصوصاً 40 سال سے زیادہ عمر رکھنے والوں کو مشورہ ہے کہ اپنی صحت جسمانی ادویہ اور اغذیہ کا اپنے معالج کے مشورہ سے خاص طور پر خیال رکھیں ورنہ لاپرواہی سے صحت کے ساتھ ساتھ غیر ذمہ داری سے قانونی مسائل و پریشانیوں سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ وہ ذہین اسدی افراد جو اپنے علاوہ دوسروں کے مشورے بھی سن لیتے ہیں انہیں مشورہ ہے کہ وہ مندرجہ بالا امور میں سارا سال توجہ رکھیں۔ صحت اور حواس اور خصوصاً عالم رویا (خواب) میں عجیب وغریب پُراسرار واقعات ظاہر ہو سکتے ہیں۔ اچھے برے خواب کسی بھی شخص کو مرضی سے نہیں آتے۔ خوابوں کی تعبیر کا سچا علم اللہ تعالیٰ نے حضرت یوسفؑ کو عطا کیا۔ جب بھی کوئی پریشان یا ڈراؤنا خواب دیکھیں تو حضرت یوسفؑ کے وسیلہ سے دعا کرنے کے ساتھ ساتھ تین مرتبہ یہ مجرب وظیفہ "خواب دیدم یا محمدؐ نیک باشد یا علیؑ" پڑھ کر دعا کرنے سے بدخواب کے اثرات یقیناً زائل ہو سکیں۔ اپنے علاوہ عزیز و اقارب اور خصوصاً بزرگ افراد کی صحت و امراض جیسے مسائل بھی پیش آئیں تو اپنی ذات سے بڑھ کر ان کی عیادت خدمت سے ان کی دعائیں ضرور لیں۔ 2018ء نظر بد جادو ٹونا ناگہانی مسائل خرابی صحت تنگدستی سے بچنے کیلئے صدقہ وخیرات جی کھول کر دیتے رہیں۔ زحل شمس سعد نظرات 24,25,26 فروری، 28,29,30 اپریل، 15,16,17 اکتوبر، ہونے سے تمام پیدا شدہ حل المشکلات کیلئے بزرگوں مخلصین کی مشاورت آپ کے کام آسکتی ہے۔ جبکہ شمس زحل نحس نظرات 28,29,30 مارچ، 15,16 جون، 13,14,15 ستمبر اور 20,21,22,23 دسمبر۔ یہ وہ ناقص ایام ہیں جب عدم تحفظ کا احساس حاسدین آپ کیلئے مشکلات و مسائل پیدا کر سکتے ہیں۔ غیر ذمہ داری سے ملازمتی افراد کی تنزلی کا بھی اندیشہ ہے۔ صدقہ وخیرات مسلسل دیتے رہیں۔

**تعلقات، شراکتی وازدواجی مراسم، شادی:-** بیت الزوج شمسی زائچہ کا ساتواں گھر اس سال 2018ء خاص اہمیت کا حامل سال ثابت ہو سکتا ہے۔ کسی وجہ یا بلاوجہ غیر محسوس اسباب پُراسرار حالات و واقعات نظر بد جادو ٹونہ سے شراکتی ازدواجی مسائل پریشانیاں غیر محسوس طریقے سے بتدریج بڑھ سکتی ہیں آپ چونکہ فطرتاً حکومت پسند اور دوسروں کو زیر کر کے ہی تسکین محسوس کرتے ہیں۔ بے شک ساری زندگی ایسا طرز فکر اپنائیں لیکن 2018ء میں کیتو کی نومبر تک ساتویں نشست اور پھر چھٹے تبدیلی برج جبکہ ساتویں کا حاکم ستارہ زحل مسلسل سارا سال چھٹے گھر میں رہتے ہوئے ہر قسم کے تعلقات میں شکوک وشبہات پریشانیاں لا سکتا ہے۔ غیر قانونی کاموں اور سیاست میں ملوث اسدی افراد کچھ زیادہ ہی خطرات میں گھرے رہیں گے۔ 2018ء تقدیر کو تدبیر سے بہتر کیا جا سکتا ہے۔ 2018ء میں کوئی اہم فیصلہ جلد بازی میں کرنے کے بجائے ایک ہفتہ ایک دن یا کم از کم ایک گھنٹہ سوچ کر فیصلہ کریں۔ دوسروں سے ہار کر بھی آپ ان کے دل جیت سکتے ہیں۔۔ بظاہر یہ کام آپ کی طبع کیلئے مشکل ہی سہی، یقیناً کسی میڈیسن یا او پائے سے ہی شفا ملتی ہے۔ خواہاں اسدی افراد کے طے شدہ رشتے ٹوٹ سکتے ہیں اور شادی میں تاخیر جیسے اسباب بننے کا اندیشہ۔ ایسے میں ہر ہفتہ کالے چنے اور اتوار باجرہ حسب توفیق صدقہ حشرات الارض یا پرندوں کو ڈالیں۔ تدبیر اور صدقات سے ہی خواہاں افراد کی شادی خانہ آبادی طے پا سکتی ہے۔ شادی کے مضبوط بندھن کیلئے صدقات سارا سال مسلسل دیتے رہیں۔ شادی و نکاح کیلئے نیک وقت کا تعین بھی کسی نجم سے ضرور کروالیں۔

**وراثت، انشورنس، کلیم:** بیت الخوف اور پانچویں کا مشترکہ حاکم ستارہ مشتری 8 نومبر تک چوتھے رہتے ہوئے چوتھے آٹھویں اور بارہویں گھر کو 8 نومبر تک مسلسل ناظر رہنے کے سبب مشترکہ شراکتی اور وراثتی امور میں لین دین کرتے وقت تحریر وتقریر کا خاص طور سے خیال رکھیں۔ آٹھویں سے بارہویں کیتو کی موجودگی دوسرے آپ کو کسی لالچ اور ترغیب میں پھنسانے کی کوشش کر سکتے ہیں۔ معاہدے کرتے وقت خاص طور سے محتاط رہیں۔ وراثتی

معاملات اور انشورنس کلیم کے حصول کیلئے بزرگوں مخلصین اور اپنے قانونی مشیر سے مسلسل مشاورت کریں خصوصاً ستارہ مشتری 9 مارچ تا 10 جولائی رجعت میں ہونے کے سبب تب کچھ زیادہ ہی محنت اور صبر وتحمل سے کام لینا ہوگا۔ مشتری شمس سعد نظرات 9,8,7 جنوری، 15,14,13 مارچ، 6,5,4 جولائی، 12,11,10 ستمبر۔ بننے سے آپ پُر اعتماد طریقے سے اپنے مسائل کے حل کیلئے کوشش فرما سکتے ہیں تب مشترکہ مفادات کے کام کرنے بھی نیک رہیں گے۔ مشتری شمس نحس نظرات 12,11,10 فروری، 24 مارچ، 10,9 مئی، 8,7,6 اگست، 28,27,26 نومبر بننے سے اخلاقی یا قانونی مسائل و پریشانیاں، حاسدین مخالفین کے شر سے محفوظ رہنے کیلئے محتاط طرزِ فکر اپنائیں۔

**مستقبل کی منصوبہ بندی، بیرون ملک سفر، قانونی مشاورت و اعلیٰ تعلیم:۔** بیت السفر کا حاکم ستارہ مریخ شروع سال میں چوتھے ہمراہ مشتری 25 جنوری تک رہتے ہوئے بیرون ملک اجتماعی سفر اہل خاندان یا دوستوں کے ہمراہ پیش آسکتے ہیں۔ ایسے سفر باعث مسرت، اور زندگی کے یادگار ترین سفروں میں شمار کئے جاسکتے ہیں۔ نویں کا حاکم ستارہ مریخ 26 جنوری تا 17 مارچ پانچویں آنے سے اعلیٰ تعلیم کی غرض سے بیرونِ ملک جانے والے طلباء اپنے لئے اسکالرشپ تلاش کریں تو انہیں فل یا نصف اسکالرشپ کی آفر مل سکتی ہے۔ بیرونِ ملک آن لائن اعلیٰ ایجوکیشن کا سفر بھی جاری رکھ سکتے ہیں۔ 17 مارچ تا 16 مئی ستارہ مریخ چھٹے اپنے شرفی برج میں ہونے کے سبب بیرونِ ملک حصول روزگار ملازمت کے حل جانے کے خواہاں اسدی افراد کو بہتر مواقع میسر آئیں۔ 31 مارچ، یکم، 4,3,2 اپریل، مریخ زحل قران چھٹے ہونے سے بیرون ملک ملازمت کا اختتام یا جاری ملازمت میں مشکلات پیش آسکتی ہیں۔ مریخ زحل زہرہ سعد نظرات 10,9,8,7,6 جنوری، 18,17,16,15 فروری، 8,7,6, 12,11,10 اپریل، 16,15,14,13 جولائی، 9,8,7 اگست، 14,13,12,11 ستمبر، 26,25,24,23 اکتوبر، 28,27,26,11,10,9,8 نومبر، 18,17,16,15 دسمبر بننے سے بیرونِ ملک کاروباری اغراض و مقاصد اور روزگار کی تلاش کیلئے متعدد معاشی اور کاروباری فوائد ملیں۔ اور آپ ذمہ داری اور وفاداری نبھاتے ہوئے بہتر فیصلہ کرنے کی پوزیشن میں ہونگے۔ دیرینہ خواہش رکھنے والے اسدی افراد حج و زیارات مقدسہ پر بآسانی جاسکیں خواہ ان کے زادِ راہ ہو یا نہ ہو۔ ان کا ارادہ ہی ان کے سبھی نیک ارمان پورے کردے گا۔ جب قدرت ہی مہربان ہو تو پھر بھلا رکاوٹیں کیا کہتی ہیں۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت و وقار:۔** وتد السماء کا حاکم ستارہ زہرہ ابتداء سال میں چھٹے اور طالع کے حاکم شمس کے ساتھ تحت الشعاع ہونے سے کیرئیر کے حوالے سے 2018ء مستقل مزاجی سے محنت اپنی کاروباری عزت و ساکھ کو قائم رکھنے کیلئے آپ کو زیادہ محنت کرنی ہوگی۔ ستارہ زہرہ 11 فروری تا 7 مارچ شرف 31 مارچ تا 24 اپریل وتد السماء پر حالتِ عروج، 24 اپریل تا 19 مئی اوج، 14 جون تا 10 جولائی حالتِ فرح۔ رہنے سے ان ایام میں نئے کاروباری اسباب اور وسائل ملیں۔ آپ اپنی کاروباری ساکھ کو بہتر بنانے کیلئے اپنے کام میں جدت اور بہتری لائیں۔ 20 مارچ تا 20 اپریل اور 23 جولائی تا 23 اگست جب طالع کا حاکم شمس بھی شرف و عروج میں ہوگا تب کاروباری عزت اور ساکھ میں اضافہ ہو۔ اپنے کام میں جدت کیلئے آپ باقاعدہ علمی مشاورت اور ہنرمند افراد سے مل کے اپنے کام میں بہتری لائیں بااثر افراد اور حکام بالا کے علاوہ مخلص اور ہمدرد لوگ آپ کی مدد اور نصرت پر آمادہ ہونگے۔ آپ کے اندر خود اعتمادی بڑھے۔ آپ کا تعلق زندگی کے کسی بھی شعبہ سے کیوں نہ ہو۔ 2018ء میں اپنے فن اور پیشے سے کی گئی محبت اور محنت کے نتیجہ میں عظیم کامیابیاں ملیں۔ ملازم پیشہ افراد کو افسران بالا کی بیرون ملک کاروبار سے منسلک اسدی افراد متعدد کاروباری سفر اور اپنے کام کی حکمۂ انشورنس پر بھی توجہ دیں۔ کچھ بزرگ اسدی اپنے کام کو اپنی فیملی یا بچوں میں منتقل کرنے کی پلاننگ بھی کریں۔ اگر آپ کا کوئی فیملی بزنس ہے تو 2020,2019,2018ء بتدریج اہم سال ہیں سعدِ اکبر ستارہ مشتری مسلسل 8 نومبر تک دسویں کو سعد ناظر ہونے کے سبب کاروباری ساکھ عزت اور بڑھاوا ماہ بہ ماہ بڑھتا رہے گا۔ مارچ، اپریل، جولائی، اگست، ستمبر کے مہینے اہم اور نفع بخش ثابت ہونگے۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد:۔** بیت الامید اور خانہ مال کا مشترکہ حاکم ستارہ عطارد 2018ء میں آپ کی متعدد دیرینہ خواہشات کی تکمیل آپ کی اعلیٰ ظرفی مثبت سوچ اور رویہ کے تحت حلقۂ احباب میں وسعت اور اگر آپ کا سیاسی اور سماجی امور سے تعلق ہے تو پھر یہ سال

آپ کیلئے کچھ زیادہ ہی مصروفیات لا رہا ہے۔ کئی پرانے دوست اور ان کی جگہ اچھے اور مخلص دوستوں کی تعداد میں اضافہ ہو۔ آپ کا حاکم ستارہ عطارد 6 مارچ تا 13 مئی حالتِ فرح، 30 مئی تا 13 جون عروج یافتہ، 6 تا 22 ستمبر شرف یافتہ جبکہ 10 تا 31 اکتوبر اوج یافتہ رہے۔ دوستوں کے ساتھ اجتماعی اور سیاسی سوشل اور خوشی کی تقریبات کے متعدد مواقع سارا سال وقفہ وقفہ سے جاری رہیں۔ عطارد اور زہرہ سعد نظرات 3,4,5,6,19,20,21 مارچ، 17,18,19 اگست، 2,3,4 ستمبر، 15,16 دسمبر بننے سے ہم مزاج دوستوں سے ہم آہنگی مزید بڑھے۔ آپ کی شخصیت کی سحر انگیزی دوسروں کو آپ کا گرویدہ بنائے اور خاص طور سے جو افراد سیاست سے تعلق رکھتے ہیں۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:** بارہویں کا حاکم ستارہ قمر کیونکہ 14 دن بڑھنے اور 15 دن گھٹنے والا ستارہ ہے لہٰذا آپ کے حاسدین ومخالفین بھی یکساں نہیں رہتے۔ شروع سال میں بارہویں کا مالک قمر اپنے گھر سے بارہویں ہونے کے سبب خفیہ دشمن بے نقاب ہوتے رہیں۔ اور آپ ان سے محتاط رہیں۔ 8 نومبر تک مشتری کی یہاں اپنے شرفی برج کو سعد نشست آپ کو قانونی اور اخلاقی پریشانیوں سے نجات جلائے بیرون ملک حصول امیگریشن کیلئے سارا سال آپ جو بھی کوششیں کریں ان میں کامیابی ملے۔ عبادات وریاضت اور چلہ کشی میں روحانی سکون ولذت ملے دلائے بلکہ آپ اپنی ریاضت میں بھی کامیابیاں اور روحانی لذت ومنزلت پائیں۔ 2018ء کی وہ نحس تواریخ جو آپ کے خیالات وجذبات کو منتشر کرسکتی ہیں، وہ نوٹ فرمالیں۔ یکم ,2,3,28,29,30 جنوری، 25,26,27 فروری، 24,25,26 مارچ، 20,21,22 اپریل، 18,19,20 مئی، 14,15,16 جون، 12,13,14 جولائی، 8,9,10 اگست، 4,5,6 ستمبر، 2,3,4,29,30 اکتوبر، 25,26,27 نومبر، 23,24,25 دسمبر۔ احتیاط طلب اور صدقہ وخیرات دینے کیلئے ان تواریخ کو نوٹ فرمالیں۔

**اسدی مرد وزن پر گرہنوں کے اثرات:** 2018ء گرہنوں کے بداثرات سے محفوظ رہنے کیلئے تواریخ نوٹ فرمالیں۔ 31 جنوری طالع میں چاند گرہن آپ کی ذاتی حیثیت وشخصیت عزت اور صحت جسمانی کے ناگہانی مسائل وپریشانیاں پیش آنے کا خدشہ قبل ازیں ادائیگی صدقات ضرور دیں۔ 16 فروری طالع۔ مقابل ساتویں سورج گرہن لگنے سے دوسروں کے ساتھ اختلاف رائے شریک حیات کے ساتھ ناراضگی۔ طے شدہ منگنی یا رشتہ بھی متاثر ہوسکتا ہے۔ 13 جولائی سورج گرہن حاسدین مخالفین زیر ہوں اور بڑھتے ہوئے اخراجات پر قابو پانے کی کوشش کامیاب ثابت ہو۔ 28 جولائی ساتویں چاند گرہن لگنے سے ایک بار پھر شریک حیات یا شریک کار سے تعلقات میں شکوک وشبہات مسائل وپریشانیاں پیش آنے کا اندیشہ محتاط رہیں 11 اگست طالع میں آپ کے اپنے ہی حاکم سورج کو گرہن لگے۔ اپنی حیثیت وشخصیت نیک نامی کا خیال رکھتے ہوئے اپنے حاسدین سے بچیں۔ ممکن ہو تو ہم وزن گندم یا باجرہ یا پھر کم از کم 10 کلو باجرہ کا صدقہ ضرور دیں۔

**سعد تواریخ:** یکم ,3,6,7,10,11,12,22,27 جنوری، 5,10,15,18,21,24,25,27 فروری، 6,10,11,12,13,14,15,26 مارچ، 2,5,11,20,28,30 اپریل، 5,6,7,11,12,13,20,23,24,25 مئی، 4,5,9,18,22,23,24 جون، 3,4,5,9,17,22 جولائی، 2,7,9,15,16,21,22,25,27,31 اگست، 10,11,12,14,17,19,20,22,29,30 ستمبر، 4,14,15,19,29 اکتوبر، 3,5,6,7,10,11,12,18,28 نومبر، 2,12,13,18,20,21,27,31 دسمبر۔

**نحس تواریخ:** 2,9,13,14,16,25,29,31 جنوری، 7,11,12,23 فروری، 2,9,22,23,24,27,28,30,31 مارچ، 8,12,18,23 اپریل، 8,9,10,22,29 مئی، 6,7,8,20,26,27,28 جون، 6,8,11,19,20,24,25,26,27,28 جولائی، 4,6,18 اگست، 3,6,8,9,25,26,27 ستمبر، 2,11,12,13,16,17,23,24,25,28,31 اکتوبر، 15,23,30 نومبر، 5,6,15,23,29 دسمبر۔




حالات وواقعات کی روشنی میں




# سنبلہ

عطارد

24 اگست تا 22 ستمبر

حروف: پ غ

حاکم سیارہ: عطارد
نشان: دوشیزہ
ذاتی عقیدہ: میں تجزیہ کرتا ہوں (I Analiaz) عنصر: خاک (Earth)
خاصہ: تغیر پذیر (ذوجسدین)
نفسیاتی ٹائپ: ادارک
منسوب رنگ: ہرا، نیلا، بھورا، ملے جلے رنگ
خنثی اور موئث برج
اعضائے جسمانی: پیٹ کا نچلا حصہ
منسوب پھول: چنبیلی
منسوب پتھر: زمرد، فیروزہ، پیری ڈوٹ
منسوب درخت: برگد
منسوب دھات: پلاٹینم اور المونیم
بائیو کیمک سالٹ: کالی سلف

## خواتین خانہ اپنے سالانہ حالات 2018ء (کیرئیر، بزنس، ملازمت کو نکال کر) ویسے ہی پڑھیں

آسمانی کونسل پر یہ سال نور مصطفیٰ ﷺ کا سال بن کر طلوع ہوگا۔ سال 2018ء کا مفرد نمبر 2 جو کہ ملکہِ فلک قمر اور نور محمدیؐ سے منسوبہ نمبر بھی ہے۔ سال کے پہلے تین ماہ میں آپ سوا لاکھ مرتبہ کوئی سا درود پاک پڑھ کر بعد ازاں سال کے آخر تک 313 مرتبہ درود شریف پڑھ کر 2018ء میں (خواتین بغیر کسی شرعی عذر کے) سرکار دو عالم ﷺ کے وسیلہ سے اپنی نیک حاجات کیلئے بلا ناغہ دُعائیں کرنا معمول بنالیں تو 2018ء آپ کی ممکنہ خواہشات کی تکمیل کا سال بن کر طلوع ہوگا۔

2018ء آپ کے شمسی زائچہ میں تمام ستارے سعد گھروں میں ہونے کے سبب یہ سال انتہائی اہم تعمیر وترقی کا سال معلوم ہوتا ہے۔ بشرط آپ اپنے حساس پن اور وہم کو اپنے قریب نہ آنے دیں۔ راہو کیتو بارہویں چھٹے ہونے سے آپ کی بڑھتی ہوئی عزت وساکھ کو دیکھتے ہوئے حاسدین مخالفین کی جانب سے نظر بد اور جادو ٹونہ کے خدشات دکھائی دیتے ہیں۔ ابتداء سال طالع کا حاکم عطارد اوتاد میں بیٹھ کر راج یوگ جیسی کیفیت عطا کرے۔ ذہنی اور تخلیقی صلاحیتوں میں اضافہ طویل چھٹیاں گزارنے کو جی چاہے تو اس کی شروع سال میں پلاننگ کرلیں ذہنی اور روحانی سکون کیلئے آرام وآسائش کیلئے وقت بھی نکال سکیں۔ خاندانی اور خانگی ذمہ داریوں میں اضافہ ہو۔ سعد اکبر ستارہ مشتری اپنے فطرتی گھر کو 8 نومبر تک سعد ناظر رہے۔ عزیز واقارب سے منقطع شدہ بہتر تعلقات دوبارہ استوار ہوں آپ اپنے مستحق بہن بھائیوں کی مالی اور اخلاقی مدد کر کے روحانی خوشی محسوس کریں۔ نشر واشاعت موبائل انٹرنیٹ کی سرگرمیوں کے ساتھ ساتھ آپ کو لکھنے لکھانے اور دینی روحانی کتب کے مطالع کا بھی موقع ملے۔ بیرونِ ملک جانے کے خواہاں طلبہ بآسانی جاسکیں۔ انہیں اپلائی کرنے پر کوئی اسکالرشپ بھی میسر آسکتا ہے۔ حج وزیارات مقدسہ پر جانے والے سنبلی افراد کی دیرینہ خواہشات کی تکمیل یقینی ہو سکے زادراہ کا بندوبست بھی غیب سے ہوجائے۔ ستارہ زحل کا سارا سال قیام پانچویں ہونے سے صاحبِ اولاد افراد کی بہترین توجہ بچوں کی تعلیم وتربیت نگہداشت پر مرکوز رہے۔ معاملاتِ عشق ومحبت میں شکوک وشبہات اور غلط فہمیوں سے بچنا اور درگزر کرنا انتہائی ضروری ہوگا۔ 2018ء میں شراکتی اور ازدواجی تعلقات اور خصوصاً نئے بنائے گئے دوستوں سے بھی ایک حدِ فاصل رکھیں۔ اِن سے یک دم فری ہونا۔ اِن کے کئی ایک مطالبات تسلیم کرنے کے برابر ہوسکتا ہے۔ جسے آپ فی الحال پورا کرنے کی پوزیشن میں ہوں۔ بچوں کی تعلیم وتربیت اور شادی بیاہ پر اخراجات بلند رہیں۔ کیتو کی چھٹے موجودگی ملازمتی مسائل وذمہ داریوں میں اضافہ لائیں جسے ذمہ داری سے پورا کرنے میں آپ کے حلقہ احباب میں عزت وشہرت کا باعث بھی بن سکتا ہے۔ 2018ء اپنی صحت جسمانی کا خاص طور سے خیال رکھیں۔ 40، 50 اور 60 سال کی عمر کو پہنچنے والے سنبلی افراد اپنا میڈیکل چیک اَپ کروانے میں کسی غفلت اور لاپرواہی سے کام نہ لیں۔ 2018ء میں آسمانی کونسل پر ستارے جہاں اچھے اثرات مرتب کررہے ہیں وہاں اپنی صحتِ جسمانی کا خیال رکھنے کا بھی زبردست اشارہ ہے۔ آپ کو معلوم نہیں ہم آپ کو بتائے دیتے ہیں آپ اپنی بحالی صحت کے تسلسل کیلئے آپ خود ایک اچھے ڈاکٹر ہیں۔ ابتداء سال میں اپنی صحت کا کوئی پلان بنا کر آپ نے اس پر عمل کیا تو آپ کی صحت بہتر رہے گی۔ سنبلی خواتین اپنی پوشیدہ امراض میں شرم نہ کرتے ہوئے اپنی صحت کے مسائل سے اپنے قریبی فیملی ممبران کو ضروری اعتماد میں لیں تا کہ بروقت علاج سے آپ کی صحت بحال ہوجائے۔ خصوصاً 40 سے زیادہ عمر کے سنبلی افراد اپنی نظر کا ٹیسٹ بھی ضرور کروائیں۔ ضرورت ہو تو چشمہ لگوانے میں بھی کوئی عار محسوس نہ کریں۔

**آپ کی شخصیت:**۔ آپ کے طالع اور وتد السماء کا مشترکہ حاکم ستارہ عطارد علم ودانش تخلیقی بردباری اور مستقل مزاجی سے 2018ء میں تخلیقی کاموں کو انجام دیتا رہے گا۔ موجودہ سال آپ کیلئے غیر معمولی مستقبل کو درخشاں بنانے کے متعدد مواقع فراہم کرے گا۔ آسمانی کونسل میں ستاروں کی سعد نشست اور سعد نظرات سیارگان بننے والے اوقات کو ذہن میں رکھیں۔ سعد اوقات میں اپنے مستقبل اور کیرئیر کے معاملات پر توجہ دیں۔ ستارہ عطارد 6 مارچ تا 13 مئی حالات فرح، 30 مئی تا 13 جون عروج 6 تا 22 ستمبر شرف اور 10 تا 31 اکتوبر حالت اوج میں رہنے سے مجموعی طور پر یہ ایام حصول علم ودانش ذہنی وتخلیقی صلاحیتوں کو اُجاگر کرنے، علمی ادبی حلقوں سے وابستگی اساتذہ بزرگوں سے نہایت شفقت آمیز اور خوشگوار تعلقات اور مشاورت کا سلسلہ سارا سال وقفہ وقفہ سے جاری رہے۔ دور اندیشی اور مستقل مزاجی سے آپ سال کے پہلے 10 ماہ میں صحت کا خیال کریں گے ستارہ مشتری 8 نومبر کو سال بھر کیلئے وتد

العزت کو ناظر ہونے سے اس کے نتائج اس سال اور اگلے سال بھی آپ ملتے ہوئے محسوس کریں گے۔ آپ کو عملی طور پر یہ جان کر خوشی و مسرت ہوگی 2018ء میں آپ دُگنا چگنا کام کرنے کی ذہنی و جسمانی صلاحیت محسوس کریں۔ حلقہ احباب میں عزت و توقیر یقیناً بڑھے گی۔ تاہم ستارہ عطارد سال میں 3 مرتبہ رجعت پذیر ہوگا۔ 23 مارچ یا 15 اپریل، 26 جولائی تا 19 اگست اور 17 نومبر تا 7 دسمبر۔ اِن ایام میں کام کرنے کی رفتار قدرے سست پڑ سکتی ہے۔ خصوصاً 18 فروری تا 6 مارچ ہبوط اور 31 اکتوبر تا 5 جنوری 2019ء وبال اِن ایام میں دھوکہ دہی کا اندیشہ ہے محتاط رہیں۔ صدقہ و خیرات بھی ضرور دیں۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:**۔ خانہ مال کا حاکم ستارہ زہرہ 11 فروری تا 7 مارچ شرف، 31 مارچ تا 24 اپریل اور 7 اگست تا 9 ستمبر عروج جبکہ 24 اپریل تا 19 مئی حالتِ اوج میں رہنے سے ذرائع آمدن میں اضافہ مالی پوزیشن بہتر ہونے سے ٹھوس سرمایہ کاری یا بچت کی اسکیموں از قسم انشورنس پالیسی میں سرمایہ لگانا۔ آپ اور آپ کی فیملی کیلئے نیک ثابت ہوگا۔ اِن ایام میں دوسروں کی بھی مالی مدد کرنے کی پوزیشن میں ہوں اور آپ کے ہاتھوں صدقہ جاریہ کے بھی کام انجام پائیں۔ 2018ء میں عطارد مشتری سعد نظرات 24,25 جنوری، 2,3 مارچ، 19,20 جون، 16,17 ستمبر، 28,29,30 اکتوبر، 27,28 نومبر، 20,21,22 دسمبر۔ بننے سے مستقبل کو درخشاں بنانے کے تصویری خاکوں میں عملی قدم اُٹھا کر روحانی خوشی محسوس کریں۔ محنت فرض شناسی کا جذبہ سارا سال جاری رہنے سے آپ ایک روحانی خوشی بھی محسوس کریں۔

**عزیز و اقارب اور اندرونِ ملک سفر:**۔ بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ مریخ 26 جنوری تک تیسرے عروج یافتہ ہمراہ سعدِ اکبر ستارہ مشتری کے جو یہاں 8 نومبر تک رہے گا ہر دو کواکب کی سعد پوزیشن عزیز و اقارب، بہن بھائیوں سے خوشگوار مراسم تقویت پائیں۔ ناراض اقرباء سے صلح و دوستی۔ اہل خاندان کے بزرگوں کا کردار نمایاں رہے۔ مخلص شائستہ اور ذمہ درانہ رویہ بحال رکھنے سے آپ کی عزت نیک نامی میں اضافہ۔ بہن بھائیوں کے آپ کام آ کر ان سے دُعائیں لینے کے ساتھ ساتھ ان کے دل میں اپنی جگہ بھی بنائیں ستارہ مریخ 17 مارچ تا 16 مئی شرف یافتہ ہونے سے اندرون ملک سیر و تفریح، رشتے داروں سے تجدید مراسم کے متعدد سفر پیش آئیں۔ یوں معلوم ہوتا ہے کہ 2018ء وقفہ وقفہ سے مسلسل سفر کا سال رہے اور متعدد سفر وسیلہ ظفر ثابت ہوں۔ ستارہ مریخ 27 جون تا 27 اگست رجعت سے اِن ایام میں حاسدین مخالفین آپ کی بڑھتی ہوئی عزت و ساکھ سے حسد کرتے ہوئے آپ کے خلاف سازشیں کر سکتے ہیں۔ محتاط رہنے کے ساتھ صدقہ و خیرات ضرور دیں۔ دورانِ سفر و ٹریفک اپنی گاڑی کا چیک اَپ بھی ضرور رکھیں۔ مریخ عطارد سعد نظرات 2,3,4 فروری، یکم مارچ، 3,4,5 اپریل، 11,12,13 مئی، 5,6 جولائی، 18,19,20,21 اکتوبر، 26,27 نومبر، بننے سے اپنے خلاف بننے والی سازشوں عارضی مسائل و پریشانیاں تنازعات، نیکی کا صلہ، برائی جیسے صلے کی صورت میں ملے تو دُکھی ہونے کے بجائے نتائج اپنے مالک حقیقی پر ڈال دیں۔ 2018ء قریبی لوگوں کی خدمت کا بھی سال ہے۔ دانشمندی اسی میں ہوگی کہ آپ صلے کی توقع نہ رکھیں۔ جو لوگ آپ کو عزت دیں انہیں جواباً بڑھ کر ان کی حوصلہ افزائی اور تشکر آمیز رویہ ان سے قائم رکھیں۔

**خاندان، جائیداد، سواری اور زراعت:**۔ طالع اور وتد الارض کا حاکم ستارہ مشتری اپنے گھر سے بارھویں 8 نومبر تک رہتے ہوئے خاندانی عزت و وقار اور مستقبل کی کئی ایک ذمہ داریوں زمین جائیداد کی خرید و فروخت زراعت باغبانی ذاتی سواری کا حصول گھریلو تزئین و آرائش اور اہم خاندانی مصروفیات میں آپ کی توجہ اور شمولیت کی جانب توجہ رکھے گا۔ مستقل مزاجی سے کی گئی کوششیں شروع سال میں 100 فیصد درست ثابت اگر نہ بھی ہوئیں تو 8 نومبر ستارہ مشتری کے چوتھے سال بھر کیلئے آجانے سے آپ کی مصروفیات عزت و شان و شوکت میں اضافہ ہوگا۔ 2018ء کے آخری دو ماہ اور آئندہ سال 2019ء آپ کی خاندانی اور خانگی عزت و احترام اور مصروفیات کا گراف بلند رکھے گا۔ 2018ء میں بزرگوں خصوصاً اپنی والدہ محترمہ کی صحت کا خصوصی طور پر خیال رکھیں والدہ کو حج و عمرہ کرانے جیسی اگر آپ کی معصوم خواہش ہے تو وہ پوری ہو سکے۔ 2018ء مشتری عطارد کی سعد نظرات 24,25,26 جنوری، 2,3 مارچ، 19,20 جون، 16,17 ستمبر، 28,29,30 اکتوبر، 27,28,29 نومبر، 20,21,22 دسمبر بننے سے آپ کے کئے گئے فرض شناس فیصلے اہل خاندان کیلئے آسانیاں پیدا کرنے اور خصوصاً اہلِ خاندان کے طلباء کی تعلیمی رہنمائی کرنے میں آپ خوشی محسوس کریں۔ مشتری عطارد نحس نظرات 13,14 فروری، 30 اپریل تا 22 مئی، 8,9,10 جولائی، 10,11,12,27,28,29 اگست بننے سے دوسروں کو سکھانے کے بجائے دوسروں سے سیکھنے پر توجہ دینے سے خواہ مخواہ کی ذہنی تفکرات پریشانیوں سے بچا جا سکتا ہے ان ایام میں حسب توفیق صدقہ و خیرات بھی ضرور دیں۔

**اولاد، انعامات و محبت:**۔ بیت الاولاد کا حاکم ستارہ زحل 27 سال بعد سارا سال پانچویں گھر میں عروج یافتہ رہتے ہوئے اولاد کی اعلیٰ تعلیم و

تربیت سنجیدہ نوعیت کے معاملات اُلفت ومحبت اور حصول انعام کی دیرینہ خواہش آپ کی ذہنی وتخلیقی صلاحیتوں میں اور آپ کا جذبہ تخلیق سارا سال بہتر رہے۔ یوں تو سبھی مندرجہ بالا امور میں بہتری پائیں تاہم ستارہ زحل 18 اپریل تا 9 ستمبر جب رجعت میں ہوگا تب بچوں کے تعلیمی مسائل اور ان کا تعلیمی کیریئر آپ کی توجہ کا محتاج بچوں کے اساتذہ سے بچوں کی علمی ذہنی نفسیات کے بارے میں ضروری ڈسکس کریں۔ بچوں کو ڈانٹنے کے بجائے ان کی شفقت ومحبت سے ان کے اساتذہ سے ملکر حوصلہ افزائی کریں۔ طویل سنجیدہ محبت کی منتہی منگنی یا شادی کے نیک اسباب بنیں۔ تخمین بازی یا اسٹاک ایکسچینج میں حصہ لینے والے سنبلی افراد اپنے تجربات کی روشنی میں فوائد اُٹھا سکتے ہیں انہیں ایک ٹپ ہدیہ ہے کہ جب مارکیٹ کے شیئرز گرنے لگیں تو تب خریداری کو ترجیح دیں۔ انٹرنیشنل لاٹری اور پرائز بانڈز میں دلچسپی لینے والے سنبلی افراد 14,13,12 جنوری، 22,21,17,16,15 فروری، 21,20,19,6,5,4,3 مارچ، 8,7,6 اپریل، 19,18 مئی، 15,14,13 جولائی، 19,18,17 اگست، 14,13,12,11,8,7,4,3,2 ستمبر، 26,25,24,23,16,15,13,12,11 اکتوبر اور 18,17,16,15 دسمبر حصہ لیں تو بعید از قیاس نہیں کہ ان کا کوئی بڑا انعام نکل آئے مزید حصول انعام کی رہنمائی کیلئے ادارہ کی ہر سال چھپنے والی کتاب "انعام کی نمبرز 2018ء" کا ایڈیشن بھی آپ کی رہنمائی کر سکتا ہے۔ یہ بات توطے ہے کہ 2018ء میں آپ کا کوئی نہ کوئی انعام لگ سکتا ہے۔

**صحت وامراض، ملازمتی کیرئیر**:۔ بیت المرض کا حاکم ستارہ زحل تمام سال چھٹے سے بارہویں پانچویں گھر رہتے ہوئے جسمانی امراض، قانونی مسائل ملازمت یا روزگار سے متعلقہ سبھی امور 2018ء میں قابل توجہ رہیں گے۔ ستارہ کیتو چھٹے اور مقابلہ راہو رہنے سے کچھ حساس سنبلی افراد ہوائی اشیاء نظر بد اور جادو ٹونے جیسی کیفیات محسوس کریں۔ ہر منگل گوشت یا کلیجی پھیپھڑے کا صدقہ دیں۔ سونے سے پہلے باوضو 7 مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں اور دم شدہ پانی پئیں اس حسن عمل سے آپ پریشانیاں دور ہوتی محسوس کریں۔ قریبی شخصیات رشتے دار خصوصاً ماموں یا بہن بھائی کے بچے، بھتیجے، بھانجے، بھانجیوں کی صحت کی جانب سے فکر و پریشانی کا اندیشہ۔ اپنے سالگرہ کے قریب اپنا مکمل میڈیکل چیک اپ یا کم از کم بلڈ کا مکمل ٹیسٹ ضرور کروائیں۔ کام کاج کی زیادتی کے سبب 2020,2019,2018 صحت کے حوالے سے انتہائی توجہ طلب سال دکھائی دیتے ہیں۔ ستارہ زحل 18 اپریل تا 6 ستمبر رجعت کے سبب صدقہ وخیرات اور ہیلتھ کیئر کیلئے اہم ایام ہیں۔ زحل عطارد سعد نظرات 14,13,12 جنوری، 22,21 فروری، 19,18 مئی، 8,7 ستمبر، 13,12,11 اکتوبر بننے سے بیروزگار افراد کو روزگار کے اعلیٰ مواقع بآسانی میسر آئیں۔ تبدیلی ملازمت اور صحت جسمانی قانونی مسائل کیلئے ان ایام میں عقلی منطقی ارتکاز توجہ اور بزرگوں کی مشاورت سے تمام حل المشکلات ممکن حل ہوسکیں۔ زحل عطارد نحس نظرات 11,10 مارچ، 27,26,25,24,6,5,4 اپریل، 16 جون، 22 جولائی، 24,23 ستمبر، تنگ نظری جلد بازی اور جذباتی پن سے مسائل پیش آنے کا خدشہ، محتاط رہیں اور صدقہ وخیرات دیتے رہیں۔

**تعلقات، شراکتی وازدواجی مراسم، شادی**:۔ بیت الزوج کا حاکم ستارہ مشتری 8 نومبر تک تیسرے رہتے ہوئے ساتویں گھر کو سعد ناظر ہونے سے خواہاں سنبلی لڑکے اور لڑکیاں اور ان کے والدین جو شادی کیلئے فکر و پریشانی میں ہیں۔ ان تمام سنبلی افراد کیلئے خوشخبری ہے کہ وہ اپنی شادی خانہ آبادی کیلئے تیار ہو جائیں انہیں اچھے پسندیدہ خوش مزاج دوست خیال رکھنے والے مالدار اور صاحب نصیب شریک حیات کی عنقریب خوشی ملے نہ صرف یہ بلکہ ان کے سسرال والے بھی آپ کو ہر لحاظ سے عزت اور پذیرائی دیں۔ عقد ثانی اور ٹوٹے دل کے سنبلی افراد کیلئے بھی خوشخبری موجود ہے۔ 2018ء میں سماجی سیاسی کاروباری تعلقات بھرپور انداز سے جاری رہیں آپ کی حیثیت وشخصیت میں اضافہ ذہنی سکھ اور سکون کا باعث بنے۔ دیرینہ اور پرانے تعلقات پھر جڑ جائیں۔ ناراض زوجین کے مابین دوبارہ صلح صفائی ممکن ہو سکے۔ ستارہ مشتری 9 مارچ تا 10 جولائی جب رجعت میں ہو تب شریک حیات کے جذبات واحساسات کو اہمیت دیں۔ مشتری عطارد سعد نظرات 26,25,24 جنوری، 3,2 مارچ، 20,19 جون، 17,16 ستمبر، 30,29,28 اکتوبر، 28,27 نومبر، 22,21,20 دسمبر بننے سے آپ کے ذمہ دارانہ اچھے فیصلے ذاتی اور اجتماعی لحاظ سے دوسروں کو فائدہ خصوصاً شریک حیات یا شریک کار کو آپ کی ذات سے فوائد اور بونس جیسی خوشیاں ملیں۔ مشتری عطارد نحس نظرات 14,13 فروری، 30 اپریل تا 22 مئی، 9,8 جولائی، 29,28,27,12,11,10 اگست، بننے سے خود اعتمادی سے بڑھ کر فیصلے نہ کریں۔ ذہنی سکھ اور سکون کیلئے جلد بازی میں کئے گئے فیصلے ان دنوں مسائل اور شکوک وشبہات کا باعث بن سکتے ہیں۔ صدقہ خیرات جاری رکھیں۔

**وراثت، انشورنس، کلیم**:۔ بیت الخوف کا حاکم ستارہ مریخ 26 جنوری تک تیسرے ہونے سے بہن بھائیوں سے وراثتی مسائل ہائی لائٹ ہو سکتے ہیں۔ 26 جنوری تا 17 مارچ مریخ کی چوتھے موجودگی اہلِ خاندان کے بزرگ افراد خاندانی وراثتی معاملات میں آپ انصاف کا ساتھ دیں۔ اگر آپ حق

پر ہیں تو آپ کو جلد انصاف مل سکے۔ 17 مارچ تا 16 مئی مریخ پانچویں شرف یافتہ مگر یہاں پانچویں چھٹے کے مشترکہ حاکم زحل کی موجودگی آپ کے حساس معاملات میں جذبات کو اُبھار سکتے ہیں۔ خصوصاً 31 مارچ تا 14 اپریل قران نحسین یہاں ہونے کے سبب یہ اس سال بھر کی انتہائی اہم اور ناقص تواریخ جب آپ کو اپنے جذبات پر کنٹرول رکھنا ہوگا۔ نظم وضبط، صبر وتحمل بردباری کا دامن ہاتھ سے نہ جانے دیں۔ ورنہ خرابی قسمت اور بدقسمتی جیسے ناگہانی واقعات پیش آسکتے ہیں۔ 16 مئی تا 16 نومبر مریخ چھٹے حل المشکلات کیلئے یہ وقت اہم حصول انشورنس کلیم اور شراکتی معاملات کیلئے بھی 2018ء کی اپنی جگہ اہمیت ہے۔ اس سال کوئی بڑا انشورنس کلیم یا وراثتی جھگڑے ذرا سی کوشش فرمانے سے آف دی کورٹ اور پنچائتی طریقے سے بآسانی آپ اس کو حل کر سکیں۔ مریخ عطارد سعد نظرات 3,2,4 فروری، یکم 2 جون، 24,23 ستمبر بننے سے آپ کی قوت فیصلہ ذمہ دارانہ فرائض کی انجام دہی۔ اعلیٰ تخلیقی یا تکنیکی مہارت کے سبب آپ اپنے مقاصد دوسروں سے بآسانی پاسکیں۔ جبکہ مریخ عطارد نحس نظرات 28 فروری، یکم مارچ، 5,4,3 اپریل، 13,12,11 مئی، 6,5 جولائی 21,20,19,18 اکتوبر، دوسروں کی وجہ سے مسائل وپریشانیاں اور تنازعات کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ محتاط رہتے ہوئے صدقہ وخیرات بھی ضرور دیتے رہیں۔

**مستقبل کی منصوبہ بندی، بیرون ملک سفر، قانونی مشاورت واعلیٰ تعلیم:۔** بیت النصیب یا بیت السفر کا حاکم ستارہ زہرہ 2018ء میں بارہ منقطۃ البروج میں سیر کناں رہتے ہوئے آپ کے بیرونِ ملک کاروباری وتعلیمی معاملات اور سفر مقدس جیسے دیرینہ امور میں نصیب یاوری کروائے گا۔ ستارہ زہرہ 6 اکتوبر تا 16 نومبر رجعت میں ہونے کے سبب بقایا 2018ء کے تمام ایام وقفہ وقفہ سے سعادت دیتے رہیں گے۔ سعد اکبر ستارہ مشتری 8 نومبر تک اپنے اس فطرتی گھر کو سعد ناظر ہونے کے سبب آپ اپنے مستقبل کو درخشاں بنانے کیلئے آپ کی ذہنی وتخلیقی صلاحیتوں میں اضافہ مخلصین وبزرگوں کی مشاورت ودُعائیں صاحب حال رہیں۔ قانونی امور میں بھی مسائل وپریشانیاں حل ہوں۔ ستارہ زہرہ 11 فروری تا 7 مارچ شرف، 31 مارچ تا 24 اپریل اور 7 اگست تا 9 ستمبر عروج جبکہ 24 اپریل تا 19 مئی حالتِ اوج میں رہنے کے سبب 2018ء میں یہ بھی سعد ایام آپ کا نصیب یاوری کروانے کیلئے معاون ثابت ہوں۔ مستقبل کی ذمہ داریاں سنبھالنے کیلئے تیار رہیں۔ 2018ء اور 2019ء دونوں اہم سال ہیں۔ بیرون ملک کاروباری اغراض ومقاصد کے سفران ایام میں نیک رہیں اور مجموعی طور پر حج وزیارات مقدسہ پر جانے والے ستعلی افراد کا نصیب یاور ہو۔ زہرہ عطارد سعد نظرات 6,5,4,3,19,20,21 مارچ، 19,18,17 اگست، 4,3,2 ستمبر، 16,15 اکتوبر، بننے سے نیک وسائل اور اعلیٰ کاروباری بیرونِ ملک معاہدے ملنے سے اپنی روح میں تسکین وتازگی محسوس کریں تو شکرا ورسجدے کو بجالاتے رہیں۔

**کیریئر، کاروبار، عزت ووقار:۔** بیت العزت اور طالع کا مشترکہ حاکم ستارہ عطارد 30 مئی تا 13 جون عروج، 6 تا 22 ستمبر شرف اور 10 تا 31 اکتوبر اوج میں رہتے ہوئے۔ 2018ء مجموعی طور سے یہ بھی تواریخ نیک ثابت ہوں۔ آپ کا تعلق زندگی کے کسی بھی شعبہ سے کیوں نہ ہو آپ حکمت عملی پلاننگ اور مشاورت سے اپنے کیریئر یا کاروبار کو سنوارنے یا بڑھانے کیلئے نیک کوششیں فرماسکتے ہیں۔ 2018ء ستاروں کی نیک نشست خصوصاً سعد اکبر ستارہ مشتری کے سبب 2019,2018ء کیریئر عزت ووقار کے حوالے سے انتہائی اہم سال ثابت ہونگے۔ ایسے افراد جنہیں اپنا کاروبار نہ چلنے کی شکایت رہتی ہے ان کے کاروبار کیریئر میں بھی بہتری آئے گی ستعلی تبدیلی کاروبار یا نئے کاروبار کا آغاز کر سکتے ہیں۔ اور انہیں اپنی اس کاوش میں یقیناً کامیابیاں ملیں۔ 2018ء ستارہ عطارد کی نحس تواریخ 18 فروری تا 6 مارچ ہبوط۔ 13 تا 30 مئی حضیض اور 31 اکتوبر تا 5 جنوری 2019ء حالتِ وبال میں رہے جبکہ سال 2018ء میں تین مرتبہ رجعت 23 مارچ تا 15 اپریل۔ 26 جولائی تا 19 اگست اور 17 نومبر تا 7 دسمبر میں ہونے کے سبب اپنے اہم کاروباری فرائض وذمہ داریاں عزت ووقار جیسے بھی امور احتیاط طلب ہونگے۔ اپنے حاسدین ومخالفین سے خصوصاً محتاط رہیں اس کے علاوہ 2018ء عطارد زہرہ مشتری سعد نظرات 7,8,9,24,25 جنوری، 28 فروری، یکم 2,3,4,5,6,19,20,21 مارچ، یکم 2,19,20 جون، 23,22,21 جولائی، 19,18,17 اگست، 17,16,4,3,2 ستمبر، 30,29,28,16,15 اکتوبر، 28,27 نومبر، 22,21,20 دسمبر بننے سے فرض شناسی اور اچھے فیصلوں کی بدولت آپ اپنا اور اپنی فیملی کا مستقبل درخشاں بنا سکیں گے اور متعدد کاروباری فوائد بھی نصیب ہوں۔ تاہم عطارد زہرہ مشتری نحس نظرات 3,4,5,13,14 فروری، 17,16 اپریل، 30 اپریل تا 22 مئی، 10,9,8 جولائی، 29,28,27,12,11,10 اگست بننے سے نئے کاروباری مالی تجربات سے گریز کریں۔ جلد بازی میں کسی ایسی جگہ سرمایہ کاری نہ کریں جہاں رقم کے ڈوب جانے کا ایک فیصد بھی خطرہ ہو۔ ان ایام میں حکام افسران بالا بااثر لوگوں کی ناراضگی بھی مول نہ لیں۔ محتاط رہتے ہوئے حسب توفیق صدقہ خیرات بھی ضرور دیتے رہیں۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد:۔** بیت الامید خواہشات کا گھر 2018ء میں نہایت اہمیت کا حامل یوں رہے گا کہ سعد اکبر ستارہ اپنے شرفی گھر کو 8 نومبر تک سعد جبکہ نحس اکبر ستارہ زحل سارا سال مقابلے کی نظر سے ناظر رہے گا۔ نیکی اور بدی کی اس جنگ میں آپ کے حلقہ احباب میں دوستوں کی تطہیر ہو جائے گی۔ حاسد اور مطلبی اور کم ظرف دوست آپ کی زندگی سے یوں نکل جائیں گے جیسے وہ آپ کو جانتے نہ تھے۔ اور ان کی جگہ نئے اور اچھے لوگ آپ کی زندگی میں داخل ہونگے خصوصاً سماجی اور سیاسی حلقوں میں آپ کی عزت و پذیرائی میں اضافہ ہوگا۔ گیارہویں کا حاکم ستارہ قمر 2018ء حالت شرف برج ثور اور عروج برج سرطان میں یکم ,2,3,24,25,26,28,29,30 جنوری، 21,22,23,25,26,27 فروری، 20,21,22,24,25,26 مارچ، 16,17,18,20,21,22 اپریل، 14,15,16,18,19,20 مئی، 10,11,12,14,15,16 جون، 7,8,9,12,13 جولائی، 4,5,6,8,9,10,31 اگست، یکم ,4,5,6,27,28,29 ستمبر، 2,3,24,25,26,29,30 اکتوبر، 21,22,23,25,26,27 نومبر، 18,19,20,22,23,24 دسمبر سعد تواریخ کا زمانہ عزت و وقار اور نئے دوستوں میں اضافہ کا باعث بنے جبکہ 2018ء میں قمر در عقرب اور جدی کی نحس تواریخ 10,11,12,15,16,17 جنوری، 6,7,8,11,12,13 فروری، 6,7,8,13,14,15 مارچ، 2,3,4,7,8,9,29,30 اپریل، 4,5,6,26,27,28,31 مئی، یکم ,2,23,24,25 جون، 20,21,22 جولائی، 16,17,18,21,22,23 اگست، 13,14,15,17,18,19 ستمبر، 10,11,12,15,16,17 اکتوبر، 7,8,9,11,12,13 نومبر، 4,5,6,9,10,11 دسمبر کے ایام احتیاط طلب نوٹ فرمالیں۔ ان ایام میں حاسدین مخالفین سے محتاط رہتے ہوئے صدقات و خیرات ضرور دیں۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:۔** بیت الاعداد کا حاکم ستارہ شمس 20 تا 20 اپریل شرف، 21 جون تا 23 جولائی تا 23 اگست حالت عروج میں رہے گا۔ یہ بھی سعد ایام بیرون ملک حصول امیگریشن، شوق روحانیات چلہ کشی عملیات کی تسخیر و ریاضت کیلئے موزوں روحانی بزرگوں سے کسب فیض اور دعائیں ملیں ان ایام میں بڑھتے ہوئے اخراجات پر اگر قابو نہ پایا گیا تو مشکلات و پریشانیاں بڑھ کر قرض مرض جیسی نوبت پیش آسکتی ہے۔

**سنبلی مرد و زن پر گرہنوں کے اثرات:۔** 2018ء گرہنوں کے بداثرات سے بچنے کیلئے سال کے یہ ایام یاد رکھیں 31 جنوری بارہویں چاند گرہن لگنے سے آپ کے دشمن زیر ہوں اخراجات پر قابو پاسکیں۔ تاہم نظر بد جادو ٹونہ اور کسی عمل کی رجعت کا شکار ہو سکتے ہیں۔ عمل کرنے سے پہلے کسی صاحب عمل سے اجازت ضرور لیں۔ 16 فروری چھٹے سورج گرہن لگنے سے ملازمتی فرائض و پریشانیوں میں غیر ذمہ داری سے تنزلی اور صحت کے مسائل پیش آسکتے ہیں البتہ قرض سے نجات کے اسباب بنیں۔ 13 جولائی گیارہویں سورج گرہن لگنے سے دوسروں سے زیادہ توقعات وابستہ نہ رکھیں۔ کسی دوست کی بے وفائی کا صدمہ بھی برداشت کرنا پڑے۔ 28 جولائی چھٹے چاند گرہن لگنے سے صحت و قانونی مسائل پریشانیاں پیش آسکتی ہیں۔ البتہ قرض کے نجات کی کوشش بارآور ثابت ہو۔ 11 اگست بارہویں سورج گرہن لگنے سے بیرون ملک حصول امیگریشن کے سلسلہ میں کاغذات مکمل نہ ہونے کے سبب عارضی رکاوٹ پیش آئے۔ امراض چشم اور بائیں آنکھ یا آدھے سر کا درد جیسے مسائل پیش آئیں تو فوراً اپنے ڈاکٹر سے مشورہ لیں۔

**سعد تواریخ:۔** 7,13,20,25,26 جنوری، 3,10,15,17,21,22,25,26 فروری، 4,8,14,19,20,23,27 مارچ، یکم ,3,10,14,19,23 اپریل، 3,8,13,18,23,25 مئی، یکم ,4,6,13,19,21,24 جون، 10,15,22,24 جولائی، 3,7,9,15,18,19,30 اگست، 3,4,6,7,9,16,19,21,24,30 ستمبر، 5,10,12,16,19,23,29,31 اکتوبر، 4,9,14,19,27 نومبر، یکم ,11,16,22,26,28,30 دسمبر۔

**نحس تواریخ:۔** 8,28 جنوری، 7,14 فروری، یکم ,11,25,31 مارچ، 5,7,21,26,28 اپریل، 5,7,12,21,26 مئی، 7,16,29,30 جون، 5,8,9,19,29 جولائی، 5,11,17,25,28 اگست، 2,14,23,27 ستمبر، 3,11,18,20,26 اکتوبر، 2,17,26,29 نومبر، 13,21,25 دسمبر۔




حالات وواقعات کی روشنی میں




# میزان

زہرہ

23 ستمبر تا 23 اکتوبر

حروف: ر ت ط

حاکم سیارہ: زہرہ — نشان: ترازو

ذاتی عقیدہ: توازن (I Balance) — عنصر: ہوا (Air)

خاصہ: تغیر پذیر (منقلب) — نفسیاتی ٹائپ: خیالی اور تصوراتی

منسوبی رنگ: سفید نیلا — اعضائے جسمانی: گردے

منسوبی پھول: بڑے گلاب — منسوب پتھر: ڈائمنڈ، وہائٹ ٹوپاز

منسوبی غذا: ولیہ بشتر پھل — منسوب درخت: سفیدہ اور دیودار

قسمت اور مذکر برج — بائیو کیمک سالٹ: نیٹرم فاس

## خواتین خانہ اپنے سالانہ حالات 2018ء (کیریئر، بزنس، ملازمت کو نکال کر) ویسے ہی پڑھیں

آسمانی کونسل پر یہ سال نور مصطفیٰ ﷺ کا سال بن کر طلوع ہوگا۔ سال 2018ء کا مفرد نمبر 2 جو کہ ملکۂ فلک قمر اور نور محمدیؐ سے منسوبہ نمبر بھی ہے۔ سال کے پہلے تین ماہ میں آپ سوا لاکھ مرتبہ کوئی سا درود پاک پڑھ کر بعد ازاں سال کے آخر تک 313 مرتبہ درود شریف پڑھ کر 2018ء میں (خواتین بغیر کسی شرعی عذر کے) سرکار دو عالم ﷺ کے وسیلہ سے اپنی نیک حاجات کیلئے بلا ناغہ دُعائیں کرنا معمول بنالیں تو 2018ء آپ کی ممکنہ خواہشات کی تکمیل کا سال بن کر طلوع ہوگا۔

2018ء ابتداء سال آسمانی کونسل پر ستاروں کی نشست انتہائی مضبوط اور طاقتور دکھائی دیتی ہے۔ آپ کا حاکم ستارہ زہرہ چوتھے میں راج یوگ پوزیشن بنائے ہوئے۔ شراکت اور مال کا حاکم ستارہ مریخ دوسرے اپنے گھر میں مضبوط پوزیشن ہمراہ سعد اکبر اور فطرتی مال و دولت خیر و برکت کا حاکم ستارہ مشتری بارہ سال بعد خانہ مال میں 8 نومبر تک رہے گا۔ جبکہ چوتھے پانچویں کا ستارہ زحل چوتھے بیت الارض میں 27 سال بعد اپنے گھر میں رہتے ہوئے ایک مضبوط راج یوگ بنا رہا ہے۔ ابتداء سال سے ہی ذرائع آمدن کو بڑھانے کیلئے نئے کاروباری و مالی وسائل میں ٹھوس سرمایہ کاری طویل المعیاد معاشی اسکیموں از قسم اپنی فیملی کے تحفظ کیلئے کوئی بڑا انشورنس پلان یا بچت اسکیموں کی جانب آپ کا رجحان بڑھے۔ آپ کا تعلق زندگی کے کسی بھی شعبہ سے کیوں نا ہو۔ آپ کی مال و دولت اور خاندان میں اضافہ ہوگا۔ ذہنی و تخلیقی صلاحیتیں بڑھنے سے آپ طویل المعیاد کی بجائے شارٹ کٹ طریقے سے اپنے اور اپنی فیملی کے ذرائع آمدن کو بڑھانے اور ان کے مالی تحفظ کیلئے مستحکم فیصلے کر پائیں اپنی اعلیٰ ظرفی سے آپ خاندانی اور اجتماعی مفادات کیلئے بھی بہتر فیصلے کرنے کی پوزیشن میں ہوں۔ دوسروں کا بھلا اور قدر کرنے سے آپ کو کئی گنا دُعاؤں کی صورت میں واپسی ملے۔ ستارہ مشتری 9 مارچ تا 10 جولائی رجعت میں ہونے کے سبب مالی معاملات میں قدرے سست روی آئے تو متفکر ہونے کی ضرورت نہیں۔ 2018ء مجموعی طور پر ہر لحاظ سے ایک خوش بخت سال ثابت ہوگا۔ ایک اور اہم ستارہ زحل چوتھے ہونے سے زمین جائیداد پراپرٹی وراثت اور خاندان کے سبھی معاملات اہمیت کے حامل رہیں۔ اندرونِ خانہ مہمانوں کی آمد و رفت اور وقفہ وقفہ سے خاندان میں تقریبات ہونے سے آپ کی مصروفیت میں اضافہ رہے۔ آپکو اہلِ خاندان کے مختلف احباب کی خدمت اور خصوصاً والدہ اور ان کے خاندان کی خدمات کے بھی مواقع ملیں۔ 2018ء اس لحاظ سے بھی خوش قسمت سال ہے جس میں خاندانی اختلافات کو حل کرنے کا موقع ملے۔ نیز زراعت و باغبانی سے تعلق رکھنے والے میزانی افراد اپنی زراعت اور میراث کو از سرِ نو جدت زمانہ کے ساتھ ترتیب دینے کی پوزیشن میں ہوں۔ 2018ء میں مستقل مزاجی فرمانے سے آپ اپنی زندگی کے کئی اہم پینڈنگ کام انجام دینے کی بھی پوزیشن میں ہوں۔ ستارہ زحل 18 اپریل تا 6 ستمبر رجعت میں ہونے کے سبب آپ کو کچھ لوگوں کی جانب سے شدید تنقید کا سامنا بھی پیش رہ سکتا ہے۔ خصوصاً سماجی اور سیاسی وابستگی رکھنے والے میزانی افراد کو مشورہ ہے کہ وہ تنازعات میں پڑنے کے بجائے صبر و تحمل اور برداشت کا مظاہرہ کریں خواہ ان پر حاسدین سنگین الزامات ہی کیوں نہ لگائیں۔ ایسے میزانی جو خشوع و خضوع سے مذہبی عبادات میں مشغول رہیں وہ ہر قسم کی دُنیاوی بندشوں الزام تراشی سے محفوظ رہیں۔ 8 نومبر آئندہ ایک سال کیلئے ستارہ مشتری کی تیسرے عروج یافتہ پوزیشن ہونے کے سبب 2018ء اور 2019ء میں حج و زیاراتِ مقدسہ کی جو بھی پروگرام بنائیں جائیں گے ان پر خوش دلی اور آسانی سے عمل ممکن ہو سکے گا۔ دُنیاوی اندرون اور بیرون ملک سیاحت کے ساتھ ساتھ روحانی سفر آپ کا مقدر ہونگے۔

**آپ کی شخصیت:**۔ 2018ء آپ کی حیثیت و شخصیت کیلئے ایک اہم سال ثابت ہو۔ آپکا حاکم ستارہ زہرہ سریع الرفتاری سے بارہ منطقۃ البروج

میں سیر کناں رہے اور 11 فروری تا 7 مارچ شرف، 31 مارچ تا 24 اپریل اور 7 اگست تا 9 ستمبر عروج جبکہ 24 اپریل تا 19 مئی حالتِ اوج میں رہے تو سال کے یہ سبھی سعد ایام آپ کی حیثیت و شخصیت کو مزید پُروقار بنائیں اور ذہنی و تخلیقی صلاحیتوں میں مزید نکھار حاصل ہو۔ 2018ء احتیاط طلب ایام 7 تا 31 مارچ اور 10 جولائی تا 7 اگست وبال 10 جولائی تا 7 اگست ہبوط اور 6 اکتوبر تا 16 نومبر رجعت زہرہ کے سبب یہ ناقص ایام نوٹ کرلیں اور تب اپنے بزرگوں، مخلص دوستوں اور تجربہ کار افراد کے تجربات سے فائدہ اُٹھائیں اور صدقات بھی دیتے رہیں۔ تاکہ ناقص ایام میں سوچ مثبت رہے اور ہمت و حوصلہ بھی برقرار رہے اور خصوصاً جنسِ مخالف کے دام فریب میں آنے سے بچیں ورنہ مالی نقصان کے ساتھ ساتھ عزت و رسوائی جیسے خدشات بھی بعید از قیاس نہیں۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:**۔ بیت المال کا حاکم ستارہ مریخ 26 جنوری تک اپنے ہی گھر میں طاقتور رہتے ہوئے ذرائع آمدن و خاندان میں اضافہ کا باعث بنے۔ سعد اکبر ستارہ مشتری کے 8 نومبر تک خانہ مال میں ہونے کے سبب ذرائع آمدن کو بڑھانے کیلئے نیک وسائل ملیں۔ مالی و کاروباری لین دین نئے کاروباری معاہدے کرنے کیلئے اگرچہ پورا سال ہی نہایت اہم اور نیک دکھائی دیتا ہے اس سال آپ کی ڈوبی ہوئی رقمیں بھی مل سکیں۔ یا ان کا ازالہ ممکن ہو۔ حاسدین و مخالفین اپنی بدنیت اور ارادے کے تحت اگرچہ آپ کو کوئی بڑا مالی نقصان نہ پہنچا سکیں۔ تاہم ستارہ مریخ کی رجعت 27 جون تا 27 اگست رہنے سے پہلے سوچ لیں کہ ان کی جانب سے آپ کو خیر کی توقع اور رقم کی واپسی آسان نہ ہوگی۔ اور اگر آپ ایسا کرنے سے پہلے صدقہ جاریہ کی نیت کرلیں تو پھر کوئی دکھ اور ملال آپ کو نہ ملے۔ 2018ء خاندانی وسعت اور بہتری کا سال بھی دکھائی دیتا ہے۔

**عزیز و اقارب اور اندرون ملک سفر:**۔ بیت الاقرباء کا حاکم سعد اکبر ستارہ مشتری 8 نومبر تک اپنے گھر سے بارہویں خانہ مال میں رہتے ہوئے عزیز و اقارب بہن بھائی رشتے داروں کی فرمائشوں سے سارا سال ہی واسطہ رہے۔ ان کی فرمائشیں پوری نہ کرنے کے سبب ان کی طویل ناراضگی مول لینے کیلئے بھی تیار رہیں۔ اندرون ملک سیر و تفریح اور مطالعاتی کئی ایک سفر پیش آئیں۔ آسمانی کونسل پر مشتری و زہرہ کی سعد نظرات 9,8,7 جنوری، 28 فروری، یکم ,2 مارچ، یکم ,2 جون، 23,22,21 جولائی بننے سے عزیز و اقارب بہن بھائیوں سے پُرسکون تعلقات اور ان سے تجدید مراسم کیلئے متعدد سفر پیش آئیں جبکہ مشتری زہرہ نحس نظرات 5,4,3 فروری، 17,16 اگست اور 26,25 جون بننے سے دوران سفر ٹریفک میں محتاط رہیں اپنے قیمتی سامان کی حفاظت رکھیں اور سفر میں ضروری سامان کاغذات حفاظت سے رکھیں۔ تاکہ کسی بھی جگہ سفر میں متوقع پریشانیوں سے بچا جاسکے۔ ایسی سواری کا انتخاب نہ کریں جو قابل بھروسہ نہ ہو ہمیشہ صدقہ دے کر سفر کریں۔

**خاندان، جائیداد، سواری اور زراعت:**۔ بیت الارض کا کا حاکم ستارہ زحل حسنِ اتفاق اور خوش قسمتی سے 27 سال بعد پورا سال چوتھے اپنے گھر میں رہنے سے خانگی تزئین و آرائش، زمین جائیداد کی خرید و فروخت اور اہل خاندان کے ساتھ سنجیدہ اور مخلصانہ تعلقات آپ کی عزت اور خود اعتمادی میں اضافہ کا باعث بنے۔ اندرونِ خانہ مذہبی اور روحانی تقریبات کا سلسلہ وقفہ وقفہ سے سارا سال جاری رہے۔ اس سال مہمانوں کی آمد و رفت بھی خوب رہے۔ اپنے آپ کی خوش قسمتی ہے کہ آپ کا دسترخوان اس سال وسیع ہونے سے آپ اور آپ کے اہل خانہ کے بھی رزق روزی میں اضافہ اور برکتیں ہونگی۔ زراعت و باغبانی میں اضافہ حسب حیثیت سواری کا حصول آسمانی کونسل پر زہرہ زحل سعد نظرات 17,16,15 فروری، 8,7,6 اپریل، 15,14,13 جولائی، 14,13,12,11 ستمبر، 25,24,23 اکتوبر، 18,17,16,15 دسمبر بننے سے مجموعی طور پر یہ سبھی ایام آپ کے اہل خانہ خاندان کے مستقبل کو تحفظ دینے اور درخشاں بنانے کیلئے اچھے فیصلے کرنے کیلئے انتہائی سعد اوقات ہیں۔ زحل زہرہ نحس نظرات 14,13,12 مارچ، 27,26 مئی، 11,10,9 اگست بننے سے اور خصوصاً ایام رجعت زحل 18 اپریل تا 6 ستمبر بھی اہم فیصلے بزرگوں اور اہل خاندان کی مشاورت سے کرنے نیک ثابت ہونگے۔ ان ایام میں حسب توفیق صدقہ و خیرات بھی ضرور دیں۔

**اولاد، انعامات و محبت:**۔ بیت الاولاد کا حاکم ستارہ زحل سارا سال پانچویں سے بارہویں چوتھے گھر میں رہنے سے بچوں کی تعلیم و

تربیت صحت اور جذباتی معاملات قابل توجہ۔ ایک اور اہم ستارہ کیتو بھی نومبر تک یہاں رہتے ہوئے بچوں کی تعلیم و تربیت ان کے روز و شب اور ان کی صحت و نفسیات کے مسائل کی نشاندہی کرتا ہے ایسے مسائل پیش آئیں تو بچوں کے اساتذہ اور ان کے ہم خیال دوستوں سے مشاورت کرنے سے بآسانی قابو پایا جاسکتا ہے۔ ایسے میزانی جوڑے جواب تک اولاد کی نعمت سے مایوس چلے آرہے ہیں وہ اس سال اپنا جسمانی و روحانی علاج کروائیں تو اس سال کے آخر یا اگلے سال انہیں اولاد کی نعمت میسر آسکتی ہے۔ ستارہ زحل 18 اپریل تا 6 ستمبر رجعت میں رہنے کے سبب اسٹاک ایکسچینج میں کاروبار کرنے والے سارا سال تاہم خصوصاً ان ایام میں محتاط رہیں۔

**صحت و امراض، ملازمتی کیرئیر:**۔ 2018ء بیت المرض کا حاکم ستارہ مشتری زائچے کے دوسرے اور پھر 8 نومبر سے ایک سال کیلئے تیسرے آجانے کے سبب آپ کی صحت جسمانی قدر بہتر رہے گی۔ تاہم 40 اور 60 کی عمر کے میزانی افراد کو مشورہ ہے کہ وہ پانی کا استعمال زیادہ رکھیں تاکہ گردہ مثانہ اور امراض معدہ سے تحفظ پاسکیں۔ ہلکی ادویہ واغذیہ کے استعمال کے ساتھ ساتھ اپنے معالج سے مسلسل رابطے میں رہیں۔ گزشتہ سال صدقہ وخیرات کی ادائیگی سے جس طرح آپ نظر بد جادو ٹونہ سے محفوظ رہے کیا ہی اچھا ہو کہ 2018ء میں بھی اس تسلسل کو قائم رکھیں۔ روزگار کے متلاشی میزانی افراد کو 2018ء میں اچھا روزگار ذرا سی کوشش کرنے سے بآسانی مل سکے۔ ذمہ دارانہ فرائض کی انجام دہی سے ترقی کا عنصر غالب رہے۔ افسران بالا اور حکام سے مراعات ملیں۔ پیشہ ورانہ اور ہنر مند افراد کو اپنے کام میں قابلیت اور محنت سے عزت و پذیرائی ملے۔ دولت کمانا جو پہلے کبھی آپ کو بہت مشکل لگتا تھا اب دولت کا سفر آپ کی ایمانداری کے سبب آپ کی جانب شروع ہو۔ آپ کے حاسدین ومخالفین زیر رہیں۔ اگر کوئی آپ کا فن اور ہنر پرکھ بھی لے تو 2018ء میں جدت زمانہ کے ساتھ آپ اپنے علم و ہنر میں خود اعتمادی کے ساتھ پہلے سے زیادہ بہتر کارکردگی کا مظاہرہ کرنے کی پوزیشن میں ہونگے۔ حکام اور افسران بالا سے قریبی تعلقات، ترقی، عزت و منصب اس سال یقینی طور پر ملے۔ بیرون ملک قسمت آزمائی کیلئے جانے والے افراد کیلئے یہ سال انتہائی خوش کن اور خوشگوار تبدیلیاں لانے والا سال ثابت ہوگا۔ بعض افراد کو بیرون شہر یا بیرون ملک اعلیٰ ملازمت کی پیشکش ملے تو اسے مشاورت سے قبول کر لینے میں کوئی مضائقہ نہیں۔ حصول روزگار کی تلاش میں سفر ہجرت، سفر وسیلہ ظفر ثابت ہوں۔ 2018ء میں مشتری زہرہ کی سعد نظرات 9,8,7 جنوری، 28 فروری، یکم ،2 مارچ، یکم ،2 جون، 23,22,21 جولائی بننے سے افسران بالا حکام اور ساتھ کام کرنے والے افراد کا تعاون اور مدد آپ کے آرام وسکون میں اور خصوصاً ذہنی سکون کا باعث بنے۔ مشتری زہرہ نحس نظرات 5,4,3 فروری، 17,16 اپریل 26,25 جون بننے سے اور خصوصاً ستارہ مشتری کی رجعت 9 مارچ تا 10 جولائی اپنے تمام فرائض منصبی ذمہ داری سے انجام دیں۔ تب آپ اپنا میڈیکل چیک اَپ بھی ضرور کروائیں۔ جذباتی پن میں قانون کو اپنے ہاتھ میں نہ لیں۔ صبر و تحمل جواں مردی سے حالات کا مقابلہ کرنے سے یہ گنتی کے چند ناقص ایام بھی بخیر وخوبی گزر جائیں۔ صدقہ وخیرات کا تسلسل قائم رکھنے کی آپ کو پھر تاکید کی جاتی ہے۔

**تعلقات، شراکتی وازدواجی مراسم، شادی:**۔ بیت الزوج کا حاکم ستارہ مریخ 26 جنوری تک دوسرے رہنے سے شریک کار اور شریکِ حیات سے ایسی جذباتی گفتگو سے اعتراض کریں جس سے ذومعنی مطلب نکلتے ہوں۔ 26 جنوری تا 17 مئی شریکِ کار یا شریکِ حیات سے دوران سفر، جذباتی یا جھگڑالو پن سے تنازعات بڑھ سکتے ہیں۔ ان ایام میں خصوصی احتیاط برتیں۔ 17 مارچ تا 16 مئی ستارہ مریخ چوتھے اپنے شرفی برج میں ہونے کے سبب یوں تو ہر بات اچھی اور کنٹرول میں لگے لیکن آپ کی طبیعت میں بے چینی یا اضطرابی کیفیت پیدا ہونے سے شدید گھریلو اختلافات جنم لے سکتے ہیں۔ خصوصاً 31 مارچ، یکم ،2 ،4,3 اپریل، چوتھے گھر میں قرانِ نحسین زحل مریخ ہونے کے سبب بدمزگی پیش آسکتی ہے۔ نظم وضبط، صبر وتحمل، بردباری کا دامن ہاتھ سے نہ چھوڑیں، 16 مئی تا 16 نومبر مریخ کی پانچویں نشست معاملات الفت ومحبت اور پسندیدہ جگہ شادی کیلئے اگرچہ اہم گھر پانچویں کیتو کی موجودگی بنتے بنتے رشتوں کو متاثر نہ کردے۔ وہ میزانی لڑکے لڑکیاں جو شادی کی عمر کو پہنچ چکے ہیں۔ وہ خود فیصلے کے بجائے بزرگوں کی رائے کو مقدم رکھیں۔

مریخ زہرہ سعد نظرات 11,10,9,8 جنوری، 12,11,10 اپریل، 9,8,7 اگست، 11,9,8 نومبر بننے سے جنوری، اپریل، اگست اور نومبر منگنی اور شادی کیلئے اہم ایام و ماہ دکھائی دیتے ہیں۔ آپ کی شخصیت کی سحر انگیزی دوسروں کو متاثر کرے جو اس سال میزانی لڑکی لڑکیوں پر یہ بات صادق دکھائی کچھ زیادہ ہی دیتی ہے۔ آسمانی کونسل پر مریخ زہرہ نحس نظرات 27,26,25,24 فروری، 22,21 جون، 10,9,8,7 ستمبر، 12,11,10,9 اکتوبر بننے سے اور خصوصاً ستارہ مریخ کی رجعت 27 جون تا 27 اگست ہونے سے اپنے اخلاقی و جذباتی تعلقات میں اعتدال سے کام لیں۔ خصوصاً جن کی اس سال شادی انجام پائے انہیں مشورہ ہے کہ وہ ان ایام میں کسی ذہنی تناؤ سے بچنے کیلئے درگزر صبر اور حسن اخلاق سے کام لیں۔

**وراثت، انشورنس، کلیم:۔** 2018ء طالع اور بیت الخوف کا مشترکہ حاکم ستارہ زہرہ آپ کے مشترکہ مفادات کے کاموں خصوصاً وراثت و انشورنس کلیم کے حصول جیسے معاملات کیلئے نہایت اہم اور نیک سال دکھائی دیتا ہے۔ گزشتہ پیدا شدہ وراثتی مسائل و پریشانیاں سعد اکبر ستارہ مشتری کے خانہ مال میں بیٹھ کر آٹھویں گھر کو 8 نومبر تک مکمل اور سعد ناظر ہونے کے سبب آسانیاں اور خوش بختیاں پیدا ہوں۔ حصول وراثت انشورنس کلیم کے معاملات پہلے جیسی پیچیدگی کے بجائے اب آسان دکھائی دیتے ہیں۔ 2018ء میں سعد اکبر ستارہ مشتری کی سعادت کے سبب اپنے تمام توجہ طلب زیر التواء اور ایسے اہم مشترکہ مفادات کے کام جو جاری ہیں اور مستقبل میں بھی جاری رہ سکتے ہیں انہیں سنبھالنے اور بہتر کرنے کیلئے اس سال آپ جو بھی فیصلہ کریں گے ان کے اثرات مستقبل قریب اور اس سال کے آخر تک یقیناً پائینگے۔ طالع اور آٹھویں کا مشترکہ حاکم ستارہ زہرہ 11 فروری تا 7 مارچ چھٹے شرف یافتہ 31 مارچ تا 24 اپریل آٹھویں حالتِ عروج جبکہ 7 اگست تا 9 ستمبر بھی حالت عروج میں رہتے ہوئے خصوصاً فروری، مارچ، اپریل کے بجائے اگست ستمبر میں بہتر اور حسبِ منشاء نتائج اخذ کرے گا۔

**مستقبل کی منصوبہ بندی، بیرونِ ملک سفر، قانونی مشاورت و اعلیٰ تعلیم:۔** نویں بارہویں کا مشترکہ حاکم ستارہ عطارد 30 مئی تا 13 جون عروج، 6 تا 22 ستمبر شرف اور 10 تا 31 اکتوبر حالتِ اوج میں رہنے کے سبب بیرون ملک غیر ملکی مطالعاتی و کاروباری یا پھر تعلیمی دلچسپیوں میں اضافہ ہوگا۔ قانون اور شریعت کے معاملات آپ کے مزاج کے مطابق اہم ہوں گے۔ بیرون ملک کاروبار یا روزگار کے اغراض و مقاصد کے تحت کیے گئے سفر بعض کٹھن مراحل کے باوجود نیک ثابت ہوں خصوصاً آسمانی کونسل پر عطارد مریخ سعد نظرات 4,3,2 فروری، یکم، 2 جون، 24,23 ستمبر بننے سے آپ کی قوت فیصلہ بہتر ہو۔ بیرون ملک کاروباری اغراض و مقاصد تعلیم یا کسی بھی قسم کے حصول روزگار کیلئے سفر کرنا نیک ثابت ہو۔ تاہم 2018ء میں عطارد مریخ نحس نظرات 28 فروری، یکم مارچ، 5,4,3 اپریل، 13,12,11 مئی، 6,5 جون، 21,20,19,18 اکتوبر اور 27,26,25 دسمبر بننے سے قانونی امور مشاورت کے طالب ہوں۔ اپنے قانونی مشیر سے مسلسل رابطے میں رہیں بیرون ملک سفر کرتے وقت اپنا پاسپورٹ ویزا اور کرنسی کے ساتھ ساتھ اپنے قیمتی سامان کی بھی حفاظت پر توجہ رکھیں بیرون ملک کاروباری نجی سفر سے پہلے کوئی انشورنس پلان خریدنا بھی نیک رہے گا۔ حسب توفیق صدقہ خیرات بھی ان ایام میں ضرور دیں۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت و وقار:۔** بیت العزت یا وتد السماء کا حاکم ستارہ قمر ہر ماہ اپنی تیز رفتاری کے سبب آپ کے بارہ برجوں سے گزر جانے کے سبب آپ کو ہر ماہ غیر محسوس طریقے سے فوائد دیتے آتا ہے۔ 2018ء سال کے 12 ماہ کی سعد تواریخ نوٹ فرمالیں۔ یکم، 30,29,28,26,25,24,3,2 جنوری، 27,26,25,23,22,21 فروری، 26,25,24,22,21,20 مارچ، 22,21,20,18,17,16 اپریل، 20,19,18,16,15,14 مئی، 16,15,14,12,11,10 جون، 13,12,9,8,7 جولائی، 31,10,9,8,6,5,4 اگست، یکم، 29,28,27,6,5,4 ستمبر، 30,29,26,25,24,3,2 اکتوبر، 27,26,25,23,22,21 نومبر، 24,23,22,20,19,18 دسمبر سعد تواریخ کا زمانہ عزت و وقار اور نئے دوستوں میں اضافہ کا باعث بنے جبکہ 2018ء میں قمر در عقرب اور جدی کی نحس تواریخ 17,16,15,12,11,10 جنوری، 13,12,11,8,7,6 فروری،

6,7,8,13,14,15مارچ، 2,3,4,7,8,9,9,29,30اپریل، 4,5,6,6,26,27,28,31مئی، یکم ،2,23,24,25جون، 20,21,22جولائی، 16,17,18,21,22,23اگست، 13,14,15,17,18,19ستمبر، 10,11,12,15,16,17اکتوبر، 7,8,9,11,12,13نومبر، 4,5,6,9,10,11دسمبر کے ایام احتیاط طلب نوٹ فرمالیں۔ان ایام میں حاسدین مخالفین سے محتاط رہتے ہوئے صدقات وخیرات ضرور دیں۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد:۔** بیت الامید کا حاکم ستارہ شمس سال کے 365 دِنوں میں آپ کے بارہ منطقۃ البروج میں گزرتے ہوئے آپ کی متعدد دیرینہ خواہشات کی تکمیل کے ساتھ ساتھ حلقہ احباب میں یقیناً وسعت بھی لائے۔ستارہ شمس 20 مارچ تا 20 اپریل شرف، 21 جون تا 23 جولائی اوج اور 23 جولائی تا 23 اگست حالتِ عروج میں رہتے ہوئے حلقہ احباب میں وسعت اور دوسروں کا تعاون شامل حال رہے۔سماجی سیاسی مذہبی حلقوں سے تعلق رکھنے والے ہم خیال دوستوں سے آپ کے روابط میں اضافہ ہو۔زمین جائیداد کی حسب منشاء خرید وفروخت سے عزت ومالی مفادات کا سکھ ملے۔ستارہ مشتری کی دوسرے اور تیسرے گھر نشست آپ کے ہاتھوں کئی ایک صدقہ جاریہ کے کام انجام پانے سے آپ کو روحانی سکون اور خوشی میسر آئے۔ستارہ شمس 20 جنوری تا 18 فروری وبال اور 23 ستمبر تا 23 اکتوبر ہبوط میں رہے خصوصاً نومبر تک راہو کی یہاں موجودگی کے سبب دوسروں کی تنقید کو صبر وتحمل سے برداشت کریں۔آپ کو مایوس اور آپ کی توقعات پر پورا نہ اُترنے والے دوست آپ کی زندگی سے نکل جائیں اور ان کی جگہ نئے مخلص لوگوں کی شمولیت ہو۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:۔** بیت الاعداد کا حاکم ستارہ عطارد 30 مئی تا 13 جون عروج، 6 تا 22 ستمبر شرف 10 تا 31 اکتوبر حالتِ اوج میں رہنے سے روحانی اور مذہبی امور کے علاوہ جو لوگ چلہ کشی یا ریاضت کا شوق رکھتے ہیں ان کیلئے بیرون ملک حصول امیگریشن اپلائی کرنے والوں کیلئے یہ سبھی ایام نیک ہیں۔18 فروری تا 6 مارچ ہبوط 13 تا 30 مئی حضیض اور 31 اکتوبر تا 5 جنوری 2019ء وبال یافتہ رہے تو ان ایام میں ناگہانی اخراجات ومسائل اور خرابی صحت کے سبب ڈاکٹر اور ہسپتالوں کے چکر ناگہانی مسائل اور اخراجات کے بڑھنے کا اندیشہ ہے تب قرض دینے سے بھی اجتناب برتیں ورنہ قرض کی واپسی آسان نہ ہوگی۔

**میزانی مرد وزن پر گرہنوں کے اثرات:۔** 2018ء میں گرہنوں کے ناقص اثرات کی خصوصی تواریخ نوٹ فرمالیں۔31 جنوری گیارہویں چاند گرہن لگنے سے دوسروں سے تعلقات میں مایوسی اور کسی دوست کی بے وفائی کا صدمہ برداشت کرنا پڑسکتا ہے۔16 فروری سورج گرہن لگنے سے صاحب اولاد میزانی افراد کو بچوں کی جانب سے فکر وپریشانی کا اندیشہ۔محتاط طرز فکر اپنائیں۔13 جولائی سورج گرہن دسویں لگنے سے کیریئر وپیشہ وارانہ معاملات میں مسائل پریشانیاں پیش آسکتی ہیں۔اپنی عزت اور سکھ کی خاطر کسی سے ایسا وعدہ نہ کریں جسے آپ پورا نہ کر سکیں۔28 جولائی پانچویں چاند گرہن لگنے سے محبوب کی بے وفائی اور بچوں کے مسائل کی جانب توجہ مرکوز رکھیں۔11 اگست گیارہویں چاند گرہن لگنے سے دوسروں سے زیادہ توقعات وابستہ نہ رکھیں۔ورنہ مایوسی کا اندیشہ ہے۔

**سعد تواریخ:۔** 3,9,10,22,27جنوری، یکم ,5,16,27فروری، یکم ,4,8,28مارچ، 7,11,12,13,18,22اپریل، 13,17,19,22,27مئی، یکم ,7,12,21جون، 12,14,16,21,28جولائی، 8,14,26اگست، 3,4,8,10ستمبر، 2,6,15,16,20,24اکتوبر، 2,6,9,16,25نومبر، 4,9,14,29دسمبر۔

**نحس تواریخ:۔** 14,31جنوری، 4,8,25فروری، 3,11,13,24مارچ، 20,24,27,28اپریل، 2,8,10,24مئی، 6,15,22,25جون، 2,9,23جولائی، یکم ,10,22,27اگست، 6,20,28ستمبر، 11,18,31اکتوبر، 13,19,22,27نومبر، 2,25دسمبر۔




حالات وواقعات کی روشنی میں




حروف: ن ی

# عقرب

پلوٹو

24 اکتوبر تا 22 نومبر

حاکم سیارہ: پلوٹو
نشان: بچھو عقاب اور ققنس
خاصہ: غیر تغیر پذیر (ثابت)
منسوب رنگ: گہرا سرخ
منسوب پتھر: تیز سرخ یاقوت
منسوب پھول: سرخ پھول
منفی اور موئث برج

ذاتی عقیدہ: تخلیق (I Create)
عنصر: پانی (Water)
نفسیاتی ٹائپ: احساس
اعضائے جسمانی: تناسلی اعضا
منسوب درخت: خاردار قسم کے
منسوب غذا: تیز خوشبو والی
بائیو کیمک سالٹ: بلکیر یا سلف

## خواتین خانہ اپنے سالانہ حالات 2018ء (کیریئر، بزنس، ملازمت کو نکال کر) ویسے ہی پڑھیں

آسمانی کونسل پر یہ سال نور مصطفیٰ ﷺ کا سال بن کر طلوع ہوگا۔ سال 2018ء کا مفرد نمبر 2 جو کہ ملکہ فلک قمر اور نور محمدیؐ سے منسوبہ نمبر بھی ہے۔ سال کے پہلے تین ماہ میں آپ سوا لاکھ مرتبہ کوئی سا درود پاک پڑھ کر بعد ازاں سال کے آخر تک 313 مرتبہ درود شریف پڑھ کر 2018ء میں (خواتین بغیر کسی شرعی عذر کے) سرکار دو عالم ﷺ کے وسیلہ سے اپنی نیک حاجات کیلئے بلا ناغہ دعائیں کرنا معمول بنالیں تو 2018ء آپ کی ممکنہ خواہشات کی تکمیل کا سال بن کر طلوع ہوگا۔

2018ء ستاروں کی بارہ سال بعد مضبوط پوزیشن کے سبب یہ سال آپ کی زندگی کا انتہائی اہم اور نیک سال۔ طالع کا حاکم ستارہ مریخ 26 جنوری جبکہ سعد اکبر ستارہ مشتری بھی 8 نومبر تک طالع میں رہے گا۔ آپ کا تعلق زندگی کے کسی بھی شہر یا شعبہ سے ہو آپ کا طرزِ زندگی بدل جائے۔ آپ زندگی کے سارے خوبصورت رنگ سمیٹنے کیلئے تیار رہیں۔ خود اعتمادی میں اضافہ اور اپنی پوزیشن میں آپ کے اندر قائدانہ صلاحیتیں بڑھیں دوسرے آپ کی ہمت وحوصلہ، عقل و دانش سے فائدہ اُٹھا سکیں اور آپ سب کیلئے یا خصوصاً اپنے خاندان کیلئے ایک رہنما کی پوزیشن پائیں۔ ستارہ مشتری کی سعد پوزیشن کے سبب آپ اپنی پیشہ ورانہ صلاحیتوں کو بہتر بناتے ہوئے ذرائع آمدن میں اضافہ کیلئے بہترین کوششیں کر پائیں۔ جو اس سے قبل آپ کے تخیل میں نہ ہوں۔ 2018ء ہر معاملے کا روشن پہلو دیکھنے مضبوط قوتِ فیصلہ حکیمانہ وخوش مزاجی سے آپکی زندگی کے متعدد نئے تخلیقی پہلو اُجاگر رہیں۔ معاشرتی قدروں سے مانوس بہترین اعلیٰ اخلاقی اقدار اور اپنے علم وہنر میں کامیابی کے سبب دوسروں کی توجہ حاصل کر پائیں بلکہ کامیاب زندگی گزارنے کے ڈھنگ سے بھی آپ آشنا ہو سکیں۔ عزت شہرت دولت ذرا سی کوشش سے آپکا مقدر بن سکتا ہے۔ روحانی علوم وفنون مطالعہ دینی کتب کے ساتھ گزشتہ سالوں سے چلے آ رہے مسائل پریشانیاں بھی حسبِ منشاء حل ہو سکیں۔ ایسے خوش کن لمحات زندگی میں بار بار نہیں آتے اپنے نصیب کو اُجاگر کرنے کے لئے آپ ہر وہ جائز اور نیک کوشش ضرور کریں جس کا آپ نے اب تک عملی مظاہرہ نہ کیا ہو۔ بزرگوں اور مخلصین کی مشاورت شامل حال رہنے سے آپ بہت ساری ناکامیوں سے بھی بچ سکیں۔ ایک اور اہم ستارہ زحل سارا سال تیسرے رہنے سے سنجیدگی انصاف پسندی ایمانداری آپ کی طبیعت کا خاصہ ہو۔ ماضی کی بار بار کسی وجہ سے ناکامی اب کامیابی میں بدل جائے اپنے جائز کاموں میں سفارشیں تلاش کرنے کے بجائے اپنی صلاحیتوں اور اپنے اوپر بھروسہ رکھتے ہوئے پُرعزم طریقے سے کوششیں فرمائیں یقیناً خاطر خواہ نتائج ملیں۔ عزیز واقارب سے تجدید مراسم کے سلسلے میں متعدد خوشگوار سفر پیش آئیں اندرون ملک سیر وسیاحت اور خصوصاً قدیم ومذہبی اور قدرتی مقامات دیکھ کر روحانی خوشیاں پائیں۔ کچھ لوگ ایسے مقامات پر جا کر شائد یہ محسوس کریں کہ ہم یہاں پہلے بھی آ چکے ہیں۔ ایک اور اہم ستارہ کیتو نومبر تک چوتھے رہتے ہوئے کچھ حاسدین اہل خاندان کے افراد کے مابین غلط فہمی کو جنم دیں۔ غلط فہمیوں کو پھیلا کر اہل خاندان کے مابین جھگڑا کروانے کی کوشش کر سکتے ہیں۔ آپ قدرے سنجیدگی اور مضبوط قوت ارادی سے کام لیں تو ان مسائل وپریشانیوں پر قابو پا سکتے ہیں۔ والدین میں سے خصوصاً والدہ صاحبہ کی صحتِ جسمانی کا خیال رکھیں۔ تبدیلی رہائش یا رہائشی تزئین وآرائش پر ناگہانی اخراجات اُٹھیں۔ مقابل دسویں راہو بھی نومبر تک یہاں رہے۔ مشتری کی طالع اور زحل کی تیسرے اور کیتو کے دسویں ہونے سے اچانک آپ اپنی زندگی میں کوئی مشن اپنا کر اس مشن کے تحت انسانیت کی خدمت کر کے روحانی خوشیاں تلاش کریں۔ کیریئر و پیشہ ورانہ امور میں جدت پسندی اور بعض عقربی افراد اپنے تمام کاروباری معاملات کو ازسرِ نو ترتیب دینے کی سوچیں۔ 2018ء آپ کی زندگی میں جدت پسندی بھی لے کر آیا ہے۔ عزیز واقارب رشتے داروں ماں باپ اور اہلِ خاندان کے افراد سے آپکے قریبی روابط اور ان کی جائز ضروریات جان کر آپ ان کی خفیہ یا اعلانیہ خدمت کر پائیں۔ یوں آپ کیلئے 2018ء ایک نہایت ہی مفید اور کامیاب سال ثابت ہوگا۔

**آپ کی شخصیت:۔** 2018ء خوشگوار تبدیلیوں کا سال ہوگا۔ آپ کے شخصی وقار میں اضافہ اور متعدد تخلیقی و ذہنی صلاحتیں اُبھریں۔ آپ کا حاکم مریخ 17 مارچ تا 16 مئی شرف میں رہے تو آپکی قائدانہ صلاحتیں نکھریں دوسروں سے عزت و توقیر ملے۔ آپ کا تعلق زندگی کے کسی بھی شعبہ سے کیوں نہ ہو آپ دوسروں میں ممتاز رہیں۔ اپنے اور اپنے ساتھیوں کے مستقبل کو درخشاں بنانے کیلئے انتھک محنت کرنے سے گریز نہ کریں۔ حاسدین مخالفین اپنے بد ارادوں کے تحت آپ کا کچھ نہ بگاڑ سکیں۔ 2018ء مریخ مشتری اور شمس اہم سعد نظرات 12,11,10,9,8,7,6,5 جنوری، 15,14,13 مارچ، 26,25,24,23,22 اپریل، 25,24,23,22 مئی، 6,5,4 جولائی، 29,28,27,26,12,11,10 ستمبر۔ آپ اپنے اندر خود اعتمادی اور مستقبل کی تعمیر و ترقی کیلئے ایک نئی روح محسوس کریں ذاتی اجتماعی اور صدقہ جاریہ کے کئی ایک کام آپ کے ہاتھوں انجام پائیں۔ مریخ مشتری نحس نظرات 12,11,10 فروری، 27,26,25,24,23,22 مارچ، 10,9 مئی، 28 جولائی، 8,7,6 اگست، 30,22,21,20,19,18,17 نومبر، 5,4,3 دسمبر۔ بننے سے اعتدال پسندی سے کام لیتے ہوئے جذباتی پن غم و غصہ اور دوسروں سے بحث مباحثہ کرنے سے اعتراض کریں۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:۔** بیت المال کا حاکم ستارہ مشتری 8 نومبر تک خانہ مال سے بارہویں اور پھر 8 نومبر کے بعد ایک سال کیلئے خانہ مال میں آجائے گا۔ سعد اکبر ستارہ مشتری کی بارہ سال بعد خوش کن تبدیلی آپ کے مالی ذرائع آمدن میں اضافے کا باعث بنے گی۔ سال کے پہلے 10 ماہ مالی معاملات اور اخراجات کیلئے اہم ثابت ہونگے۔ بڑھتے ہوئے اخراجات پر قابو پانے کی کوشش کامیاب۔ طویل المیعاد یا بچت اور انشورنس اسکیموں میں حصہ لینا آپ کیلئے مفید ثابت ہوگا۔ 2018ء اور خصوصاً سال کے آخری دو ماہ میں خاندان اور ذرائع آمدن میں اضافہ، پورا سال جو آپ نے محنت اور کوشش کی ہوگی اس کے مثبت نتائج آپ کے سامنے آنے لگیں گے۔ 2018ء میں مشتری مریخ سعد نظرات 9,8,6,5 جنوری، 26,25,24,23,22 اپریل، مالی ذرائع آمدن میں اضافہ اور منافع بخش کاروباری معاہدے کرنے سے بھی غیر متوقع طور سے کامیابیاں ملیں۔ سچے اور سادہ اصولوں پر سمجھوتہ نہ کرنے کے سبب کسی مالی نقصان کا اندیشہ ہے۔ پورا سال اور خصوصاً ان ایام میں حسب توفیق صدقہ خیرات دیتے رہیں۔

**عزیز واقارب واندرونِ ملک سفر:۔** تیسرے کا حاکم ستارہ زحل 27 سال بعد تمام سال تیسرے گھر میں رہتے ہوئے عزیز و اقارب بہن بھائیوں اور پڑوسیوں کی خدمت کے مواقع ملیں اور آپ خدمات کو خوش دلی سے انجام دیں۔ ورنہ احباب کی جانب سے ناراضگی کا اندیشہ اور ان کی خدمت کے بعد صلہ کی بھی کوئی توقع نہ رکھیں۔ اندرون ملک قریبی احباب سے تجدید مراسم مطالعاتی علمی سیر و تفریح جیسے سفر وقفہ وقفہ سے سارا سال پیش آتے رہیں۔ ستارہ زحل 18 اپریل تا 6 ستمبر رجعت میں ہونے کے سبب دوران سفر اپنے سامان کی حفاظت اور اپنی سواری کیمیکینکل خرابی کے سبب آپ کو دوران سفر پریشانی کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے اپنی قیمتی اشیاء کا خاص طور سے خیال رکھیں۔ تیسرے مریخ زحل قران 31 مارچ، یکم، 4,3,2 اپریل ہونے سے یہ ایام خصوصی احتیاط کے شمار کئے جاسکتے ہیں تب غیر ضروری سفر سے اجتناب برتیں۔ روزمرہ معاملات میں جلد بازی کی بجائے صبر و تحمل سے کام لیں۔ حسب توفیق صدقہ و خیرات بھی ضرور دیں۔ مریخ زحل سعد نظر 29,28,27,26 نومبر بننے سے گزشتہ پیدا شدہ مشکلات پر بزرگوں اور مخلصین کی مشاورت سے قابو پایا جاسکے گا۔ 2018ء کئی ایک غیر متوقع واقعات آپ کی زندگی میں اہم تجربات کے طور پر یاد رکھنے والے شمار کئے جاسکتے ہیں۔ 2018ء میں کچھ اہم سفر زندگی بھی پیش آئیں۔

**خاندان، جائیداد، سواری اور زراعت:۔** وتد الارض کا حاکم ستارہ زحل تمام سال جو شمسی زائچہ کے تیسرے اور اپنے گھر سے بارہویں سیر کناں رہے گا۔ ادھر ایک اور اہم ستارہ کیتو بھی نومبر تک چوتھے گھر میں رہے گا، خانگی اور خاندانی مشکلات و ذمہ داریوں سے واسطہ رہے۔ گھر سے جب بھی کسی لمبے سفر پر جائیں تو اپنی قیمتی اشیاء محفوظ کرلیں۔ ورنہ چوری چکاری سے پریشانی پیش آسکتی ہے۔ بزرگوں خصوصاً والدہ کی صحتِ جسمانی کا خیال رکھیں۔ 2018ء خانگی اعتبار سے منصوبہ بندی کا سال اہم کاموں کو زیادہ عرصہ کیلئے پینڈنگ کرنا ٹھیک نہ ہوزمین جائیداد پراپرٹی کی خرید و فروخت بھی توجہ طلب زراعت و باغبانی سے تعلق رکھنے والے کسان اپنی فصلوں اور باغات کو موسمی بیماریوں سے بچانے کیلئے خصوصی توجہ دیں۔ خصوصاً ستارہ زحل 18 اپریل تا 6

ستمبر رجعت میں ہونے کے سبب آپ کے نظریات وخیالات دوسروں سے متصادم ہونے کی صورت میں وقتی طور پر مایوس پریشان کن جیسے حالات وواقعات سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ 2018ء خاندانی خانگی مصروفیت کے لحاظ سے ایک اہم سال۔ قران نحسین زحل مریخ 31 مارچ۔ یکم ,2 ,3 ,4 اپریل ہونے سے اچانک خاندانی مسائل وپریشانیاں پیش آسکتی ہیں۔ حالات کو بگڑنے سے بچانے کیلئے بزرگوں سے مشاورت ضرور لیں جبکہ ماہ نومبر ستارہ مریخ 16 مئی تا 16 نومبر جوتھے رہے گا۔ 26, 27, 28, 29 نومبر، مریخ زحل تثلیث ہونے سے تبدیلی رہائش، رہائشی تزئین وآرائش میں دلچسپیاں، دیکھ بھال کرنہ خریدی گئی جائیداد میں تنازعات پیدا ہوسکتے ہیں۔ گھریلو سکون اور سکھ کیلئے ہر روز اپنے گھر کی چھت یا کسی پارک میں حسب توفیق صدقہ پرندوں کو ضرور ڈالیں۔

**اولاد، انعامات ومحبت:۔** بیت الاولاد کا حاکم ستارہ مشتری 8 نومبر تک طالع میں رہنے سے پانچویں نویں گھر کو سعد ناظر رہنے سے صاحب اولاد اپنی اولاد کی بہترین تعلیم وتربیت اور نگہداشت کے نتیجے میں ان کی کامیابیوں اور اسپورٹس مین شپ کے سبب خوشیاں پائیں۔ اپنے بچوں کی اعلیٰ تعلیم کیلئے انہیں بیرون ملک اسکالرشپ یا ذاتی خرچ پر بھجوانے کی آسان پوزیشن میں ہونگے۔ جواں سال لڑکے لڑکیوں کی شادی کیلئے ان کی پسندیدگی کا دور جاری رہے۔ ایسے عقربی جن کی عمر شادی سے زیادہ ہوچکی ہے ان کیلئے بھی رشتہ طے ہوجانے کی نوید۔ اولاد کے متلاشی جوڑوں کو اولاد کی خوشی ملے۔ ستارہ مشتری 9 مارچ تا 10 جولائی رجعت میں رہنے کے سبب محبت یا جذباتی تعلقات میں شکوک وشبہات یا غلط فہمیاں پیدا ہوسکتی ہیں۔ انٹرنیشنل انعامی اسکیموں میں حصہ لینے والے عقربی افراد 5, 6, 7, 8, 9, 24, 25, 26 جنوری، 2, 3, 4 فروری، 2, 3 مارچ، 24, 25, 26 اپریل، یکم، 2, 19, 20 جون، 16, 17 ستمبر، 28, 29, 30 اکتوبر، 27, 28 نومبر، 20, 21, 22 دسمبر حصہ لیں تو بعید از قیاس نہیں کہ آپ کا کوئی انعام نکل آئے۔ مزید رہنمائی کیلئے ادارہ کی کتاب "انعام کی نمبرز" کا مطالعہ بھی آپ کی بہتر رہنمائی کرسکتا ہے۔ حصول انعامات میں مزید راہنمائی کیلئے ادارہ کی ہر سال شائع ہونے والی کتاب "انعام کی نمبرز" آئینہ قسمت میں 2018ء کا مطالعہ بھی آپکو انعام کے قریب لے جائے۔

**صحت وامراض، ملازمتی کیرئیر:۔** 2018ء بیت المرض اور طالع کا مشترکہ حاکم ستارہ مریخ ابتداء سال میں طالع میں اپنے دوست اور سعد اکبر ستارہ مشتری کے ہمرہ ہونے کے سبب آپ کو اپنی جسمانی صحت وتندرستی بحال اور قائم رکھنے کیلئے شعور اور آگاہی ملے۔ جسمانی روحانی ذہنی نفسیاتی جیسی امراض اور عرصہ سے بیمار عقربی افراد جن کے مرض کی تشخیص نہ ہو پا رہی تھی 2018ء میں امراض کی تشخیص اور اچھا معالج دوست مل جانے سے اپنی صحت کو بحال وقائم رکھنے کیلئے آپ کو مفید مشورے ملیں۔ اکثر عقربی بحالی صحت اور شفاء یابی کیلئے علاج بالمثل، طب نبوی، غذا سے پرہیز اور ہلکی پھلکی ورزش سے اپنی صحت کو بہتر اور بحال رکھنے میں کامیاب رہیں۔ بڑی عمر کی عقربی افراد اپنے طرز زندگی اور مصروفیت میں اعتدال قائم رکھنے سے اپنی صحت اور جوانی کو قائم رکھنے میں کامیاب ہوں۔ 2018ء میں شفایابی کیلئے آپ کو آسان سا نسخہ ہدیہ ہے کہ پانی کا استعمال زیادہ رکھیں۔ پانی میں، شہد اور دار چینی کا قہوہ مناسب مقدار میں ملا کر پینا بھی آپ کو فٹ اور توانا رکھے۔ مسلسل ورزش سے اپنی صحت بہتر رکھنے والے عقربی پھلوں کے رس کے ساتھ دودھ دہی مکھن کا بھی استعمال ضرور رکھیں۔ تاکہ ان کی ہڈیاں مضبوط ہوں قانونی مسائل وپریشانیاں اس سال ممکنہ حل ہوں قرض اُتارنے کی نیت رکھنے والے قرض سے نجات پائیں۔ بیروزگار افراد کو روزگار کے متعدد مواقع ملیں نہ صرف اعلیٰ ملازمت کے خواہاں عقربی افراد کو اندرون اور بیرون ملک حسب منشاء حصول ملازمت کے مواقع میسر آئیں تاہم صدقہ وخیرات بھی مسلسل جاری رکھیں۔

**تعلقات، شراکتی وازدواجی مراسم، شادی:۔** بیت الزوج کا حاکم ستارہ زہرہ سارا سال آسمانی کونسل پر اپنی سحر انگیزی سے آپ کی حیثیت وشخصیت میں اضافہ کرواتا رہے گا۔ ادھر سعد اکبر ستارہ مشتری 8 نومبر تک ساتویں گھر کو مکمل اور سعد ناظر رہنے سے کاروباری سماجی شراکتی تعلقات میں اضافہ لائے گا۔ آپ کی شخصیت حسنِ اخلاق اور حسنِ ظن یا خوبصورتی سے دوسرے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکیں۔ خواہاں جواں سال عقربی لڑکے لڑکیوں کے اس سال اتنے زیادہ رشتے آئیں گے کہ انہیں اور ان کی فیملی کو رشتے کا انتخاب سوچ وبچار میں مبتلا کرسکتا ہے۔ خوب سے خوب تر کی تلاش کی بجائے بروقت اور بہتر وقت منگنی یا شادی ہوجانے کو ترجیح دیں۔ محبت کرنے والے جوڑوں کی بھی اس سال اور خصوصاً عقد ثانی کرنے والے عقربی افراد کی بھی شادی خانہ آبادی ہوتی دکھائی دیتی ہے۔ ستارہ زہرہ مریخ مشتری کی سعد نظرات 5, 6, 7, 8, 9, 10, 11 جنوری، 28 فروری، یکم، 2 مارچ،

26,25,24,23,22 مارچ، یکم ,2 جون، 23,22,21 جولائی، 11,10,9,8 نومبر بننے سے مشترکہ مفادات کے کاموں میں فوائد۔ اپنی خانگی اور ازدواجی خوشیوں کو بڑھانے اور مستقبل میں تحفظ دینے کیلئے کچھ عقربی اپنے لائف پارٹنر کو بچت یا انشورنس پلان کا تحفہ دے سکیں۔ ناراض زوجین کے مابین یقینی طور پر صلح وصفائی اور پھر سے خوشگوار زندگی کا آغاز ہو سکے گا۔

**وراثت، انشورنس، کلیم**:۔ آٹھویں اور گیارہویں کا مشترکہ حاکم ستارہ عطارد شروع سال میں خانہ مال میں ہونے کے سبب وراثتی شراکتی معاملات میں نئی امیدیں قائم کروائے گا۔ حاکم ستارہ عطارد کی 2018ء میں آسمانی کونسل پر مکمل گردش آپ کو عجیب وغریب غیر متوقع طور سے کامیابیاں دلائے۔ 2018ء دوسروں سے باعزت مشترکہ مالی معاملات کے تسلسل کو قائم رکھنے کیلئے آپکو ذمہ داری کے ساتھ ساتھ کسی جگہ قربانی دینے کی بھی ضرورت محسوس ہو تو کنجوسی سے کام نہ لیں۔ ستارہ عطارد 6 مارچ تا 13 مئی حالت فرح، 30 مئی تا 13 جون، حالتِ اوج، 6 تا 22 ستمبر شرف یافتہ جبکہ 10 تا 31 اکتوبر حالت اوج میں رہتے ہوئے مشترکہ مفادات کے تحت گزشتہ یا نئے کئے گئے کام انتہائی فائدہ مند رہیں۔ 2018ء وراثتی معاملات کے حل کیلئے ایک نہایت ہی اہم سال قانونی یا پنچائتی طریقے سے کوشش کرنے سے آپ کو حسب منشاء وراثت کا حصول ہو سکے۔ عطارد مریخ مشتری سعد نظرات 26,25,24,9,8,7,6,5 جنوری، 4,3,2 فروری، 3,2 مارچ، 26,25,24,23,22 اپریل، 20,19 جون، 24,23,17,16 ستمبر، 30,29,28 اکتوبر، 28,27 نومبر، 22,21,20 دسمبر بننے سے آپ کو غیر متوقع شراکتی وراثتی کامیابیاں ملیں۔ انشورنس کلیم یا پھر کوئی بڑی لاٹری بغیر محنت کے دولت ملنے کی خوشی مل سکتی ہے۔ وہ عقربی جو مسلسل صدقہ وخیرات دیتے ہیں وہ کچھ زیادہ ہی مالی فوائد پائیں۔

**مستقبل کی منصوبہ بندی، بیرونِ ملک سفر، قانونی مشاورت واعلیٰ تعلیم**:۔ بیت السفر اور نصیب کا حاکم ستارہ قمر یوں تو آپ کو ہر ماہ برج ثور وسرطان میں آنے سے سعد ثمرات دیتا رہتا ہے۔ جنتری ہذا سے داخلہ قمر فی البرج ثور وسرطان کی تواریخ کا چارٹ بآسانی بنایا جا سکتا ہے۔ 2018ء کی ایک خاص بات ستارہ زحل نویں کے مقابل تیسرے سارا سال رہتے ہوئے نویں گھر کو مکمل ناظر ہونے سے کاروباری اغراض و مقاصد اور بیرون ملک سفر پر جانے والے عقربی افراد کے شیڈول کو کسی بھی وجہ سے متاثر کر سکتا ہے۔ خصوصاً جب قمر برج جدی اور عقرب میں ہو تو یہ ہر ماہ کے 5 دن خصوصی احتیاط کے طالب ہوں گے۔ طے شدہ بیرونِ ملک سفر کے علاوہ خواہ مخواہ کی قانونی پریشانیوں سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ آسمانی کونسل پر ستارہ شمس نویں 21 جون تا 23 جولائی، ستارہ عطارد 13 تا 29 جون، ستارہ زہرہ 19 مئی تا 14 جون شمس زائچہ کے نویں گزرنے سے بیرونِ ملک سفر و کاروباری روابط میں بہتری آئے گی۔ سفر سے متعلقہ پیدا شدہ رکاوٹیں دور ہوں گی ان ایام میں اپنے متعلقہ سفری اور قانونی معاملات پر توجہ دیں تب امیگریشن کیلئے بھی اپلائی کرنا مناسب رہے۔ ستارہ زحل 18 اپریل تا 6 ستمبر اور ستارہ مریخ 27 جون تا 27 اگست دونوں کواکب رجعت میں ہونے کے سبب ان مشترکہ ایام میں سفری اور قانونی معاملات انتہائی احتیاط طلب ہوں گے۔ اپنا نصیب یاوری ہونے کیلئے صدقہ وخیرات وقفہ وقفہ سے سارا سال جاری رکھیں۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت ووقار**:۔ کیرئیر بیت العزت دسویں کا حاکم بادشاہ فلک ستارہ شمس 2018ء میں اپنی سعادت کے علاوہ ستارہ مریخ مشتری کی سعادت کے سبب غیر متوقع نئے وسائل ملنے سے کاروباری تعمیر وترقی کا سلسلہ سارا سال جاری رہے گا۔ ایک اور اہم ستارہ راہو نومبر تک کیرئیر ہی کے گھر میں رہتے ہوئے آپ کے اندر کام کاج کرنے کی ایک نئی تحریک عزم وولولہ پیدا ہو۔ یوں محسوس ہوگا کہ جیسے آپ زندگی کے کسی اہم مشن پر معمور ہوں۔ ایسا شعور اور ادراک آپ کو سال کے آخر تک ویسے تو ہو ہی جائے گا لیکن کیا ہی اچھا ہو کہ آپ شروع سال سے ہی اپنے کیرئیر مستقبل کو درخشاں بنانے کیلئے پیشہ ورانہ جدت پسندی کا مظاہرہ کریں۔ اجتماعی سماجی وسیاسی کاموں میں مشکلات کے باوجود حصہ لینا آپکو اچھا لگے گا۔ 2018ء ستارہ شمس 20 مارچ تا 20 اپریل شرف، 21 جون تا 23 جولائی اوج اور 23 جولائی تا 23 اگست عروج میں رہے۔ ان ایام میں آپ کی کاروباری عزت اور ساکھ میں بہتری آئے کسی نئے کاروبار کی ابتداء کرنا بھی نیک رہے۔ قسمت کی دیوی مہربان ہونے سے کم محنت سے بھی زیادہ ثمرات ملیں تاہم 2018ء میں شمس 20 جنوری تا 18

فروری وبال، 23 ستمبر تا 23 اکتوبر ہبوط اور 22 دسمبر تا 20 جنوری 2019ء حضیض میں رہے۔ ان ایام میں اپنے حاسدین ومخالفین کی سازشوں سے محفوظ رہیں 2018ء دسویں گھر میں 31 جنوری چاند گرہن اور 11 اگست سورج گرہن لگنے سے اپنے اہم کاروباری معاہدے یالین دین خصوصی احتیاط کے طالب ہونگے۔ اگست کا گرہن انتہائی ناقص ثمرات کا حامل اس سے محفوظ رہنے کیلئے ہم وزن گندم / باجرہ یا کم از کم 10 کلو گندم صدقہ ضرور دیں۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد:**۔ بیت الامید کا حاکم ستارہ عطارد 2018ء میں گزشتہ سالوں کی نسبت کچھ زیادہ ہی امید افزا اور حلقہ احباب میں وسعت کا باعث بنے گا۔ ابتداء سال میں طالع کے حاکم کا طالع میں ہونا اور ہمراہ سعد اکبر ستارہ مشتری کا 12 سال بعد یہاں ہونا اس کے مضبوط دلائل ہیں۔ ستارہ عطارد 6 مارچ تا 13 مئی حالتِ فرح، 30 مئی تا 13 جولائی عروج، 6 تا 22 ستمبر شرف یافتہ جبکہ 10 تا 31 اکتوبر حالتِ اوج میں رہتے ہوئے آپ کی بہت ساری دیرینہ خواہشات کی تکمیل ہو سکے گی۔ مندرجہ بالا یہ سبھی ایام اپنے اور اپنے دوستوں کی حاجات کی قبولیت کیلئے نیک ہیں۔ دوسروں کا سکھ اور بھلا چاہنے سے آپ کا اپنا بھلا بھی ہوگا۔ سماجی اور سیاسی حلقوں میں عزت وقبولیت نئے تعلقات دوستیاں قائم ہوں۔ اجتماعی کاموں کو گروپ کی شکل میں انجام دینا زیادہ نفع مند ثابت ہو۔ جائیداد کی خرید وفروخت سے بھی نفع بخش وسائل پائیں۔ ستارہ عطارد سال میں 3 مرتبہ رجعت پذیر 23 مارچ تا 15 اپریل، 26 جولائی تا 19 اگست اور 17 نومبر تا 7 دسمبر، غیر ضروری افراد اور حاسدین سے محتاط رہیں۔ دوسروں کی خدمت خصوصاً قرض اتنا ہی دیں جتنا قابل برداشت ہو۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:**۔ بیت الاعداد کا حاکم ستارہ زہرہ 2018ء میں 11 فروری تا 7 مارچ شرف، 31 مارچ تا 24 اپریل اور 7 اگست تا 9 ستمبر حالتِ عروج۔ جبکہ 24 اپریل تا 19 مئی اوج، 14 جون تا 10 جولائی حالتِ فرح میں رہے۔ ادھر ستارہ مشتری بھی طالع میں 8 نومبر تک رہتے ہوئے حصول امیگریشن کے سلسلہ میں کامیابیاں دلائیں۔ ایسے عقربی جنہیں عملیات روحانیات کا شوق ہے وہ کسی بزرگ استاد کی رہنمائی میں روحانی ریاضت یا چلہ کشی عملیات پُراسرار مخفی علوم پیرا سائیکالوجی اور انہیں کی طرح کے دیگر علوم روحانیت سے متعلقہ علوم وفنون میں دلچسپیاں کامیابیاں نصیب ہوں۔ بڑھتے ہوئے ناگہانی اخراجات پر قابو پایا جا سکے۔

**عقربی مرد وزن پر گرہنوں کے اثرات:**۔ 2018ء میں گرہنوں کے بداثرات آپ کی نجی خانگی کاروباری معاملات کو غیر محسوس طریقے سے متاثر کر سکتے ہیں۔ کسی ناگہانی فکر و پریشانی سے محتاط رہنے کیلئے 2018ء کے گرہنوں کی ان تواریخ کو نوٹ فرمالیں۔ 31 جنوری دسویں چاند گرہن لگنے سے عزت ساکھ اور صحت کے معاملات توجہ طلب ہوں گے۔ 16 فروری چوتھے سورج گرہن لگنے سے ٹریفک حادثات خاندانی مسائل و پریشانیاں پیش آسکتی ہیں۔ 13 جولائی نویں سورج گرہن لگنے سے بیرون ملک کاروباری یا نجی سفر میں تاخیر ومشکلات کا سامنا۔ 28 جولائی ایک بار پھر چوتھے چاند گرہن لگنے سے خاندانی مسائل و پریشانیاں پیش آسکتی ہیں۔ 11 اگست سورج گرہن دسویں لگنے سے عزت ساکھ کاروبار الغرض ہر وہ معاملہ جس کا تعلق آپ کی عزت اور ساکھ سے ہے ان جیسے امور میں مسائل و پریشانیاں پیش آسکتی ہیں۔ بوقت گرہن 10 کلو باجرہ 2 کلو چاول ٹوٹا کا صدقہ ملا کر دیں۔ اس دوران دو نفل نماز کسوف (سورج گرہن) اور دو نفل نماز خسوف (چاند گرہن) بھی ادا کریں۔

**سعد تواریخ:**۔ 2,6,9,10,11,17,22 جنوری، 3,4,9,14,19,28 فروری، 5,15,29 مارچ، 2,7,11,13,14,24,26 اپریل، یکم 6,11,24,29 مئی، یکم 8,26 جون، یکم 10,23,27 جولائی، یکم 6,8,14,23,28 اگست، 2,10,15,20,24,25,28,30 ستمبر، 13,18,23,28 اکتوبر، 6,9,11,15,16,21 نومبر، 4,15,17,19,20,22 دسمبر۔

**نحس تواریخ:**۔ 4,7,19,31 جنوری، 2,15,17,25 فروری، یکم 2,10,18,24,31 مارچ، 4,15,22,28 اپریل، 12,13,16,20,27 مئی، 3,10,22,23 جون، 5,8,13,14,20 جولائی، 4,10,11,16,18 اگست، 6,9,12,19,27 ستمبر، 8,11,19,26 اکتوبر، یکم 8,20,23,26 نومبر، 3,7,25 دسمبر۔




# قوس

حروف: ف

مشتری

23 نومبر تا 21 دسمبر

4




حاکم سیارہ: مشتری | نشان: تیر انداز
ذاتی عقیدہ: میں دیکھتا ہوں (I See) | عنصر: آگ (Fire)
خاصہ: تغیر پذیر (ذوجسدین) | نفسیاتی ٹائپ: وجدانی
منسوب رنگ: ارغوانی، گہرا پیلا | اعضائے جسمانی:: رانیں اور جگر
منسوب پتھر: پیلا پکھراج | منسوب درخت: برگد، انجیر، ایش
منسوب پھول: ہلکے گلابی | منسوب غذا: کشمش اور پیاز کی قسم
مثبت اور مذکر برج | بائیو کیمک سالٹ: سلیشیا

حالات وواقعات کی روشنی میں

## خواتین خانہ اپنے سالانہ حالات 2018ء (کیریئر، بزنس، ملازمت کو نکال کر) ویسے ہی پڑھیں

آسمانی کونسل پر یہ سال نور مصطفیٰ ﷺ کا سال بن کر طلوع ہوگا۔ سال 2018ء کا مفرد نمبر 2 جو کہ ملکۂ فلک قمر اور نور محمدیؐ سے منسوبہ نمبر بھی ہے۔ سال کے پہلے تین ماہ میں آپ سوالاکھ مرتبہ کوئی سا درود پاک پڑھ کر بعد ازاں سال کے آخر تک 313 مرتبہ درود شریف پڑھ کر 2018ء میں (خواتین بغیر کسی شرعی عذر کے) سرکار دو عالم ﷺ کے وسیلہ سے اپنی نیک حاجات کیلئے بلا ناغہ دُعائیں کرنا معمول بنالیں تو 2018ء آپ کی ممکنہ خواہشات کی تکمیل کا سال بن کر طلوع ہوگا۔

2018ء آپ کیلئے غیر معمولی اور ایک آزمائش کا سال بن کر طلوع ہو رہا ہے جو قوسی اپنی گزشتہ وجاری مشکلات کو دور کرنے کیلئے اپنے حالات ووسائل میں رہتے ہوئے بدستور مستقل مزاجی سے محنت کوشش کرتے رہیں گے ان کی کوششیں انجام کار بار آور ثابت ہوں گی۔ ہمارے رب کا وعدہ ہے کہ وہ کسی کی بھی محنت کو ضائع نہیں کرتا۔ آپ کی جاری شمسی ساڑھ ستی جو گزشتہ 5 سالوں سے آپ کیلئے وقتاً فوقتاً آزمائشوں پریشانیاں یوں لاتی ہے کہ آپ کے کام رُک رُک کر اور دیر سے انجام پاتے ہیں۔ 2018ء کی ابتداء میں پانچویں بارہویں کا مشترکہ حاکم مریخ بارہویں نحس گھر جبکہ آپ کا حاکم ستارہ بھی اسی جگہ 8 نومبر تک رہتے ہوئے صحت کے مسائل پریشانیاں لاسکتا ہے۔ 40 سال سے کم عمر کے قوسی افراد ہلکی پھلکی ورزش اور مناسب ادویہ واغذیہ کے استعمال سے اپنے آپ کو فٹ رکھنے کی کوشش کریں۔ جبکہ بڑی عمر کے قوسی افراد کیلئے مشورہ ہے کہ وہ اپنا شروع سال میں اپنا مکمل میڈیکل چیک اَپ کروائیں اور مرض کی تشخیص کے مطابق اپنے ڈاکٹر کی رائے پر عمل کریں۔ غفلت برتنے والے قوسی افراد ذہنی وجسمانی امراض خصوصاً بلڈ پریشر، کولیسٹرول، یورک ایسڈ اور امراض چشم جیسی امراض میں مبتلا ہو سکتے ہیں۔ مثل مشہور ہے علاج سے پرہیز بہتر ہے تو پھر کیوں نا اس سنہری مثل کو اپنایا جائے۔ قوسی افراد کیلئے 2018ء میں یہ خوش کن خوشخبری ضرور ہے کہ ایسے افراد جو عرصہ دراز سے حج وعمرہ اور زیاراتِ مقدسہ پر جانے کی آرزو رکھتے ہیں ان کی آرزو آسانی سے پوری ہو سکے گی۔ بیرون ملک حصول امیگریشن میں بھی آسانیاں ملیں۔ 2018ء میں وسائل کم اور اخراجات کے بڑھنے کا اندیشہ کچھ ضروری اخراجات بچوں کی تعلیم وتربیت اور ان کی شادی بیاہ پر پیش آسکتے ہیں۔ مستحق قریبی رشتے داروں کی مالی اور اخلاقی مدد کر کے آپ روحانی خوشی محسوس کریں گے عین ممکن ہے کہ آپ کو ان کیلئے قرض بھی لینا پڑے تو آپ دریغ نہ کریں۔ ان سے محنت خدمت اور بھاگ دوڑ کے صلے کی بھی توقع نہ رکھیں۔ چونکہ آپ کا ایک آزمائش طلب دور ساڑھ ستی چل رہا ہے جو 18 فروری 2020ء کو جا کر ختم ہوگا۔ تب تو حالات یقیناً قدرے بہتر ہونے لگیں گے۔ تاہم جلد بہتری حالات کیلئے نگینہ زمرد اور زرد پکھراج پہننا نیک رہے گا۔ اپنے اہم فیصلے کسی جلد بازی کی بجائے ایک ہفتہ یا ایک دن یا کم از کم ایک گھنٹہ رُک کر بجالائیں۔ اس تدبیر سے رکاوٹیں پریشانیاں کم ہونے لگیں۔ آپ کی جاری ساڑھ ستی 17 نومبر 2020ء کو ختم ہو سکے گی۔ قبل ازیں بہتری کیلئے عرض کردہ روحانی تدارک وصدقات ازبس ضروری ہیں۔ 8 نومبر سعد اکبر ستارہ مشتری 12 سال بعد طالع میں آنے سے اپنی بند قسمت کا دروازہ کھلتا ہوا محسوس کریں۔ روحانی بزرگوں والدین الغرض جسے بھی آپ اپنے لئے مخلص خیال کریں ان سے اپنے لئے دعائیں کرواتے رہیں۔ طالع کا حاکم سعد اکبر ستارہ مشتری 8 نومبر 2018ء تا 2 دسمبر 2019ء تک طالع میں رہے گا۔ ستارہ مشتری کی طالع میں مضبوط پوزیشن کے سبب آپ کی جاری ساڑھ ستی کی نحوست میں بھی قدرے کمی آئے گی۔ بزرگوں مخلصین سے مسلسل دُعائیں لیتے رہیں۔

**آپ کی شخصیت:** ۔ آپ کا حاکم ستارہ مشتری 8 نومبر تک شمسی زائچے کے بارہویں بیت الاعداء اور پھر 8 نومبر 2018ء تا 20 دسمبر 2019ء تک طالع میں رہے گا مشتری فطرتاً نویں اور بارہویں گھر کا مالک ہے۔ جبکہ بارہویں گھر کا تعلق روحانی ارتکاز وتوجہ عبادات اور مقدس مقامات کی زیارات اور خوش بختی کا ستارہ ہے۔ ایسے قوسی جن کا دھیان روحانیات اور مثبت سوچ اور عمل کی طرف رہے گا۔ ان کی جاری ساڑھ ستی بھی ان کا کچھ نہ بگاڑ سکے۔ آپ قدیم سے جدید فلسفیانہ سوچ اور زندگی کے تلخ حقائق سے سنجیدگی اور دانشمندی سے نمٹ سکیں گے۔ آپ کے طرز زندگی اور سوچ میں نمایاں مثبت تبدیلی آئے گی۔ اساتذہ دانشور مخلصین اور بزرگوں کا ساتھ مستقل رکھیں۔ اپنے روزمرہ اور اہم امور میں ان سے لمحہ بہ لمحہ اہم کاموں میں مشاورت کا تسلسل جاری رکھیں۔

2018ء کہ وہ اہم نقطہ ہے جس سے آپ کے حالات آپ کے کنٹرول میں رہیں گے۔ ستارہ مشتری 9 مارچ تا 10 جولائی رجعت میں ہونے کے سبب یہ عرصہ کچھ زیادہ ہی احتیاط طلب ہوگا۔ 2018ء آسانی کونسل پر بننے والی سعد نظرات 24,25,26 جنوری، 2,3 مارچ، 19,20 جون، 16,17 ستمبر، 28,29,30 اکتوبر، 27,28 نومبر، 20,21,22 دسمبر بننے سے آپ اپنے مستقبل کو درخشاں بنانے کیلئے اہم فیصلے کرنے کی پوزیشن میں ہونگے۔ علمی ذہنی وتخلیقی صلاحیتوں میں اضافہ۔ مشتری عطارد نحس نظرات 13,14 فروری، 30 اپریل، 22 مئی، 8,9,10 جولائی، 10,11,12,27,28,29 اگست بننے سے اہم فیصلے مشاورت کے ساتھ کریں کوئی ذمہ داری ملے تو غیر ذمہ داری کا ہرگز مظاہرہ نہ کریں۔ پھر بھی اپنے کاموں کی انجام دہی میں سوچ بچار اور اپنا احتساب خود ہی کرتے رہیں تاکہ دوسروں کی تنقید سے بچا جاسکے۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:**۔ خانہ مال کا حاکم ستارہ زحل 27 سال بعد خانہ مال میں ہونے سے ذرائع آمدن میں اضافے کے نیک اسباب ووسائل بنیں۔ زحل فطرتاً معلم اور سنجیدہ ستارہ جتنی آپ محنت کریں گے اس کا پورا پورا صلہ بھی آپ کو عطا کرے گا۔ اگر آپ مقروض ہیں تو 2018ء میں چاہیں تو اپنا تمام قرضہ چکا سکتے ہیں۔ ٹھوس یا طویل المیعاد سرمایہ کاری میں دلچسپیاں بڑھیں اس کے علاوہ کچھ قوسی نیشنل سیونگ یا بچت کی دیگر اسکیموں کے علاوہ انشورنس پالیسی لینا پسند کریں گے۔ اسراف سے گریز کریں اور قناعت پسندی اپنائیں۔ اس سنہری فارمولہ سے آپ قرض اور مالی مشکلات سے بچے رہیں۔ رجعت زحل 18 اپریل تا 6 ستمبر تب آمدن سے زیادہ خرچ بڑھنے کا امکان ہے۔ ضروری ہوگا کہ آپ آمدن اور خرچ میں توازن قائم رکھیں۔

**عزیز واقارب واندرونِ ملک سفر:**۔ بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ زحل سارا سال اپنے گھر سے بارہویں رہتے ہوئے عزیز واقارب بہن بھائی رشتے داروں پڑوسیوں سے آپ کی توقعات غیر معمولی بڑھ جائیں۔ آپ کو ان کی اضافی ذمہ داریوں اور ان کی فرمائشوں کے سبب اضافی اخراجات سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ ان کی فرمائشیں حتمکہ پوری کریں ورنہ ان کی ناراضگی کیلئے تیار رہیں۔ ایک اور اہم ستارہ کیتو نومبر تک تیسرے گھر میں رہنے کے سبب بعض کم ظرف اور جذباتی بہن بھائیوں سے لڑائی جھگڑا تلخ کلامی کا اندیشہ۔ 2018ء اندرون ملک غیر ضروری سفر سے احتیاط برتیں۔ اپنے شہر سے دوسرے شہر جاتے ہوئے ٹریفک حادثات، گاڑی کی ٹیکنیکل خرابی یا پھر پیدل چلتے ہوئے بھی احتیاط کا مظاہرہ کریں۔ ستارہ زحل 18 اپریل تا 6 ستمبر رجعت میں رہے تب انتہائی احتیاط اور مشاورت پر زور دیں۔ 2018ء کے سعد ایام زحل عطارد مشتری سعد نظرات 12,13,14,24,25.26 جنوری، 21,22 فروری، 2,3 مارچ، 18,19 مئی، 19,20 جون، 7,8,16,17 ستمبر، 11,12,13,28,29,30 اکتوبر، 27,28,29 نومبر، 20,21,22 دسمبر۔ اندرون ملک خوشگوار سیر وتفریح ومطالعاتی سفر کے مواقع ملیں۔ عزیز واقارب سے تجدید مراسم بھی ہوں۔ نحس تواریخ 13,14 فروری، 10,11,12 مارچ، 4,5,6,24,25,26,27,28,29,30 اپریل، 22 مئی، 16 جون، 8,9,10,22 جولائی، 10,11,12,27,28,29 اگست، 23,24 ستمبر بننے سے ہر قسم کی نقل وحمل خواہ وہ پیدل ہی کیوں نہ ہو انتہائی احتیاط سے کام لیں جلد بازی میں ٹریفک حادثات کا اندیشہ محتاط رہنے کے ساتھ صدقہ وخیرات بھی ضرور دیں۔

**خاندان، جائیداد، سواری اور زراعت:**۔ وتدالارض چوتھے اور طالع کا مشترکہ حاکم ستارہ مشتری 8 نومبر تک شمسی زائچے کے بارہویں رہتے ہوئے اپنے گھر کو سعد ناظر ہونے سے خاندانی وخانگی مصروفیات وقفہ وقفہ سے سارا سال جاری رہیں۔ والدہ کی صحت جسمانی کا خاص طور سے خیال رکھیں۔ رہائشی تزئین وآرائش مکان کی ازسرنو تعمیر یا نئے مکان کی تعمیر سے آپ کی دیرینہ آرزو پوری ہو سکے۔ 2018ء اندرون خانہ غیر معمولی تبدیلیوں کا سال بھی ثابت ہوسکتا ہے۔ کچھ قوسی افراد مشتری کی بارہویں اور راہو کیتو کی تیسرے نویں نومبر تک طویل نشست کے سبب اپنے گھر، دکان، یا فیکٹری میں کوئی سایہ نظر بد یا جادو ٹونے جیسے بد اثرات اور بے برکتی محسوس کریں تو ضرورت سے زیادہ پریشان ہونے کے بجائے 40 دن 40 مرتبہ آیت الکرسی اول آخر 11 مرتبہ درود شریف پڑھ کر نماز عشاء کے بعد دُعائیں کرنا معمول بنالیں۔ اور دم شدہ پانی یا عرق گلاب پر دم کر کے پورے گھر میں سپرے کریں۔ زراعت و باغبانی سے تعلق رکھنے والے افراد اپنی فصلوں کے اچانک خراب ہو جانے کے اندیشے کے طور پر اپنی ذات کے ساتھ ساتھ اجناس کا بھی صدقہ نکالیں۔ 2018ء مشتری عطارد سعد نظرات 24,25,26 جنوری، 2,3 مارچ، 19,20 جون، 16,17 ستمبر، 28,29,30 اکتوبر، 27,28 نومبر، 20,21,22 دسمبر بننے سے آپ کی اعلیٰ ظرفی اور صلہ رحمی اہلِ خاندان کے افراد کیلئے ان کی بے لوث خدمت کا جذبہ اُبھارے۔ آپ کے ہاتھوں کئی ایک صدقہ جاریہ کے

اکام انجام پائیں۔ مشتری عطارد نحس نظرات 14,13 فروری، 30 اپریل، 22 مئی، 10,9,8 جولائی، 29,28,27,12,11,10 اگست بننے سے تب اہلِ خاندان کے ساتھ اپنے رویہ میں نرمی رکھیں ورنہ جلد بازی جذباتی پن کے ساتھ ان سے ناراضگی بڑھ بھی سکتی ہے۔ صدقہ وخیرات دیتے رہیں۔

**اولاد، انعامات ومحبت:**۔ بیت الاولاد کا حاکم ستارہ مریخ 26 جنوری تک بارہویں اور پھر 26 جنوری تا 17 مارچ طالع میں رہے گا۔ جبکہ طالع کا مالک مشتری 8 نومبر تک بارہویں نحس گھر میں رہنے سے صاحب اولاد قوسی افراد کو اپنے بچوں کی تعلیم وتربیت اور خصوصاً صحت جسمانی کا خیال رکھنے کی ضرورت ہے۔ 2018ء میں کسی چائلڈ اسپیشلسٹ سے اپنے بچوں کا چیک اَپ ضرور کروائیں۔ اچھے والدین کی طرح بچوں کی تعلیم وتربیت اور ان کے مستقبل کو تحفظ دینے کیلئے آپ بہترین پلاننگ کرنے کی پوزیشن میں ہونگے خصوصاً جب ستارہ مشتری 8 نومبر کو آئندہ سال کیلئے آپ کے طالع میں آئے گا تب آپ ان منصوبوں کو عملی شکل دے سکیں گے۔ ستارہ مریخ 17 مارچ تا 16 مئی شرف یافتہ رہنے سے معاملات الفت ومحبت منگنی یا شادی کی طرف جاسکتے ہیں۔ ذہنی تخلیقی صلاحیتوں میں اضافہ تاہم عملی اقدامات کسی مناسب وقت کریں۔ جدید علوم انفارمیشن ٹیکنالوجی علم وادب سپورٹس مین شپ میں آپ کی توجہ اور دلچسپیاں بڑھیں۔ آپ کے اندر چھپا بہترین ٹیلنٹ سامنے آنے سے آپ کو معاشرتی عزت وپذیرائی ملے۔ ستارہ مریخ 27 جون تا 27 اگست جب رجعت میں ہوگا تب بچوں کی تعلیم وتربیت کی جانب آپ کی توجہ پہلے سے کچھ زیادہ بڑھے۔ بچوں کی صحت اخلاقیات ان کے روز وشب سے غافل نہ رہیں۔ خصوصاً 22,21,20,19,18,17 نومبر مریخ زحل تربیع بننے سے یہ سال کے وہ حساس ایام ہیں۔ جب محبت میں شکوک وشبہات کے سبب آپ کی کوئی پُرانی دوستی ختم ہوسکتی ہے۔ انٹرنیشنل لاٹریوں پرائز بانڈز میں دلچسپی رکھنے والے قوسی افراد 11,10,9,8,7,6,5 جنوری، 17,16,15 فروری، یکم ,2 مارچ، 24,23,22,12,11,10,9,8,7,6 اپریل، یکم ,2 جون، 23,22,2115,14,13 جولائی، 9,8,7 اگست، 14,13,12,11 ستمبر، 26,25,24,23 اکتوبر، 29,28,27,26 نومبر، 18,17,16,15 دسمبر، ایسی سعد تواریخ ہیں جب آپ حصول انعام کیلئے کوشش کریں۔ تو بعید از قیاس نہیں کہ آپکا نصیب یاوری کر جائے اور آپ کا کوئی بڑا انعام نکل آئے۔ حصول انعامات میں مزید راہنمائی کیلئے ادارہ کی ہر سال شائع ہونے والی کتاب ''انعام کی نمبرز'' آئینہ قسمت میں 2018ء کا مطالعہ بھی آپکو انعام کے قریب لے جائے۔

**صحت وامراض، ملازمتی کیرئیر:**۔ بیت المرض کا حاکم ستارہ زہرہ 11 فروری تا 7 مارچ شرف، 31 مارچ تا 24 اپریل اور 7 اگست تا 9 ستمبر حالتِ عروج، 24 اپریل تا 19 مئی اوج یافتہ رہتے ہوئے بے روزگار افراد کو ملازمت کے اعلیٰ مواقع اندرون اور بیرون ملک باآسانی پیش آئیں۔ ملازمت میں ترقی کا عنصر غالب رہے۔ ابتداء سال میں مشتری اور مریخ کا قیام بارہویں ہونے سے اپنی صحت سے لاپرواہی برتنے والے افراد کو سارا سال وقفہ وقفہ سے ڈاکٹروں اور ہسپتالوں کے چکر کاٹنے پڑھیں۔ شمسی ساڑھ ستی کے سبب اپنی صحت کا خیال رکھنے کی ضرورت ہے۔ اضافی پیسہ کمانے کی خاطر اپنی صحت کو مزید خراب کر سکتے ہیں۔ فرمان مولاؑ ہے کہ جو روپیہ پیسہ مقدر میں ہو وہ مل کر ہی رہتا ہے لیکن گئی صحت دوبارہ جلد بحال نہیں ہوتی۔ 40 سال سے زائد عمر کے قوسی افراد کو مشورہ ہے کہ وہ صبح شام ہلکی پھلکی سیر وورزش کو معمول بنالیں اور صحت کے مسائل کو معمولی نہ جانیں اور اپنے معالج سے مسلسل رابطے میں رہیں۔ اور خصوصاً بلڈ پریشر، کولیسٹرول، ذیابیطس اپنا ضرور چیک کروائیں۔ 2018ء میں زہرہ مشتری سعد نظرات 9,8,7 جنوری، 28 فروری، یکم ,2 مارچ، یکم 2, جون، 22,21 جولائی آپ اپنی صحت وملازمت کی ذمہ داریوں سے بخوبی واقف ہو کر اپنے پیدا شدہ مسائل کا بہتر حل تلاش کر پائیں۔ زہرہ مشتری نحس نظرات 5,4,3 فروری، 17,16 اپریل، 26,25 جون، بننے سے خواہ مخواہ دوسروں سے لڑائی جھگڑا مول لے کر قانونی مسائل وپریشانیوں کو دعوت دے سکتے ہیں سخت احتیاط برتیں حسب توفیق صدقہ وخیرات بھی ضرور دیں۔

**تعلقات، شراکتی وازدواجی مراسم، شادی:**۔ بیت الزوج کا حاکم ستارہ عطارد آسمانی کونسل میں اپنے سفر کے دوران بارہ بروج میں گردش کرتے ہوئے کاروباری شراکتی امور میں بہتری لائے۔ 6 مارچ تا 13 مئی فرح، 30 مئی تا 13 جون عروج، 6 تا 22 ستمبر شرف، 10 تا 31 اکتوبر اوج میں رہنے کے سبب کاروباری شراکتی اور ازدواجی تعلقات میں بہتری آئے گی۔ اشتراک عمل سے کئے گئے کاروبار پھلے پھولیں شادی کے خواہاں قوسی لڑکے لڑکیاں 30 مئی تا 13 جون 6 تا 22 ستمبر، 8 نومبر تا 31 دسمبر سعد ایام میں رشتہ طے ہونے میں آسانی پائیں اس کے علاوہ مجموعی طور پر 2018ء میں سعد ایام 26,25,24 جنوری، 3,2 مارچ، 20,19 جون، 17,16 ستمبر، 28,27 نومبر، 22,21,20 دسمبر کی سعد تواریخ بھی شادی شراکت کے

کاموں میں آسانیاں پائیں۔ قوتِ فیصلہ بہتر ہونے سے آپ اپنی زندگی کے بہت سارے خانگی ازدواجی اہم کاموں کی مستقبل کیلئے پلاننگ کرنے کی پوزیشن میں باہمی مفادات اور تعلقات میں اضافہ، مثبت اخلاقی سوچ، دوسروں کے ادب واحترام سے ان کے دل میں جگہ بنا سکیں۔

**وراثت، انشورنس، کلیم:۔** بیت الخوف کا حاکم ستارہ قمر 2018ء میں وراثتی ومشترکہ مفادات کے کاموں میں آپ کو توجہ دلاتا رہے۔ زحل آٹھویں گھر کو سارا سال مکمل ناظر رہے۔ اور مشتری 8 نومبر تک بارہویں رہنے سے وراثتی مسائل وپریشانیاں پیش آسکتی ہیں۔ بڑی عمر کے لوگ بخوشی اپنے وراثتی امور کیلئے اپنی اولاد کو وصیت لکھ کر دینا پسند کریں۔ وراثت یا انشورنس کلیم کی وصولی آسان نہ ہوگی، ستارہ مشتری کی رجعت 9 مارچ تا 10 جولائی ہونے سے تب وراثتی املاک پنچائتی طریقے سے یا آف دی کورٹ حل کرنے سے مسائل کا حل نکل آئے۔ اس کے علاوہ ساتویں دسویں کا حاکم ستارہ عطارد بھی سال میں 3 مرتبہ رجعت پذیر ہوگا 23 مارچ تا 15 اپریل 26 جولائی تا 19 ستمبر اور 17 نومبر تا 7 دسمبر۔ ان ایام میں بھی بگڑے معاملات کو سنوارنے کی ازسرِنو کوشش بارآور ثابت ہوں۔

**مستقبل کی منصوبہ بندی، بیرون ملک سفر، قانونی مشاورت واعلیٰ تعلیم:۔** بیت السفر نویں گھر نومبر تک ایک اہم ستارہ راہو قیام کرتے ہوئے آپ کی مذہب اور مذہبی مقامات سے وابستگی روحانی بزرگوں سے فیض یابی، قانونی مسائل میں کامیابیاں جیسے سبھی امور بآسانی حل ہوں۔ بیرون ملک اعلیٰ تعلیم کی غرض سے جانے والے طلباء اور کاروباری اغراض ومقاصد میں پہلے سے زیادہ کامیابیاں ملیں۔ نئے نئے کاروباری تعلقات قائم ہوں۔ حج وعمرہ اور زیاراتِ مقدس پر جانے والے قوسی افراد کی نیک خواہش یقیناً پوری ہو۔ خواہ آپ کے پاس زادِراہ کی کمی ہی کیوں نہ ہو۔ قدرت آپ پر مہربان فیاض ہے۔ حکمتِ عملی فرمانے سے آپ کا نصیب یاوری کرے۔ نویں کا حاکم ستارہ شمس 20 مارچ تا 20 اپریل شرف، 21 جون تا 23 جولائی اوج، اور 23 جولائی تا 23 اگست عروج میں رہتے ہوئے بیرون ملک نئے کاروباری وسائل ملنے کے ساتھ ساتھ بیرون ملک سیر وسیاحت اور مستقبل کی مضبوط منصوبہ بندی کرنے کیلئے بزرگوں روحانی لوگوں اور مخلصین کا بھرپور تعاون رہے۔ بزرگوں کی دُعائیں لینے اور دُعائیں دینے سے آپ مایوس لوگوں کی امیدوں کے چراغ کو روشن کرسکتے ہیں۔ آپکے ہاتھ سے کئی ایک صدقہ جاریہ کے کام بھی انجام پائیں۔ ستارہ شمس 20 جنوری تا 18 فروری وبال اور 23 ستمبر تا 23 اکتوبر ہبوط یافتہ رہتے ہوئے تب قانونی امور نظرِثانی کے طالب ہونگے۔ اپنے قانونی میشر سے مسلسل رابطے میں رہیں حالات کا مشاورت اور جواں مردی سے مقابلہ کریں۔ حسبِ توفیق صدقہ خیرات خصوصاً بیرون ملک سفر سے پہلے ضرور دیں۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت ووقار:۔** وقار، عزت اور کیریئر کا حاکم عطارد آسمانی کونسل پر بارہ منطقۃ البروج میں آپ کے نصیب کے حاکم شمس کے ساتھ گھومتے ہوئے آپ کی نصیب یاوری کرانے میں کوئی کسر نہ چھوڑے گا۔ ابتداء سال میں عطارد ساتویں دسویں کا حاکم ہوکر ایک راج یوگ بنا رہا ہے۔ 2018ء عزت وکیریئر کے حوالے سے انتہائی اہم سال دکھائی دیتا ہے۔ جبکہ کامیابی کے ساتھ ساتھ کچھ آزمائشوں کی نشاندہی بھی کرتا ہے۔ آپ کے کیریئر پیشہ ورانہ مہارت کا صلہ آپ کے سامنے ہوگا مگر مشتری کی بارہویں نشست اور زحل کی دوسرے شمسی ساڑھ ستی جیسی نشست میں مالی مادی فوائد محنت کے ساتھ آپ کو رُک رُک کر ملیں اس کیلئے نہ تو زیادہ فکرمند ہوں اور نہ ہی کسی آزمائش میں آنے سے مایوسی کا شکار ہوں ستارہ عطارد 2018ء میں 6 مارچ تا 13 مئی فرح، 30 مئی تا 13 جون عروج، 6 تا 22 ستمبر شرف اور 10 تا 31 اکتوبر بحالتِ اوج میں رہنے سے آپ کے کاروباری عزت وساکھ میں یقیناً اضافہ ہو اپنی پیشہ ورانہ مہارت اپنے کیریئر ومستقبل کو بہتر بناتے ہوئے جہد مسلسل جاری رکھیں۔ آپ کی محنت کے ثمرات آپ کو اسی سال اور خصوصاً اس سے بھی بڑھ کر آئندہ سال 2019ء میں ملتے ہوئے دکھائی دیتے ہیں۔ نئے کام کی ابتداء کرنے والے قوسی افراد کو مشورہ ہے کہ وہ کوئی نت نئے تجربات کرنے کے بجائے صرف انہی کاموں پر توجہ دیں جنہیں وہ خوب سمجھتے اور جانتے ہیں۔ 2018ء عطارد مشتری سعد نظرات 24,25,26 جنوری، 2,3 مارچ، 19,20 جون، 16,17 ستمبر، 28,29,30 اکتوبر، 27,28 نومبر، 20,21 دسمبر بننے سے پیشہ ورانہ اور کاروباری امور میں جدت پسندی اور ترقی کا عنصر غالب رہے اور حکام بالا کی نظر میں عزت بڑھے 2018ء میں عطارد 18 فروری تا 6 مارچ ہبوط، 13 تا 30 مئی حضیض اور 31 اکتوبر تا 5 جنوری 2019ء وبال میں رہے۔ اور عطارد مشتری نحس نظرات 13,14 فروری، 30 اپریل، 22 مئی، 8,9,10 جولائی، 10,11,12,27,28,29 اگست بننے سے مندرجہ بالا سبھی ایام کاروباری لین دین کیلئے احتیاط طلب خصوصاً کاروباری معاہدے سوچ سمجھ کر کریں اور کوئی ایسا وعدہ نہ کریں جسے آپ پورا نہ کرسکیں۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد:۔** بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ زہرہ 2018ء میں 11 فروری تا 7 مارچ شرف، 31

مارچ تا 24 اپریل اور 7 اگست تا 9 ستمبر عروج، جبکہ 24 اپریل تا 19 مئی اوج یافتہ ہونے سے حلقہ احباب میں وسعت تاہم ایسے دوستوں قریبی ساتھیوں سے رابطہ رہے جن کی اُلٹا آپ کو ہی خدمت کرنی پڑے۔ یاد رہے کہ کچھ خدمت صلہ اور کچھ خدمت اگر عبادت کے طور پر کی جائے تو اسکا کئی گنا اجر خلقِ خدا اور خدا سے ملتا ہے۔ سماجی اور سیاسی حلقوں میں آپ کی مقبولیت و عزت میں بتدریج اضافہ ہو۔ کاروباری لین دین کے فوائد بھی ممکنہ تسلی بخش حد تک ملیں۔ گیارہویں کا حاکم ستارہ زہرہ 11 فروری تا 7 مارچ شرف، 31 مارچ تا 24 اپریل عروج اور 24 اپریل تا 19 مئی اوج جبکہ 14 جون تا 10 جولائی حالتِ فرح میں رہے۔ اس کے علاوہ زہرہ مشتری سعد نظرات 9,8,7 جنوری، 28 فروری، یکم ،2 مارچ، یکم ،2 جون اور 23,22,21 جولائی بننے سے ان سعد ایام میں آپ کی بعض ایسی دیرینہ خواہشات تکمیل پائیں جنکا پہلے تصور نہ ہو۔ آرام دہ پُرسکون سماجی و سیاسی حالات رہیں۔ آپ کی اعلیٰ ظرفی اور فیاضی سے آپکے ہاتھوں کئی نیک اور صدقہ جاریہ کے کام انجام پائیں۔ اپنے ماحول میں رہتے ہوئے آپ کو تقریبات میں شرکت کے متعدد مواقع ملیں نہ صرف بلکہ آپ اپنے ہاں بھی روحانی محافل کا انعقاد کرواسکیں۔ 2018ء میں زہرہ 7 تا 31 مارچ وبال اور 10 جولائی تا 7 اگست ہبوط میں ہونے سے اور زہرہ مشتری نحس نظرات 5,4,3 فروری، 17,16 اپریل، 26,25 جون بننے سے غیر ذمہ داری اور وعدوں کی پاسداری نہ کرنے کے سبب آپ کے تعلقات متاثر ہو سکتے ہیں تب دوسروں سے وابستہ امیدیں بھی پوری ہوتی دکھائی نہیں دیتی۔ مایوسی و پریشانی سے بچنے کیلئے اپنی توقعات محدود رکھیں۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:**۔ بیت الاعداء کا حاکم ستارہ مریخ 26 جنوری تک اپنے ہی گھر ہمراہ طالع کے حاکم مشتری کے رہنے سے آپ کے ممکنہ خفیہ دشمن ظاہر ہوں۔ آپ حکمتِ عملی سے ان پر قابو پانے کی روحانی اور قانونی پوزیشن پائیں۔ ابتداء سال میں جو قوسی افراد بیرون ملک حصول امیگریشن کیلئے اپلائی کریں تو ان کی ویزا پروسیسنگ جلد متوقع ہو سکے اور جن قوسی افراد نے پہلے سے اپلائی کر رکھا ہے انہیں اس سلسلہ میں مثبت پیغامات ملیں۔ صحت و تندرستی سے متعلقہ مسائل و پریشانیاں 40 سے زیادہ عمر رکھنے والوں کو پیش آسکتی ہیں۔ ستارہ مریخ 26 جنوری تا 17 مارچ طالع میں اور پھر 17 مارچ تا 16 مئی دوسرے شرف یافتہ رہے۔ تب ناگہانی اخراجات و مسائل اور ایسی عجیب و غریب پریشانیوں سے واسطہ پڑسکتا ہے جن کا پہلے کبھی آپ کو خیال نہ ہو۔ بچوں کو تعلیم وشادی کے سلسلہ میں جائز اخراجات مزید بڑھ جائیں۔ ستارہ مریخ 27 جون تا 27 اگست رجعت میں ہونے کے سبب ہمت وحوصلہ میں کمی اور مایوسی سے بچنے کیلئے صدقہ وخیرات اور اپنے نام کا ذاتی اسم اعظم بذریعہ خط بلا فیس پوچھ کر پڑھنا معمول بنالیں۔ ناگہانی آفات ومشکلات سے بچنے کیلئے حسبِ توفیق صدقہ وخیرات دیتے رہیں۔

**قوسی مرد وزن پر گرہنوں کے اثرات:**۔ 2018ء گرہنوں کے بداثرات سے بچنے کیلئے گرہن لگنے سے قبل ہی صدقہ وخیرات ضرور دیں۔ 31 جنوری نویں نصیب کے گھر چاند گرہن لگنے سے قانونی مسائل و پریشانیاں لبے سفر میں رکاوٹ اور خرابی قسمت جیسے خدشات پیش آسکتے ہیں۔ 16 فروری سورج گرہن تیسرے لگنے سے عزیز واقارب بہن بھائیوں سے اختلاف رائے اور لڑائی جھگڑا ہونے سے اپنا ہمت وحوصلہ پست نہ ہونے دیں۔ 13 جولائی آٹھویں سورج گرہن لگنے سے وراثتی وشراکتی جھگڑے شدت اختیار کر سکتے ہیں۔ 28 جولائی تیسرے چاند گرہن لگنے سے عزیز و پڑوسیوں سے پریشانی اور اندرون ملک سفر میں رکاوٹ 11 اگست سورج گرہن نویں لگنے سے ایک بار پھر قانونی مسائل و پریشانیاں سر اُبھار سکتی ہیں۔

**سعد تواریخ:**۔ 2,5,6,7,8,9,11,16,21,30 جنوری، 3,8,13,18,28 فروری، یکم ،2,3,7,13,17,30 مارچ، 3,8,13,22,26,28,30 اپریل، یکم ،5,10,19,23,28 مئی، یکم ،2,6,15,15,19,20,24,28 جون، 4,5,12,16,21,31 جولائی، 11,14,17,18,30 اگست، 10,12,13,14,16,17,18,24 ستمبر، 3,7,12,17,22,30,31 اکتوبر، 4,8,13,18,25,26,27,28,29 نومبر، 2,6,11,16,25,29 دسمبر۔

**نحس تواریخ:**۔ 4,19,25,26 جنوری، یکم ،4,5,10,11,12,14,15,22 فروری، 14,21,28 مارچ، 16,18,24,25 اپریل، 8,9,15,21,24 مئی، 4,11,17 جون، یکم ،8,9,11,14,28 جولائی، 4,6,7,8,12,27,29 اگست، یکم ،5,7,21,22,29 ستمبر، 5,26 اکتوبر، 2,16,20,22,30 نومبر، 14,22,27 دسمبر۔




حاکم سیارہ: زحل
نشان: پہاڑی بکرا

ذاتی عقیدہ: میں کرتا ہوں (I Do)
عنصر: مٹی (Earth)

خاصہ: متغیر (متقلب)
نفسیاتی ٹائپ: مادّی ادارکی

منسوب رنگ: سیاہ، نیوی بلیو
منسوب پتھر: نیلم

اعضائے جسمانی: گھٹنا اور ہڈیاں
منسوب پھول: من سکھ

منسوب درخت: صنوبر، بید کا درخت
منسوب غذا: گوشت

منفی اور مؤنث برج
بائیوکیمک سالٹ: کلکیریا فاس

حروف: ز ذ ظ گ س غ ج




# جدی

## زحل

22 دسمبر
تا
20 جنوری

حالات وواقعات کی روشنی میں

## خواتین خانہ اپنے سالانہ حالات 2018ء (کیرئیر، بزنس، ملازمت کو نکال کر) ویسے ہی پڑھیں

آسمانی کونسل پر یہ سال نور مصطفیٰ ﷺ کا سال بن کر طلوع ہوگا۔ سال 2018ء کا مفرد نمبر 2 جو کہ ملکہ فلک قمر اور نور محمدیؐ سے منسوبہ نمبر بھی ہے۔ سال کے پہلے تین ماہ میں آپ سوا لاکھ مرتبہ کوئی سا درود پاک پڑھ کر بعدازاں سال کے آخر تک 313 مرتبہ درود شریف پڑھ کر 2018ء میں (خواتین بغیر کسی شرعی عذر کے) سرکار دو عالم ﷺ کے وسیلہ سے اپنی نیک حاجات کیلئے بلاناغہ دُعائیں کرنا معمول بنالیں تو 2018ء آپ کی ممکنہ خواہشات کی تکمیل کا سال بن کر طلوع ہوگا۔

2018ء آپ کا حاکم ستارہ زحل 27 سال بعد سارا سال طالع میں رہے گا یہ آپ کی شمسی ساڑھ ستی کا پیک سال دکھائی دیتا ہے۔ زحل آپ کے زائچے کے طالع کے ساتھ دوسرے کا بھی مشترکہ مالک ہے۔ آپ کی جاری ساڑھ ستی 7 مارچ 2023ء کو ختم ہوگی۔ ساڑھ ستی کا زمانہ مجموعی طور پر منجمین کے نزدیک کسی طور بھی اچھا خیال نہیں کیا جاتا۔ اس زمانہ میں زندگی کے اہم کاموں میں تاخیر التواء رکاوٹیں کام بنتے بنتے رُکتے ہیں۔ سوچنے سمجھنے کی صلاحیتیں متاثر ہوتی ہیں۔ بروقت بہتر فیصلے آپ کر نہیں پاتے۔ نہ صرف یہ بلکہ بنتے بنتے کام بھی اکثر رُک جاتے ہیں۔ دوسروں سے بلاوجہ اختلاف رائے اور کبھی کبھار لڑائی جھگڑے جیسی ناگہانی صورتحال بھی پیش آنے کا خدشہ رہتا ہے۔ سوچنے سمجھنے کی صلاحیتیں متاثر ہوتی ہیں۔ دوست دشمن اور دشمن دوست لگنے لگتے ہیں۔ صحتِ جسمانی کا متاثر ہونا۔ ٹریفک حادثات اس طویل ساڑھے سات سالہ دور میں اپنے پیاروں کی جدائی کا صدمہ بھی برداشت کرنا پڑ سکتا ہے۔ آپ کا تعلق زندگی کے کسی بھی شعبہ سے کیوں نہ ہو الغرض آپ غیر محسوس رکاوٹیں ذہنی دباؤ ڈپریشن جیسی کیفیات بھی وقتاً فوقتاً محسوس کر سکتے ہیں۔ منجمین اور عاملین نے اس ناقص دور کیلئے اوپائے تحقیق کر رکھے ہیں۔ جس طرح بارش کو روکا نہیں جا سکتا مگر چھتری استعمال کرنے سے قدرے بچت کی صورت نکل آتی ہے۔ ساڑھ ستی کے چند اوپائے آپ کی خدمت میں پیش ہیں آپ ان سبھی اوپائے کو یا ان میں سے کسی ایک اوپائے کو بجالا سکتے ہیں۔ (1) اپنی سوچ کو مثبت رکھنے کے ساتھ ساتھ مخلصین سے مسلسل مشاورت میں رہیں۔ (2) قرآنِ پاک سورۃ رحمٰن میں عرض کردہ جواہرات یاقوت و مرجان و موتی چاندی یا تانبے (خواتین سونا) کی انگشتری میں دو نفل شکرانہ کے ادا کر کے اپنے دائیں ہاتھ میں پہنیں۔ (3) ہر روز کالے ماش یا کالے تل یا کالے گڑ یا چاکلیٹ کا صدقہ حسب توفیق حشرات الارض کو ڈالیں۔ (4) دو انڈوں کا صدقہ بھی روزانہ سر سے وار کر دیا جا سکتا ہے۔ (5) خصوصاً ہر منگل گوشت یا کلیجی پھیپھڑے جانوروں کو صدقہ ڈالیں۔ (6) خاندان کے بزرگ خصوصاً والدین حیات ہوں تو ان کی ممکنہ خدمت اور دلجوئی کرتے رہیں۔ (7) آخرت کی زندگی سے تعلق رکھنے والی تمام خدمات کو وقفے وقفے سے بجالا سکتے ہیں۔ (8) جتنے بھی سلسلے ہیں ان خدمات کی جانب توجہ دے کر دوسروں کیلئے آسانیاں پیدا کریں۔ (9) گھر میں سفید دو کبوتر پالیں اور اگر ان میں سے کوئی مر جائے تو اس کا متبادل فوراً لے آئیں اور ان کی خوراک کا خاص خیال رکھیں۔ (10) اس کے علاوہ اسم اعظم "سبحان اللہ استغفر اللہ" کا بلاناغہ کثرت سے ورد رکھیں۔ ستارہ زحل معلم اور عدل قائم کرنے والا سمجھداری اور روشن ضمیری کا ستارہ ہے۔ جہاں یہ مشکلات دیتا ہے۔ تو وہاں زندگی کے ایسے تجربات سے بھی روشناس کرواتا ہے جن سے آپ اپنی فیملی یا خاندان کا تحفظ کر سکیں مندرجہ بالا شمسی ساڑھ ستی کے 2018ء کے ناقص اثرات اور ان کے اوپائے پر اگر آپ نے عمل کیا تو آپ کا سال 2018ء روشن ضمیری اور سمجھداری سے گزر سکتا ہے۔ قواعد علم نجوم میں اصل ساڑھ ستی 100 فیصد پیدائشی زائچہ میں قمر کے تعین سے کی جاتی ہے۔ جبکہ تجربات سے یہ بات ثابت ہے کہ شمسی ساڑھ ستی کے بھی 50 فیصد اثرات یقینی طور پر صاحب برج کو متاثر کرتے ہیں جو بہن بھائی اپنے پیدائشی زائچہ سے درست اوقات ساڑھ ستی (71/2) ساڑھے سات سالہ زندگی کے خراب دور کا تعین کروانا چاہیں وہ کسی منجم سے اپنا انفرادی زائچہ بنوا کر رہنمائی لے سکتے ہیں۔ ستارہ زحل طالع میں سارا سال آپ کو زندگی کے تجربات سے آشنا کرادے گا۔

**آپ کی شخصیت:**۔ آپ کا حاکم ستارہ زحل جو عدل وانصاف اور ایک معلم زمانہ خصوصیت کا حامل ستارہ ہے۔ 27 سال بعد زحل کی طالع میں آمد آپ کی شخصیت میں وہ نکھار پیدا کرے گی جو ایک سخت استاد اپنے طالب علم کو سخت سزا دے کر لائق زمانہ بناتا ہے۔ یوں زحل بھی آپ کو علم و دانش اور حکمت و دانائی عطا کرے آپ کی شخصیت میں فنکارانہ میلانات اور رجحانات رہیں۔ آپ کا تعلق کسی بھی شعبہ سے کیوں نہ ہو آپ اس سال اپنی محنت و مشقت کندھن سے نکل کر اپنے پیشے اور کام میں کمال مہارت پا سکتے ہیں۔ خصوصاً ستارہ زحل 18 اپریل تا 6 ستمبر جب رجعت میں رہے گا تب پھونک پھونک کر قدم رکھیں بزرگوں مخلصین سے مسلسل مشاورت میں رہیں جو لوگ عبادات اور ذکر

الٰہی میں مشغول رہیں وہ ممکنہ ستارہ زحل کی نحوست سے محفوظ رہیں۔ آسمانی کونسل پر زحل زہرہ سعد نظرات 17,16,15 فروری، 8,7,6 اپریل، 15,14,13 جولائی، 14,13,12,11 ستمبر، 26,25,24,23 اکتوبر، 18,17,16,15 دسمبر۔ ان ایام میں آپ کی قوت فیصلہ بہتر ہو۔ ذمہ دارانہ فرائض کی انجام دہی سے آپ استقامت اور اپنا کھویا ہوا مقام دوبارہ پاسکیں۔ زہرہ زحل نظرات 14,13,12 مارچ، 27,26 مئی، 11,10,9 اگست، ان ایام میں دوسروں سے تعلقات میں حدِ فاصل رکھیں تب دوسرے آپ کی بات کو سمجھ نہ پائیں اور اُلٹا آپ کی خواہ مخواہ مخالفت پر آمادہ ہوسکتے ہیں۔ حسبِ توفیق صدقہ و خیرات ضرور دیں۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:**۔ 2018ء طالع اور خانہ مال کا مشترکہ حاکم زحل طالع میں سارا سال اپنے گھر سے بارہویں رہے گا جب کہ آپ کی ساڑھ ستی بھی جاری ہے۔ 2018ء میں مالی معاملات انتہائی اہم اور احتیاط طلب ہونگے۔ ادھر ایک اور اہم ستارہ کیتو نومبر تک آپ کے خانہ مال میں رہتے ہوئے کاروباری مالی لین دین میں اختلاف رائے کا بھی سبب بن سکتے ہیں۔ دوسروں سے کئے گئے وعدوں میں تاخیر کے سبب آپ کو مالی نقصان بھی برداشت کرنا پڑسکتا ہے۔ آپ جدوی افراد کیلئے مشورہ ہے کہ اپنے یوٹیلیٹی بل حکومتی اداروں سے آنے کا انتظار نہ کریں بلکہ مقررہ تاریخ کے قریب خود کمپیوٹر پرنٹ نکلوا کر جمع کروائیں ورنہ اس سال جرمانے کی مد میں اضافی رقم بھی بھرنی پڑسکتی ہے۔ 2018ء میں زحل زہرہ نحس نظرات 14,13,12 مارچ، 27,26 مئی، 11,10,9 اگست اور ستارہ زحل کی رجعت 8 اپریل تا 6 ستمبر ہونے سے ان ایام میں کاروباری، مالی لین دین میں احتیاط سے کام لیں تاکہ کسی بڑے نقصان سے بچا جاسکے۔ زحل زہرہ سعد نظرات 17,16,15 فروری، 8,7,6 اپریل، 15,14,13 جولائی، 14,13,12,11 ستمبر، 26,25,24,23 اکتوبر، 18,17,16,15 دسمبر۔ بننے سے ان سعد ایام میں کاروباری ذرائع آمدن میں بہتری کے مواقع بشرط آپ نے ان تواریخ سے فائدہ اُٹھایا ورنہ خوش بختی کی ٹرین پلیٹ فارم پر آکر نکل جاتی۔

**عزیز واقارب اور اندرون ملک سفر:**۔ بیت الاقرباء کا حاکم سعدِ اکبر ستارہ مشتری 8 نومبر تک بیت الامید میں رہتے ہوئے عزیز واقارب، بہن بھائیوں ہمسائیوں سے وابستہ امیدیں اور تعلقات میں بہتری آئے گی۔ اپنی نیک طبع اور فطرت کے مطابق آپ بہن بھائیوں سے صلہ رحمی اور ان کی مالی اخلاقی مدد اور تیمارداری میں اس سال خاصہ وقت دینا پڑسکتا ہے۔ ناراض بہن بھائیوں کے مابین آپ ایک پُل کا کام کرتے ہوئے ٹوٹے ہوئے رشتوں میں از سرِ نو پھر محبت ودوستی قائم کرواسکتے ہیں۔ ستارہ مشتری 9 مارچ تا 10 جولائی رجعت میں رہنے سے اور 8 نومبر تا 31 دسمبر مشتری جب بارہویں گھر میں جائے تو کچھ زیادہ ہی اضافی ذمہ داریوں سے واسطہ پڑے۔

**خاندان، جائیداد، سواری اور زراعت:**۔ وتد الارض کا حاکم ستارہ مریخ 2018ء میں ابتداء سال میں گیارہویں گھر میں عروج یافتہ ہمراہ مشتری کے رہتے ہوئے زمین جائیداد پراپرٹی کی خرید وفروخت سے فائدہ، زراعت وباغبانی سے تعلق رکھنے والے جدوی افراد کے وسائل وآمدن میں بہتری کی صورت بنے۔ ستارہ مریخ 26 جنوری تا 17 مارچ زائچہ کے بارہویں گھر رہتے ہوئے خانگی وخاندانی مسائل وپریشانیاں عارضی طور سے پیش آسکتی ہیں۔ اپنے گھر میں نظر بد یا جادو ٹونہ یا کسی ہوائی اثرات کو محسوس کریں تو 3 جمعرات اپنے گھر میں میلاد کی محفل کروائیں۔ 17 مارچ تا 16 مئی ستارہ مریخ طالع میں شرف یافتہ جبکہ یہاں پہلے سے ہی ستارہ زحل مقیم ہے یہ ستارے الگ الگ زیادہ نافع تھے تاہم 31 مارچ، یکم، 3,2، 4 اپریل، طالع میں قران نحس مریخ وزحل ہوگا جبکہ مریخ یہاں 18 ماہ کے بعد شرف یافتہ اور زحل یہاں 27 سال کے عروج یافتہ اس کے باوجود بھی یہ قران نفع کے بجائے کسی نقصان ناگہانی کی نشاندہی کرتا ہے۔ تب آپ پر لازم ہوگا کہ ضبط صبر وتحمل سے کام لیتے ہوئے اہلِ خاندان اور دیگر قریبی لوگوں سے لڑائی جھگڑے سے اعتراض کریں۔ کسی ٹریفک حادثہ اور والدہ کی خرابی صحت کا اندیشہ بعید از قیاس نہیں۔ آپ کی دوسروں سے توقعات میں اضافہ ہو۔ 2018ء میں اپنا ہم وزن یا کم وبیش کسی بھی اجناس کا صدقہ پرندوں کو ڈالیں۔ 16 مئی تا 16 نومبر ستارہ مریخ دوسرے رہتے ہوئے مریخ سے تسدیس 29,28,27,26 نومبر بنائے گا تب گزشتہ پیدا شدہ حل المشکلات کیلئے نیک اسباب ووسائل بنیں گے۔

**اولاد، انعامات ومحبت:**۔ بیت الاولاد کا حاکم ستارہ زہرہ آسمانی کونسل پر 12 بروج میں اپنے دورانِ سفر 2018ء آپ کو عجیب وغریب سعاتوں سے نوازے گا۔ صاحبِ اولاد افراد کو بچوں کی تعلیمی کامیابی یا شادی کے معاملات کی خوشی ملے گی۔ جواں سال لڑکے لڑکیوں کی پسندیدگی اور رشتوں کے نیک وسائل بنیں گے۔ اسٹاک شیئرز اور تخمین بازی کے شارٹ کٹ وسائل اور فوائد سے مالی فوائد کا حصول خصوصاً 2018ء میں ستارہ زہرہ 11 فروری تا 7 مارچ شرف، 31 مارچ تا 24 اپریل اور 7 اگست تا 9 ستمبر عروج جبکہ 24 اپریل تا 19 مئی حالتِ اوج یافتہ ہونے سے مجموعی طور پر ان بھی سعد ایام میں سپورٹس مین شپ، ذہنی وتخلیقی صلاحیتوں میں اضافہ اور وقفہ وقفہ سے خوشگوار ماحول کے میسر آنے سے اپنے بچوں کے تعلیمی مستقبل کو درخشاں بنانے کیلئے اساتذہ کی معاونت سے تعلیمی پلاننگ کرسکیں۔ معاملات اُلفت عشق ومحبت میں ملاپ کے بجائے قربانی جیسے ناپسندیدہ واقعات بھی پیش آئیں تو اسے حکمت ومصلحت سمجھ کر قبول

کریں۔ 2018ء میں زہرہ 7 تا 31 مارچ وبال اور 10 جولائی تا 7 اگست ہبوط میں ہونے سے ان ایام میں جذباتی تعلق کے معاملات کچھ زیادہ ہی توجہ طلب ہونگے۔ حاسدین مخالفین سے محتاط رہیں۔ حسب توفیق صدقہ خیرات دیتے رہیں۔ پرائز بانڈ اور انٹرنیشنل لاٹریوں میں حصہ لینے والے جدوی افراد ان تواریخ 11,10,9,8 جنوری، 17,16,15 فروری، 12,11,10,8,7,6 اپریل، 15,14,13 جولائی، 9,8,7 اگست، 14,13,12,11 ستمبر، 25,24,23 اکتوبر، 11,10,9,8 نومبر، 18,17,16,15 دسمبر۔ حصہ لیں تو بعید از قیاس نہیں کہ اس کا کوئی انعام نکل آئے حصول انعامات میں مزید راہنمائی کیلئے ادارہ کی ہر سال شائع ہونے والی کتاب ''انعام کی نمبرز'' آئینہ قسمت میں 2018ء کا مطالعہ بھی آپکو انعام کے قریب لے جائے۔

**صحت و امراض، ملازمتی کیرئیر:۔** بیت المرض کا حاکم ستارہ عطارد، شمس کے ہمراہ 2018ء میں بارہ برجوں میں قیام کے دوران آپ کو اپنی ممکنہ بھرپور سعادتوں سے نوازے۔ 2018ء میں 30 مئی تا 13 جون حالتِ اوج، 6 تا 22 ستمبر شرف، 10 تا 31 اکتوبر حالتِ اوج میں رہتے ہوئے بیروزگار افراد کو اپنے کیرئیر اور معاملات کے حوالے سے بیرون اور اندرون ملک اچھے سے اچھے مواقع ملیں۔ ذمہ درانہ فرائض کی انجام دہی سے آپ کی عزت و توقیر میں اضافہ، ترقی کا عنصر غالب رہے۔ 2018ء زحل کی ساڑھ ستی کے تسلسل کے قائم رہنے سے 40 سے زیادہ عمر کے افراد کو مشورہ ہے کہ وہ ابتداء سال سے ہی ضرورت ہو یا نہ ہو اپنا میڈیکل چیک اَپ ضرور کروائیں۔ خصوصاً کمزوری معدہ و جگر، امراضِ بلڈ، جلدی امراض یا انفکشن، ذہنی دباؤ یا ڈپریشن جیسے خود ساختہ مسائل کے حل کیلئے ڈاکٹری علاج کے ساتھ ساتھ بزرگوں اور مخلصین سے دُعائیں لینے کا سلسلہ سارا سال جاری رکھیں۔ 2018ء عطارد زحل سعد نظرات 14,13,12 جنوری، 22,21 فروری، 19,18 مئی، 8,7 ستمبر، 13,12,11 اکتوبر بننے سے محبت کے معاملات میں بہتری کوئی شفیق بزرگ روحانی یا معالج مل جائے اور اپنے پیشہ ورانہ فن و ہنر کے نکھار کیلئے ان ایام میں جو بھی کوششیں کریں اس کا بہترین صلہ اور پذیرائی ملے۔ عطارد زحل نحس نظرات 12,11,10 مارچ، 6,5,4 اپریل، 27,26,25,24 اپریل، 16 جون، 22 جولائی، 24,23 ستمبر بننے سے اپنے اندر ننگ نظری بد مزاجی جذباتی پن پیدا نہ ہونے دیں چونکہ آپکی جاری ساڑھ ستی کے سبب ان ایام میں قانونی مسائل پریشانیاں کیرئیر اور خصوصاً صحت جسمانی کے مسائل پیدا ہونے کا خدشہ ہے۔ 2018ء میں جو افراد 70 مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھنا اوّل آخر مرتبہ 11 مرتبہ درود شریف معمول بنالیں گے تو انہیں کوئی جسمانی روحانی پریشانی پیش نہ آئے گی۔ اور حسب توفیق صدقہ خیرات بھی دیتے رہیں۔

**تعلقات، شراکتی و ازدواجی مراسم، شادی:۔** ساتویں بیت الزوج کا حاکم قمر (چندرماں) آپ کو ہر ماہ سعادت دلانے کیلئے برج ثور اور سرطان میں آجاتا ہے جنتری ہذا سے بارہ ماہ کا یہ پانچ چھ روزہ سعد چارٹ آپ نوٹ فرمالیں اور ان تواریخ سے اگر فائدہ اُٹھایا جائے تو آپ کی زندگی کے ذاتی اجتماعی شراکتی ازدواجی سماجی سیاسی اور خصوصاً جواں سال جدوی لڑکے لڑکیوں کی شادی خانہ آبادی ہو سکے۔ زحل تمام سال طالع سے ساتویں ناظر رہنے کے سبب اور بنتے بنتے رشتے پینڈنگ اور التواء کا شکار ہو سکتے ہیں اور طے شدہ رشتوں میں علیحدگی کا اندیشہ ہے۔ پہلے جیسی گرم جوشی نہ ہونے کے سبب رشتوں کے متاثر ہونے کا خدشہ ہے۔ شادی شدہ جوڑوں کیلئے 2018ء مشکلات و آزمائش کا سال دکھائی دیتا ہے۔ باہمی خود اعتمادی کو چھوڑ کر افواہوں شکوک و شبہات کے سبب خانگی ازدواجی سکھ اور دوسروں سے قریبی کاروباری یا لین دین کے تعلقات کے متاثر ہونے کا اندیشہ ہے۔ ان ایام میں سخت محتاط رہیں قہر سے عداوت نہ رکھنے والے ستارے شمس عطارد مریخ مشتری کی سعد نظرات 6,5 ,7,8,9,10,11,12,24,25,26 جنوری، 18,17,16,4,3,2 فروری، 15,14,13,3,2 مارچ، 26,25,24,23,22 اپریل، 25,24,22 مئی، یکم, 20,19,7,6,5,2 جون، 6,5,4 جولائی، 9,8 اگست، 22,21,20,19,18,17,16 ستمبر، 30,29 اکتوبر، 22,21,20 دسمبر بننے سے شادی شراکت کے معاملات میں بہتری اور خواہاں لڑکے لڑکیوں کی شادی خانہ آبادی کیلئے ان ایام میں نیک وسائل بن سکتے ہیں۔ زحل کی نحوست اور ساڑھ ستی سے تحفظ کیلئے ہم وزن دودھ یا چاول کے ٹوٹے کا صدقہ دینا شادی میں پیدا شدہ رکاوٹوں کو دور کرنے کا باعث بنے۔

**وراثت، انشورنس، کلیم:۔** بیت الخوف کا حاکم ستارہ شمس 2018ء جاری ساڑھ ستی کے ایام میں 20 مارچ تا 20 اپریل شرف، 21 جون تا 23 جولائی اوج۔ 23 جولائی تا 23 اگست عروج میں ہونے سے آپ کے بگڑے کاموں کو سنوارے گا مشترکہ مفادات کے کام حصول انشورنس کلیم اور وراثتی معاملات میں قدرے بہتری لائے گا۔ مستقل مزاجی سے مندرجہ بالا امور میں کی گئی کوششیں آپ کو فائدہ پہنچائیں گی۔ 31 جنوری چاند گرہن اور 11 اگست سورج گرہن آٹھویں لگنے سے صبر و تحمل بردباری ایثار و قربانی کا جذبہ ختم ہونے سے دوسروں سے متعلقہ وراثتی شراکتی مالی لین دین کے معاملات کسی تنازع کا شکار ہو کر اہم معاملات پینڈنگ میں جاسکتے ہیں۔ ان ایام میں خصوصی احتیاط برتیں۔ تب اگر کوئی نقصان بھی برداشت کرنا پڑے تو دریغ نہ کریں ورنہ لڑائی جھگڑے میں اس سے بھی بڑا نقصان ہو سکتا

ہے۔ستارہ زحل 18اپریل تا 6 ستمبر جب رجعت میں ہوگا تو یہ ایام خصوصی احتیاط اور توجہ کے طالب ہونگے۔ان ایام میں صدقہ وخیرات اپنی حیثیت سے بڑھ کر دیں۔خصوصاً ایام گرہن میں دیئے گئے صدقات سے آپ کی عمر دراز ہو اور مہلک قسم کے ناگہانی واقعات اور پریشانیوں سے بچے رہیں۔

**مستقبل کی منصوبہ بندی، بیرون ملک سفر، قانونی مشاورت واعلیٰ تعلیم:۔** بیت السفر ستارہ عطارد شروع سال میں بارہویں ہونے سے ایسے لوگ جو بیرون ملک میرٹ پر امیگریشن اپلائی کرنا چاہتے ہیں ان کیلئے یہ سال اہم ثابت ہوسکتا ہے۔بیت السفر یا نصیب کا حاکم ستارہ عطارد بارہ منقطۃ البروج میں اپنے سفر کے دوران 6مارچ تا 13مئی حالتِ فرح، 30مئی تا 13جون حالتِ عروج، 6تا 22 ستمبر شرف یافتہ جبکہ 10تا 31 اکتوبر، حالتِ اوج میں رہتے ہوئے 2018ء جاری ساڑھ ستی کے باوجود متعدد غیر ملکی مقامات کے مطالعاتی تفریحی وکاروباری سفر پیش آئیں۔قانونی مسائل و پریشانیوں کے حل کیلئے اپنے مشیر سے مسلسل رابطے میں رہیں۔ایسے طلباء جو بیرون ملک تعلیم کے حصول کیلئے جانے کے خواہاں ہیں انہیں مشورہ ہے کہ وہ مستقل مزاجی اور قوتِ فیصلہ کے ساتھ باہر جائیں کہیں ایسا نہ ہو کہ ان کی واپسی ان کیلئے سبکی کا باعث بنے۔تاہم سعادت مشتری کے سبب حج وعمرہ وزیارات پر جانے والے جدوی افراد کی دیرینہ آرزو پوری ہوسکے گی۔ایسے جدوی افراد جنہیں اپنی خرابی قسمت کا گلہ ہو۔انہیں چاہئے کہ اپنے نام کا ذاتی اسم اعظم ادارہ آئینہ قسمت سے بلا فیس وہدیہ نکلوا کر اس کا مسلسل ورد رکھیں۔ذرائع ابلاغ ومواصلات انٹرنیٹ سوشل میڈیا میں فضول حصہ نہ لیں۔ورنہ خواہ مخواہ کی رسوائی یا پریشانی کا اندیشہ ہے ستارہ عطارد 3 مرتبہ رجعت پذیر ہوگا۔23مارچ تا 15اپریل، 26جولائی تا 19اگست اور 17نومبر تا 7دسمبر۔تب ان ایام لمبے سفر قانونی معاملات اور خصوصاً گزشتہ پینڈنگ کاموں کی جانب توجہ رکھیں مشاورت سے سال ہذا کے اختتام تک بہت سارے ایسے اہم کام انجام دے پائیں جن کا تعلق بیرون ملک روابط سے کسی بھی شکل میں ہو مستقبل سال 2019ء کی پلاننگ کرنے کیلئے بھی ایسا ماحول بنے گا جس سے ذاتی اور اجتماعی خدمات اور پروگراموں کی انجام دہی سے سکھ اور سکون محسوس کریں گے۔ 2018ء میں عطارد زحل سعد نظرات 14,13,12 جنوری، 22,21 فروری، 19,18 مئی، 8,7 ستمبر، 13,12,11 اکتوبر بننے سے عقلی اور منطقی سوچ ان کا توجہ یا مشاورت کرنے سے اپنے سفری اور قانونی روحانی کاموں میں خوشگوار تبدیلیاں لا سکتے ہیں۔فیوچر پلاننگ کیلئے بھی یہ ایام نیک ہیں۔عطارد زحل نحس نظرات 12,11,10 مارچ، 27,25,24,6,5,4 اپریل، 16 جون، 22 جولائی، 24,23 ستمبر بننے سے بیرون ملک سے متعلقہ معاملات میں تاخیر یا پینڈنگ جیسی صورتحال پیش آسکتی ہے۔اس عارضی پریشانی سے زیادہ متفکر اور پریشان نہ ہوں حسب توفیق صدقہ خیرات بھی ضرور دیتے رہیں۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت ووقار:۔** وتد العزت وکیرئیر کا حاکم ستارہ زہرہ ابتداء سال طالع کے حاکم زحل کے ہمراہ ہونے سے 2018ء پیشہ ورانہ کیرئیر کاروبار میں محنت سے آزمائش ومشکلات سے نکل کر سرخرو ہونے والا اہم سال معلوم ہوتا ہے۔2018ء اپنے کیرئیر اور مستقبل کو درخشاں بنانے کیلئے ایک انتہائی مصروف سال جس میں روز وشب اور محنت کے بعد انجام کار ایک حد تک کامیابیاں پاسکتے ہیں۔جاری ساڑھ ستی کے سبب محنت زیادہ صلہ برابر یا قدرے کم ملے تو تب بھی ملال سے کام نہ لیں۔اپنا توکل بڑھاتے ہوئے مسلسل انتھک محنت جاری رکھیں۔اس کے برعکس بے کار رہنے اور غیر مستقل مزاجی سے زیادہ مشکلات وپریشانیوں میں گھر سکتے ہیں۔صدقہ وخیرات دینے کے ساتھ ساتھ اپنے ذاتی نام کے اسم اعظم کے وظیفہ کو بلا ناغہ پڑھنا معمول بنالیں۔آپ کا حاکم ستارہ زہرہ 11فروری تا 7مارچ، 31مارچ تا 24اپریل اور 7اگست تا 9ستمبر عروج جبکہ 24اپریل تا 19مئی حالتِ اوج میں رہنے سے سینئر اور پیشہ ورانہ کاروباری افراد سے مشاورت ومدد ملے۔اسے جاری کاروبار میں مزید سرمایہ کاری بھی کرنی موزوں رہے گی۔وہ جدوی افراد جو کسی نئے کاروبار یا تبدیلی کاروبار کا ارادہ رکھتے ہیں انہیں مشورہ ہے کہ وہ اپنے کام میں محدود سرمایہ کاری کریں اور نت نئے تجربات کے بجائے تجربہ کار افراد سے مشورہ کریں۔زہرہ زحل سعد نظرات 17,16,15 فروری، 8,8,6 اپریل، 15,14,13 جولائی، 14,13,12,11 ستمبر، 26,25,24,23 اکتوبر، 18,17,16,15 دسمبر۔نئے کاروباری وسائل ومعاہدے عمل میں آئیں استحکام کاروبار ذمہ داری کا مظاہرہ کرتے ہوئے دوسروں سے ایسے وعدے نہ کریں جنہیں آپ پورا نہ کرسکیں۔2018ء ذمہ داری فرض شناسی سے آپ اپنے پیشہ ورانہ امور کاروباری ساکھ کو بہتر بنا سکتے ہیں اور آپ یقیناً کامیاب ہو جائیں گے۔زہرہ زحل نحس نظرات 14,13,12 مارچ، 27,26 مئی، 11,10,9 اگست بننے سے اور خصوصاً ستارہ زحل کی رجعت 18اپریل تا 6 ستمبر مجموعی طور پر یہ بھی ایام اپنی افادیت کے لحاظ سے ست روی جیسا ماحول بنے تو پریشان ہونے کے بجائے کچھ معاملات قدرت یا توکل پر چھوڑ دیں۔دوسروں سے ایک حد فاصل رکھیں۔تاکہ آپ کی غلط فہمیوں کے سبب تعلقات میں دوری سے بچا جاسکے۔

**دوست احباب، خواھشات، کاروباری فوائد:**۔ بیت الامید کا حاکم ستارہ مریخ 2018ء کی ابتداء میں گیارہویں اپنے ہی گھر ہمراہ سعد اکبر مشتری کے رہتے ہوئے سماجی سیاسی اور پرانے دوستوں کے حلقوں میں آپ کی قائدانہ پوزیشن اور مرتبے میں اضافہ ہو۔ سعد اکبر ستارہ مشتری 8 نومبر تک یہاں قیام کرتے ہوئے آپ بہت سارے احباب کے ساتھ حقیقت پسندانہ سمجھوتہ کرنے کی پوزیشن میں ہونگے۔ نفسیاتی طور پر اگرچہ یہ بات آپ کو آپ کے مزاج کے برعکس لگے۔ بعض اجتماعی مفادات کی خاطر آپ کو جذبہ ایثار و قربانی کی ضرورت بھی پڑے۔ 2018ء دوستوں کے حوالے سے خوش حال اور مبارک سال ثابت ہو گا، حلقہ احباب میں بہت سے مخلص دوستوں کا اضافہ۔ پرانے دوستوں سے بھی روابطے بڑھنے لگیں۔ آپ کی دیرینہ اور معصوم جائز اور نیک خواہشات چاہے پہلے وہ آپ کو ناممکن لگتی ہوں اس سال ممکنہ حد تک پوری ہوسکیں گی۔ جو جدوی افراد مقدس کتب اور مذہبی شخصیات کی سیرت کا مطالعہ کریں انہیں اپنی زندگی میں کامیابی کے قریب لانے والے روشن پہلو مل جائیں۔ خوش لباسی مہذب پن سے آپ کی بے حد عزت و پذیرائی بڑھے۔ 2018ء میں ستارہ مریخ 17 مارچ تا 16 مئی جب شمسی زائچہ کے تیسرے گھر میں شرف یافتہ ہوگا تو ساڑھ ستی کے باوجود یہ سال کا خوش کن دور شمار کیا جاسکے۔ لیکن ان ایام میں طالع میں مریخ و زحل کا قران 31 مارچ، یکم ,2 ,3 ,4 اپریل ہونے سے یہ سال کی سب سے اہم تواریخ ہیں جب دوستوں سے اختلافِ رائے جذباتی پن اور ڈپریشن جیسی کیفیات سے بچنے کیلئے حسب توفیق صدقہ و خیرات ضرور دیں۔ مریخ زحل تسدیس یا سعد نظر 26,27,28,29 نومبر، بننے سے گزشتہ پیدا شدہ مشکلات حل کی جاسکیں گی۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:**۔ بیت الاعداء کا حاکم ستارہ مشتری اپنے گھر سے بارہویں 8 نومبر تک رہتے ہوئے بڑھتے ہوئے اخراجات کو اعتدال پر رکھنے کیلئے آپ بہت ساری خواہشات کی قربانی دے سکتے ہیں۔ آپ کے سبھی حاسدین و مخالفین آشکار ہوسکیں۔ آپ نے ان سے کیسے بچنا ہے؟ اس کا فیصلہ اپنی ذہانت یا مشورہ سے کریں۔ ستارہ مشتری 8 نومبر سے آئندہ ایک سال کیلئے زائچے کے بارہویں اپنے گھر آنے سے مقدس مقامات کی زیارات شوق روحانیات چلہ کشی کا شوق بڑھے۔ کچھ لوگ سائنٹیفک روحانی علوم و فنون موسیقی صوفی ازم اور قرآت وغیرہ میں سکون پائیں۔ سال کے آخری دو ماہ مشتری کی بارہویں اپنے گھر نشست اور زحل کی جاری ساڑھ ستی آپ کے حالات زندگی میں کچھ اداسی آزمائش طلب واقعات اور حالات زندگی میں تبدیلی جیسے واقعات ذہنی دباؤ اور ڈپریشن کی کیفیت محسوس کریں تو اس سے نکلنے کیلئے عبادات اور ریاضت اور بزرگوں سے مسلسل مشاورت اور دُعاؤں کا وسیلہ اپنانے کے ساتھ ساتھ از خود بھی عبادت الٰہی دُعاؤں صدقات سے ذہنی سکون اور سکھ پائیں۔ جدوی افراد کیلئے امیگریشن اور ہجرت کے حسب منشاء واقعات رونما ہوسکیں۔ حسب توفیق صدقہ و خیرات بھی دیتے رہیں۔

**جدوی مرد و زن پر گرھنوں کے اثرات:**۔ 2018ء گرہنوں کی ناقص تواریخ اور ان کے اثرات نوٹ فرمالیں۔ 31 جنوری آٹھویں چاند گرہن لگنے سے مشترکہ مفادات اور شراکتی کاموں کے علاوہ وراثتی مسائل و پریشانیاں بھی قابل توجہ رہیں۔ 16 فروری خانہ مال میں سورج گرہن لگنے سے مالی کاروباری غیر ذمہ داری سے نقصانات کا اندیشہ۔ 13 جولائی ساتویں سورج گرہن لگنے سے شراکتی خانگی ازدواجی پریشانیاں پیش آنے کے ساتھ ساتھ دوسروں سے تعلقات بھی شدید متاثر ہوسکتے ہیں۔ 28 جولائی خانہ مال میں چاند گرہن لگنے سے خاندانی افراد سے صدمہ یا ان کی امراض علاج معالجہ پر ناگہانی اخراجات پیش آسکتے ہیں۔ 11 اگست آٹھویں سورج گرہن لگنے سے وراثتی جھگڑے طول پکڑ سکتے ہیں۔

**سعد تواریخ:**۔ 25,20,13,10,5 جنوری، 27,24,22,21,17,16,15,11,6,2 فروری، یکم ,29,28,27,24,20,16,6 مارچ، 30,29,28,25,17,12,8,7,6,2 اپریل، 27,22,19,14,10,9,5,4 مئی، یکم ,28,23,19,18,10,6 جون، 30,25,20,16,14,8,3 جولائی، 31,26,21,16,12,4 اگست، 23,22,17,14,13,9,8,6 ستمبر، یکم ,28,24,23,20,15,13,11,10,6 اکتوبر، 30,25,21,16,11,7,2 نومبر، 27,2619,18,14,13,9,4 دسمبر۔

**نحس تواریخ:**۔ یکم ,29,22,15,7,2 جنوری، 25,19,7,4 فروری، 31,30,22,18,14,13,12,11,10,4 مارچ، 27,24,21,20,15,14,5,4 اپریل، 25,23,20,18,12 مئی، 26,21,20,17,16,15,8 جون، 18,13,11,5 جولائی، یکم ,29,14,9,8,3,2 اگست، یکم ,27,25,24,11,10,5,4 ستمبر، 29,27,25,8,2 اکتوبر، 29,26,19,6,5,4 نومبر، 31,29,24,23,17,12,2 دسمبر۔




حاکم سیارہ: یورینس — نشان: مشکیزہ بردار

ذاتی عقیدہ: میں جانتا ہوں (I Know) — عنصر: ہوا (Air)

خاصہ: غیر تغیر پذیر (ثابت) — نفسیاتی ٹائپ: سوچنا

منسوب رنگ: نیلا اور بنفشی — اعضائے جسمانی: ٹخنہ

منسوب دھات: یورینیم — منسوب پتھر: نیلم اور ڈائمنڈ

منسوب پھول: ثعلب مصری، — منسوب درخت: پھل دار

حالات و واقعات کی روشنی میں ثبت اور مذکر برج — بائیو کیمک سالٹ: نیٹرم میور




حروف: س ش ث ص

# دلو

یورانس

21 جنوری تا 19 فروری

## خواتین خانہ اپنے سالانہ حالات 2018ء (کیریئر، بزنس، ملازمت کو نکال کر) ویسے ہی پڑھیں

آسمانی کونسل پر یہ سال نورِ مصطفیٰ ﷺ کا سال بن کر طلوع ہوگا۔ سال 2018ء کا مفرد نمبر 2 جو کہ ملکہ فلک قمر اور نورِ محمدیؐ سے منسوبہ نمبر بھی ہے۔ سال کے پہلے تین ماہ میں آپ سوا لاکھ مرتبہ کوئی سا درود پاک پڑھ کر بعد ازاں سال کے آخر تک 313 مرتبہ درود شریف پڑھ کر 2018ء میں (خواتین بغیر کسی شرعی عذر کے) سرکار دو عالم ﷺ کے وسیلہ سے اپنی نیک حاجات کیلئے بلا ناغہ دُعائیں کرنا معمول بنالیں تو 2018ء آپ کی ممکنہ خواہشات کی تکمیل کا سال بن کر طلوع ہوگا۔

2018ء آپ کی زندگی کا ایک نہایت ہی اہم سال دکھائی دیتا ہے۔ آپ کے شمسی زائچہ میں آپ کا حاکم ستارہ زحل 20 دسمبر 2017ء تا 14 فروری 2026ء تک بارہویں آنے سے اس کی آمد سے آئندہ ساڑھے سات سالہ ایک احتیاط اور آزمائش کا (ساڑھ ستی) کا دور شروع ہو چکا ہے۔ 2018ء اس کا پہلا سال ہوگا اس میں تو یہ اتنی زیادہ مشکلات نہ دے گا۔ اس کی وجہ سعد اکبر ستارہ مشتری کا نومبر تک بیت العزت کے گھر میں رہتے ہوئے خانہ مال گھر بار اور ملازمتی کیریئر اور خود اس کی نشست دسویں اچھے اثرات دے گا۔ دانشمندی کا تقاضہ ہوگا کہ آپ قرآنِ پاک میں حضرت یوسفؑ کی طرزِ زندگی خوشحالی اور قحط سال سے سبق حاصل کرتے ہوئے اپنے آنے والے چھ سات سال کی پلاننگ 2018ء میں کرلیں تا کہ ممکنہ نقصانات کم سے کم ہوں اور ممکنہ فوائد کے حصول کا تسلسل قائم رہے۔ قرآن پاک میں انبیاء کے قصے ہم سب کی راہنمائی کرتے ہیں۔ ایک اور اہم ستارہ کیتو بھی نومبر تک طالع میں رہنے سے خانگی و ازدواجی مسائل و پریشانیاں رشتے داروں کی فرمائش اور انہیں پورا نہ کرنے سے ان کی جانب سے شرانگیزیوں کا خدشہ بعید از قیاس نہیں۔ دلوی شادی شدہ جوڑوں کو مشورہ ہے کہ وہ اپنی شریک حیات اور اس کے جذبات واحساسات کا خیال رکھیں ورنہ سازشیں کی طرف سے آئی ہوئی پریشانیاں زوجین کے مابین ناراضگی مقدمہ بازی اور علیحدگی جیسی ناپسندیدہ صورتحال پیش آنے کا اندیشہ کچھ حاسدین مخالفین آپ کی بڑھتی ہوئی عزت نیک نامی اور کاروباری یا پیشہ ورانہ ساکھ کو متاثر کرنے کی سازشیں بھی کر سکتے ہیں۔ آپ کا تعلق زندگی کے کسی بھی شعبہ سے کیوں نہ ہو آپ کو اچانک ناگہانی مسائل و پریشانیوں سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ بدنامی پریشانی نقصانات کا اندیشہ۔ جو دلوی جلد بازی اور جذباتی پن کا مظاہرہ کرتے ہیں وقتاً فوقتاً ذہنی دباؤ ڈپریشن سے آپ کا بلڈ پریشر اور معدہ اور امراضِ چشم متاثر ہو سکتے ہیں۔ آپ کو آئندہ سات سالوں میں صبر و تحمل بردباری مخلصین بزرگوں دوستوں کی مشاورت لے کر چلنا نیک رہے گا اور جو دلوی افراد مسلسل عبادت وریاضت میں مشغول رہتے ہیں۔ وہ دوسروں کے مقابلے میں کم پریشانی کا شکار ہوں اس کے علاوہ مسلسل صدقہ وخیرات دینے والے اور سماجی سیاسی خدمات سے سرشار رہنے والے دلوی بہن بھائی بھی بہت سارے غیر متوقع مسائل سے تحفظ پائیں گے۔ ساڑھ ستی سے تحفظ کیلئے چند اوپائے عرض ہیں۔ (1) اپنی سوچ کو مثبت رکھنے کے ساتھ ساتھ مخلصین سے مسلسل مشاورت میں رہیں۔ (2) قرآنِ پاک سورۃ رحمٰن میں عرض کردہ جواہرات یاقوت ومرجان وموتی چاندی یا تانبے (خواتین سونا) کی انگشتری میں دو نفل شکرانہ کے ادا کر کے اپنے دائیں ہاتھ میں پہنیں۔ (3) ہر روز کالے ماش یا کالے تل یا کالے گڑ یا چاکلیٹ کا صدقہ حسب توفیق حشرات الارض کو ڈالیں۔ (4) دو انڈوں کا صدقہ بھی روزانہ سر سے وار کر دیا جا سکتا ہے۔ (5) خصوصاً ہر منگل گوشت یا کلیجی پھیپھڑے جانوروں کو صدقہ ڈالیں۔ (6) خاندان کے بزرگ خصوصاً والدین حیات ہوں تو ان کی ممکنہ خدمت اور دلجوئی کرتے رہیں۔ (7) آخرت کی زندگی سے تعلق رکھنے والی تمام خدمات کو وقفے وقفے سے بجالا سکتے ہیں۔ (8) جتنے بھی امدادی یا سماجی سلسلے ہیں ان خدمات کی جانب توجہ دے کر دوسروں کیلئے آسانیاں پیدا کریں۔ (9) گھر میں سفید دو کبوتر پالیں اور اگر ان میں سے کوئی مرجائے تو اس کا متبادل فوراً لے آئیں اور ان کی خوراک کا خاص خیال رکھیں۔ (10) اس کے علاوہ اسم اعظم "سبحان اللہ استغفر اللہ" کا بلاناغہ کثرت سے ورد رکھیں۔

**آپ کی شخصیت:** ۔ آپ کا حاکم ستارہ زحل 2018ء طالع سے بارہویں سارا سال رہے اور طالع میں نومبر تک کیتو اور ساتویں راہو کی نشست کے ساتھ سعد اکبر ستارہ مشتری بھی دسویں نومبر تک عزت کے گھر رہے گا۔ شروع سال سے ہی غیر محسوس طریقے سے ذہنی دباؤ اور ڈپریشن، خرابی صحت جذباتی پن، غم وغصہ منفی خیالات اور دوسروں سے خواہ مخواہ لڑنے کو دل چاہے تو یہ سبھی متوقع واقعات آگے مستقبل کیلئے خیر خواہی جیسے نہیں ہیں۔ 2018ء میں اُمید کی سعد کرن دوسرے اور گیارہویں کا حاکم مشتری دسویں عزت کے گھر ہونے سے ایسے دوستوں بزرگوں کا ساتھ رہے۔ جن سے آپ بلا جھجک مشاورت لے کر متوقع پیدا شدہ مسائل و پریشانیوں سے بچ سکتے ہیں۔ خصوصاً ستارہ زحل 18 اپریل تا 6 ستمبر جب حالتِ رجعت میں ہوگا تو یہ زمانہ کچھ زیادہ ہی ناقص معلوم ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ 2018ء

میں 16 فروری سورج گرہن اور 28 جولائی چاند گرہن طالع میں لگنے سے فروری مارچ اور جولائی اگست مجموعی طور پر گرہنوں کے بداثرات سے بچنے کیلئے صدقہ خیرات جی کھول کر دیں۔ 2018ء زحل مریخ قران 31 مارچ، یکم 3,2, 4اپریل بارہویں گھر میں ہونے سے آپ کے حاسدین ومخالفین زیرو ذلیل ہوں اور اپنے بدارادے کے تحت آپ کے خلاف ہونے والی سازشیں ناکام ہوں۔ زحل مریخ تسدیس 26, 27, 28 نومبر ہونے سے آپ نظم وضبط صبر تحمل اور بردباری سے اپنی مشکلات پر قابو پاسکتے ہیں اور اپنی عزت ومنصب کو بہتر طریقے سے بحال رکھنے میں کامیاب رہیں۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:۔** خانہ مال اور گیارہویں کا مشترکہ حاکم ستارہ مشتری 8 نومبر تک زائچہ کے دسویں عزت کے گھر رہتے ہوئے اور پھر 8 نومبر تا 31 دسمبر گیارہویں میں رہے گا۔ آپ اپنی موجودہ مالی پوزیشن کا بآسانی احتساب وتجزیہ کرسکیں گے جن دلوی افراد نے آئندہ چھ سات سال کیلئے قناعت پسندی کو اپنا شعار بنا لیا توان کے ذاتی خانگی کاروباری اور پیشہ ورانہ مسائل بھی کم سے کم رہیں آنے والے سالوں میں آمدن کم اور اخراجات بلند ہونا شروع ہوجائیں گے۔ ابھی سے اگر آپ نے اپنے مستقبل کے اضافی ذرائع پر توجہ نہ دی تو اس میں کوئی شک نہیں کہ آپ مستقل یا عارضی طور پر مالی مسائل و پریشانیوں کا شکار ہوسکتے ہیں۔ دوسروں سے مالی اور تحریری لین دین کے علاوہ فضول خرچی اور شرطیں وغیرہ لگانے سے بھی احتیاط ہی برتیں تو بہتر ہے۔ یوں تو آپ کے حاکم ستارہ مشتری کی پوزیشن سارا سال نمایاں اور بہتر ہے تاہم ستارہ مشتری کی رجعت 9 مارچ 2018 تا 10 جولائی 2018ء رہنے سے مالی کاروباری لین دین میں زبانی کام کرنے کے بجائے تحریری طور پر سارا ریکارڈ محفوظ رکھیں جو مستقبل میں آپ کو کسی بھی وقت کام دے سکتا ہے۔ 8 نومبر تا 31 دسمبر مشتری کی گیارہویں گھر اوج یافتہ طاقتور نشست کے سبب آپکی بہت ساری مالی مادی خواہشات پوری ہوں۔ تاہم ستارہ مشتری بھی 9 مارچ تا 10 جولائی جب یہ رجعت میں ہوگا تب مالی کاروباری لین دین کرتے وقت کوئی یادداشت ضرور تحریر کریں۔

**عزیز واقرابر اور اندرونِ ملک سفر:۔** بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ مریخ 2018ء میں بیت العزت کے گھر 26 جنوری نہایت طاقتور ہمراہ مشتری کے ہونے سے ناراض عزیز واقارب بہن بھائی اور پڑوسیوں سے تعلقات میں بہتری آئے۔ بہن بھائیوں کے مابین اتفاق اور محبت قائم رکھنے کیلئے آپ کو مالی اخلاقی تعاون اور خصوصاً امراض میں مبتلا عزیزوں کے ساتھ اچھا خاصہ وقت بھی دینا ہوگا۔ 26 جنوری تا 17 مارچ عزیز واقارب بہن بھائیوں کے ہمراہ اندرون ملک متعدد خوشگوار سفر پیش آئیں۔ 17 مارچ تا 16 مئی مریخ زائچہ کے بارہویں گھر شرف یافتہ ہونے سے مریخ کی یہاں شرفی نشست آپ کو وہ خاطر خواہ اثرات نہ دے جس کی آپ توقع رکھیں تاہم بیرون ملک حصول امیگریشن کے دلوی افراد اپنے امیگریشن کے معاملات میں بہتری پائیں۔ مریخ زحل قران 31 مارچ، یکم 3,2, 4اپریل، بارہویں ہونے سے آپ دوسروں کے فائدے کیلئے سمجھوتہ یا قربانی دیں تو آپ مایوسی اور پریشانیوں سے بچ سکتے ہیں۔ کچھ قریبی لوگ اپنے وعدے کی پاسداری نہ کرتے ہوئے آپ پر جھوٹے الزام لگا سکتے ہیں۔ محتاط رویہ اپنائیں۔ 16 مئی تا 16 نومبر مریخ طالع میں رہے تب دوران سفر اور ٹریفک میں جلد بازی سے حادثات پیش آنے کا اندیشہ بعید از قیاس نہیں ان ایام نہ صرف بلکہ پورا سال جب جب سفر کریں تو صدقہ وخیرات دے کر ہی سفر کرنا اطمینان کا باعث بن سکتا ہے۔ ستارہ مریخ 27 جون تا 27 اگست جب رجعت میں رہے تو غیر ضروری سفر سے گریز کریں اور اشد ضروری ہو تو صدقہ دے کر اور گاڑی چیک کروا کر سفر کریں۔

**خاندان، جائیداد، سواری اور زراعت:۔** وتد الارض کا حاکم ستارہ زہرہ ابتداء سال میں 17 جنوری تک شمسی زائچہ کے بارہویں ہمراہ شمس وزحل ہونے سے سال کی ابتداء خانگی اور خاندانی معاملات کے لحاظ سے کچھ اتنی بہتر نہ ہوگی۔ چونکہ آپ کی ساڑھ ستی کی بھی ابتداء ہوچکی ہے۔ آپ نے باقاعدہ کوئی منصوبہ بندی کی تو جیسے جیسے وقت گزرے گا تو حالات بہتر ہونے لگیں گے۔ 2018ء میں زہرہ 11 فروری تا 7 مارچ شرف، 31 مارچ تا 24 اپریل اور 7 اگست تا 9 ستمبر عروج جبکہ 24 اپریل تا 19 مئی اوج یافتہ رہے ان ایام میں خاندانی وخانگی خوشیوں میں اضافہ ہو۔ نیا گھر بنانے کی آرزو پوری ہو اور نہ صرف موجودہ رہائشی گھر کی بھی تزئین وآرائش پر اپنی پسند کے مطابق خوب خرچ کریں۔ زراعت باغبانی سے تعلق رکھنے والے دلوی افراد اپنی فصلوں اور باغات سے خوب نفع کمائیں۔ زمین جائیداد پراپرٹی کے خواہاں اس کے علاوہ ذاتی سواری کا حصول بھی آپ کی دسترس میں ہو۔ ستارہ زہرہ 11 فروری تا 7 مارچ اور 31 مارچ تا 24 اپریل سعد پوزیشن میں ہونے کے سبب اندرون خانہ وقفہ وقفہ سے تقریبات اور مہمانوں کی آمد رفت سے ایک رونق جیسا سلسلہ جاری رہے۔ زیادہ عمر کے دلوی افراد جو بیرون ملک سے اپنے وطن آنے کا ارادہ کرچکے ہیں۔ ان کیلئے 2018ء معاون ومددگار ثابت ہوگا ورنہ بعد میں آنے والے سالوں میں ان کیلئے اتنی آسانی شاید نہ ہو۔ زہرہ زحل سعد نظرات 15,16,17 فروری، 6,7,8 اپریل، 13,14,15 جولائی، 11,12,13,14 ستمبر، 23,24,25,26 اکتوبر اور 15,16,17,18 دسمبر بننے سے خانگی اور خاندانی معاملات میں استحکام وبہتری آئے آپ یا آپکے بزرگ اجتماعی طور پر تمام بہن بھائی عزیز و اقارب کیلئے وفاداری اور ذمہ داری سے بہتر فیصلہ کرنے کی پوزیشن میں ہوں۔ زہرہ زحل نحس تواریخ 12,13,14 مارچ، 26,27 مئی، 9,10,11 اگست بننے سے ایسے قریبی

لوگوں سے حدِ فاصل رکھیں جن سے آپ کی ہم آہنگی نہ ہو اور اگر کچھ ناپسندیدہ واقعات بھی ہو جائیں تو تب بھی صبر و تحمل سے کام لیں۔ ستارہ مشتری نومبر تک چوتھے گھر کو ناظر رہتے ہوئے سارا سال وقفہ وقفہ سے جو بھی مشکلات آئیں گی وہ آپ کو ان سے نکالتا رہے گا۔

**اولاد، انعامات و محبت:-** بیت الاولاد کا حاکم ستارہ عطارد پورا سال بارہ منطقۃ البروج میں رہتے ہوئے آپ کو اولاد انعام اور محبت سے متعلقہ معاملات میں آسودگی اور سکھ عطا کرے گا۔ ستاروں کی سعد نشست کے سبب اس سال اتنے مسائل و پریشانیاں پیش نہ آئیں گی۔ ستارہ عطارد 6 مارچ تا 13 مئی، 30 مارچ تا 13 جون عروج، 6 تا 22 ستمبر شرف، 10 تا 31 اکتوبر اوج میں ہونے سے صاحب اولاد دلوی افراد اپنے بچوں کی اعلیٰ تعلیم و تربیت پر اپنی بہترین توجہ مرکوز رکھیں کچھ افراد اپنے بچوں کو بیرونِ ملک بھی بھجوا سکنے میں کامیاب ہوں۔ ان سعد ایام میں اور خصوصاً سعد اکبر ستارہ مشتری کی 8 نومبر تا 31 دسمبر پانچویں گھر سعد نشست ان دلوی افراد کیلئے بھی نیک ہے جو اولادِ نرینہ کے خواہاں ہوں۔ جواں سال لڑکے لڑکیوں کی پسندیدگی منگنی یا رشتہ طے ہو جانے کیلئے بھی یہ سال انتہائی اہم ثابت ہوگا۔ ایسے دلوی افراد جو اپنے بچوں کی شادیوں کیلئے فکر مند ہیں تو اس سال امید ہے کہ اپنے بچوں کی شادی کی ذمہ داریوں سے با آسانی سرخرو ہو سکیں۔ تخلیق اور سپورٹس مین شپ کے کاموں میں دلچسپی رکھنے والے دلوی افراد کیلئے بھی ایک اہم سال ہے اسٹاک شیئرز سے تعلق رکھنے والے افراد کیلئے ایک ٹپ ہے کہ سال کے مجموعی چھ ماہ میں جب اسٹاک مارکیٹ گرنے لگے تو تب انہیں خریداری سے فائدہ پہنچ سکتا ہے۔ اسٹاک شیئر اور انٹرنیشنل لاٹریوں اور پرائز بانڈ میں دلچسپی رکھنے والے لوگ ان تواریخ میں 12,13,24,25,26 جنوری، 21,22 فروری، 2,3 مارچ، 18,19 مئی، 19,20 جون، 7,8,16,17 ستمبر، 11,12,13,28,29,30 اکتوبر، 27,28 نومبر، 20,21,22 دسمبر حصہ لیں تو بعید از قیاس نہیں کہ کوئی بڑا انعام نکل آئے حصول انعامات میں مزید راہنمائی کیلئے ادارہ کی ہر سال شائع ہونے والی کتاب ''انعام کی نمبرز'' آئینہ قسمت میں 2018ء کا مطالعہ بھی آپ کو انعام کے قریب لے جائے۔

**صحت و امراض، ملازمتی کیرئیر:-** بیت المرض چھٹے کا حاکم قمر سال کی ابتداء میں چھٹے سے بارہویں اور ستارہ زحل بارہویں سے چھٹے کو سارا سال ناظر رہنے سے یوں تو صحت جسمانی کے مسائل و پریشانیاں بہت زیادہ تنگ نہ کریں تاہم 40 سے زیادہ عمر کے دلوی افراد کیلئے مشورہ ہے کہ وہ اپنا میڈیکل چیک اَپ اپنی سالگرہ کے قریب ضرور کروائیں۔ پرہیز علاج سے بہتر اپنا طرزِ زندگی بدلنے سے آپ بہت ساری جسمانی روحانی بیماریوں سے محفوظ رہ سکتے ہیں۔ ملازم پیشہ دلوی افراد کیلئے اشارہ ہے کہ وہ تمام سال غیر ذمہ داری کا مظاہرہ نہ برتیں۔ ورنہ انہیں اپنی ملازمت سے ہاتھ دھونے بھی پڑ سکتے ہیں مشتری کی دسویں زحل کی بارہویں نشست کے سبب ایسے دلوی جو تبدیلی ملازمت اور بیرون ملک بسلسلہ روزگار جانے کے خواہاں ہوں انہیں ذرا سی کوشش کرنے سے بیرون ملک روزگار کے بہتر اور اچھے وسائل با آسانی مل سکیں۔ 2018ء میں جو دلوی افراد مستقل مزاجی اور محنت سے اپنے پیشہ ورانہ یا ملازمتی معاملات کو بہتر بنانے کی کوشش کریں تو اپنے مقاصد میں کامیابی پائیں۔ ایسے دلوی افراد جو یہ محسوس کرتے ہوں کہ وہ جلدی جلدی نظر بد، جادو ٹونہ سے متاثر ہو جاتے ہیں انہیں چاہئے کہ وہ بلاناغہ 40 مرتبہ آیت الکرسی اوّل آخر 11 مرتبہ کوئی سا درود شریف پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں، دم شدہ پانی یا دودھ پئیں اور دم شدہ پانی یا عرق گلاب کو اپنے گھر میں سپرے کرتے رہیں۔ یقیناً ایسا کرنے سے آپ ممکنہ مسائل و پریشانیوں سے بچے رہیں۔ ہر قسم کی شفایابی اور کامیابی کیلئے ادارہ سے لوحِ محفوظ کا مجرب المجرب تعویذ تحفۃً بلا ہدیہ منگوا کر اپنے گلے میں پہنیں۔

**تعلقات، شراکتی و ازدواجی مراسم، شادی:-** 2018ء شراکتی ازدواجی اور ہر قسم کے تعلقات کیلئے ایک نہایت اہم سال معلوم ہوتا ہے۔ ساتویں گھر ایک اہم ستارہ راہو نومبر تک یہاں رہتے ہوئے دوسروں سے تعلقات میں خواہ مخواہ کا بگاڑ تنازعات اور جھگڑالو پن کی کیفیت لائے گا۔ حاسدین مخالفین کا آپ کے خلاف سازشوں کا سلسلہ بھی جاری رہے۔ جس کے سبب آپ کے اندر ایک چڑچڑا پن بے چینی کی کیفیت پیدا ہو سکتی ہے۔ ایسے نئے شادی شدہ دلوی جوڑوں کو مشورہ ہے کہ جو دلوی اپنی مستقبل کی ازدواجی زندگی خوشگوار طریقے سے گزارنا چاہتے ہیں تو اس سال کم سے کم اپنے لائف پارٹنر کی ناپسندیدہ باتوں کو برداشت کر کے درگزر اور صبر سے کام لیں۔ جواباً سوال جواب کرنے سے زوجین کے مابین سخت ناراضگی اور عارضی یا مستقل علیحدگی جیسے خدشات کو نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔ وہ دلوی لڑکے لڑکیاں جن کی شادی کی بات دو خاندانوں کے مابین چل رہی ہے یا منگنی ہو چکی ہے۔ انہیں بھی یہی مشورہ ہے۔ 2018ء میں اس گھر میں 31 جنوری چاند گرہن اور پھر 11 اگست سورج گرہن لگنے سے تعلقات اور رشتوں کے ٹوٹنے کا اندیشہ ہے۔ جنوری، فروری اور جولائی، اگست اس حوالے سے انتہائی احتیاط طلب مہینے ہیں۔ ساتویں کا حاکم شمس 20 مارچ تا 20 اپریل شرف، 21 جون تا 23 جولائی اوج، جبکہ 23 جولائی تا 23 اگست حالتِ عروج میں ہونے سے ان سعد ایام میں دوسروں سے بگاڑ اور تعلقات میں بہتری اور ناراض تعلقات میں ایک بار پھر دوستی بہتری کا ماحول بنے گا۔ تب ذمہ داری اور دانشمندی کا مظاہرہ کرتے ہوئے دوسروں سے تعلقات خصوصاً خانگی ازدواجی تعلقات میں بہتری کیلئے کوشاں

رہیں۔ خواہاں دلوی لڑکے لڑکیاں کی شادی یا منگنی کیلئے یہ زمانہ نیک ہے۔ ستارہ زہرہ 11 فروری تا 7 مارچ زہرہ دوسرے شرف یافتہ، 8 نومبر تا 21 دسمبر مشتری کی گیارہویں سعد نشست دیرینہ شادی کے خواہاں افراد کی بھی اس عرصہ میں شادی خانہ آبادی متوقع ہے۔

**وراثت، انشورنس، کلیم:۔** بیت الخوف کا حاکم ستارہ عطارد ابتداء سال میں گیارہویں ہونے سے مشترکہ مفادات اور حصولِ وراثت کے معاملات میں بہتری آئے گی۔ ستارہ عطارد 30 مئی تا 13 جون، 6 تا 22 ستمبر سعد پوزیشن میں ہونے کے سبب مشترکہ کاروباری و مالی معاملات از قسم پراپرٹی کے لین دین سے فوائد، ملنے کے ساتھ ساتھ حصولِ وراثت کے معاملات قانونی یا پنچائتی کوشش کرنے سے حل ہو سکیں گے۔ ستمبر اکتوبر میں اپلائی کیا گیا کوئی بڑا انشورنس کلیم بھی آپ کو مل سکتا ہے۔ عطارد مریخ زحل سعد نظرات 14,13,12 جنوری، 22,21,4,3,2 فروری، 19,18 مئی، یکم 2 جون، 24,23,8,7 ستمبر، 13,12,11 اکتوبر، 28,27,26 نومبر۔ حصول وراثت کے سلسلہ میں بزرگوں کی مشاورت سے کی گئی کوششیں بار آور ثابت ہوں۔ کچھ حصہ کم بھی ملے تو اسے لینے میں کوئی مضائقہ نہیں۔ کیونکہ جاری ساڑھ ستی کے سبب اگلے چھ سات سال قانونی پیچیدگیوں میں اُلجھ کر اپنا قیمتی وقت ضائع ہونے سے بچائیں۔ عطارد مریخ زحل نحس نظرات 28 فروری، یکم، 2، 31 مارچ، 27,26,25,24,6,5,4,3,2 اپریل، 13,12,11 مئی، 16 جون، 6,5 جولائی، 24,23 ستمبر، 21,20,19,16 اکتوبر، 27,26 نومبر بننے سے شراکتی نوعیت کے بھی قسم کے کاموں میں سخت اختلاف رائے سے بچیں اور لین دین کرتے وقت کوئی تحریری معاہدہ بھی کرلیں۔ ستارہ عطارد 18 فروری تا 6 مارچ ہبوط، 13 تا 30 مئی حضیض اور 31 اکتوبر تا 5 جنوری 2018ء وبال یافتہ رہے۔ 2018ء کے یہ ایام بھی برداشت صبر و تحمل اور حوصلے سے گزاریں۔ دوسرے آپ کے راز جان کر یا جذبات سے کھیل کر آپ کو نقصان پہنچا سکتے ہیں۔ آپ نے حکمتِ عملی اور صبر سے کام لیا تو ان متوقع پریشانیوں سے بچا جا سکتا ہے حسب توفیق صدقہ و خیرات ضرور دیں۔

**مستقبل کی منصوبہ بندی، بیرون ملک سفر، قانونی مشاورت و اعلیٰ تعلیم:۔** بیت السفر کا حاکم ستارہ زہرہ ابتداء سال میں بارہویں ہونے سے بیرون ملک متعدد سفر اور خصوصاً زیاراتِ مقدسہ پر جانے والے افراد کی آرزو پوری ہو سکے گی۔ 2018ء میں جاری ساڑھ ستی کے سبب قانونی مسائل و پریشانیوں سے ممکنہ بچنے کی کوشش کریں۔ ورنہ خواہ مخواہ کے مقدمات طوالت پکڑ سکتے ہیں۔ ستارہ زہرہ 11 فروری تا 7 مارچ شرف، 31 مارچ تا 24 اپریل اور 7 اگست تا 9 ستمبر عروج 24 اپریل تا 19 مئی اوج یافتہ رہے۔ ان ایام میں اپنے مستقبل کو درخشاں بنانے کیلئے بزرگوں کے تعاون سے پلاننگ یا منصوبہ بندی کریں وہ دلوی افراد جو اپنے مستقبل کی پلاننگ میں دلچسپی نہ لیں گے۔ تو اگلے چھ سات سال اہم کاموں کی تکمیل میں وقت ضائع کر سکتے ہیں۔ بیرون ملک کاروباری اغراض و مقاصد کیلئے سفر فائدہ مند ثابت ہوگا۔ ستارہ زہرہ 7 تا 30 مارچ، 9 ستمبر تا 21 دسمبر کمزور ہونے کے سبب بعض کاموں میں عدم استحکام، مخالفین کی سازشیں آپ کا ہمت و ارادہ توڑنے کی کوشش کریں۔ تب محتاط روی طرزِ فکر اپنانے اور صدقہ و خیرات کی ادائیگی سے مشکلات سے بچا جا سکتا ہے۔ اس کے علاوہ عطارد مریخ زحل نحس نظرات 28 فروری، یکم، 12,11,10 مارچ، 27,26,25,24,6,5,4,3 اپریل، 13,12,11 مئی، 16 جون، 5 تا 22 جولائی، 24,23 ستمبر، 21,20,19,18 اکتوبر، 28,27,26 نومبر، بیرون ملک سفر کے طے شدہ پروگراموں میں عارضی رکاوٹیں پیش آ سکتی ہیں۔ قانونی امور نظرِ ثانی کے طالب ہونگے۔ حاسدین مخالفین آپ کی عزت اور ساکھ کو متاثر کرنے کیلئے کوئی پنچائتی یا قانونی جنگ لڑیں تو اس کا ڈٹ کر مقابلہ کریں۔ اپنی توفیقات اور حوصلہ بلند رکھیں جبکہ تنقید اور مخالفت میں صبر و برداشت سے کام لیں۔ حسب توفیق صدقہ و خیرات دینا آپ کیلئے نیک فال ثابت ہوگا۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت و وقار:۔** بیت العزت دسویں کا حاکم ستارہ مریخ ابتداء سال اپنے ہی گھر میں عروج یافتہ رہتے ہوئے آپ کی عزت و توقیر اور نیک نامی میں اضافہ۔ آپ کے اندر قائدانہ صلاحیت بڑھے اور آپ اپنی ذات سے ہٹ کر اجتماعی طور پر دوسروں سے جنگ کرنے کے بجائے دفاعی تدابیر آپ کیلئے زیادہ موزوں رہیں اسی گھر میں ستارہ مشتری بارہ سال بعد 8 نومبر تک رہتے ہوئے آپکی عزت و توقیر کاروباری نیک نامی میں بے پناہ اضافہ کرے۔ مشتری کی سعادت آپ کی پیشہ ورانہ مہارت میں اضافہ کا باعث بنے۔ آپ کی کاروباری عزت اور ساکھ کو حاسدین و مخالفین کی مخالفت کے باوجود چار چاند لگ جائیں۔ ساڑھ ستی کے باوجود بھی مشتری کی سعادت آپ کو ملتی رہے گی کاروباری پلاننگ فائدہ دلائے۔ ستارہ مریخ 17 مارچ تا 16 مئی حالتِ شرف میں رہتے ہوئے بیرون ملک کاروباری اغراض و مقاصد کیلئے کئے گئے سفر بے پناہ نفع لائیں گے۔ رجعت مشتری 9 مارچ تا 10 جولائی، رجعت زحل 18 اپریل تا 6 ستمبر اور رجعت مریخ 27 جون تا 27 اگست، تین اہم گھروں کے ستارے قوتِ فیصلہ فنانس اور کیرئیر کی مشترکہ رجعت کے ایام اپریل مئی، جون کے ماہ کاروباری پیشہ ورانہ امور کیلئے نہایت محتاط طلب عرصہ دکھائی دیتا ہے۔ ان ایام میں کسی نئے کام کی ابتداء سے اعتراض کریں۔ البتہ جاری کاموں کیلئے صدقہ و خیرات جاری رکھیں۔ مریخ مشتری قران 9,8,7,6,5 جنوری، کاروباری ساکھ وسعت اور بہتری کے مواقع ملیں۔ خود اعتمادی سے عزت اور کاروباری ساکھ میں اضافہ ہو۔ 31 مارچ، یکم، 3,2، 4 اپریل قرانِ نحسین مریخ زحل بارہویں گھر ہونے سے ناگہانی کاروباری نقصانات، حاسدین مخالفین کی سازشوں سے بھی محتاط رہیں۔

26,25,24,23,22 مریخ مشتری تسدیس خود اعتمادی بڑھنے سے ان ایام میں پینڈنگ کام انجام دینے نیک رہیں۔ باأثر افراد حکام یا افسران بالا سے تعاون ملے۔ مریخ مشتری تربیع 22,21,20,19,18,17 نومبر، اچانک کاروباری نقصانات، مقدمات جیسی ناگہانی پریشانیوں سے بچنے کیلئے قبل ازیں ہی احتیاط اور مشاورت، مریخ زحل تسدیس 29,28,27,26 نومبر بننے سے آپ اپنے پینڈنگ کاموں کو مکمل کرنے کی پوزیشن میں ہوں گے۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد:۔** بیت الامید کا حاکم ستارہ مشتری شمسی زائچہ کے دسویں گھر میں 8 نومبر اور پھر بارہ سال بعد گیارہویں گھر میں آئندہ ایک سال کیلئے آجائے گا۔ 2018ء دیرینہ امیدوں، خواہشوں کی تکمیل کیلئے ایک انتہائی اہم سال ہے۔ اس سال حلقہ احباب اور دوستوں کی تعداد میں خوش کن اضافہ ہوگا۔ سماجی سیاسی اور باأثر حکام سے ملاقات کے مواقع مسلسل ملتے رہیں گے۔ آپکی عزت ساکھ اور شخصیت کی سحر انگیزی سے دوسرے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکیں۔ کئی پرانے لوگ آپ کی زندگی سے نکل جائیں گے اور ان کی جگہ نئے اچھے لوگ آجائیں گے۔ آپ کی ساڑھ ستی کا آغاز ہو چکا ہے۔ اور ستارہ مشتری 9 مارچ تا 10 جولائی رجعت جبکہ 18 اپریل تا 6 ستمبر زحل کو بھی رجعت ہوگی۔ ستاروں کی اس مشترکہ ایام رجعت اپریل مئی، جون، جولائی جنسِ مخالف کے دام فریب میں آنے سے بچیں۔ حاسدین آپ کی بڑھتی ہوئی عزت کو دیکھتے ہوئے آپ کی رسوائی کیلئے کوئی سازش کر سکتے ہیں۔ ان ایام میں صدقہ و خیرات بھی ضرور دیں۔ سال کے آخری دو ماہ کاروباری اور جائیداد کی خرید و فروخت سے غیر متوقع نفع ملے۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:۔** بارہویں اور طالع کا مشترکہ حاکم ستارہ زحل سارا سال شمسی زائچہ کے بارہویں رہے گا تو 2018ء آپ کی ساڑھ ستی کے آغاز کا پہلا سال ہے آپ نے حکمتِ عملی دانشمندی سے کام نہ لیا تو آپ کی محنت کی کمائی فضول خرچی اور کسی غلط جگہ انوسٹمنٹ کرنے سے ضائع ہوسکتی ہے اپنی آمدن و خرچ میں توازن قائم رکھیں بلکہ اچانک ناگہانی اخراجات مالی مسائل پریشانیاں سر ابھار سکتی ہیں۔ آپ کو سادہ سا مشورہ ہے کہ اگلے سات سال کیلئے اپنے پیسے کا اختیار اپنے کسی فیملی ممبر کو دے دیں۔ یقیناً ایسا کرنے سے بچت کی راہیں بن سکتی ہیں۔ ان دلوی افراد کیلئے یقینی طور سے خوشخبری ہے جنہوں نے بیرون ملک امیگریشن کیلئے اپلائی کر رکھا ہے۔ انہیں امیگریشن کے مواقع مل سکیں گے۔ اور ایسے افراد جو عبادت و ریاضت چلہ کشی کے شوقین ہوں وہ کسی بزرگ روحانی کی سرپرستی میں کوئی عمل کرنا چاہیں ریاضت سے تو اپنے مقصد کو پالیں۔ ستارہ زحل 18 اپریل تا 6 ستمبر، رجعت میں رہنے کے سبب ذہنی دباؤ ڈپریشن اور غلط فیصلوں سے بچیں۔

**دلوی مرد و زن پر گرہنوں کے اثرات:۔** 2018ء گرہنوں کے بداثرات ساڑھ ستی کے سبب کو کچھ زیادہ ہی متاثر کن ہو سکتے ہیں۔ ایام گرہن میں 31 جنوری طالع کے مقابل ساتویں چاند گرہن کاروباری شراکتی ازدواجی الغرض ہر قسم کے معاشرتی تعلقات میں احتیاط سے کام لیں۔ ورنہ بلاوجہ آپ کے تعلقات دوسروں سے متاثر ہو سکتے ہیں۔ طالع میں 16 فروری کو سورج گرہن اور 26 جولائی کو چاند گرہن لگنے سے صحت جسمانی کا خاص طور سے خیال رکھیں۔ ذہنی دباؤ ڈپریشن اور تفکرات سے بچنے کیلئے صدقہ و خیرات کے ساتھ ساتھ دن میں بارہ گلاس پانی اور چہل قدمی کو اپنائیں۔ 13 جولائی چھٹے سورج گرہن لگنے سے قرض مرض معمولی نوعت کے مقدمات سے نجات مل سکتی ہے۔ بشرط آپ حالات کو بہتر کرنے اور قرض اتارنے کی اس سال نیت کر لیں۔ 11 اگست سال کا آخری سورج گرہن پھر ساتویں لگنے سے کاروباری شراکتی ازدواجی خانگی تعلقات متاثر ہو سکتے ہیں۔

**سعد تواریخ:۔** 25,20,13,10,5 جنوری، 27,24,22,21,17,16,15,11,6,2 فروری، یکم ,29,28,27,24,20,16,6 مارچ، 30,29,28,25,17,12,8,7,6,2 اپریل، 27,22,19,14,10,9,5,4 مئی، یکم ,28,23,19,18,10,6 جون، 30,25,20,16,14,8,3 جولائی، 31,26,21,16,12,4 اگست، 23,22,17,14,13,9,8,6 ستمبر، یکم ,28,24,23,20,15,13,11,10,6 اکتوبر، 30,25,21,16,11,7,2 نومبر، 27,2619,18,14,13,9,4 دسمبر۔

**نحس تواریخ:۔** یکم ,29,22,15,7,2 جنوری، 25,19,7,4 فروری، 31,30,22,18,14,13,12,11,10,4 مارچ، 27,24,21,20,15,14,5,4 اپریل، 25,23,20,18,12 مئی، 26,21,20,17,16,15,8 جون، 18,13,11,5 جولائی، یکم ,29,14,9,8,3,2 اگست، یکم ,27,25,24,11,10,5,4 ستمبر، 29,27,25,8,2 اکتوبر، 29,26,19,6,5,4 نومبر، 31,29,24,23,17,12,2 دسمبر۔




# حوت

نیپچون

20 فروری تا 20 مارچ




حالات وواقعات کی روشنی میں

حاکم سیارہ: نیپ چون

ذاتی عقیدہ: مجھے یقین ہے (I Believe)

خاصہ: تغیر پذیر (ذوجسدین)

منسوب رنگ: سمندری نیلا

منسوب پتھر: ایمے تھیسٹ

منسوب درخت: بید

منفی اور مؤنث برج

نشان: دو مچھلیاں

عنصر: پانی (Water) حروف: د چ

نفسیاتی ٹائپ: احساس

اعضائے جسمانی: پاؤں

منسوب پھول: آبی کنول

منسوب غذا: سلاد کے پتے

بائیو کیمک سالٹ: فیرم فاس

## خواتین خانہ اپنے سالانہ حالات 2018ء (کیرئیر، بزنس، ملازمت کو نکال کر) ویسے ہی پڑھیں

آسمانی کونسل پر یہ سال نور مصطفیٰ ﷺ کا سال بن کر طلوع ہوگا۔ سال 2018ء کا مفرد نمبر 2 جو کہ ملکہ فلک قمر اور نور محمدیؐ سے منسوبہ نمبر بھی ہے۔ سال کے پہلے تین ماہ میں آپ سوا لاکھ مرتبہ کوئی سا درود پاک پڑھ کر بعد ازاں سال کے آخر تک 313 مرتبہ درود شریف پڑھ کر 2018ء میں (خواتین بغیر کسی شرعی عذر کے) سرکار دو عالم ﷺ کے وسیلہ سے اپنی نیک حاجات کیلئے بلاناغہ دُعائیں کرنا معمول بنالیں 2018ء آپ کی ممکنہ خواہشات کی تکمیل کا سال بن کر طلوع ہوگا۔

2018ء آپ کی زندگی کا ایک نہایت اہم اور بہترین سال ثابت ہوگا۔ آپ کا حاکم ستارہ مشتری اپنے نویں سعد فطرتی گھر میں 8 نومبر تک انتہائی طاقتور پوزیشن میں رہتے ہوئے آپ کا نصیب یاوری کر جائے۔ آپ کا تعلق زندگی کے کسی بھی شعبہ سے کیوں نہ ہو۔ آپ اپنی نجی کاروباری خاندانی اور روحانی زندگی میں ایک انقلابی روحانی خوشی اور تبدیلی محسوس کریں گے۔ ایسے خوش کن روحانی مذہبی واقعات پیش آئیں جن سے آپ کا نصیب بدل جائے۔ جسم کے ساتھ آپ کی روح بھی عبادت وریاضت میں مشغول ہو کر آپ کا قلب وضمیر روشن ہو جائے۔ ایسے حوتی افراد جو عبادت گزار ہیں وہ دیگر حوتی افراد سے کچھ زیادہ ہی اپنے آپ کو بہتر محسوس کریں۔ آپ کو سچے خواب آئیں اور ایسے سچے جیسے آپ کو کوئی گائیڈ کر رہا ہے۔ تلاش جستجو کرنے والے حوتی افراد کو کسی مرشد کامل یا بزرگ روحانی سے فیض ملے۔ حج وعمرہ وزیارات مقدسہ کی خواہش رکھنے والے حوتی افراد اپنی روحانی منزل معراج کو پاسکیں گے۔ آپ کا تعلق زندگی کے کسی بھی شعبہ شہر اور مقام سے کیوں نہ ہو آپ اپنے اردگرد حالات کو تبدیل ہونے اور پیدا شدہ پریشانیاں دور ہو کر مادی اور روحانی خوشیاں پائیں۔ آپ کو اپنے کام کی نیک نامی کے طور پر اعزازات اور پذیرائی ملے۔ بااثر لوگوں اور حکام تک آپکی رسائی رہے۔ آپ کی سماجی سیاسی عزت وشہرت میں اضافہ اور کچھ ایسے خوش کن غیر متوقع مواقع ملیں آپ اپنی فیملی کے مستقبل کو درخشاں بنانے کیلئے مثبت پلاننگ کر سکیں۔ آپ اپنی خاندانی رسم ورواج کو قائم رکھتے ہوئے اچھی خاندانی باتیں اپنے بچوں میں منتقل کریں۔ قانونی مسائل وپریشانیاں خصوصاً تصفیہ طلب وراثتی مسائل قانونی یا پنچائتی طریقے سے حسب منشاء باعزت مسائل حل ہوتے ہوئے دکھائی دیتے ہیں۔ ایسے خواہاں حوتی والدین یا طلبہ جو خود یا اپنے بچوں کو بیرونِ ملک اعلیٰ تعلیم کیلئے بھجوا سکیں عین ممکن ہے کہ کسی اچھی یونیورسٹی سے فل یا ہاف اسکالرشپ آفر ہو۔ آپ کی ذہنی وتخلیقی صلاحیتوں میں اضافہ پیشہ ورانہ کامیابیاں دلائے۔ آپ میں سادگی اور ذمہ دارانہ اور قربانی کا جذبہ ہونے سے صدقہ جاریہ کے کئی ایک کام آپ کے ہاتھوں انجام پائیں۔ ایسے حوتی افراد جو اکثر خرابی قسمت کا گلہ کرتے دکھائی دیتے ہیں۔ اس سال ان کا نصیب بھی یاوری کر جائے اور انکا خرابی قسمت کا گلہ جاتا رہے۔ شمسی زائچہ کے چھٹے راہو بارہویں کیتو نومبر تک رہنے سے کچھ حساس حوتی افراد اپنے اوپر نظر بد یا جادو ٹونے کے اثرات محسوس کر سکتے ہیں۔ تو انہیں او پائے کے طور پر 40 دن 40 مرتبہ سورۃ کوثر پڑھ کر اپنے او پر دم کریں دم شدہ پانی پئیں دُعائیں کریں۔ اور دم شدہ پانی کا گھر میں سپرے کرتے رہیں۔ یقیناً روحانی سکون آسودگی پائیں۔

**آپ کی شخصیت:**۔ آپ کا حاکم ستارہ مشتری شمسی زائچہ کے دو اچھے گھروں میں نویں دسویں اس سال رہنے سے آپکی ذہنی تخلیقی جسمانی روحانی نشو ونما اور کامیابیوں کا باعث بنیں۔ ایسے خوش قسمت سال زندگی میں کبھی کبھار آتے ہیں۔ آپ کی جاری ساڑھ ستی بھی اس سال آپ کے حالات میں کچھ زیادہ بگاڑ پیدا نہ کر سکے۔ ستارہ مشتری اس سال آپکو تمام عمدہ خصوصیات عطا کرے اعلیٰ ہمت فراخ دلی خوش طبع کریم النفس، مضبوط قوت فیصلہ دوسروں کیلئے ایثار اور قربانی کا جذبہ زندگی کے ہر روشن پہلو کو دیکھنے کی عمدہ صلاحیت نصیب ہونے سے عزت شہرت اور عمدہ روحانی جسمانی صحت نصیب ہو۔ تاہم ستارہ مشتری 9 مارچ تا 10 جولائی رجعت میں ہونے کے سبب۔ آپکے حاسدین ومخالفین آپ کی بڑھتی ہوئی عزت وتوقیر کے خلاف سازشیں کر سکتے ہیں ان ایام میں حسب توفیق صدقہ وخیرات ضرور دیتے رہیں اور اپنے نام کا ذاتی اسم اعظم ادارہ آئینہ قسمت سے بلاہدیہ نکلوا کر پڑھنا معمول بنالیں تو آپکی عزت اور ترقی کی منازل جلد طے ہو سکیں۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:**۔ خانہ مال کا حاکم ستارہ مریخ سال کے بیشتر مہینوں میں موافق پوزیشن میں رہنے سے 2018ء مالی وسائل

وآمدن بڑھانے کے لحاظ سے ایک نہایت ہی اہم سال ہے۔ ابتداء سال میں خانہ مال کا حاکم مریخ طالع کے حاکم مشتری سے نویں 9,8,7,6,5 جنوری قران کرے گا تب نصیب یاوری کرنے یا بیرونِ ملک سے میسر متوقع ذرائع آمدن میں اضافہ ہوگا۔ ستارہ مریخ 17 مارچ سے 16 مئی گیارہویں شرف یافتہ ہونے سے دوست احباب جن سے آپ اپنے دیئے گئے پیسے کا عرصہ دراز سے تقاضہ کر رہے ہیں امکان ہے کہ ان سے آپ کو اپنی رقم کی وصولی ہو سکے شرف مریخ اور عروج زحل کا قران 31 مارچ، یکم 3,2، 4 اپریل گیارہویں ہونے کے سبب اندیشہ ہے کہ آپ کو جو رقم موصول ہو اس سے دُگنی رقم کسی کے دام فریب میں آ کر کہیں پھنسا نہ دیں۔ جاری ستارہ زحل کی ساڑھ ستی کے سبب اپنے مالی معاملات خود ہینڈل کرنے کے بجائے کسی مخلص بہن بھائی سے یا اولاد سے اسے ہینڈل کروائیں۔ ایسا کرنے سے آپ ممکنہ ناگہانی نقصانات سے بچ سکتے ہیں۔ ستارہ مریخ 16 مئی تا 16 نومبر حالتِ حضیض اور 16 نومبر تا 31 دسمبر حالتِ طرح میں رہنے سے 2018ء میں بڑھتے ہوئے اخراجات کے سبب اپنی آمد اور خرچ میں توازن قائم رکھیں ورنہ بلاوجہ کی مالی مشکلات کا دوسروں کی وجہ سے اندیشہ ہو سکتا ہے۔ مریخ مشتری تسدیس 26,25,24,23,22 اپریل، بننے سے خود اعتمادی سے اپنے مالی وسائل کے حصول میں پیدا شدہ رکاوٹوں کو انجام کار صبر وتحمل سے دور کر سکیں۔ مریخ مشتری تربیع 20,19,18,17 نومبر بننے سے جلد بازی اور جذباتی پن سے کاروباری مالی نقصانات کا اندیشہ۔ صدقہ وخیرات دیتے رہیں۔ خصوصاً رجعت مریخ 27 جون تا 27 اگست ان نحس ایام میں بھی خاص احتیاط برتیں۔

**عزیز واقارب اور اندرونِ ملک سفر:**۔ بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ زہرہ آسانی کونسل پر اس سال آپ کو متعدد سرفرازیوں سے نوازے۔ طالع کا حاکم مشتری 8 نومبر تک تیسرے گھر کو مکمل اور سعد ناظر رہنے سے عزیز واقارب، بہن بھائی پڑوسیوں اور خصوصاً ایسے رشتے دار جو آپکی صلہ رحمی کے منتظر رہتے ہیں آپ یوں تو سب کا خوش دلی سے خیال رکھتے ہوئے خصوصاً ایسے افراد کی ان کی توقع سے زیادہ مدد کرنے کی پوزیشن میں ہونگے۔ مثبت روحانی خیالات کی فراوانی سخاوت رواداری کا مظاہرہ کرتے ہوئے آپ کے ہاتھوں سے اپنے پیاروں کیلئے ایسے کام انجام پائیں گے جن سے ان کا کیریئر بن جائے۔ اندرونِ ملک سیر وسیاحت، رشتے داروں سے تجدیدِ مراسم اور خوشگوار تفریحی ومطالعاتی سفر پیش آئیں۔ 2018ء میں زہرہ 11 فروری تا 7 مارچ شرف، 31 مارچ تا 24 اپریل اور 7 اگست تا 9 ستمبر عروج جبکہ 24 اپریل تا 19 مئی حالتِ اوج میں رہنے سے مستقبل کو درخشاں بنانے کی حکمتِ عملی پر عمل کر سکیں۔ تبدیلی رہائش ملک یا شہر کا امکان بھی بعید از قیاس نہیں اور ایسے حوتی افراد جو از خود عرصہ دراز سے تبدیلی کے خواہاں ہیں ان کے معاملات میں تبدیلی آنے اور کئے گئے سفر وسیلہ ظفر ثابت ہوں۔ ستارہ زہرہ 18 جنوری تا 11 فروری حالتِ طرح، 7 تا 31 مارچ وبال یافتہ، 10 جولائی تا 7 اگست ہبوط، 9 ستمبر تا 31 دسمبر وبال یافتہ رہے یہ بھی عرصہ غیر ضروری سفر سے احتیاط قریبی لوگوں سے دوسروں کی وجہ سے شکوک وشبہات اور آپس کے قریبی تعلقات متاثر ہو سکتے ہیں۔ 2018ء میں زہرہ مشتری کی سعد نظرات 9,8,7 جنوری، 28 فروری، یکم 2، مارچ، یکم 2، جون، 23,22,21 جولائی، آپس کے تعلقات میں مضبوطی اور بہتری آئے۔ آپس کے شکوک وشبہات اور ناراض رشتے داروں کی صلح وصفائی کروانے میں آپ کا کردار نہایت اہم اور آپکے ہاتھوں کئی ایک صدقہ جاریہ کے کام انجام پائیں۔ زہرہ مشتری نحس تواریخ 5,4,3 فروری، 17,16 اپریل اور 26,25 جون بننے سے غیر ضروری سفر سے اجتناب برتیں۔ اندرون ملک یا اپنے شہر میں ان ایام میں سفر کرنے سے پہلے صدقہ ضرور نکالیں۔

**خاندان، جائیداد، سواری اور زراعت:**۔ بیت الارض کا حاکم ستارہ عطارد 2018ء آسانی کونسل میں شمس کے ساتھ ساتھ گردش کرتے ہوئے آپ کو کچھ ایسی سعادتوں سے نوازے جو پہلے آپ کو کبھی نہ ملی ہوں۔ آپ کا اپنی والدہ سے ایک روحانی تعلق بڑھ جائے اور آپ کو مسلسل ان سے دُعائیں ملتی رہیں۔ جن کی والدہ حیات نہیں انہیں خواب میں کئی مرتبہ اپنی والدہ سے ملاقات ہو۔ خاندان میں اضافہ 2018ء میں عطارد 3 مرتبہ رجعت یافتہ ہو۔ 23 مارچ تا 15 اپریل، 27 جولائی تا 19 اگست اور 17 تا 25 نومبر ان ایام میں اپنے پینڈنگ کام۔ گھر کی تزئین وآرائش مرمت، اپنی گاڑی کا مکینکل اوور ہالنگ، بیمار بزرگ، اہلِ خاندان کی مزاج پرسی جیسے سبھی کام آپ خوش دلی سے انجام دیں۔ عطارد مشتری کی سعد نظرات 26,25,24 جنوری، 3,2، مارچ، 20,19 جون، 17,16 ستمبر، 30,29,20 اکتوبر، 28,27 نومبر، 22,21,20 دسمبر بننے سے اس کے علاوہ ستارہ عطارد 30 مئی تا 13 جون عروج یافتہ، 6 تا 22 ستمبر شرف یافتہ، 10 تا 31 اکتوبر اوج یافتہ، وہ حوتی افراد یا ان کے خاندان کے افراد جن کی آمدن نہایت قلیل اور وہ ذاتی گھر یا سواری لینا ان کا ایک تصور اور خواب یقیناً 2018ء میں ایسے افراد کو اپنے خوابوں کی تعبیر مل جائے۔ اکثر حوتی افراد اپنے رہن سہن اور طرز زندگی میں مثبت تبدیلیاں لائیں۔

